نظر سے دیکھ لے کس کس طرح بسمل تڑپتے ہیں
ترے کوچہ میں کچھ اور کچھ سر محفل تڑپتے ہیں

تڑپنا صحن مقتل میں نہ دیکھا جائیگا تجھ سے
کلیجہ تھام لے اپنا کہ ہم قاتل تڑپتے ہیں

اثر مجنوں تڑپنے کا ترے خالی نہیں جاتا
کہ تیرے ساتھ پردے بھی سر محمل تڑپتے ہیں

نگاہ غور سے دیکھ انکو اے غارت گر محفل
یہ پروانے نہیں عاشق سر محفل تڑپتے ہیں

نہ جانے کس یم خوبی سے دل ہم نے لگایا ہے
کہ ہم بے آب ماہی سے لب ساحل تڑپتے ہیں

نتیجہ کچھ نہیں ملتا۔ اثر تجھ پر نہیں ہوتا
بہت نادان ہیں عاشق جو لاحاصل تڑپتے ہیں

ادائیں تیری اے ظالم زمانے بھر کی ہیں قاتل
جگر لاکھوں تڑپتے ہیں ہزاروں دل تڑپتے ہیں

چلاتا ہے چھری اپنی جو تو رک رک کے گردن پر
مزہ لینے کے اے قاتل ترے بسمل تڑپتے ہیں

عدو کو دیکھ کر قربان کر لو ضبط تم دل میں
کہ بیگانو نکلے آگے بھی کہیں عاقل تڑپتے ہیں

کر گئے خالی چمن کو۔ ہائے مرغان چمن
کر دیا برہم خزاں نے ساز و سامان چمن

سامنے آنکھوں کے تیری لٹ گئی شان چمن
باغباں کیسا بنا تھا تو نگہبان چمن

گل کھلے ہیں یا کہ انگارے دہکتے ہیں یہاں
بلبلو اچھا ہوا۔ اب کے چراغان چمن

خیریت کیا پوچھتا ہے پوچھ میری آرزو
زیست سے بڑھکر ہے اے صیاد ارمان چمن

سیر کو آئے تھے لیکن داغ دل پر لے چلے
ایک بھی دیکھا نہیں ہم نے غزلخوان چمن

اب کہاں نغمے ہیں ماتم کی صدائیں جا بجا
میرے غم میں رو رہے ہیں ہم صفیران چمن

اے خزاں پھولوں بھرا۔ سارا گلستاں لٹ گیا
دور میں تیرے کہاں باقی رہی شان چمن

باد صرصر کے اڑا کر لے گئے جھونکے انھیں
بن گئے مرغ ہوا جتنے تھے مرغان چمن

حسن کے گلزار میں کیسے کھلے قربان پھول
میری آنکھیں ہو رہی ہیں آج قربان چمن

کبھی وہ سیر کی خاطر جو بن ٹھن کے نکلتے ہیں
تو ہم بھی دیکھنے کو اٹھتے جوبن کے نکلتے ہیں

لحد کا ذرہ ذرہ دیدۂ پر شوق بنتا ہے
اگر وہ سامنے سے میرے مدفن کے نکلتے ہیں

فلک پر خندہ زن ہوتی ہے بجلی دیکھ کر اُن کو
جو لینے کیلئے تنکے نشیمن سے نکلتے ہیں

ہماری حسرتیں بھی ایک دن یونہی نکل جائیں
یہ ارماں تیرے ہاتھوں جیسے دشمن کے نکلتے ہیں

ہدف بنکر مرا دل خیر مقدم اُن کا کرتا ہے
نشانے کیلئے جو تیر۔ چتون کے نکلتے ہیں

کریگی کام کس کس جا۔ رفوگر۔ یہ تری سُوزن
گریباں کی طرح اب تارِ دامن کے نکلتے ہیں

ہمارے دیدۂ گریاں جھڑی ایسی لگاتے ہیں
برستے جس طرح بادل یہ ساون کے نکلتے ہیں

سنبھالو اپنے جوبن کو۔ ہوس ہے تاک میں اسکی
خرابی کیلئے اب ہاتھ رہزن کے نکلتے ہیں

نظر اُنکے سوا۔ اپنی نہیں پڑتی کسی پر بھی
ہزاروں گو حسیں قربانؔ بن ٹھن کے نکلتے ہیں

دیکھا ہے جب سے ہمنے کہ اک سیمبر کہیں
اُس دن سے دل کہیں ہے ہمارا نظر کہیں

ملتے نہیں رفیق جو ہم سے بچھڑ گئے
ڈھونڈا کئے ہیں ہم اُنھیں جا جا کے ہر کہیں

خط سے زیادہ اپنے مجھے اُسکا ہے خیال
گم ہوگیا ہے راہ سے پیغامبر کہیں

گردش رہی ہمارے نصیبوں کے ساتھ ساتھ
بیٹھے نہ ہائے چین سے ہم عمر بھر کہیں

پھر دیکھیو صبح عید ہے اور شب برات
ہو جائے جو دُعا کا ہماری اثر کہیں

کچھ ہو تمہیں خبر تو بتادو تم ہمیں
پہلو سے گر گیا ہے دلِ بے خبر کہیں

آئی جب اُن کی یاد تو آنسو نکل پڑے
تو آبرو۔ ڈبوئے نہ اے چشمِ تر کہیں

کب ہم ہوائے دہر میں رہتے تھے ایک جا
کرتے بسر ہیں شام کہیں۔ اور سحر کہیں

قربانؔ اُس کو دیکھ کے حیران ہم ہوئے
دیکھا نہیں تھا آنکھوں نے ایسا بشر کہیں

یہ رکھتے ہیں جو آہیں بھی تو بے تاثیر رکھتے ہیں
ترے عاشق بہت بگڑی ہوئی تقدیر رکھتے ہیں

ترازو جیسے وہ فتراک میں نخچیر رکھتے ہیں
کلیجے میں یونہی نخچیر اپنے تیر رکھتے ہیں

یہاں صنوریز کوئی اور جلوہ ہو نہیں سکتا
مرے دل میں ہمیشہ اپنی وہ تنویر رکھتے ہیں

امیدیں اُنسے دلجوئی کی رہتی ہیں سدا اُن کو
ستم ہے عاشقوں کو اپنے وہ دلگیر رکھتے ہیں

نہیں ممکن جدا ہو ایک لحظہ کو تری صورت
لگائے اپنی آنکھوں سے تری تصویر رکھتے ہیں

نہ آجائے تکبر عاشقوں کو وہ سمجھتے ہیں
دکھانے کے لئے دُنیا کو بے توقیر رکھتے ہیں

ہمیں معلوم ہے اُن کی نگاہیں کام کرتی ہیں
نہ کوئی تیر۔ رکھتے ہیں نہ وہ شمشیر رکھتے ہیں

ہمیں یہ دیکھنا ہے کس طرح اُن کو بچا لینگے
مریضوں کے لئے کیا چارہ گر تدبیر رکھتے ہیں

اکیلا ہو نہیں اے قربانؔ اُنکے جاں نثاروں میں
گلے پر میرے کیوں خنجر وہ بے تقصیر رکھتے ہیں

کیا کہا تو نے خدا ملتا نہیں
خود ہی اس سے دل ترا ملتا نہیں

دل فریب و دل نواز و دل فروز
تجھ سا کوئی دوسرا ملتا نہیں

ڈھونڈنے میں ہے فقط تیرا قصور
ورنہ کیا حاجت روا ملتا نہیں

آرزو کی دیر سے مانی نہ پوچھ
مدعی کو مدعا ملتا نہیں

دلدہی میں تو نہ کی میں نے کمی
کیا کروں دل ہی ترا ملتا نہیں

ہے نتیجہ یوں تو ہر ایک کام کا
تیری الفت کا صلا ملتا نہیں

آپ ہوں جس کا علاج آخری
درد ایسا لا دوا ملتا نہیں

جانے اسکے دل میں ہے کیا کیا گماں
مجھ سے وہ نازک ادا ملتا نہیں

رہتا ہے قربان کیا جانے کہاں
ہم کو وہ مرد خدا ملتا نہیں

جھکا کے تیری گردن اپنی صورت دیکھ لیتے ہیں
تجھے ہم دل میں اپنے بے مروت دیکھ لیتے ہیں

ہزاروں فتنے دبتے ہیں ہزاروں فتنے اٹھتے ہیں
تری جو چال میں رنگ قیامت دیکھ لیتے ہیں

جھکا لیتے ہیں جب سر کو بصیرت جاگ اٹھتی ہے
مجازی آنکھ سے روئے حقیقت دیکھ لیتے ہیں

جنوں تشخیص کرتے ہیں بجائے درد الفت کے
ہماری آ کے چارہ گر جو الفت دیکھ لیتے ہیں

کوئی جو چال چلتا ہے سمجھ لیتے ہیں ہم فوراً
فقط اک بات میں رنگ طبیعت دیکھ لیتے ہیں

وہ وعدہ وصل کا کرتے ہیں لیکن پہلے عاشق کی
مروت دیکھ لیتے ہیں محبت دیکھ لیتے ہیں

پس مردن شکایت کیوں عزیزوں کی تو کرتا ہے
یہ تھوڑا ہے کہ تیری آ کے تربت دیکھ لیتے ہیں

عیادت کو نہیں آتے علالت میں وہ عاشق کی
فقط آ کر جنازے پر ہی صورت دیکھ لیتے ہیں

خدا کا مظہر اے قرباں سمجھتے ہیں بتوں کو ہم
نظر آتا نہیں وہ اسکی قدرت دیکھ لیتے ہیں

قفس سے جب اسیران قفس آزاد ہوتے ہیں
تو مصروف طواف خانۂ صیاد ہوتے ہیں

عجب دنیا کی حالت ہے کہیں کچھ ہے کہیں کچھ ہے
کہیں آباد ہوتے ہیں کہیں برباد ہوتے ہیں

تمہاری دیکھکر صورت وہ سب ہم بھولجاتے ہیں
گلے شکوے تمہارے جتنے ہم کو یاد ہوتے ہیں

یہاں ہے آج رونق تو وہاں ہوتی ہے کل زینت
اگر گلشن اجڑتا ہے تو بن آباد ہوتے ہیں

عدم کی رونقیں بڑھتی ہیں کیا کیا مرنے والوں سے
جنھیں برباد کرتے ہو وہ ہی آباد ہوتے ہیں

مجھے خوگردہ اک غم کا کبھی ہونے نہیں دیتے
وہاں تو روز ہی تازہ ستم ایجاد ہوتے ہیں

وہی کچھ سیکھتا ہے جس کو مل جاتا ہے اک رہبر
وہی گمراہ ہوتے ہیں جو بے اُستاد ہوتے ہیں

جو آتے ہیں تمہاری بزم میں نظّارہ کرنے کو
دبائے اپنے پہلو میں دلِ ناشاد ہوتے ہیں

قضا ہوتی ہے جن پر مہرباں کنجِ مصیبت میں
غمِ دُنیا سے وہ قرباںؔ سب آزاد ہوتے ہیں

رہ گئی ہو کے فنا میری تمنّا دل میں
تو تو کیا تیرا تصوّر بھی نہ ٹھہرا دل میں

بیٹھا بیٹھا سا عجب درد ہے رہتا دل میں
جب سے اک تیر لگا تیری ادا کا دل میں

اُن کو ارمان کی حسرت کی لڑائی ہے پسند
دیکھتے رُوز ہیں وہ آکے تماشا دل میں

بد دُعا غیر کو بھی تیرے سبب دیتے ہیں
تیری مرضی کا ہمیں پاس ہے کتنا دل میں

تو نے عشاق سے وعدہ جو قیامت کا کیا
رہ گئی دید کی آخر وہ تمنّا دل میں

وصل سے اُس کے جو یوسف نے کیا ہوگا گریز
کیسی شرمندہ ہوئی ہوگی زلیخا دل میں

آگیا تیرا تصوّر جو شبِ غم اے دوست
کھنچ گیا عالمِ تصویر کا نقشہ دل میں

طُور پر حضرتِ موسیٰ تھی تمہیں جس کی تلاش
دیکھتا ہوں میں ہمیشہ وہی جلوہ دل میں

یاد پھر اُن کی ستانے مجھے آئی شاید
آج قرباںؔ جو اک درد سا اُٹھا دل میں

مٹیں گی اُن کی دُنیا سے قیامت خیزیاں کس دن
کسی کے حال پہ آخر وہ ہونگے مہرباں کس دن

تمہیں بیتاب کردینگی مری بے تابیاں کس دن
تمہیں مجبور کردیں گی مری آہ وفغاں کس دن

عدو کی جان پر ٹوٹے گا آخر آسماں کس دن
اُٹھائیگا وہ میری طرح اسکی سختیاں کس دن

نشاطِ زندگی لوٹیگی جانِ ناتواں کس دن
مرے پہلو میں ہونگے آپ آکر مہماں کس دن

ہزاروں چاہنے والے اُٹھے جاتے ہیں دُنیا سے
اُٹھیگا اُن کے دروازے سے آخر پاسباں کس دن

جلایا دل کو میرے یار کی برقِ تبسّم نے
جلائیں گی عدو کی جان کو یہ بجلیاں کس دن

الٰہی قید سے صیاد کے چھوٹیں گے کب آخر
میسّر ہوگا ہم کو دیکھنا پھر آشیاں کس دن

مرے نالوں سے جب صیاد کے ہی آگ لگتی ہے
جلیں گی میری آہوں سے قفس کی تیلیاں کس دن

یہ اب الزام کیوں ہے رازِ اُلفت فاش ہونیکا
بنایا آپ نے تھا مجھکو اپنا رازداں کس دن

اگر یہ داورِ محشر کے آگے بھی نہیں کھلتی
تو آخر کام آئیگی ہمارے پھر زباں کس دن

بھلائی کی تری قرباںؔ جب دُنیا نہیں قائل
پھر آخر کام آئیں گی یہ تیری نیکیاں کس دن

شیخ اُس نے تجھکو مسجد دی تو بُت خانہ نہیں
تجھ کو کعبہ دے دیا اور کوئے جانانہ نہیں

میکدہ میں تو نہیں ساقی بلُاتا اس لئے
ہچکیاں لے کرہے کرتا یادِ پیمانہ نہیں

ہاں محبت سے محبت اور وہ بھی آپ سے
چاہے سودائی کہیں یا آپ دیوانہ نہیں

بس سمجھ لو باغِ جنت میں تباہی آگئی
یاد جس دن آگیا دُنیا کا افسانہ نہیں

دل نہیں لگتا کہیں وحشت میں اسکا کیا علاج
اب نہ بستی راس آتی ہے نہ ویرانہ نہیں

روز اُن کی بزم میں اسواسطے جاتے ہیں ہم
تاکہ جلنے کا سبق دے آکے پروانہ نہیں

شاید اس ترکیب سے ملجائے کچھ دل کا پتہ
ہم سنواریں آج گیسو دیجئے شانہ نہیں

ہم وہ میکش ہیں کہ پھر بھی تشنگی باقی رہے
تو اگر ساقی پلادے سارا خمخانہ نہیں

وہ اُڑاتا ہے جو اے قرباںؔ ہمارا مضحکہ
کیا سمجھ رکھا ہے اُس نے کوئی دیوانہ نہیں

یاد آتی ہے جو صیاد کی بیداد نہیں
خوں رُلاتی ہے بہت فطرت آزاد نہیں

جب خزاں آئیگی آجائینگے پھر سوئے قفس
چھوڑ دے فصلِ بہاری میں تو صیاد نہیں

اور تو یاد نہیں ہم کو عدم کی باتیں
ہے وطن کوئی ہمارا ابھی یہ ہے یاد نہیں

شکوہ کرتے ہیں تو اظہارِ محبت کی طرح
یعنی آتا ہی نہیں شکوۂ بیداد نہیں

دیکھ لیں ہم رُخِ رنگیں کی بہار آخر
قتل سے پہلے اگر اذن دے جلاد نہیں

اب تو اُن کی ہمیں تصویر بنا بیٹھے ہیں
اے تصور نہیں اب حاجتِ بہزاد نہیں

پھل نہ محنت کا ملا۔ تو گیا حسرت لے کر
رنج آتا ہے ترے حال پہ شداد نہیں

شوق سے نذر کریں ہم اُنھیں جانِ شیریں
کاش مل جائے کہیں تیشۂ فرہاد نہیں

وہ تو کیا یاد بھلا ہم کو کریں گے قرباںؔ
موت نے بھی نہ کیا ہائے کبھی یاد نہیں

تیری اُلفت کا نتیجہ کچھ نہیں
کچھ نہیں اے جان لیوا کچھ نہیں

چارہ گر بیمارِ غم کا تیرے پاس
ہم سمجھتے ہیں دوا کچھ نہیں

چار دن کے سب یہ جھوٹے کھیل ہیں
عیش دُنیا رنج دُنیا کچھ نہیں

اپنے مجنوں کا نہیں رکھنی خیال
بوئے الفت تجھ میں لیلیٰ کچھ نہیں
خواب کے آگے مرے سب ہیچ ہیں
سن لیا خواب زلیخا کچھ نہیں
دینے کو تیار ہر دم ہے خدا
تجھ میں جذبہ ہی طلب کا کچھ نہیں
آپسے ہیں مجکو شکوے سیکڑوں
آپ کہتے ہیں تو اچھا کچھ نہیں
ہے نقطہ یہ اک طلسم دلفریب
یہ جہاں اس سے زیادہ کچھ نہیں
ان بتوں کی کرکے اے قرباںؔ چاہ
کھویا ہے کھویا ہے پایا کچھ نہیں

ہو نہ حسرت جسمیں بیشک وہ نظر اچھی نہیں
جو نہ روئے عشق میں وہ چشم تر اچھی نہیں
غیرت الفت کو جوش آجائے ایسا بھی نہ ہو
ہر گھڑی کی چھیڑ تیری فتنہ گر اچھی نہیں
خواب میں ہیں وہ۔ مگر تو کھیلتی ہے زلف سے
تیری یہ بے باکیاں باد سحر اچھی نہیں
دلمیں آکے رک گیا پہنچا جگر تک بھی نہیں
دیکھ لی تیزی تری تیر نظر اچھی نہیں
بالکل ایسا ہی ہے پیری میں ہمارا رنگ سوز
شمع کی ضو جس طرح وقت سحر اچھی نہیں
تیرے خوش کرنیکو کہدوں میری حالت ٹھیک ہے
ورنہ ویسے تو طبیعت چارہ گر اچھی نہیں
جو بھی لاتا ہے وہی لاتا ہے غم کی داستان
کان میں پڑتی کوئی اپنے خبر اچھی نہیں
بات تو جب ہے فلک بھی ٹوٹ کر نیچے گرے
جائے گردوں پر جو آہ بے اثر اچھی نہیں
کوچۂ قاتل میں جاکر اپنے ڈیرے ڈالدے
تیری صحت آجکل قرباںؔ اگر اچھی نہیں

ہم اپنے ہاتھ سے وا عقدۂ تقدیر کرتے ہیں
خدا سے التجائے بخشش تقصیر کرتے ہیں
عدو کا قتل ان کو جب کبھی منظور ہوتا ہے
گلے پر پہلے میرے تیز وہ شمشیر کرتے ہیں
خبر لیتے نہیں بیمار غم کی چارہ گر پہلے
یہ جب مرنے کو ہوتا ہے تو کچھ تدبیر کرتے ہیں
سمجھتے ہیں نہ پہنچے انکو کچھ تکلیف کچھ صدمہ
شب غم ہم تو خود ہی آہ بے تاثیر کرتے ہیں
تصور بے ثباتی کا اُسے ڈھاتا ہے فوراً ہی
عمارت جب خیالی ہم کوئی تعمیر کرتے ہیں
جنہیں حیرت کدے میں عشق کے رہنا نہیں آتا
تصور کو وہ کیوں دیوانہ تصویر کرتے ہیں
دل موسیٰ سے کہتی تھی تجلی برق سینا کی
جلاتے ہم نہیں تجھ کو مگر اکسیر کرتے ہیں
احبا سے کوئی کہدے وہ مرنے میں نہ آئینگے
ہمارے دفن کرنے میں عبث تاخیر کرتے ہیں

وہ چھوتے ہو نہیں سکتے تو جھٹلا بھی نہیں سکتے
دہ براں عمل قربان جو تحریر کرتے ہیں

آیا نہ مسیحا ہم بیمار رہے برسوں
پینے کو دوا اُسکی تیار رہے برسوں

گو آنیکا وعدہ تھا۔ لیکن وہ نہیں آئے
امید میں ہم اُن کی بیدار رہے برسوں

وعدہ نہ کیا پورا۔ ایکدن بھی کبھی آکر
ہوتے ہی ترے مجھسے اقرار رہے برسوں

دشمن کا کبھی اس سے تم نے نہ گلا کاٹا
ہاتھوں میں لئے اپنے تلوار رہے برسوں

الفت میں کبھی تیری عزت نہ ملی ہم کو
بدنام رہے برسوں ہم خوار رہے برسوں

کچھ بھی نہ صلا ہم کو افسوس دیا تم نے
خدمتیں تمہاری ہم سرکار رہے برسوں

گو روح سدا اُنکی پیاسی ہی رہی پھر بھی
بھٹی پہ تری ساقی میخوار رہے برسوں

فرقت میں اجل نے دی آکر نہ کبھی تسکیں
مرنیکے لئے گرچہ تیار رہے برسوں

ہے شکر خدا آئے وہ نزع میں ملنے کو
قربان کی جو صورت سے بیزار رہے برسوں

دردِ دل کی بھی ہمارے کچھ خبر اُن کو نہیں
ہے قلق سارے زمانے کو مگر اُن کو نہیں

کور باطن جو ہیں کیا دیکھیں گے وہ جلوہ ترا
تو نظر کے پاس ہے حاصل نظر اُن کو نہیں

کس طرح وہ آئیں قبضہ میں کسی کے اے ندیم
قدرِ دل اُن کو نہیں قدرِ جگر اُن کو نہیں

اپنے جانے کی پڑی ہے اور ہے فکرِ عدو
فکر مرنے کی مرے وقتِ سحر اُن کو نہیں

عیش سے اور دل کی جو دنیا میں جلتے ہی رہے
چین سے دیکھا کسی نے عمر بھر اُن کو نہیں

سُن لیا ہے تیرہ کاروں نے کہ تو رحمن ہے
معصیت سے کوئی اب دنیا میں ڈر اُن کو نہیں

کیا مریضانِ محبت کی نہیں آتی دوا
دیکھنے آتا کبھی تو چارہ گر اُن کو نہیں

جو ہنر کو بے ہنر دنیا میں کہتے عیب ہیں
آج اے قربان حاصل کچھ ہنر اُن کو نہیں

رہا وہ عمر بھر محبوس ہو کر غم کے زنداں میں
پھنسا جب کوئی دل آکر تری زلفِ پریشاں میں

اُنہیں مہمان کر لیتے ہیں کچھ کانٹے بیاباں میں
اُدھر کو پاؤں بہکا تا ہے جو خارِ مغیلاں میں

ہمارے شورِ الفت سے تو لیلے قرض اے قاتل
اگر باقی نہیں ہے کچھ نمک تیرے نمکداں میں

عدو کو ہے اگر اب بھی گھمنڈ اپنی شجاعت پر
تو بدو دو ہاتھ ہو جائیں ہیں محشر کے میداں میں

سیہ بختی کو تنہا چھوڑ دینا کیا ضرورت ہے
اسے بھی تا بکے دو لاکر مرے داماں ہجراں میں

ارے ناداں وہ تو دل کے اندر تیرے رہتی ہے
تو مجنوں ڈھونڈتا پھرتا ہے لیلیٰ کو بیاباں میں

رفوگر بھی ہوا حیران۔ کرتا پاس کس کس کا
رہا جھگڑا ہمیشہ جیب و داماں اور گریباں میں

میں اپنی سانس میں بھی اک تپش محسوس کرتا ہوں
کسی نے بھر دیئے ہیں اسقدر شعلے رگِ جاں میں

بتوں سے تیری یاد اللہ ہردم بڑھتی جاتی ہے
نہ آجائے کہیں قربان کوئی نقص ایماں میں

کچھ نہ آیا مزہ محبت میں
عمر کھوئی تمام غفلت میں

مجھ سے ملنے کو وہ چلے آئے
جب کبھی آگیا طبیعت میں

ایک دن بھی نہ آنکھ اپنی کھلی
کٹ گئی عمر خوابِ غفلت میں

آبرو رہ گئی گناہوں کی
مل گیا امن ابرِ رحمت میں

تیرے وحشی کو کیا چمن بھائے
دل بہلتا ہے دشتِ وحشت میں

واں بھی تیرا ہمیں خیال رہا
چین پایا نہ ہم نے تربت میں

منّ و عن پیش وہ مرے آیا
جو کہ لکھا تھا میری قسمت میں

نزع کا وقت ہے خدا حافظ
پھر ملیں گے کبھی قیامت میں

ہنس نہ صورت پہ غیر کی قربان
دخل کیا ہے خدا کی قدرت میں

وہ پتھر دل پہ ہمارے لگا کے بیٹھے ہیں
عدو کے کہنے سے بسمل بنا کے بیٹھے ہیں

وہ اپنی بزم میں فتنے اٹھا کے بیٹھے ہیں
رلا کے اٹھے ہیں مجھ کو ہنسا کے بیٹھے ہیں

ہمارے ضبط کا حال اپنی انجمن میں نہ پوچھ
کہ جب بھی بیٹھے ہیں دل کو دبا کے بیٹھے ہیں

وہ برقِ حسن گرائیں گے میری خرمن پر
جو آج پردے کو رخ سے اٹھا کے بیٹھے ہیں

رکا ہے کام جو اغیار کا مرے باعث
تو انتظار میں میری قضا کے بیٹھے ہیں

ہیں جام مے کے مقدر پہ کیوں نہ رشک کروں
کہ آج پہلو میں اک پارسا کے بیٹھے ہیں

وہ مجھ سے کہتے ہیں اب حشر اٹھ نہیں سکتا
ہم اپنی چال کے فتنے دبا کے بیٹھے ہیں

اٹھا نہ در سے تو اپنے کہ ناتواں ہیں ہم
پناہ لینے یہاں تھک تھکا کے بیٹھے ہیں

یہ کہنا اس سے تو قربان گر مسیح ملے

مریض سیکڑوں طالب شفا کے بیٹھے ہیں

رہونگا حشر کے دن بھی حسینوں کے مقدر میں | کہ ہے سب سے یہی وعدہ ملینگے تجھ سے محشر میں
کوئی رویا کرے یا التجا اُن سے کرے ہمدم | اثر ہوتا نہیں ہرگز مگر قلب ستمگر میں
خزاں کے حکم سے مرغ ہوا ہونگے یہ سب جا کر | لپٹ کے چلدئے مُرغ چمن دامانِ صرصر میں
عدم سے آئے دُنیا میں عدم کو ہم چلے واپس | ہمارا پاؤں القصہ رہا ہر وقت چکر میں
سُنے جو داستاں دل کی وہی بیتاب ہوجائے | الٰہی ورد دے تو اس طرح کا قلب مضطر میں
یہ کچھ تو مشق کا ہے نقص اور کچھ سخت جانی کا | روانی جو نہیں باقی رہی ہے تیرے خنجر میں
ہماری ناتوانی تکیے پہلو سمجھتی ہے | کبھی سلوٹ جو رہجاتی ہے کوئی اپنے بستر میں
جو افسانہ سُنا کرتے تھے اب اُس پر یقیں آیا | تماشا نوح کے طوفاں کا دیکھا دیدۂ تر میں

یہ دُشواری رہِ الفت کی اے قرباںؔ معاذاللہ
سُنا ہے ہم نے جھٹکا آگیا ہے پائے رہبر میں

سزائیں دل کو میرے آپ بے تقصیر دیتے ہیں | سزا کوئی نہیں ہوتی مگر تعذیر دیتے ہیں
ہیں جو وعدہ کروں اُلٹا سمجھنا چاہیے اُسکو | وہ اپنے قول کی خود ہی بتا تفسیر دیتے ہیں
ندامت پہلے گو ہوگی مگر انجام اچھا ہے | زلیخا خواب کی یہ ہم ترے تعبیر دیتے ہیں
ہماری بددعا سے بھی بگڑتا کچھ نہیں تیرا | ہمیشہ کوسنے ہم تجھ کو چرخ پیر دیتے ہیں
نہ کر غصہ تجھے اب شوق کے نامے نہ لکھیں گے | زباں سے گر نہیں کہہ سکیں تو لے تحریر دیتے ہیں
تصور بھی نہ تھا ان شوخیوں کا خواب میں مجھ کو | وہ اپنی کہہ کے مجھکو غیر کی تصویر دیتے ہیں
دکھا کر آئینہ اُس کو ملا کر آئینہ اُس سے | ملا تصویر سے ہم اُس کی اک تصویر دیتے ہیں
ستمگر تیرے ہاتھوں میں وہ آکر پھول بنتی ہے | دمِ کشتن چھری کی داد سب تکبیر دیتے ہیں

نہیں قرباںؔ دیکھا ہے فقط ثابت قدم ہم نے
بالآخر ڈال کاندھا عشق کے رہگیر دیتے ہیں

کاہل بنا دیا ہے مستوں کو اک نظر میں | کیا میکدے سے بھرے تھے اُس چشم فتنہ گر میں
عبرت ہو اس سے حاصل کہتے ہیں وہ عدو سے | لاشے کو دفن کرنا تو اُس کے رہ گذر میں
میری تباہ حالی تڑپا رہی تھی اُسکو | لیکن نہ کوئی آنسو تھا چشم نوحہ گر میں
تکلیف اے عزیزو دینگے نہ ہم نہیں کچھ | گھبراؤ تم نہ دل میں مرجائیں گے سفر میں

ہم نے جہاں بھی دیکھا موجود محبت کو پایا — ظاہر ہے حسن تیرا ہر برگ ہر شجر میں
کوچہ سے اُن کے واپس آیا نہ خط ہی لایا — اب میں پڑا ہوا ہوں تشویش نامہ بر میں
فرہاد کی طرح کیوں تیشے سے سر کو پھوڑوں — دیوانہ ہوں میں لیکن سودا نہیں ہے سر میں
بیمار دیکھتا ہے حسرت سے اس کو ناحق — رکھی ہوئی شفا ہے کیا دست چارہ گر میں
ہم زندگی کا حاصل سمجھیں گے اسکو اپنی — مل جاؤ ہم سے آکر اکبار عمر بھر میں
کہتے ہیں جسکو دنیا، سمجھی حقیقت اس کی
تھی خواب ایک وہ بھی قربان کی نظر میں

اُن کی ناراضی قضا سے کم نہیں — خشمگیں نظریں بلا سے کم نہیں
چھوڑ دے اے چارہ گر میرا علاج — درد۔ ذرہ بھر دوا سے کم نہیں
دیکھئے تو مل کے دست ناز میں — خون میرا کچھ حنا سے کم نہیں
کیا پڑے پتھر ہیں اُن کی عقل پر — کہتے ہیں بت ہم خدا سے کم نہیں
آرہے ہیں وہ عیادت کے لئے — اُن کا آنا بھی دوا سے کم نہیں
ہے اندھیرا شام غم چھایا ہوا — آہ بھی کالی گھٹا سے کم نہیں
مٹ گئے پھر بھی ہمارا فخر دیکھ — اب بھی تیری خاک پا سے کم نہیں
اس کی بھی قربان ہے رسی دراز
شام غم زلف رسا سے کم نہیں

مرے آنسو بھلا کب آنکھ سے باہر نکلتے ہیں — نکلتے ہیں تو کچھ مجبور ہی ہو کر نکلتے ہیں
انھیں جب دیکھ کر آنسو کبھی باہر نکلتے ہیں — وہ کہتے ہیں تری آنکھوں سے کیا گوہر نکلتے ہیں
بھنور میں سیکڑوں ہیں مبتلا بحر محبت کے — جو اس میں ڈوبتے ہیں وہ کہیں باہر نکلتے ہیں
قفس میں رنگ پھر لانے کو ہے نشو و نما انکی — اسیروں کے پھر اے صیاد بال و پر نکلتے ہیں
میں جانوں کچھ اثر ہونے لگا میری محبت کا — کہ وہ رکھے ہوئے ہاتھوں کو اب دل پر نکلتے ہیں
وطن کی چھوڑنے کی کیا نہیں معلوم تکلیفیں — صدف سے کس لئے باہر دُر و گوہر نکلتے ہیں
وہ کہتے ہیں لگا کر ایک ٹھوکر میری تربت پر — کہ یوں محشر میں مُردے قبر سے باہر نکلتے ہیں
جلاتے ہیں جو اوروں کو انہیں راحت نہیں ملتی — چراغ بزم وقت صبح گل ہو کر نکلتے ہیں
فرشتوں سے کہو کچھ انتظام حشر کر رکھیں — کہ ہم فریاد کرنے کو سر محشر نکلتے ہیں

قیامت میں کہاں ہے آج تیری شانِ ستاری
گُناہوں کے ہمارے سامنے دفتر نکلتے ہیں

وہ ہرگز بھی نہیں ڈرتے کسی سے راہِ اُلفت میں
کہ عاشق لے کے سر اپنا ہتیلی پر نکلتے ہیں

بیاباں کا جو وحشت جائزہ لیتی ہے غُربت میں
ہر اک ذرے میں میرے پاؤں کے چکر نکلتے ہیں

نتیجہ شادمانی کا ہوا کرتا ہے غم اکثر
جو خوش آتے ہیں محفل میں وہی مضطر نکلتے ہیں

تمنائے شہادت کیا مری بر آئے گی ہمدم
وہ لیکر آج گھر سے ہاتھ میں خنجر نکلتے ہیں

بتانِ سنگدل قرباںؔ پتھر کے کھلونے ہیں
سمجھتا موم ہوں جنکو وہی پتھر نکلتے ہیں

حاصلِ فُرقت بجُز دردِ نہاں کچھ بھی نہیں
اب لبِ خاموش پر آہ و فغاں کچھ بھی نہیں

فصلِ گُل کا کیف یار رنجِ خزاں کچھ بھی نہیں
تجھکو تو رنج و خوشی اے باغباں کچھ بھی نہیں

یہ بھی مٹجاتا ہے آخر ایک دن مثلِ بہار
ہم نے دیکھا غور سے دورِ خزاں کچھ بھی نہیں

اُنکے عارض سے زیادہ اُمیں کب ہے رنگ و رُوپ
دیکھے دیکھے پھول تیرے باغباں کچھ بھی نہیں

اسمیں لاکھوں داغ ہیں جنکو نہیں خود ڈرِ خزاں
گلشنِ دل کے مقابل بوستاں کچھ بھی نہیں

مُسکراتے ہو مگر چہرہ ہے مجسمہ حجاب
اس حیا کے سامنے یہ شوخیاں کچھ بھی نہیں

ہم ازل میں حسن کے متانے تھے اُسکے سامنے
یہ شرابِ ناب اے پیرِ مُغاں کچھ بھی نہیں

جیسی جیسی ہم کو تکلیفیں کسی ظالم نے دیں
اُن کے آگے چرخ تیری سختیاں کچھ بھی نہیں

کچھ نہیں سطحِ زمیں سے ہے خاکِ دل کی منجمد
صرف دودِ آہ ہے اور آسماں کچھ بھی نہیں

داد کیا ناوک کو دُوں تحسین کہتا ہوں نہیں
ہاتھ ہوں کمزور تو زورِ کماں کچھ بھی نہیں

ہو گیا واپس سکندر بے پیئے آبِ حیات
ہائے دیکھا لطفِ عُمرِ جاوداں کچھ بھی نہیں

گھل گئے ہم خاک میں سب ملتے ہی سوزِ ہجر سے
دیکھ لو آکر سوائے اُستخواں کچھ بھی نہیں

عیب اے قرباںؔ اپنے خود نہیں آتے نظر
ہے تکبر جن کو اُن میں خوبیاں کچھ بھی نہیں

اثر اب جو آہ و فغاں میں نہیں
تو یارا دلِ ناتواں میں نہیں

ہمیں ساتھ کیوں کوئی لیتا نہیں
جگہ کیا کسی کارواں میں نہیں

نہیں آتی نغموں کی کوئی صدا
تو کیا عندلیب آشیاں میں نہیں

دعا یوں ہے ناکام شامِ فراق
کہ تاثیر باقی زباں میں نہیں

جو چکر مرے پائے وحشت میں ہے
وہ گردش کبھی آسماں میں نہیں

ستائے نہ للہ کوئی اسے
کہ طاقت دلِ ناتواں میں نہیں

خدا کے لئے کر دعا برہمن
مجھے چین عشقِ بتاں میں نہیں

کوئی پھول بلبل ترے دل سے کم
مرے گلشنِ بے خزاں میں نہیں

کرو تم نہ قرباں دل کی تلاش
وفا کا نشاں ہی جہاں میں نہیں

سوزِ دل جو کبھی بزم میں آ جاتا ہوں
آگ پروانوں کے پیکر میں لگا جاتا ہوں

سوزِ الفت سے ترے اب تو جلا جاتا ہوں
بے خبر جلد مری غم سے گھلا جاتا ہوں

شمع محفل ہوں مرے سوز سے دل کو نہ جلا
صبح ہوتی ہے گھڑی بھر میں بجھا جاتا ہوں

جسنے یہ درد دیا ہے اسی بیدرد کے پاس
درد کی اپنے میں لینے کو دوا جاتا ہوں

بوجھ سے مجکو تو اے رحمتِ حق کر دے سبک
بارِ عصیاں کا ہے اتنا کہ دبا جاتا ہوں

جب میں جانوں تو یونہی آئے جفائیں کر کے
جس طرح کر کے جہاں سے میں وفا جاتا ہوں

ٹھہرو اے راہ روو ساتھ نبھاؤ میرا
ٹھہرو ٹھہرو میں بہت دور رہا جاتا ہوں

مجھسے وہ کہتے ہیں کیا اور کرو دل تیرا خیال
آکے تربت پہ تری اشک بہا جاتا ہوں

روز دیتا ہوں حسینوں کو جہاں میں اک دل
اس سخاوت سے میں قرباں لٹا جاتا ہوں

تم کرو گے جو ناز کی باتیں
ہم کریں گے نیاز کی باتیں

روحِ محمود کہتی پھرتی ہے
کچھ سنا دو ایاز کی باتیں

توبہ کر جلد تو یہ کر واعظ
میکدے میں نماز کی باتیں

سن کے آخر کرے گا کیا ہمدم
تو مرے دل نواز کی باتیں

مختصر ایک لمحہ فرصت
اور عمرِ دراز کی باتیں

مجکو چھیڑا جو تو نے اے زاہد
کھول دوں گا میں راز کی باتیں

ایک پل میں وہ بخش دیتا ہے
واہ عاجز نواز کی باتیں

دل کو چھوڑا نہ اس نے کرکے اسیر
دیکھو زلفِ دراز کی باتیں

آج قرباں ہیں وہ مائل رحم

## کر لو راز و نیاز کی باتیں

کون ہے آکے جو دُنیا میں پریشان نہیں
ہے پریشانی کا مجموعہ یہ انسان نہیں

حیف ہے آپ کو پھر بھی مری پہچان نہیں
آپ انجان نہیں میں کوئی انجان نہیں

سُن لیا ہم نے کہ ملنا نہیں تو غیر سے بھی
تیرے ملنے کا نہیں اب کوئی ارمان نہیں

مذہبِ عشق سے جس کو نہیں اُلفت زاہد
ہم سمجھتے ہیں کہ حاصل اُسے ایمان نہیں

مر کے بھی تیرے ہی کوچہ میں پڑے رہتے ہیں
جان دے دیتے ہیں عشاق مگر آن نہیں

ہم نے خود غیر کے پہلو میں تجھے دیکھا ہے
افترا یہ نہیں تہمت نہیں بُہتان نہیں

کوئی پہچان بھی سکتا نہیں اب عاشق کو
کیا ترے عشق کی کافی یہ ہی پہچان نہیں

غیر سے کہتے ہیں محفل میں نہیں لگتا دل
آج محفل میں جو آیا مری قربان نہیں

خود اپنی زیست کی ہم قطع راہ کرتے ہیں
مُراد والوں سے کہہ دو جوان مرتے ہیں

جو کرنا ہوتا ہے ہمکو وہ کر گذرتے ہیں
بتوں سے خوف نہیں ہاں خدا سے ڈرتے ہیں

کوئی جو آتا ہے دُنیا میں لوٹ جاتا ہے
یہ ساکنانِ عدم کب یہاں ٹھہرتے ہیں

خود اپنی موت سے رہتے ہیں بے خبر شاید
جب ان اسیروں کے صیاد پر کترتے ہیں

نگاہِ یار کے جو تیر آتے ہیں ہمدم
وہ دل سے ہو کے کلیجے میں جا اُترتے ہیں

مٹائے سے نہیں مٹتے مثالِ حسرتِ دل
ہمارے داغِ محبت سدا ابھرتے ہیں

بھٹکنے دیتے نہیں غیر کے خیال کو بھی
جو پاسباں سے نہ ہو کام ہم وہ کرتے ہیں

سُوئے حرم نہیں جاتے ہیں بُتکدے سے کبھی
خدا معاف کرے ہم بتوں سے ڈرتے ہیں

ہم اُن سے دل کبھی اپنا طلب نہیں کرتے
تو دل کو لیکے وہ قربان کیوں مکرتے ہیں

ستم سہ کے ہم چرخِ کہن کو آزماتے ہیں
کمالِ ضبط سے رنج و محن کو آزماتے ہیں

کسے ہے فکرِ آزادی ہمیں معلوم کرنا ہے
چمن میں ہم ہر اک مرغِ چمن کو آزماتے ہیں

ہماری سخت جانی سے وہ برہم تو نہیں ہوتا
سرِ مقتل مزاجِ تیغ زن کو آزماتے ہیں

دلِ پُر داغ سے بوئے وفا آتی ہے کیا اُسکو
شب وعدہ دماغِ گلبدن کو آزماتے ہیں

چلے جائیں گے جب موج آئیگی سوئے وطن واپس
ابھی ہم الفتِ اہلِ وطن کو آزما۔

وہ کہتے ہیں کہ دیتا کون ہے جاں مثلِ پروانہ
جلا کر شمع اہلِ انجمن کو آزماتے ہیں

کبھی کعبے میں جا کر اور کبھی بتخانے میں جا کر
ہم اکثر وضعِ شیخ و برہمن کو آزماتے ہیں

اندھیرا۔ اِس طرح شاید ہو کم ظلماتِ ہستی کا
جلا کر شمعِ ہستی تن بدن کو آزماتے ہیں

خدا بھی عیب جب قرباںؔ چھپا لیتا ہے بندوں کے
تو پھر کیوں عیب جو اہلِ سخن کو آزماتے ہیں

تری اُلفت میں جتنے ولولے بھی دل سے اُٹھتے ہیں
اسی منزل میں رہتے ہیں اسی منزل سے اُٹھتے ہیں

نقاہت ہو گئی ایسی مریضانِ محبت کو
بمشکل بیٹھتے ہیں اور بڑی مشکل سے اُٹھتے ہیں

ستارے آسماں پہ جا کے بنجاتے ہیں وہ اکثر
شبِ فرقت میں جو شعلے ہمارے دل سے اُٹھتے ہیں

جو آتے ہیں تمنا دل میں لے کر تیرے جلوؤں کی
بہت مایوس ہو کے وہ تری محفل سے اُٹھتے ہیں

نہیں وہ قتل میں بے وجہ کرتا سختیاں مجھ پر
کہیں یہ بارِ نازک خنجرِ قاتل سے اُٹھتے ہیں

خطا صحرا میں کچھ لیلیٰ نہیں مجنوں کی وحشت کی
بگولے جتنے اُٹھتے ہیں تری محمل سے اُٹھتے ہیں

اندھیرے میں خدا جانے کدھر ہوتے ہیں وہ غائب
شبِ فرقت ہمارے ولولے جو دل سے اُٹھتے ہیں

خراب آبادِ عالم میں ترے دم سے خرابی ہے
یہ جتنے فتنے اٹھتے ہیں اسی محفل سے اُٹھتے ہیں

کبھی قرباںؔ وہ قسمت سے پورے ہی نہیں ہوتے
بہت سے ولولے دن رات میرے دل سے اُٹھتے ہیں

جان لینے کے لئے یہ آفتِ جاں ہو گئیں
اُن کی مژگاں تیز چھریاں ہو گئیں

لوگ یہ سمجھے گہن میں آ گیا ہے ماہتاب
اُن کے چہرے پر اگر زلفیں پریشاں ہو گئیں

بادہ خواروں نے جو ساقی سے کہا دیدے کباب
شیخ پر فوراً الطافِ بادہ بریاں ہو گئیں

کیا کروں زاہد کہ اک اندازِ ساقی دیکھکر
نیتیں۔ توبہ کی ساری عذرِ نسیاں ہو گئیں

تم نے وعدہ کر لیا۔ اور اُس کو پورا کر دیا
سب شگفتہ میری امیدوں کی کلیاں ہو گئیں

آبرو یہ دیدۂ تر۔ کی بدولت ہو گئی
آنکھ کی بوندیں مری مشہورِ طوفاں ہو گئیں

کس قدر بازیچۂ دُنیا بنایا دل فریب
اس تماشے گاہ میں آنکھیں بھی حیراں ہو گئیں

جس کو سمجھی تھی نشیمن عندلیب تفتہ دل
تیلیاں سب اُسکی خاطر برقِ ساماں ہو گئیں

جب نگاہِ التفات انکی ہوئی پرسانِ حال
مشکلیں قرباںؔ جتنی تھیں سب آساں ہو گئیں

نہیں پھولوں کا خیال اور چمن یاد نہیں
ہم ہیں مجبورِ قفس ہم کو وطن یاد نہیں

آج خاموش ہو کیوں دورِ خزاں آتے ہی
کیا چہکنا تمہیں مرغانِ چمن یاد نہیں

آ گئے آپ تو سب بھول گئے تکلیفیں
شاد یوں ہیں کہ ہمیں رنج و محن یاد نہیں

آج میخانے میں پھر ہے وہی شغلِ مے و جام
توبہ کی تھی کبھی اے توبہ شکن یاد نہیں

جیتے جی بار تھی سب پر مری بے سامانی
بعد مرنے کے ملا ہوگا کفن یاد نہیں

جو تجھے سارے زمانے میں لئے پھرتا تھا
تجھے اے روح وہ کیا محملِ تن یاد نہیں

یہ قفس کیا ہے چمن لیکے تو اڑ سکتا ہے
طرزِ پرواز ہی اے مرغِ چمن یاد نہیں

اے مسافر اسے کہتے ہیں فریبِ ہستی
اپنا اصلی ہے مجھے افسوس وطن یاد نہیں

دیکھئے کیسے ہو قربان بسر عمرِ عزیز
کہ بجز عشق ہمیں کوئی بھی فن یاد نہیں

اے صبا تو بوئے گل مجھ تک کبھی لاتی نہیں
ایک مجبورِ قفس پر رحم فرماتی نہیں

یاد ان کو میری تنہائی کبھی آتی نہیں
میری حسرت بھی انہیں کچھ جا کے سمجھاتی نہیں

ننگِ ہستی تھا تو اب ہیں خاک کو بھی حسرتیں
گور کی مٹی کفن کو بھی مرے کھاتی نہیں

دل شگفتہ ہو تو ہوں پھر پُر آثارِ خوشی
جو کلی کھلتی نہیں وہ بو کبھی پاتی نہیں

بال کھولے تم نے چھوڑا جب سے آنا بام پر
آسماں پر اب کبھی کالی گھٹا چھاتی نہیں

یہ تری دیدہ دلیری۔ یہ تری بے باکیاں
دیکھ کر کیوں ان کو اے نرگس تو شرماتی نہیں

ضبط کی عادت جو مجھکو پڑ گئی ہے ہم نفس
میرے لاشے پر مری حسرت بھی چلاتی نہیں

دیکھ کر بلبل کا گل سے اختلاطِ باہمی
آنکھ نرگس کی کبھی گلشن میں شرماتی نہیں

تیرا دیوانہ ہے اے لیلیٰ بہت وحشت پسند
زلف کی زنجیر کیوں تو اس کو پہناتی نہیں

ہو گئے دیوانے شاید قیدِ ہستی سے رہا
آج زنداں سے صدا زنجیر کی آتی نہیں

دیکھ اے قربان اپنی زندگی کی قدر کر
جو گذرتی ہے گھڑی وہ ہاتھ پھر آتی نہیں

درد کا اپنے یہ سوچا ہے مداوا نکریں
چاہے مر جائیں مگر منتِ عیسیٰ نہ کریں

نکلے پڑتے ہیں مرے اشک مری آنکھوں سے
ڈر ہے محفل میں تری یہ مجھے رسوا نہ کریں

جن کو بیمارِ محبت کا نہ ہو یادِ علاج
وہ مسیحائی کا ہرگز کبھی دعوےٰ نہ کریں

وہ یہ کہتے ہیں تڑپنا نہیں آئین وفا / کیا کریں ترک اگر اپنا تڑپنا نہ کریں
چاہنے والوں کو آیا ہے یہ اُن کا پیغام / عشق کرنا ہے کریں مجھ کو تو رُسوا نہ کریں
حسرت قتل ابھی دل میں ہے میرے باقی / حلق پر غیر کے تلوار کو جھوٹا نہ کریں
گر یقیں ہو کہ وہ آجائیں گے شام فرقت / موت کی بھول کے ہرگز بھی تمنا نہ کریں

جان دینا ہے مجھے قربان بہت آساں ہے
نہیں کرتے وہ مداوا۔ مرا اچھا نہ کریں

ملحد تجھے نصیب ہے نور نظر کہاں / پھر یہ تلاش کیا کہ خدا کا ہے گھر کہاں
بے اُس کے اختیار میں مجھ کو خبر نہیں / گذرے گی میری شام کہاں اور سحر کہاں
کرنا علاج پھر شب فرقت کا چارہ گر / پہلے بتا دو اس میں ہے تیری اثر کہاں
دل میں ہر ایک ذرے کے مسکن ہے آجکل / وحشی نے تیرے آج بنایا ہے گھر کہاں
ابتک جو میرے خط کا نہیں لا سکا جواب / گم ہو گیا ہے جا کے مرا نامہ بر کہاں
صیاد سن کے مژدہ آزادئ قفس / پرواز کی ہے فکر مگر بال و پر کہاں
دوزخ سے کیا مرے تپ غم کو ہیں نسبتیں / اُس کی تپش کہاں مرا سوز و جگر کہاں
رکھا ہے بیقرار یونہی اُس نے تا بہ زیست / دل نے دیا ہے چین ہمیں عمر بھر کہاں

قربان بیٹھ چین سے ہے وقت آخری
پھرتا ہے مارا مارا۔ ادھر اور ادھر کہاں

کسی صورت خیال یار اگر رہنے لگے دل میں / مزہ آجائے اس ارمان اور حسرت کی محفل میں
تمنا قتل کی رہجائے گی پھر قلب بسمل میں / غضب آیا کہ رحم آگیا پھر چشم قاتل میں
جنہیں آباد دل کو گھر بنانے میں تامل تھا / خدا کا شکر وہ رہنے لگے ٹوٹے ہوئے دل میں
تری لیلی تو تیرے دل میں آبیٹھی ہے اے غافل / پڑا۔ پردہ ہے خالی وہ نہیں ہے قیس محمل میں
تکلف ہے لحد پر شمع لانے سے تو رہنے دو / چراغ داغ ہی کافی ہے جلنے کو مرے دل میں
مری بیتابئ دل دیکھکر کہتا ہے وہ قاتل / نہیں دیکھی ہے ایسی بیقراری ہم نے بسمل میں
کہیں جانے سے رکتی ہے بہار باغ اے گلچیں / پھریں گو لاکھ آنسو خون کے چشم عنادل میں
کہاں نجد۔ اور کہاں ناقہ۔ کہاں نازک بدن لیلی / اسے کہہ سنکے اے مجنوں بٹھانے دلکے محمل میں

چراغ بزم اے قربان دیکھو ٹمٹماتا ہے

کسی کی یاد میں یہ ہچکیاں لیتا ہے محفل میں

ساقی بہت ہیں کوئی مدح خوار ہی نہیں
کیف شرابِ غم کا طلبگار ہی نہیں

زلفوں میں تیری قید معتقد نگاہ ہیں
آزاد بھی ہیں صرف گرفتار ہی نہیں

جب چاہو آزما لو ہماری سرشت کو
ہم جاں نثار بھی ہیں وفادار ہی نہیں

اللہ رے تمازتِ خورشید روزِ حشر
زاہد بھی خوف میں ہیں گرفتار ہی نہیں

جن کو نہیں ملی ہے بصیرت کی روشنی
وہ دیکھتے کبھی تیرا دیدار ہی نہیں

وہ پوچھتے ہیں مجھ سے مرا حال نزع میں
کیا دوں جواب طاقتِ گفتار ہی نہیں

بگڑا ہوا ہے اب تو نظامِ حیات بھی
بگڑے ترے مریض کے آثار ہی نہیں

شکوہ فضول سا ہے خدائے کریم کا
دیتا ہے وہ تو کوئی طلبگار ہی نہیں

اللہ کے کرم کی نوازش تو دیکھئے
قربان آج کوئی گنہگار ہی نہیں

اپنا ٹھکانا جب دو جہاں میں نہ پاؤں میں
جوشِ جنوں بتائے کہاں پھر سماؤں میں

مجھ کو یقین ہے کہ رہوں میں ترا جلیس
غیروں کی طرح جھوٹی جو باتیں بناؤں میں

اک بار چھپ کے دیکھ لیا ہے ترا کمال
سو بار کس لئے تجھے پھر آزماؤں میں

ٹھنڈک ملے ہے دلکو مرے اور رقیب کے
کہتے ہیں کس لئے نہ تجھے پھر جلاؤں میں

ایسا نہیں ہوں ہاتھ سے جو دوں کبھی وقار
ممکن نہیں کہ غیر کی محفل میں جاؤں میں

کس طرح منع عشق سے تیرے کروں اُسے
سوتے ہوئے رقیب کو کیونکر جگاؤں میں

اوڑھوں غلافِ کعبہ تو تجھ کو یقیں نہ ہو
سینے کے داغ لکھوں کے ناحق دکھاؤں میں

لیلیٰ مری جو غیر کو پتھروں سے چھیڑ دے
مجنوں کی جا کے قبر پہ چلے چڑھاؤں میں

رونے نہیں جو دیتے بتادو بدل کوئی
کس چیز سے پھر آگ یہ دل کی بجھاؤں میں

قربان اپنے وعدے پر آئے جو وہ کبھی
آنکھوں کا فرش راہ میں اسکی بچھاؤں میں

مری پرسش نہیں دربارِ قاتل میں وہ بسمل ہوں
لئے پہلو میں اپنے ایک مایوسی بھرا دل ہوں

میں رازِ حسن پردے میں چھپا لینے کے قابل ہوں
نگاہِ قیس کہتی ہے کہ میں لیلیٰ کا محمل ہوں

مرا سر بھی مجھے بارِ گراں معلوم ہوتا ہے
اگر اس کو جدا کر دے تو میں مشکورِ قاتل ہوں

تمہارے عشق نے کیسی امید و بیم میں ڈالا
نہ میں مُردوں میں داخل ہوں نہ میں زندوں میں داخل ہوں

خدا کا شکر ہے میری بسر ہوتی ہے راحت سے
نہ دُنیا مجھ پہ مائل ہے نہ میں دنیا پہ مائل ہوں

کسی پہلو نہیں ہے چین مجھ کو تیری الفت میں
تڑپتا تیری فرقت میں یہاں مرغِ بسمل ہوں

جسے کہتے ہیں دل اب وہ کہاں ہے میرے پہلو میں
کبھی آباد تھے پہلو بھی لیکن اب تو بیدل ہوں

مری کشتی بھنور میں ناخدا مایوس سب حیران
مگر میری تمنا دیکھیے مشتاقِ ساحل ہوں

کہاں جانا ہے مجکو اور کہاں سے میں یہاں آیا
خبر اس کی نہیں مجکو ازل سے میں تو غافل ہوں

مجھے قربانؔ دی حق نے بڑی نا آشنا قسمت
لگائے کوئی منہ مجکو۔ کہاں میں اسکے قابل ہوں

وائے قسمت کیسی گلشن میں مرے آئی خزاں
میری بربادی کے ساماں ساتھ ہی لائی خزاں

اللہ اللہ باغِ ہستی کو مرے کر کے خراب
پھر رہی ہے سیر کرتی کیسی اترائی خزاں

ہمنے جن آنکھوں سے دیکھی تھی کبھی فصلِ بہار
اب انہیں آنکھوں میں ہے تصویرِ رسوائی خزاں

آ گئی گلشن پہ آفت پھول سب مرجھا گئے
کیوں نہ پھولوں کے عوض گلشن میں مہکائی خزاں

دیکھیے کب تک رہے محفوظ یہ کیفِ بہار
لے رہی ہے آج پھر گلشن میں انگڑائی خزاں

باغباں اپنی نکالے گی یہ ساری حسرتیں
ہوگئی ہے تیرے گل بوٹوں کی شیدائی خزاں

کردیا گلزار کو آتے ہی تو نے دشت ہو
کیوں ہوئی واقع طبیعت تیری صحرائی خزاں

ہوگئی رخصت ہر اک زاغ و زغن کے ساتھ ساتھ
فصلِ گل کو دیکھ کر کس درجہ گھبرائی خزاں

ہم سے دیکھا بھی نہیں جاتا ہے گلشن کی طرف
باغ میں قربانؔ جسدن سے کہ ہے آئی خزاں

اب اس کے بعد محوِ وعدۂ فردا نہیں ہوں میں
کہ اُس نے کہدیا قائل قیامت کا نہیں ہوں میں

اُٹھاتا ہے جو تو تکلیف ناحق رہنمائی کی
تو اے جوشِ جنوں کیا واقفِ صحرا نہیں ہوں میں

شفا دردِ محبت سے نہ پایا میں تو اچھا تھا
کہ اچھا ہوں مگر اب واقعی اچھا نہیں ہوں میں

ہزاروں مجھسے پہلے بھی اسیرِ عشقِ گیسو ہیں
تمہارے دامِ الفت میں کوئی عنقا نہیں ہوں میں

وہ کہتے ہیں مجھے کیا کام تیرے دل میں رہنے سے
رہوں پردے میں محمل کے کوئی لیلیٰ نہیں ہوں میں

پلا دو اپنے ہونٹوں سے تو میں سرشار ہو جاؤں
تمہارا بادہ کش ہوں تشنۂ صہبا نہیں ہوں میں

اُمیدیں ساتھ آئیں اور ارماں ساتھ جاتے ہیں
غلط سمجھا ہے مجھے احباب نے تنہا نہیں ہوں میں

جو فقرے ہیں تو ژولیدہ عبارت ہے تو پیچیدہ
سمجھتا کچھ بھی مطلب یار کے خط کا نہیں ہوں میں

مجھے قرباں دنیا میں غم و شادی برابر ہیں
کبھی ہنستا نہیں ہوں میں کبھی روتا نہیں ہوں میں

تمہاری آرزو ہے اور میں ہوں
تمہاری جستجو ہے اور میں ہوں

گذرتی ہے بس اب یوں کنج غم میں
کہ دل سے گفتگو ہے اور میں ہوں

قیامت میں پڑی ہے کیسی مشکل
وہ مجھ سے دوبدو ہے اور میں ہوں

مری حسرت ہے اور دنرات وعدہ
وہ شوخ حیلہ جو ہے اور میں ہوں

خیال یار سے دل کہہ رہا ہے
یہاں بس ایک تو ہے اور میں ہوں

کرو اب طے مرا۔ اور اسکا قصہ
یہاں حاضر عدو ہے اور میں ہوں

گذرتے اب ہیں میرے راتدن یوں
کہ ساغر ہے سبو ہے اور میں ہوں

فلک پر ماہ اور خورشید انجم
چمن میں آب جو ہے اور میں ہوں

یہ قرباں کہہ رہی ہے تیغ قاتل
کہ اب تیرا گلو ہے اور میں ہوں

کہانی عشق ہے وہ جس کا اختتام نہیں
ہمارا قصہ فرقت ابھی تمام نہیں

نہ دیدوں جان تو قرباں میرا نام نہیں
حسینو جھوٹ جو بولوں یہ میرا کام نہیں

حرام شیخ اسے کہتا ہے کہنے دے ساقی
کہیں ہمارے تو مشرب میں مے حرام نہیں

اٹھاؤں ناز۔ رقیبوں کے سامنے توبہ
حضور آپ کا عاشق ہوں میں غلام نہیں

نہ آئے شیخ ترے میکدے میں عید کے دن
یہ کہدے ساقی یہاں آج اذن عام نہیں

رہا نہ ہونے کو کیا قتل۔ اب کوئی باقی
تمہاری تیغ ادا۔ آج بے نیام نہیں

شراب پینے سے ناصح ہے اجتناب فضول
ملے جو مفت کی قاضی کو بھی حرام نہیں

وہ بزم بزم عزا۔ سے نہیں ہے کم قرباں
جہاں شراب نہیں اور دور جام نہیں

یہ بت پامال کر نیکو کسی کے دل میں رہتے ہیں
مٹا دیتے ہیں اور خود پردہ محمل میں رہتے ہیں

تلاش خضر ہے جنکو جنہیں رہبر کی خواہش ہے
وہی تو سست ہیں پیچھے عشق کی منزل میں رہتے ہیں

زمانہ چتلیوں کی طرح سے یاں رقص کرتا ہے
تماشے سو طرح کے آنکھ کے اک تل میں رہتے ہیں

چلا جاتا ہے قاتل ذبح کر کے کسقدر جلدی
بہت ارماں یونہی باقی دلِ بسمل میں رہتے ہیں

ہماری حسرتیں ہیں صرف باقی حسنِ جاناں تک
کہ پروانے فروغِ شمع تک محفل میں رہتے ہیں

ہیں خود انکا مکاں ہوں خود نشاں ہوں انکی منزل ہوں
مری آنکھوں میں رہتے ہیں وہ میرے دل میں رہتے ہیں

خدا کا شکر کر مجنوں۔ بہت سے عیب لیلیٰ کے
چھپے تیری نظر سے پردۂ محمل میں رہتے ہیں

نہ پوچھو حال ہم سے سختیٔ شبہائے فرقت کا
بڑی مشکل سے کٹتی ہے بڑی مشکل میں رہتے ہیں

صدائیں انکی پچھلی رات کچھ کانوں میں آتی ہیں
ہدایت کو ہمیشہ وہ دلِ غافل میں رہتے ہیں

ہمیں تو ڈوب جانا بحرِ الفت میں ہے ترجانا
وہ کوئی اور ہیں جو حسرتِ ساحل میں رہتے ہیں

نہیں معلوم کیا دل میں ہے انکے کیا ارادے ہیں
کہ اب قرباںؔ اکثر کوچۂ قاتل میں رہتے ہیں

مدِ نظر تمہیں نہیں میری حقارتیں
دشمن نے یہ سکھائی ہیں ساری شرارتیں

جتنی طبیب دیگا دوائیں بڑھے گی آگ
کم سوزِ عاشقی کی نہ ہوں گی حرارتیں

تربت پہ آکے میری وہ کہتے ہیں ناز سے
دیکھی ہیں میں نے سیکڑوں ایسی زیارتیں

ملتا نہیں نشاں بھی مکینوں کا ہائے ہائے
روتی ہیں اُن کے حال پہ سنگیں عمارتیں

مدفون جس جگہ ترے اہلِ وفا ہوئے
دنیا کے واسطے وہ بنی ہیں زیارتیں

پہچان میری نبض سے مشکل ہے درد کی
دل کی جگر کی اس میں ہیں شامل حرارتیں

رہتی ہے سب تمیز انہیں صدق و کذب کی
حق ہیں خدا نے جن کو عطا کیں بصارتیں

میں کیا کروں ندیم کہ رہتی نہیں ہے یاد
ہوتی ہیں روز خواب میں مجھکو بشارتیں

قرباںؔ جس میں درج ہوا سرارِ عشق و حسن
مشکل ہیں پڑھنی ایسے متن کی عبارتیں

آساں ابھی ہو جائیں یہ تعذیر کے مضموں
گر آپ سمجھ لیں مری تقصیر کے مضموں

جاتے ہیں فلک تک مری تحریر کے مضموں
بھاتے ہیں جہاں کو مری تقریر کے مضموں

کر دیتے ہیں اُلٹے مری تدبیر کے مضموں
ظالم ہیں بہت یہ مری تقدیر کے مضموں

الجھن میں رہوں عمر گذر جائے یونہی سب
لکھوں میں اگر زلفِ گرہ گیر کے مضموں

حیرت ہے کہ طاری ہے دماغ اور قلم پر
بیٹھا ہوں میں لکھنے کو جو گلگیر کے مضموں

ٹکڑے کرے پہلے جگر و دل کے ہزاروں
تحریر میں لائے جو ترے تیر کے مضموں

یوں دستِ دعا لکھنے کو ہوتا نہیں تیار
ناکام رہا کرتے ہیں تاثیر کے مضموں

مشکل ہیں بہت یہ جو ملیں ایک لڑی ہیں
بکھرے ہوئے وحشی کی ہیں زنجیر کے مضموں

جو دیکھتا ہوں جانتا ہوں اس کا نتیجہ
آتے ہیں نکل خواب سے تعبیر کے مضموں

قرباں بڑے شوق سے مقتل کی زمیں پر
بسمل نے لکھے خون سے شمشیر کے مضموں

عجب طرح کے عذاب میں ہوں۔ جو آج دورِ شباب میں ہوں
کبھی کسی اضطراب میں ہوں۔ کبھی کسی اضطراب میں ہوں

نہ میرے مرنے کا کچھ ٹھکانا۔ نہ میرے جینے کا کچھ تعین
ہوں عارضی عالمِ فنا میں۔ کہ اک جہانِ حباب میں ہوں

جہاں میں آنا جہاں سے جانا۔ یہ مختصر ہے مرا فسانہ
ہے میرا ہونا بھی اک نہ ہونا۔ کہ حدِ فاصل کتاب میں ہوں

ابھی کہاں فکرِ حشر و دوزخ۔ عذاب کیسا ثواب کیسا
ابھی تو ہیں مست شیخ صاحب شراب میں ہوں کباب میں ہوں

وہ آج آئے ہیں میرے گھر پر۔ وہ آج مہماں بنے ہیں میرے
ذرا بتا دے میں جاگتا ہوں۔ کہ ہمدم اسوقت خواب میں ہوں

بتوں کا ہوں یا خدا کا بندہ۔ جواب انہیں دفعتاً میں دوں کیا
فرشتے ناحق جھگڑ رہے ہیں۔ الٰہی میں کس عذاب میں ہوں

شراب پی کر ہوں مست و بے خود۔ نہ چھیڑ مجھ کو تو آج واعظ
گناہ کی مجھ کو کیا خبر ہو۔ کہ محوِ کارِ ثواب میں ہوں

کسی سے جھگڑا کسی سے۔ کسی سے برہم۔ کسی سے بدظن
یہ کہہ رہی ہے کسی کی چتون۔ کہ آج کل میں عتاب میں ہوں

مرے گناہوں کی کیا ہو پرسش۔ ابھی تو باقی ہیں شیخ و زاہد
گنہگار اور ہیں ہزاروں۔ تو میں بھلا کس حساب میں ہوں

وہ جلوہ مفت نظر ہے قرباں۔ کہ سب کی اس پر نظر ہے قرباں
قصور اوروں نے بھی کیا ہے۔ تو میں فقط کیوں عذاب میں ہوں

جانتی کیا قیس کے دل کو وہ اپنا دل نہیں
بیٹھتی پھر کیوں نہیں اس میں اگر محمل نہیں

جس میں گنجائش محبت کی نہ ہو پتھر ہے وہ
لاکھ دل کوئی کہے لیکن وہ ہرگز دل نہیں

راہگیروں کیلئے منزل ہے وہ جو راست ہو
جسمیں بھٹکے جائے کوئی ٹھیک وہ منزل نہیں

شمع بھی خاموش ہے پروانہ عنقا کیا سبب
پہلی سی رونق نہیں وہ پہلی سی محفل نہیں

رسم ہے مجرم سے پہلے پوچھتے ہیں آرزو
پوچھنا ارمان بسمل کا تو کیوں قاتل نہیں

شیخ جب حق نے بتا دی ہے صراطِ مستقیم
پوچھنا کیا اس کا پھر تحصیل لا حاصل نہیں

یاد میں اس کی اگلتے لال ہیں ہم چارہ گر
ہے غلط تشخیص تیری ہم کو ہرگز سل نہیں

چھیڑ کوئی زخم دل میں اور تازہ لگ گئی
ضبط کرنے سے بھی کیوں کم آج دردِ دل نہیں

سخت یہ بھی سنگِ دل کے جور سہہ کر ہو گیا
اب مرے پہلو میں اے قمر بانؔ نازک دل نہیں

جینے کا مزہ پھر شہدا دیکھ رہے ہیں
یہ ہو کے فنا لطفِ بقا دیکھ رہے ہیں

ابھرے ہوئے جوبن کی ادا دیکھ رہے ہیں
کچھ اور بھی ہم اسکے سوا دیکھ رہے ہیں

زخموں کو محبت کے نہیں ربط رفو سے
ٹانکوں کو جراحت سے جدا دیکھ رہے ہیں

ہے پائے نظر بستۂ زنجیر تحیر
ہم پیچ و خم زلفِ رسا دیکھ رہے ہیں

یوں کرتے ہیں خورشید قیامت کا نظارہ
بے پردہ ترے رخ کی ضیا دیکھ رہے ہیں

احسان فراموش نہیں باغ کے غنچے
الطاف ترے بادِ صبا دیکھ رہے ہیں

محشر میں خلاصی کا نہیں اور سہارا
رحمت کی طرف اہلِ خطا دیکھ رہے ہیں

لائی ہے ہمیں وادئ پرخار میں وحشت
بہتا ہوا خونِ کفِ پا دیکھ رہے ہیں

اللہ تڑپنے کی بھی جاتی رہی تاثیر
ہنس ہنس کے وہ رقصِ شہدا دیکھ رہے ہیں

اٹھکھیلیاں کرتے ہیں وہ ایسی دمِ رفتار
ہر گام پہ اک حشر بپا دیکھ رہے ہیں

تسکین تو کچھ دیکھ کے ہو جائے تمہاری
ظالم ابھی پردہ نہ گرا دیکھ رہے ہیں

ہم جتنا مناتے ہیں بگڑتے ہیں حسیں اور
الفت کا کرشمہ یہ نیا دیکھ رہے ہیں

گردوں کی نگاہ غضب آلود ہے ہم پر
ہم تیری طرف آہِ رسا دیکھ رہے ہیں

جس روز سے آیا ہے جہاں میں مرضِ عشق
پھیلی ہوئی دنیا میں وبا دیکھ رہے ہیں

لوٹا ہے خزاں نے چمنِ دہر کو قمر بانؔ

ہر نخل کو بے برگ و نوا دیکھ رہے ہیں

# ردیف و

جس شاخ پہ گلشن میں مرا ہائے گذر ہو
بدبختی سے میری وہی اک خشک شجر ہو

کسطرح یہ بُت پھر کریں عشاق کی تسکیں
جب اُنکے دلوں میں کہ خدا کا بھی نہ ڈر ہو

غیروں پہ تو رہتے ہیں کرم آپ کے ہر دم
مجھ پر بھی تو الفت کی کبھی وقت نظر ہو

بدبختی کی باتیں تو ترے دل میں بھری ہیں
پھر کیسے زباں میں تری کمبخت اثر ہو

جب آتے ہیں وہ سامنے کہتا نہیں کچھ بھی
کس طرح مرے حال کی پھر اُن کو خبر ہو

منزل مری کٹ جائے میں تکلیف نہ جھیلوں
قسمت سے اگر تو مرے ہمراہ سفر ہو

اے ضبط تو دینا مری ہمت کو سہارا
آمادہ جو رسوائی پہ یہ دیدۂ تر ہو

کس طرح خبر اُس کو ہو آنے کی تمہارے
فرقت میں جسے حال کی اپنے نہ خبر ہو

قرباں تجھے پھل کیا شجر عشق سے ملتا
قسمت میں یہ لکھا تھا کہ محروم ثمر ہو

پھر دل ہمارا تجھ سے کبھی بدگماں نہ ہو
پھر سے ترے رقیب اگر درمیاں نہ ہو

ایسی بہار [illegible]
سامان سب چمن میں ہوں اور باغباں نہ ہو

بلبل بہار دیکھ [illegible]
ایسی بہار ہو سبب خوف خزاں نہ ہو

آئی ہوائے گرم ہے گلشن کی سمت سے
جلتا کہیں چمن میں مرا آشیاں نہ ہو

چھپ کر گناہ کیوں میں کروں جانتا ہوں میں
ایسی جگہ کہاں ہے خدا کہ جہاں نہ ہو

کہتے ہیں لوگ کعبہ جسے سوچتا ہوں میں
عاشق ہوں جس کا اس کا کہیں آستاں نہ ہو

کھلتے ہی تیری آنکھ ضعیفی بھی آ گئی
قرباں تجھ سا کوئی جہاں میں جواں نہ ہو

کیونکر بھری نہ آگ بھلا تن بدن میں ہو
بلبل قفس میں فصل بہاری چمن میں ہو

دل میں ہے آگ سینہ میں آگ اور زباں میں آگ
گرمی بتوں نہ کیسے ہمارے سخن میں ہو

پروا نہیں کفن کی مگر چاہتا یہ ہوں
خوشبو بسی تمہاری مرے پیرہن میں ہو

دیوانے ترے آتے ہیں مشتاق باد دید
پھر کیوں نہ حشر آج تری انجمن میں ہو

وحشت اگر یہی رہی باقی تو کیا عجب
باقی نہ ایک تار بھی میرے کفن میں ہو

سامان کچھ تو دل کے بہلنے کا چاہیے
تصویر اک تمہاری ہمارے کفن میں ہو

گرمی تمہارے عشق کی پوری اگر پڑے
خورشید روز حشر ہر اک موئے تن میں ہو

صیاد کیا تجھے ہے گوارا یہ اختلاف
بلبل قفس میں مقفل ہماری چمن میں ہو

قربان تیرے شعر قیامت کے شعر ہیں
پھر کیوں نہ آج دھوم تری انجمن میں ہو

ذرا تم اپنی بے مہری کا حاصل دیکھتے جاؤ
بنا ہے مرقد حسرت مرا دل دیکھتے جاؤ

پڑے ہیں ہر ورق پر سرخ دھبے آج پھولوں کے
ذرا رنگینئ خون عنادل دیکھتے جاؤ

جلاتی ہے جو پروانوں کو خوش ہو کر سر محفل
ابھی خود بھی جلے گی شمع محفل دیکھتے جاؤ

تڑپتا ہے پھڑکتا ہے تمہارا نام لے لیکر
ادھر آؤ۔ خدارا۔ رقص بسمل دیکھتے جاؤ

فلک پہ جا کے ہر داغ محبت رات میں غم کی
چمک جاتا ہے شکل ماہ کامل دیکھتے جاؤ

بجاتے ہیں وہ اپنی بیڑیاں یا ساز بجتے ہیں
کبھی دیوانوں کی آکر یہ محفل دیکھتے جاؤ

تمنا شوق و حسرت آرزو۔ ارمان ہیں دلمیں
تم اپنے عشق کی آباد محفل دیکھتے جاؤ

خبر دو جا کے مرگ قیس کی ایوان لیلیٰ میں
مگر پہلے ذرا لیلیٰ کا محمل دیکھتے جاؤ

نہ جاؤ اپنے گھر میت نہ جبتک دفن ہو جائے
تم اپنے مردوں کی پہلی منزل دیکھتے جاؤ

مرے سینے میں پہلو میں جگر میں یا مرے دلمیں
کہاں رکتی ہے جا کر تیغ قاتل دیکھتے جاؤ

میں تم پر آزماؤں گا یہ نقش سحر نظارہ
مجھے یہ دے گیا ہے ایک عامل دیکھتے جاؤ

ہوئے ہیں جمع شیدائی ہزاروں آج آ آ کر
ذرا پروانوں کی محفل میں محفل دیکھتے جاؤ

کہیں داغ جگر ظاہر کہیں ہیں داغ دل ظاہر
ہمارے عشق کی تحصیل حاصل دیکھتے جاؤ

رقیبوں سے وہ کہتے ہیں کہ اسنے خط اگر لکھا
کتر ڈالیں گے ہم اسکی انامل دیکھتے جاؤ

سنبھالو تیغ اپنی اور لے لو ہاتھ میں خنجر
ہے کتنے ہاتھ کا قربان کا دل دیکھتے جاؤ

ذرا سوز جگر سوز محبت دیکھتے جاؤ
تم اپنے کشتۂ فرقت کی حالت دیکھتے جاؤ

وہ کہتے ہیں خرام ناز۔ ہم تم کو دکھائیں گے
اٹھا دیتے ہیں ہم کیونکر قیامت دیکھتے جاؤ

بہا دیں گے مرے عصیاں کریں گے سرخرو مجھ کو — قیامت میں مرے اشکِ ندامت دیکھتے جاؤ
یہ پیوندِ زمیں ہوگی ترس جاؤ گے پھر اس کو — مرے لاشہ پہ آؤ میری صورت دیکھتے جاؤ
ہماری عاجزی بیچارگی اور خانہ ویرانی — عوض میں اس تکبر کی یہ نخوت دیکھتے جاؤ
تماشہ گاہِ عالم ہے جسے کہتے ہیں سب دنیا — یہاں ہیں سیکڑوں سامانِ عبرت دیکھتے جاؤ
غم و اندوہ و حسرت پیچھے پیچھے روتے آتے ہیں — ذرا کشتے کی اپنے شانِ رحمت دیکھتے جاؤ
ہمارا داغِ دل بجلی کی صورت آج چمکا ہے — بنی ہے صبح کیسا شامِ فرقت دیکھتے جاؤ

وہ کیا تھا۔ اور اب عشقِ بتاں نے کر دیا کیسا
پئے عبرت ذرا قرباںؔ کی حالت دیکھتے جاؤ

آپ کو مدِّ نظر گر خاطرِ ناشاد ہو — روز کیوں اُس پر ستم ہو۔ روز کیوں اُفتاد ہو
دار۔ اک جلدی سے گردن پر مری جلاد ہو — تاکہ میری رُوح قیدِ زیست سے آزاد ہو
ڈالدیں صحرا میں ڈیرے یاس ارمان و الم — تیرے وحشی سے نیا۔ ویرانہ اک آباد ہو
بجلیاں جب آئیں تیرا نام لیتے ہی رُکیں — اُسکا کیا کہنا ہے جس کے دل میں تیری یاد ہو
سوچئے یہ دل ہے میرا یا کوئی ہے سنگ و خشت — روز اک اُفتاد ہو۔ اور روز اک بیداد ہو
آتی تیرے واسطے آئیں کہاں سے بلبلیں — رُوز کا پھیرا ترا گلشن میں جب صیاد ہو
سب ہیں ناکامِ تمنا سب ہیں ناکامِ مراد — قیس ہو دنیا میں کوئی یا کوئی فرہاد ہو
وہ کبھی سیلِ حوادث میں ٹھہر سکتی نہیں — خام جس تعمیر کی پہلے ہی سے بنیاد ہو
میں عدو کی طرح بھاگوں گا نہ وقتِ امتحان — جان دیدوں سر کٹا دوں اور جو ارشاد ہو
عاشقی میں ہمنے دیکھا ہے یہ سب ناکام ہیں — نالہ ہو۔ شیون ہو۔ یا ہو آہ۔ یا فریاد ہو
کیوں نہ پھر رنگ اپنا بدلے یہ زمانہ صبح و شام — نام تیرا جبکہ دنیا عالم ایجاد ہو
اتنا یوں دشمن ترے ہمراہ ہے آٹھوں پہر — جس طرح کوئی کسی کے ساتھ میں ہمزاد ہو
دل میں رکھ۔ ظاہر نہ کر۔ گر لطف لینا ہے تجھے — ہر کسی سے کیوں بیاں یہ عشق کی رُوداد ہو
ہو گئے عشقِ مجازی سے حقیقت آشنا — قیس تم مطلب کے اپنے خوب ہی اُستاد ہو

آفتیں جھیلیں مگر اُف تک نہ کی قرباںؔ کبھی
خوگرِ جور و ستم ہو۔ خوگرِ بیداد ہو

سُنا دیں کس طرح سوزِ دروں کی داستاں تم کو — بتائیں کس طرح ہم اپنے اسرارِ نہاں تم کو

خدا جانے سکھائی ہیں یہ کس نے شوخیاں تم کو
بتانا آگیا کیوں عاشقوں کو نیم جاں تم کو

تمہاری جتنی باتیں ہیں وہ منہ دیکھے کی باتیں ہیں
یقیں رہتا نہیں ہرگز ذرا پاسِ زباں تم کو

تمہارا دل نہیں سوز آشنا۔ کس طرح سمجھو گے
جتاؤں کس طرح اپنا بھلا سوزِ نہاں تم کو

قفس سے اب ذرا نکلو۔ بہار آئی اسے دیکھو
اسیرو۔ رُو رہا ہے یاد کر کے باغباں تم کو

ستانے میں بالآخر ہو گئیں دونوں برابر کی
تری مجبوریاں مجھ کو۔ مری بے تابیاں تم کو

یہ کیسی ہے نگہبانی یہ کیسی پاسبانی ہے
نہیں آتا بچانا بلبلوں کا باغباں تم کو

مری بے تابیوں کا حال خود کھل جائے گا تم پر
سناؤں گا نہیں جس دن اپنے دل کی داستاں تم کو

خزاں کا جس جگہ کھٹکا نہ کچھ تھا برق کا کھٹکا
بتا یاں ہیں عنادل باندھنا تھا آشیاں تم کو

ستانا عاشقوں کا تم کو پہلے تو نہ آتا تھا
سکھاتا ہے جفائیں غالباً یہ آسماں تم کو

قریبِ سنگِ کعبہ اے تو۔ پابوس ہونے کو
بتانا چاہیے تھا اپنا سنگِ آستاں تم کو

مرے دل میں نہیں رہتے مرے دلبر یہاں آتے
بتاؤ پھر دکھاؤں کس طرح دردِ نہاں تم کو

نکلنا ہی گی قمرؔ ہاں روح مثلِ بو ہی کبھی تن سے
سبک ساری ملے گی یوں مثالِ بوستاں تم کو

سادہ پن میں بھی ذرا اُس کے ہنر کو دیکھو
دل لئے جاتی ہے دزدیدہ نظر کو دیکھو

ہمتِ قیس ہے اور کوچۂ لیلیٰ کا طواف
منزلِ دور کو اور عزمِ سفر کو دیکھو

ظلم سہتا ہوں۔ مگر اُف نہیں کرتا ہرگز
قلب کو دیکھو مرے اور جگر کو دیکھو

بارِ عصیاں سے بری طرح دبا جاتا ہوں
دیکھو اس بوجھ کو اور میری کمر کو دیکھو

میری کشتی کی طرح اور بھی لاکھوں ہیں تباہ
قلزمِ عشق کے پُر شور بھنور کو دیکھو

گو ہے بندہ۔ ہے مگر زعمِ خدائی اُس کو
حوصلہ کیسا دیا حق نے بشر کو دیکھو

کون کہتا ہے اثر جذبِ محبت میں نہیں
لو۔ وہ تھامے ہوئے آتے ہیں جگر کو دیکھو

پھوڑتا پھرتا ہے سر واہ رے سودائے جنوں
سختیٔ کوہ کو دیوانے کے سر کو دیکھو

نہ کہیں نور نہ ظلمت وہی یکساں عالم
کنجِ خلوت میں مری شام و سحر کو دیکھو

طورِ موسیٰ کا وہ انجام سنو اے قمرؔ یاں
جلوۂ یار کو اور میری نظر کو دیکھو

کیوں بہارِ رُخِ گلستاں کا وہ قاتل پوچھو
آج صیاد سے تم مِل کے عنادل پوچھو

قیس کے دل میں ہے اور قیس کی نظروں میں ہے وہ
ڈالا لیلیٰ نے ہے کیوں پردۂ محمل پوچھو

وہ بھی میرا ہی بتا دیں گے پتہ رہرو کو
خضر سے جا کے ذرا عشق کی منزل پوچھو

قتل گاہوں میں یہ دستور ہے دستور قدیم
قتل سے پہلے ذرا خواہشِ بسمل پوچھو

آنکھ ہے ابروئے خمدار ہے یا عشوۂ ناز
میں بتا دونگا تمہیں کون ہے قاتل پوچھو

ہم بتا دینگے تمہیں سوز کا یا ساز کا حال
اپنے پروانوں سے کیفیتِ محفل پوچھو

کسکا دیوانہ ہے یہ قیدیٔ زنداں کیوں ہے
تو گرفتار سے اسرارِ سلاسل پوچھو

عشق کے ہم نے کئے بحر ہزاروں ہیں عبور
ہم شناور ہیں کسی بحر کا ساحل پوچھو

چارہ گر حال سے واقف ہیں بتائیں گے تمہیں
آج بیمار ہے کیوں دیر سے غافل پوچھو

سوز اندوز ہے قربانؔ بھڑک اٹھے گا
اس سے للہ نہ وجہِ تپشِ دل پوچھو

سوجھی تھی آج کیا یہ کسی پردہ دار کو
تڑپا دیا ہے طور پہ اک بے قرار کو

منصور کو چڑھا دیا۔ لوگوں نے دار پر
ناحق خموش کر دیا اک راز دار کو

کشتہ ہے کس کا اور یہ کس کا مزار ہے
خود پڑھ کے دیکھ لیجئے لوحِ مزار کو

بوئے وفا جو پھیلی انھیں آ گئی پسند
آتے ہیں دیکھئے وہ دلِ داغدار کو

ہر بات کا جواب ہیں دیتے نہیں نہیں
لاتے ہیں خوب کام میں وہ اختصار کو

برباد ایک لمحہ میں سارا چمن ہوا
بس ہو مرا تو آگ لگا دوں بہار کو

اس نے جگہ بنائی ہے دامن پر آپ کے
کچھ داد دیجئے مرے مشتِ غبار کو

اٹھتے ہیں بیٹھتے ہیں تڑپتے ہیں صبح تک
یوں تیر کر رہے ہیں شبِ انتظار کو

زاہد کا کام کیا ہے یہاں میکدہ میں آج
بنتِ عنب حرام ہے پرہیزگار کو

گھر میں ہے مجھ کو چین نہ باہر سکون ہے
کیا ہو گیا ہے آج دلِ بے قرار کو

کیا داغِ دل کی اس میں ہے خوشبو ملی ہوئی
رکھتے ہیں کیوں عزیز وہ پھولوں کے ہار کو

قربانؔ آئے دن ہے اسے غم کا سامنا
راحت نہیں نصیب دلِ سوگوار کو

جب ایک لمحے پر بھی نہ کچھ اختیار ہو
کس طرح زندگی کا ہمیں اعتبار ہو

داغِ کہن جگر کا کبھی آشکار ہو
ظاہر بہ رنگ سوزِ مثالِ شرار ہو

رحمت جو تیری آکے بچالے وہاں نہیں
کچھ بھی نہ پھر تو گور کے اندر فشار ہو

سب ہیچ ہیں نہ پہلو میں جب تک وہ یار ہو
بزم شراب ہو۔ کہ وہ فصلِ بہار ہو

سمجھے ہیں تم کو شیخ بڑے ہیترہ کار ہو
مشہور گو جہان میں پرہیزگار ہو

کوئی یہاں نہ نام محبت کا لے کوئی
دنیا یہ حالِ غم جو مرا۔ آشکار ہو

پہلو میں رہ نہ جائے الٰہی ٹوٹ کر کہیں
ایسا لگا دو تیر جو سینے کے پار ہو

کیوں اس کو اختیار نہ خنجر پہ ملے
جب ناوکِ ادا سے مرا دل شکار ہو

دل میں ہو روشنی تو ہمیں کچھ بھی غم نہیں
گوشہ لحد کا لاکھ اگر تیرہ و تار ہو

رہتا ہے جس زمیں تو صرفِ خرام روز
مدفون اس جگہ پہ دلِ بے قرار ہو

رندوں کے منہ نہ آؤ چلو جاؤ شیخ جی
سب جانتے ہیں جیسے بھی پرہیزگار ہو

دل لیکے کہتے ہو کہ ہیں دل کی کیا خبر
تم ہو عجیب چور بڑے ہوشیار ہو

کیا جانے اُس پہ کیا ہو تباہی ہمارے بعد
رخصت ہمارے ساتھ چمن سے بہار ہو

کچھ تو بتاؤ کیا یہ کئی دن سے حال ہے
قربان آج کل سے سوا بے قرار ہو

جو درد دل میں ہے دلِ بیمار گر نہیں ہو
یارب نہ آج دیر دعا کے اثر میں ہو

آنکھوں میں ہو سرور تجلّی نظر میں ہو
آجاؤ تم تو عید ہمارے بھی گھر میں ہو

کیا لطف زندگی اُسے جس کے نصیب میں
اک لمحہ بھی خوشی کا نہ شام و سحر میں ہو

کیونکر بچائیں اُس کی نظر سے ہم اپنا دل
چالاک ہوشیار جو اپنے ہنر میں ہو

جوبن بھلا ہے اس کے مزے لینے دیجئے
کس کام کا ثمر جو نہ لذت ثمر میں ہو

شاید جلا دے پھر تری ٹھوکر سے مجھے کبھی
ظالم مرا مزار تری رہ گذر میں ہو

تیرے سوا ہیں نام کسی کا نہ لوں کبھی
سودا ترا ہی آٹھ پہر میرے سر میں ہو

جب اس کی کائنات فقط مشت خاک ہے
پھر کیوں غرور اور تکبر بشر میں ہو

سوزِ غم فراق نے جب آنسوؤں کو چوس
باقی کہاں سے اشک کوئی چشم تر میں ہو

ہر روز آنے جانے کی تیاریاں رہیں
قربان تم تو روزِ ازل سے سفر میں ہو

بیمار ترے ہاتھ سے اچھے ضرور ہو
رشکِ مسیح دل کا مداوا ضرور ہو

میں منتظر ہوں اُس کا خدایا ضرور ہو
تقدیر میں لکھا ہے جو ہونا ضرور ہو

اُس کے ہیں ہم تو وہ بھی ہمارا ضرور ہو
قسمت کا اپنی حاصل یہ مُدعا ضرور ہو

ایسا نہ ہو وہ کہدیں کہ تو نے کہا نہیں
اُن سے بیان عرض تمنا ضرور ہو

کھلتے نہ باغ حسن کے نخل مُراد یوں
تم آرزو کا میری نتیجہ ضرور ہو

معشوق کی صفت سے نکل جاؤ گے سنو
معشوق ہو تو عشق کا ہنا ضرور ہو

میرا اگر نہیں ہے عدو کا بھی وہ نہیں
دُنیا میں ہے اگر تو کسی کا ضرور ہو

ظالم ترا خیال اندھیرے میں کیوں رہے
قلب حزیں میں داغ تمنا ضرور ہو

آئی ہے لیلیٰ مانگ کے بخت سیاہ قیس
تو پردہ پوش دامن صحرا ضرور ہو

تصدیق طور چاہیے تجدید جلوہ سے
دُنیا میں اور کوئی بھی موسیٰ ضرور ہو

دل کا عوض ہے وصل تو انکار کیوں کرو
ایسا جو لازمی ہے۔ تو ایسا ضرور ہو

قرباںؔ کے مُنہ کو رکھنا صنم خانے کی طرف
مرنے کے بعد کوئی تو قبلہ ضرور ہو

میرا منت کش مضراب کبھی ساز نہ ہو
اس طرح جائے نکل رُوح کہ آواز نہ ہو

جائے حیرت ہے جو اچھا ترا ناساز نہ ہو
تو مسیحا ہو۔ مگر صاحب اعجاز نہ ہو

پردۂ تار نفس سے ترے نکلے فریاد
سوز بیکار رہے اُس سے جو عیاں ساز نہ ہو

یا الٰہی جو عدو نے بھی دُعا ہے مانگی
در اجابت کا۔ رہے بند کبھی باز نہ ہو

وہ بھی معشوق تو نہیں معشوق ہے دُنیا میں کوئی
جس میں شوخی نہ ہو انداز نہ ہو ناز نہ ہو

حسرت باغ تو ہے بعد اسیری قفس
عزم کیا کیجئے جب قدرت پرواز نہ ہو

اپنی چالوں کو سکھایا ہے جو تم نے انداز
یہ قیامت کا اُڑایا ہوا۔ انداز نہ ہو

آپ گھبرائیں نہیں میں کوئی منصور نہیں
میں وہ محرم ہوں عیاں جس سے کبھی راز نہ ہو

ساز گلشن نہیں نغموں کی وہ آواز نہیں
آج بلبل کی طبیعت کہیں ناساز نہ ہو

شکوۂ فصل بہار اور قفس میں توبہ
دیکھ بلبل کوئی گل گوش بر آواز نہ ہو

اس طرح چاہیے قرباںؔ جہاں میں رہنا
کہ ترے دل میں کوئی حرص نہ ہو آز نہ ہو

نہ ہو کیوں حسن رعنا۔ اور چشم عشوہ گر کیوں ہو
مرا دل چھین لینے کو وہ دزدیدہ نظر کیوں ہو

کوئی نخلِ تمنّا کو لگا کر بے ثمر کیوں ہو
اُٹھائیں غیر کیوں پھل دوست کی غم میں بسر کیوں ہو

اگر تم اپنے دیوانے سے ہمدردی روا رکھو
تو پھر وہ دادِ وحشت میں یوں شوریدہ سر کیوں ہو

اندھیرا دل میں ہو تو پھر تجلّی کیا نظر آئے
خیالِ زلفِ جاناں میں شبِ غم کی سحر کیوں ہو

جوابِ خط نہیں دیتا کبھی لا کر مجھے اُن سے
تو پھر احسان تیرا سر پہ میرے نامہ بر کیوں ہو

کسی کے ہجر میں کیوں سختیاں کوئی سہے ہمدم
اگر کچھ رحم ہو دل میں تو پتھر کا جگر کیوں ہو

ہم اُن کے سامنے رونا نشاطِ غم سمجھتے ہیں
مگر جب غیر بیٹھے ہوں ہماری آنکھ تر کیوں ہو

ہماری داستاں اور طولِ شامِ غم برابر ہے
اگر منظور ہے سُننا تو حُکم مختصر کیوں ہو

رہے جو میرے دل میں کیوں نہاں ہو میری نظروں سے
جو آنکھوں میں رہے میری وہ محجوبِ نظر کیوں ہو

رفیقانِ چمن پھرتے ہیں جب اُسکے کھلے بندوں
قفس میں عندلیبِ غمزدہ بے بال و پر کیوں ہو

ہنرمندوں کی محفل میں ہنر کی قدر ہوتی ہے
نہ ہو جب قدرداں کوئی تو پھر قدرِ ہنر کیوں ہو

زباں ہی میں نہ ہو جب طاقتِ تاثیر خود اپنی
ہماری آہ میں نالے میں پیدا پھر اثر کیوں ہو

جہاں سے غیر کو پیغام آتے اور جاتے ہیں
وہاں سے پھر مرا محروم ہمدم نامہ بر کیوں ہو

اگر اے ضبطِ دل تو اُن کی فرقت میں سہارا دے
مری رُسوائی کا باعث بہانیں چشمِ تر کیوں ہو

ذرا سا بھی اگر صیاد دل میں رحم ہو تیرے
تو فصلِ گل میں بلبل اسطرح بے بال و پر کیوں ہو

عدم کے جانے والو کیوں ہو مغموم تہی دستی
کہ خالی ہاتھ آئی تھی تو اب زادِ سفر کیوں ہو

ہزاروں بُت ہیں لاکھوں آستانے ہیں خدائی میں
جبیں سائی کی خاطر ایک تیرا سنگِ در کیوں ہو

اگر قربانِ نگاہِ دوست مجھ پر رحم فرمائے
مرا مجروح دل کیوں ہو مرا چھلنی جگر کیوں ہو

یارب وہ روزِ حشر مرے روبرو نہ ہو
انصاف ہو ضرور مگر دو بدو نہ ہو

وہ دل نہیں ہے جس کو تری جستجو نہ ہو
وہ آنکھ کیا ہے جسکو تری آرزو نہ ہو

تیغِ نگاہِ یار میں کیسا کمال ہے
کرتی ہے یوں بھی ذبح کہ جاری لہو نہ ہو

کس طرح داد دیں تجھے اے سوزنِ نگاہ
جب ایک زخمِ دل بھی ہمارا رفو نہ ہو

اے شیخ اسقدر ہے مجھے مے کا احترام
پیتا نہیں شراب میں جبتک وضو نہ ہو

آنکھوں سے پیتی تم جو پلا دو شرابِ ناب
تا حشر مجھ کو حسرتِ جام و سبو نہ ہو

آتا نہیں مزہ تری باتوں میں نامہ بر
جبتک کہ ان سے آپ مری گفتگو نہ ہو

زاہد اگر نہ چوٹ ہو دل پر لگی ہوئی
جاری زباں سے تیری کبھی ذکر ہو نہ ہو

جو دل جلا ہوا ہو ترے سوزِ عشق سے
ممکن نہیں کہ اس میں محبت کی بُو نہ ہو

تو پھر ایسی چاہ ہے تو مل سب سے بے غرض
عزت ہے اُس کی جس کی کوئی آرزو نہ ہو

جس زلف سے ہے عشق تو رہ۔ اُس سے ہوشیار
قربان ایک دن یہی طوقِ گلو نہ ہو

کرو تم رحم۔ تو چشمِ تمنا خوں فشاں کیوں ہو
ہمارے چاک دامن پر لہو کا یہ نشاں کیوں ہو

ہو جب سوز بھی دلمیں تو پیدا پھر دھواں کیوں ہو
دھواں ہی جب ہو تو پھر بنائے آسماں کیوں ہو

نہ ہو گر آگ باقی آپ کی سوزِ محبت کی
مرا دم گھوٹنے کو دلمیں پیدا پھر دھواں کیوں ہو

مجھے جلوہ دکھانا جب نہیں مدِ نظر تم کو
بتا دو پھر تم چھپ کے پردے میں نہاں کیوں ہو

ستاتے ہو۔ رلاتے ہو۔ مٹاتے ہو۔ جلاتے ہو
پھر اُس پر یہ شکایت ہے کہ مرے لب پر فغاں کیوں ہو

جب اغیار کیلئے کوئی یہاں قدغن نہیں لازم
ہمارے ہی لئے پھر تیرے در پر پاسباں کیوں ہو

تمہارے عشق میں ملجائے لطفِ زندگی جس کو
لسانِ خضر وہ محوِ حیاتِ جاوداں کیوں ہو

صلہ کچھ تو مجھے ملجائے میری جاں فشانی کا
کیا جو کچھ محبت میں وہ ظالم رائگاں کیوں ہو

مقدر میں لکھا ہے خود ہی جب رنج و الم میرے
تو پھر میرے لئے پیدا کوئی ایذا رساں کیوں ہو

عدو کیا دوست بھی اب دیکھکر آنکھیں چراتے ہیں
زمانہ منقلب جب ہو کوئی پھر مہرباں کیوں ہو

ہماری داستاں سننے سے کیوں انکار کرتے ہو
ضرورت ہو نہ کہنے کی تو پھر منہ میں زباں کیوں ہو

اجاڑا گل کو بلبل کو خزاں نے جبکہ گلشن میں
تعجب ہے وہاں باقی یہ ظالم باغباں کیوں ہو

یقیں کیا آئیگا کچھ آج میرے عشقِ صادق کا
جفا سے اپنی تائب آج تم اے جانِ جاں کیوں ہو

وفا کا اعتبار اُن کو اگر آجائے اے ہمدم
تو میدانِ محبت میں ہمارا امتحاں کیوں ہو

ہمیشہ مفت کی قربان تم جاتے ہو پینے کو
بھلا پھر مہرباں میخانہ میں پیرِ مغاں کیوں ہو

نگاہِ قہر سے تیری گلستاں بھی بیاباں ہو
نگاہِ لطف سے تیری بیاباں بھی گلستاں ہو

نہ ہو جس گل میں خوشبو یار کی زلفِ معنبر کی
نہ کیوں میرے لئے وہ پھول بھی خارِ مغیلاں ہو

جنونِ عشق میں اے چارہ ساز کیا تعجب ہے
گریباں میرا دامن ہو۔ میرا دامن گریباں ہو

نمک پاشی وہ زخموں پر کریں جب رات دن پیہم
تعجب ہے نہ خالی پھر اگر انکا نمکداں ہو

مصفا آئینہ ہو جب ہمارے قلب روشن کا
وہ صورت اپنی اس میں دیکھکر پھر کیوں نہ حیراں ہو

ضرورت پھر نہ کچھ باقی رہے یارب مسیحا کی
کلیجے کا ہو دل درماں۔ کلیجہ دل کا درماں ہو

عنادل نے بہایا خون اپنا یاد میں اُن کی
گلوں کے حال پہ کیوں شبنم گلشن نہ گریاں ہو

ہمیں نے تو اُسے تعریف کرکے سر چڑھایا ہے
حسیں چہرے پہ اپنے پھر نہ کیوں وہ شوخ حیراں ہو

کباب دل کی صورت دے اٹھو ساقی یہ بو اپنی
بطِ مے سیخ پر گر میکدہ میں آج بریاں ہو

نگاہِ یار جو گردن اُڑا کے دے سبکساری
توقرباں جی اُٹھے اور سر پہ اُسکے بارِ احساں ہو

تیز بُت کرتے ہیں عشاق پہ تلواروں کو
خوف آتا نہیں زنہار ستمگاروں کو

لے مسیحا نہ کبھی نام مسیحائی کا
دیکھ لے آکے اگر عشق کے بیماروں کو

تیرے میخانہ میں ساقی یہ پڑے رہتے ہیں
اور ملتا ہی نہیں در کوئی میخواروں کو

رحمت حق کی۔ ذرا شان تو کوئی دیکھے
اپنے دامن میں چھپایا ہے گنہگاروں کو

جو طلب کرتا ہے اُس کو وہی دیتا ہے خدا
ٹالتا ہی نہیں وہ اپنے طلبگاروں کو

چاند کے ساتھ تو اکثر ہیں ملاتے لیکن
مجھ سے رہتے ہیں چھپائے ہوئے رخساروں کو

خم کے خم ہیں ترے میخانے میں ساقی لیکن
کبھی تلچھٹ بھی تو ملتی نہیں میخواروں کو

چاندنی میں نہ کہیں جاؤ مکاں سے باہر
کر دے میلا نہ کبھی چاند سے رخساروں کو

غم فرقت سے کیا پہلے تو کشتہ اور اب
ڈھونڈتے پھرتے ہیں قرباں وہ میخواروں کو

پاس آتا بھی ہے میرے وہ مسیحا دیکھو
نہیں کرتا ہے کہ کرتا ہے مداوا دیکھو

باغِ دنیا میں ابھی پھول لگے ہیں کھلنے
کچھ دنوں اور یہاں کا ابھی جلوہ دیکھو

یوں بھٹکتے نہ پھرو جانِ جہاں چاروں طرف
دل میں تم بیٹھے ہوئے دل ہی کا نقشہ دیکھو

چاہیے اس کی حفاظت بھی جوانی میں ہمیں
اپنے جوبن کی طرح میری تمنا دیکھو

طور پر جانے کے تکلیف کرو کیوں موسیٰ
اپنے دل ہی میں نہ کیوں یار کا جلوہ دیکھو

دوستو نعش کے دفنانے میں جلدی نہ کرو
میرے قاتل کا ذرا۔ اور ابھی رستہ دیکھو

دلِ مجروح نہیں دید کے قابل کوئی شے
دیکھنے ہی کی تمنا ہے تو اچھا دیکھو

جان لو نیم نگاہی نے کیا آوارہ
تم اگر مست کو اپنے کبھی بہکا دیکھو

گو ہو ناکام مگر تھک کے نہ بیٹھو اب بھی
اور قرباںؔ کوئی عشق کا رستہ دیکھو

عشق کی دیکھنی منظور ہے منزل مجھ کو
چاہیے اس وادی میں کچھ بھی ہو حاصل مجھکو

اللہ اللہ تری آنکھوں کی فسوں سامانی
اک نظر ڈالتے ہی کر دیا بسمل مجھکو

آہ یہ خنجرِ خونخوار یہ نازک پہونچے
پیار آتا ہے تجھے دیکھ کے قاتل مجھکو

کب مری کشتیٔ امید ہوئی ہے غرقاب
جب نظر آنے لگا دور سے ساحل مجھکو

شاید آئے مرے کانوں میں صدا صور کی بھی
کچھ تصور نے کیا ہے مرے غافل مجھکو

ننگِ محفل ہی یقیں کر کے مجھے بیٹھنے دو
تم سمجھتے جو نہیں رونقِ محفل مجھکو

وہ نہیں ہیں تو میں بے چین ہوا جاتا ہوں
تیر ہیں تیر نوا ہائے عنادل مجھکو

خوب دل تیرے تصرف کو دعائیں ہیں دوں
کاش سینے سے لگا لے مرا قاتل مجھکو

لوگ کہتے ہیں تجھے راہبرِ بادۂ عشق
تو ہی قرباںؔ بتا عشق کی منزل مجھکو

اپنے سینے سے لگاتا نہیں کیوں تو مجھ کو
چین پڑتا نہیں ہرگز کسی پہلو مجھکو

نشہ کا توڑ ہے اب اور پلا دے ساقی
کافی ہو جائے گی اب ایک ہی چلو مجھکو

ہے غنیمت مجھے بے ہوش سمجھ کے اپنا
وہ سنگھانے کے لئے آئے ہیں گیسو مجھکو

آبرو دل گئی سب خاک میں ضبطِ غم کی
کر گئے بزم میں رسوا مرے آنسو مجھکو

قبر میں ہے کوئی غمخوار نہ ہمدم نہ رفیق
کس پر اے پیک اجل چھوڑ گیا تو مجھکو

میں نے قسمت ہی زمانے سے نرالی پائی
ملا معشوق تو وہ بھی ملا بدخو مجھکو

بات اپنی کبھی نیچی نہیں ہونے دیتے
مات دے دیتے ہیں آخر کسی پہلو مجھکو

میری آنکھوں نے اٹھایا ہے یہ کیسا طوفاں
کیا ڈبونے کے لئے نکلے ہیں آنسو مجھکو

پہلے عادت پہ وہ اپنی نظر غور کریں
مدعی کہتے ہیں قرباںؔ جو بدخو مجھکو

چاہتا دل سے میری طرح جو دلبر مجھ کو
دیکھنا پڑتا نہ ناکامی کا منظر مجھکو

پھر جِلا دیگی مجھے تیرے قدم کی برکت
کم نہیں ہے لبِ اعجاز سے ٹھوکر مجھکو

راہِ الفت میں بہت ٹھوکریں کھائی میں نے
نہ ملا کوئی بھی اس راہ کا رہبر مجھکو

نامہ بر نے نہ دیا اور تو کچھ مجھکو جواب — دے دیا صرف مرے قتل کا محضر مجھکو
تجھ سے پہلے وہ مری بات سُنے گا ظالم — جانتا پہلے سے ہے داورِ محشر مجھکو
بُت یہ پتھر کے بنا کر ترے کب ہاتھ آیا — پوچھوں میں اُن سے ملے گر کہیں آذر مجھکو
اسی تشویش میں رہتی ہیں نم آگیں آنکھیں — دیکھنا اپنے گناہوں کا ہے دفتر مجھکو
مجھے بے چین کیا دارِ فنا نے ایسا — کہ ٹھہرنا یہاں مشکل ہوا دم بھر مجھکو

یہ بھی قربان بڑا اُن کا کرم ہے مجھ پر
ایک غم کا کبھی کرتے نہیں خوگر مجھکو

خوب تڑپائے گا آخر ترا اے قاتل مجھکو — مرنے بھی چین سے دیگا نہ وہ بسمل مجھکو
مت چھپا خضر کہ ہے راہبری فرض ترا — کہدے گر عشق کی معلوم ہے منزل مجھکو
اپنی جنت پہ بہت ناز ہے آج اے زاہد — چل دکھالاؤں میں اُس شوخ کی محفل مجھکو
حسبِ وعدہ وہ یہاں آئے بھی اور چل بھی دئے — کچھ خبر بھی نہ ہوئی اے دلِ غافل مجھکو
کشتیِ اُمید کی رکھتا ہے تلاطم میں یونہی — ڈوبنے دیتا نہیں عشق کا ساحل مجھکو
حشر کے روز یہی فیصلہ ہوگا اے قیس — دشتِ لیلیٰ کو دیا جائے گا محمل مجھکو
دم نکل جائے گا راحت مجھے مل جائے گی — کبھی مل جائے گا آرام بھی بسمل مجھکو
تو ہی دے کر مجھے آواز بُلا لے اے کاش — پوچھتا پھرتا ہوں اے عشق کی منزل مجھکو

رائگاں عشق میں قربان ہوئی عمر تمام
کچھ بھی اُلفت میں ہوا ہائے نہ حاصل مجھکو

دیکھے دُنیا میں جلوہ گر تجھکو — چاہتی ہے مری نظر تجھ کو
لاکھ کوئی وفا کرے لیکن — کبھی ہوتی نہیں خبر تجھ کو
ہو گئے فکرِ زیست سے فارغ — دے کے اپنا دل و جگر تجھ کو
کی ہے کس کس طرح بسر میں نے — کچھ بھی میری نہیں خبر تجھ کو
دی رہائی قفس نے اے بلبل — کون دے لاکے بال و پر تجھ کو
میرا نخلِ مُراد سینچ دیا — اس کا اللہ دے ثمر تجھ کو
ظلم کرتا ہے بے خطا مجھ پر — کیا خدا کا نہیں ہے ڈر تجھ کو
دل چُرایا ہے آنکھ سے تو نے — ملکہ ہے یہ فتنہ گر تجھ کو

آج سُنتے ہیں مر گیا قرباں
کیا ابھی تک نہیں خبر تجھ کو

مطرب بھی ہو۔ شراب بھی ہو۔ دلربا بھی ہو
ساقی بھی ہو۔ بہار بھی۔ ٹھنڈی ہوا بھی ہو

پھر یہ نصیب ہیں جو نہ اچھا ہوا مسیح
پہلے مریضِ غم کی ترے کچھ دوا بھی ہو

ہاں دلمیں آپ کے کوئی ارمان رہ نہ جائے
غمزہ بھی ہو۔ ادا بھی ستم بھی جفا بھی ہو

کہنے سے تیرے کرلوں میں توبہ شراب سے
لیکن نگاہِ مست کی زاہد رضا بھی ہو

امید ہے کہ پھر نہ ستائیں سب مجھے کبھی
شوخی کے ساتھ ساتھ اگر کچھ حیا بھی ہو

اے پاک بے نیاز مری بات جب سنے
راضی ہیں تجکو سمجھوں اگر تو خفا بھی ہو

ظلم و ستم کا اُن کے کرے پھر ہی کچھ گلہ
پہلے کسی سے فرضِ محبت ادا بھی ہو

عاشق تری زبان کا اُلٹا ہے یہ اثر
ہوجاتی ہے دُعا جو کوئی بد دُعا بھی ہو

پھر خواب دیکھ لونگا نشاطِ حیات کے
قرباں پہلے مجھکو مرض سے شفا بھی ہو

بے حس وہ دل ہے جسکو تری جستجو نہ ہو
وہ گل ہے خاک جس میں ترا رنگ بُو نہ ہو

ہوتے ہوئے ہمارے عدو سرخرو نہ ہو
اے دوست حسرتوں کا ہماری لہو نہ ہو

قاتل چرا کے آنکھ جدا مجھ سے تو نہ ہو
جب تک الگ بدن سے یہ میرا گلو نہ ہو

ہے منہ مرا لحد میں۔ ادھر ہی پھرا ہوا
کوچہ بھی ان بتوں کا کہیں قبلہ رُو نہ ہو

وہ زندگی بھی کوئی ہے دُنیا میں زندگی
جب دل ہو اور دل میں کوئی آرزو نہ ہو

قاصد خفا ہیں مجھسے نہ مانوں گا میں کبھی
جتبک کہ میری اُن سے کوئی گفتگو نہ ہو

مشہور ہوں وہ سارے زمانے میں بخیہ گر
اور پھر ہمارا زخمِ جگر بھی رفو نہ ہو

چھپ کر کروں نگاہ تو آخر کہاں کروں
یعنی جگہ ہے کونسی جس جا کہ تو نہ ہو

دشمن ہیں اور دوست پہ نظریں ہیں تیری تیز
مشہور کیوں زمانے میں تو تُندخو نہ ہو

پڑھتے نہیں نماز کبھی کشتگانِ عشق
جب تک کہ خونِ دل سے مکمل وضو نہ ہو

اس بُت کو رام کریں یہ مشکل نہیں ہے کچھ
حائل ہماری راہ میں لیکن عدو نہ ہو

تو ہو نگاہِ مست ہو تیری بہار ہو
ساقی مری بلا سے جو جام و سبو نہ ہو

میخانہ میں حساب کو آتا ہے محتسب
لیکن یہ پہلے دیکھ لو وہ بے وضو نہ ہو

اس شرط پر وہ کرتے ہیں اقرار وصل کا ہم سے شب وصال کوئی گفتگو نہ ہو
قرباںؔ تجھ پہ کتنی ہی بیداد ہو مگر
جاری کبھی زباں سے تری ہاؤ ہو نہ ہو

نہ کاش دل وہ شتاب ہو۔ کہ پڑا نہ منہ پہ نقاب ہو
نہ تو تم کو مجھ سے حجاب ہو۔ نہ مجھے خیال حجاب ہو
نہ کسی کے دل کو جلاؤ تم۔ نہ کسی کے دل کو ستاؤ تم
یہ جو بات دل کی بناؤ تم۔ تو بڑا ہی کار ثواب ہو

کروں اپنا شکوہ وہاں بیاں۔ کروں درد اپنا وہاں عیاں
مرے دل میں جو کہ ہے غم نہاں۔ وہ جو پیش روز حساب ہو
نہ ہوں زخم دل کے کبھی ہرے۔ جو نہ ساتھ غیر کی وہ پھرے
نہ تو آگ دل میں کبھی لگے۔ نہ یہ جل کے مثل کباب ہو

یہی ایک میری ہے گفتگو۔ یہی ایک میری ہے جستجو
یہی دل کی میرے ہے آرزو۔ کہ جو ہوتا ہے وہ شتاب ہو
لئے دل میں اپنے ہوں آبلے۔ نہ ذرا سی ٹھیس کہیں لگے
یہ بڑا وہ مجھ پہ کرم کرے جو سلوک مثل حباب ہو

میں شہید عجز و نیاز ہوں۔ میں امین و محرم راز ہوں
یہ سمجھ کے کشتۂ ناز ہوں۔ تو نہ کوئی مجھ پہ عذاب ہو
جو بیاں کرو خلش درد دل۔ جو کبھی میں خط بھی انہیں لکھوں
مجھے کیا کہ میرا کہا کروں۔ یہی آتا ان کا جواب ہو

ہمیں قرباںؔ تجھ پہ یہ ہے یقیں۔ کہ تو اک شریف سے بہتریں
ترے نیک ہونے میں شک نہیں۔ جو نہ شغل جام و شراب ہو

خاموش کیوں ہو رشک مسیحا جواب دو
دل کا کرے گا کون مداوا جواب دو
قاصد کو اذن شرکت محفل اگر نہیں
پھر تجھ سے حال کون کہے گا جواب دو
ہیں حکمتیں مٹانے کی تم کو بہت ہی یاد
کیونکر مٹے گی دل کی تمنا جواب دو
انجام اس سے کیا کہوں اقرار وصل کا
دل کر رہا ہے تجھ سے تقاضا جواب دو

دشمن نے جا لگائی ہے کیا تم سے کوئی بات
ناراض کیوں ہوئے مجھے اسکا جواب دو

مجنوں سے بڑھ گیا مرا افسانہ یا نہیں
مجکو یہ آج عزت لیلےٰ جواب دو

مقتل میں اب تڑپنے کو بسمل ہے مستعد
کیا دیکھنا ہے اس کا تماشا جواب دو

دیکھا ہے مجھ سا آبلہ پا تم نے کیا کوئی
اے ساکنان وسعت صحرا جواب دو

تم نے نہیں لگایا ہے دل پر جو میرے تیر
کیونکر ہوا ہے داغ یہ پیدا جواب دو

بے تابیوں کا میری مرے درد و کرب کا
کیا تم نہیں ہو آج ذریعہ جواب دو

منظور گر یہ ہے کہ قیامت ابھی نہ آئے
کیوں چال سے اٹھاتے ہو فتنہ جواب دو

کس کی طرف گیا ہے وہ مست خرام ناز
اے دیدہ ہائے نقش کف پا جواب دو

غیروں کی عرض حال کا تم دیجئے جواب
قرباں کی بات کا بھی خدارا جواب دو

ضبط دل آنے نہیں دیتا ہے باہر آنسو
جذب ہو جاتے ہیں سب آنکھ کے اندر آنسو

یم خوبی کے تصور کا اثر تو دیکھو
بن کے گرتے ہیں مری آنکھ سے گوہر آنسو

قصۂ پارینہ ہے اک نوح کا طوفاں ہمدم
اور اک محشر تازہ ہے میرا ہر آنسو

دیکھنے والے سمجھ جائیں مجھے کشتۂ چشم
لکھتے ہیں غم کا مرے چہرے پہ دفتر آنسو

شکر ہے بعد فنا آبروئے عشق رہی
غسل تربت کو دیا اس نے گرا کر آنسو

انہیں دامن پہ دکھانے کو کمال حسرت
کھینچ لیتے ہیں مری آنکھ کا جوہر آنسو

دیکھے ہم نے بھی بہت تجھسے تو رونے والے
کہتے ہیں ہم کو ڈراتا ہے بہا کر آنسو

اے عدو گریہ کو ہم ضبط کیا کرتے ہیں
تو بہاتا ہے انہیں دیکھ کے اکثر آنسو

ہم کو ہوتا ہے تجھے دیکھ کے قرباں افسوس
بند آنکھوں سے ذرا بندے خدا کر آنسو

سمجھ لے کہ نذر جفا ہو گیا تو
اگر جا کے وقف ادا ہو گیا تو

جو کلیوں میں رنگیں ادا بن گیا تو
تو پھولوں میں بوئے وفا ہو گیا تو

مری آنکھ میں بھر گیا نور تیرا
مرے دل میں جلوہ نما ہو گیا تو

تجھے دیکھ کر ہو گئی مجھکو صحت
مرے درد دل کی دوا ہو گیا تو

جہاں میں ہو پھر کون اب مجھسے راضی
اگر مجھ سے ظالم خفا ہو گیا تو

عدو کی مٹا دوں گا ساری شرارت
کبھی جو میسر ا ہوا ہو گیا تو

رہِ عشق سیکھینگے اے خضر تجھ سے
کسی دن اگر رہنما ہو گیا تو

کچھ اب اور ہیں تیرے انداز اے دل
انہیں دیکھ کر جانے کیا ہو گیا تو

تجھے کچھ ملے گا تو کچھ پا ہی لے گا
جو کوچہ کا اُن کے گدا ہو گیا تو

نہ میری رفاقت نہ غمخوریاں ہیں
یہ کیا اے دلِ مبتلا ہو گیا تو

کسی کی محبت میں اے لیتیں بخدی
فنا ہو گیا تو فنا ہو گیا تو

قناعت کا انعام قدرت ہی دے گی
جو قربان وقفِ رضا ہو گیا تو

کسی کے اُٹھتے جوبن کا تماشا دیکھتے جاؤ
مرے دل کی دعاؤں کا نتیجہ دیکھتے جاؤ

کسی ظالم کا ہنس ہنس کر مٹانا دیکھتے جاؤ
مری حسرت کا اے لوگو جنازہ دیکھتے جاؤ

تڑپتا کس طرح ہے اور کیونکر آہ کرتا ہے
ذرا بسمل کا اپنے تم تماشہ دیکھتے جاؤ

مزے کی کر رہے ہیں آج میرے دلمیں تقریریں
ذرا ارمان و حسرت کا یہ جلسہ دیکھتے جاؤ

تمہارا ہی وہ کشتہ ہے تمہیں پر ہے نظر اُسکی
مریضِ ہجر کو اچھے مسیحا دیکھتے جاؤ

وہ کہتے ہیں کہ اس سے راستہ میں اک رکاوٹ ہے
کسی کا میری تربت کو مٹانا دیکھتے جاؤ

لگاتے ٹھوکریں اعجاز سے ہیں میری تربت پر
نہ دیکھا ہو تو یوں مُردے جلانا دیکھتے جاؤ

ابھی کیا ہے ابھی تو سیکڑوں طوفاں اُٹھیں گے
مری آنکھوں کا تم آنسو بہانا دیکھتے جاؤ

میں اپنی جان دینا حسن کی قیمت سمجھتا ہوں
ترقی پر ہے میرے دل کا سودا دیکھتے جاؤ

وہ کہتے ہیں کہ تیرا دردِ دل ہم آج دیکھینگے
ذرا سی بات پر اُن کا اُلجھنا دیکھتے جاؤ

ابھی دلجوئی اُنکی صرف دل لینے کے قابل ہے
ابھی قربان کرتے ہیں وہ کیا کیا دیکھتے جاؤ

ہے جگانا آج شب بھر ایک بُت بے پیر کو
آزمانا چاہتا ہوں نالۂ شب گیر کو

اک گرہ کھلتی ہے پڑجاتی ہیں گرہیں سیکڑوں
ناخنِ تدبیر سے ضد ہے مری تقدیر کو

تو بھی آ زنداں میں نغمہ سُن کبھی جھنکار کا
ہے بنایا ساز وحشی نے تری زنجیر کو

تو نے جو پروانوں کے کاٹے تھے پر اے شمع بزم
منتقم قدرت نے اُس کا کر دیا گلگیر کو

اسقدر دشواریوں نے اپنے کانٹے ہیں بچھائے
راستہ ملتا نہیں ہے عشق کے رہگیر کو

شیخ صاحب شوق سے پھر کہیئے صہبا کو حرام
پہلے پڑھیئے تو سمجھ کر آیۂ تطہیر کو

حشر تک قائم رہیگی تیری صورت ساتھ ساتھ
آنکھ میں بسمل نے رکھا ہے تری تصویر کو

لا جگہ دیدوں میں اپنے دل میں سبکو بیدھڑک
تیغ کو خنجر کو برچھی کو سناں کو تیر کو

تم جو کہتے ہو عدو کو میں نے خط لکھا نہیں
میں سمجھتا ہوں تمہاری شوخیٔ تحریر کو

خیر جو تقدیر میں لکھا ہے بہتر ہے وہ ہی
کون اب سمجھانے جائے کاتب تقدیر کو

پھر اسے زندہ نہ کردے اُسکے دلکا اضطراب
دیکھئے جاؤ ذرا۔ فتراک میں نخچیر کو

نامے میں لکھا ہے اس نے میری قسمت کا لکھا
لا کلیجے سے لگا لوں نامہ بر تحریر کو

درد ہو جاتا ہے سر میں نیند آتی ہی نہیں
کوستے ہیں وہ ہمارے نالۂ شب گیر کو

راہ پر کیا آیئے گا۔ کیوں رحم مجھ پر کھائیگا
مجھ سے تو قربان ضد ہے آسمان پیر کو

لایا ہوں اپنے ساتھ دل داغدار کو
دوں گا یہ نذر جا کے عروس بہار کو

تو نے صبا اُڑایا ہمارے غبار کو
رکھا تھا اُن کے واسطے خاک مزار کو

آئیگا رحم حال پہ پروردگار کو
امید مغفرت ہے کسی تیرہ کار کو

دل میں اُٹھا کے رکھ لو دل داغدار کو
آنکھوں سے دیکھ لو جو تم اُس کی بہار کو

کہتے ہیں بعد مرگ یہ بدعت کی بات ہے
گل آکے کر گئے وہ چراغ مزار کو

جب میں ہوں تو خزاں ہی نہیں ہیں تو ہی بہار
ضد ہو گئی ہے مجھ سے خزان و بہار کو

اشکوں سے اک حصار بنا جلد بیکسی
آئے ہیں وہ مٹانے مری یادگار کو

پردے سے اپنا جلوہ دکھا کر بصد ادا
بیتاب کر دیا ہے دل بے قرار کو

بوئے وفا جب اس چمن نو سے آئیگی
دوگے بہت دعائیں دل داغدار کو

کسطرح کھولدے کہ ہے پاس وفائے عہد
معلوم ورنہ بھید ہیں سب رازدار کو

وہ دیکھ ضعف قلب سے بیہوش ہو گئی
صیاد جلد دے عرق گل ہزار کو

قربان اپنے رنج سے گھبرا نہ اس قدر
مولا کرے گا دور ترے انتشار کو

دیگر

شگفتگی مرے دل کو چمن کرو
گلزار داغ عشق سے سارا بدن کرو

چارہ گرو دوا و دعا کا نہیں ہے وقت
بیمار عشق ختم ہے فکر کفن کرو

ہے اختیار تم کو تمہاری ہے سیر گاہ — گلزار میرے دل کو کرو۔ یا کہ بن کرو
کیا بوجھ اٹھ سکے گا بہت ہی نحیف ہے — کشتے کا اپنے اور ابھی۔ ہلکا کفن کرو
اے اہلِ دشت یہ ابھی دیدینگے اپنی جان — غربت میں بیکسو سنے نہ ذکرِ وطن کرو
اُنمیں نہیں ہے تاب اُٹھائے جو سختیاں — عاشق سے سخت اپنے نہ اتنا سخن کرو
آنکھو مئیں میری آکے رہو دل میں بیٹھ جاؤ — جاؤ نہ سوئے غیر نہ سیرِ چمن کرو

طعنے وہ تم کو دیں گے جو اہلِ سلوک ہیں
قرباںؔ جنوں میں چاک نہ یوں پیرہن کرو

نکل آئے ٹپک کر آج باہر آنکھ کے آنسو — کریں گے دیکھنا سامانِ محشر آنکھ کے آنسو
الٰہی آبرو رکھ لے مجھے دے ضبط کی قوت — مجھے رسوا کریں گے اب نکل کر آنکھ کے آنسو
اُنھیں شاید نہیں روکا ہے رستہ میں گریباں نے — کہ آئے میرے دامن تک ہیں بہکر آنکھ کے آنسو
غبارِ کوئے جاناں جذب کرنے کا ارادہ تھا — مرے دامن کو آکر کر گئے تر آنکھ کے آنسو
نہیں دیکھی گئی جب بیقراری قلبِ مضطر کی — گرے ہیں آنکھ سے نیچے تڑپ کر آنکھ کے آنسو
غنیمت میں سمجھتا ہوں نکلنا اِن کا آنکھو سنے — مرے عصیاں کا دھو دینگے یہ دفتر آنکھ کے آنسو
عدو کو دیکھکر ہمراہ اُن کے غیرت آئی ہے — رُکے ہیں آنکھ کے اندر ہی اندر آنکھ کے آنسو
زمانے والے آنکھوں کی قسم کھا کر بتا دیں گے — دکھاتے ہیں زمانہ کو جو منظر آنکھ کے آنسو

ذرا آنکھیں دکھانا اِن کو قرباںؔ روکنا اُن کو
لئے جاتے ہیں لختِ دل بہا کر آنکھ کے آنسو

اُمتِ عاصی کی بخشایش کے ذمہ دار ہو — خلق کے مشکل کُشا ہو۔ احمدِ مختار ہو
کی امامت مسجدِ اقصٰی میں سب کی آپ نے — انبیاؑ و مرسلیں کے قافلہ سالار ہو
بعد نامِ پاک جو پڑھتا نہیں صلِّ علیٰ — کیوں نہ اُس سے روحِ پاکِ مصطفٰے بیزار ہو
یاد رکھنا اپنے اِس مداح کو بھی یا نبی — بہرِ عفوِ جرم جب دم آپ کا دربار ہو
نزع کا جب وقت مجھ پر آپڑے یا شاہِ دیں — یا محمدؐ یا محمدؐ لب پہ لاکھوں بار ہو
خاتمہ بالخیر ہو جا کر مدینہ میں مرا — واں نثارِ روضۂ اقدس پہ جانِ زار ہو

تم ہی قرباںؔ کی کروگے آکے مشکل میں مدد
تم ہی ایسے عُمزدوں کے حامی و غمخوار ہو

پڑے ہیں دونوں ایک تھے گو تھے برائے نام دو
مطلبِ مدعا تھا ایک گرچہ تھے ہم کلام دو

شمس و قمر بھی رات دن خادمِ بارگاہ ہیں
کرتے ہیں صبح و شام کا بن کے یہ انتظام دو

رہتے زمیں پہ خضر ہیں اور فلک پہ ہیں مسیح
ارض و سما کے رات دن کرتے ہیں سارے کام دو

تشنہ دہن بہت رہا۔ اب تو مجھے ملے صلا
دیجیے حشر میں ذرا۔ ہاتھ سے اپنے جام دو

ایک سلامِ شوق ہو۔ ایک سلامِ آرزو
لے جا صبا مرے وہاں صبح و مسا سلام دو

یا دہ صبا سے عرض ہے نالۂ دل سے التماس
میری طرف سے روضۂ شاہ پہ دو سلام دو

روضۂ پاک ہو کہ عرش دونوں ہیں مرکزِ ادب
ان کے مقیم ایک ہیں ظاہر میں ہیں مقام دو

قرباں ہوں تجھ پہ یا نبی میں ہوں تمہارا شیفتہ
طاعت و خدمتِ حضور آتے ہیں مجھ کو کام دو

جس شخص پر عنایتِ پروردگار ہو
وہ دل سے مدح خوانِ شہِ ذی وقار ہو

میں مر گیا ہوں آتشِ سوزِ فراق سے
میرا چراغِ گور دلِ داغدار ہو

دیکھوں میں جا کے گنبدِ خضرا جو آنکھ سے
بے تاب دل کو میرے یقیناً قرار ہو

منجدھار میں پڑی ہے مری کشتیِ امید
اے فخرِ نوح تیرے اشارے سے پار ہو

قرباں اس کو یاس سے پھر کیا ہو واسطہ
فضل و کرم کا ان کے جو امیدوار ہو

بتِ کافر جو مجھ پر مہرباں ہو
وفا کا کیوں مسلسل امتحاں ہو

زباں پہلے ہی میری کاٹ ڈالی
بیاں کس طرح دل کی داستاں ہو

اسے کیوں ذبح تو کرتا ہے صیاد
جو روحِ باغ و جانِ آشیاں ہو

قیامت کے اگر دن ہوں ہزاروں
نہ پھر بھی ختم میری داستاں ہو

کریں کیوں منتِ صہبا و ساغر
جو ہم پر مہرباں پیرِ مغاں ہو

مرا پیغام لے جائے وہاں تک
رواں سوئے عدم جو کارواں ہو

عدو کو ساتھ لے کر جب میں آؤں
مجھے وہ خواب اک خوابِ گراں ہو

پریشاں دشتِ غربت میں ہے قرباں
کہاں ہو۔ اے وطن والو کہاں ہو

اگر منظور دنیا میں اٹھانا ان کو محشر ہو
تو کافی کل زمانے کے لئے بس ایک ٹھوکر ہو

وہ آتے ہیں عدو کو ساتھ لیکر آج گھر میرے
الٰہی سامنے سے آنکھ کے یہ دُور منظر ہو

مری دل کی تپش اُس سے بھی بازی جیت لیجائے
سوا نیزے پہ جب آیا ہُوا خورشید محشر ہو

مری ہمراہ گم ہو جائے اپنا راستہ بھولے
خضر بھی راہِ الفت میں جو آ کر میرا رہبر ہو

تری ابروِ مژگاں ہی جو میرا کام کر جائے
نہ کیوں بدنام دُنیا میں ترا اے یار خنجر ہو

ہوا احساس تم کو ہم صفیران چمن کچھ بھی
قفس میں ایک ساتھی اسطرح بے بال و پر ہو

تپش سوزِ دروں کی جب اُسے اُٹھ اُٹھکے تڑپائے
تڑپ پھر کس طرح سے بند تیری قلب مضطر ہو

نہ نکلے گھر سے جو اپنے اُسے عزت نہیں ملتی
نہ وہ مشہُور گوہر ہو صدف سے جو نہ باہر ہو

ہزاروں سختیاں قربان پر دن رات کرتے ہو
بڑی حیرت تو یہ ہے آدمی ہو کر بھی پتھر ہو

مجھ سے مرا حالِ دلِ ناشاد نہ پوچھو
فرقت کی زباں سے مری رُوداد نہ پوچھو

معلوم نہیں ہو گا مرا رازِ محبت
تم لاکھ بھی حالِ دلِ ناشاد نہ پوچھو

ہستی مری بنی رہی سیلاب فنا پر
رکھی مری کس چیز پہ بنیاد نہ پوچھو

ڈر ہے کہ جہاں میں کہیں بدنام ہو جاؤ
کیوں کرتا ہوں میں نالہ و فریاد نہ پوچھو

ہستی طلب حسن میں کیوں میں نے مٹا دی
کیوں غم میں تمہارے ہُوا برباد نہ پوچھو

آج آیا تھا گل گشت چمن کو وہ بھی قد
محجوب ہے کیوں باغ میں شمشاد نہ پوچھو

ایسا نہ ہو تقلید پہ شیریں کی اُتر آؤ
تم قصۂ ناکامیٔ فرہاد نہ پوچھو

پروائے نشیمن نہیں اب مجھ کو قفس میں
احسان کرم والفتِ صیاد نہ پوچھو

جو سر پہ پڑی جھیل لی اب ذکر کریں کیا
قربان رہِ عشق کی افتاد نہ پوچھو

بیمارِ غم کو فائدہ اکسیر سے نہ ہو
اچھا وہ چارہ گر تری تدبیر سے نہ ہو

بگڑے ہوئے جو کام ہوں بنجائیں اسکے سب
مجبور کوئی اپنی جو تقدیر سے نہ ہو

لیلو وہ تم نگاہ سے میں اپنی آہ سے
جو کام تیر سے نہ ہو شمشیر سے نہ ہو

مجبور کر رہا ہے مرا نالۂ فراق
ڈر ہے مقابلہ فلکِ پیر سے نہ ہو

لکھے ہیں مینے غیر کو نامہ میں سخت لفظ
ڈر ہے کہ بدگمان وہ تحریر سے نہ ہو

جو دل کے ساتھ ساتھ جگر کو بھی چھید دے
افسوس اتنا کام بھی اک تیر سے نہ ہو

اس کو بنا کے دیکھ رہا ہے جو بار بار
مانی کو عشق آپکی تصویر سے نہ ہو

آگ اپنے دلمیں ہم نہ لگائیں تو کیا کریں
جب دلمیں روشنی تری تنویر سے نہ ہو

ہم سے جو پوچھتا ہے تو قسمت پہ چھوڑ اسے
قرباں تیرا کام جو تدبیر سے نہ ہو

تیز کرتے ہیں یہ عشاق پہ تلواروں کو
خوف آتا نہیں زنہار ستمگاروں کو

اے مسیحا ہو بھلا تیری مسیحائی کا
دیکھ لے آکے کبھی عشق کے بیماروں کو

میکدے ہی میں رہا۔ اُن کا ٹھکانا ساقی
راس آیا نہ کوئی در ترے میخواروں کو

تیری رحمت کے اس اندازِ کرم پہ قرباں
اُپنے دامن میں چھپایا ہے گنہگاروں کو

جو طلب کرتا ہے اُسکو وہی مل جاتا ہے
نہیں کرتا کبھی مایوس طلبگاروں کو

جب تو بے پردہ مرے سامنے آیا ای شوخ
شعلۂ طور میں سمجھا ترے رخساروں کو

کس لئے رکھے ہیں خم تو نے یہ ساقی بھر کر
ہائے تلچھٹ بھی تو ملتی نہیں میخواروں کو

چاندنی میں نہ خدا کے لئے بے پردہ پھرو
میلا کر دے نہ کہیں چاند سے رخساروں کو

کیا نیا غم کوئی قسمت سے ملا ہے تم کو
ڈھونڈتے پھرتے ہو قرباںؔ جو غمخواروں کو

تو دوا بنے تو میں درد ہوں۔ میں نیاز ہوں جو تو ناز ہو
تو سرور ہو تو میں غم بنوں۔ کہ میں سوز ہوں جو تو ساز ہو

ترے دل میں بن کے وفا رہوں۔ کبھی تجھ سے پھر نہ جدا رہوں
بنوں راز حسن کا میں ترے۔ جو نگاہ راز نواز ہو

ترا عشق ایسا اثر کرے۔ کبھی زخم دل کا نہ بھر سکے
مرے دل میں درد بھرا رہے۔ مرے دل میں سوز و گداز ہو

مری دل دہی کے لئے تو آ۔ مجھے اپنی شکل حسیں دکھا
مجھے غزنوی جو بنا دیا۔ تو آپ جواب ایاز ہو

ہوئیں ختم وہم کی ظلمتیں۔ نظر آرہا ہے وہ اب ہمیں
کھلیں اُس پہ کیوں نہ حقیقتیں۔ جو اسیر عشق مجاز ہو

اُنھیں ڈھب پسند ہے عجز کا۔ اُنھیں پاس عجز کا ہے بڑا

نہیں اس میں شک کہ ملے خدا - جو خیال محو نیاز ہو
سر راہ ذکر صنم نہ ہو - کہ عیاں حقیقت غم ہو
کہیں قرباں ایسا ستم نہ ہو - در راز بھولے سے باز ہو

ہے آیا آج وہ دلبر اہا ہا ہا - اوہو ہو ہو
خدا کی شان میرے گھر پہ آہا ہا ہا - اوہو ہو ہو
مرے پہلو میں ہے دلبر اہا ہا ہا - اوہو ہو ہو
ہے کیسا جاں فزا منظر اہا ہا ہا - اوہو ہو ہو
شراب عشق سے بھر کر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
دیا ساقی نے پھر ساغر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
وہ آئیگا مرے گھر پر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
بچھا دوں پلکوں کا بستر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
ہوا ختم رسل پیدا مٹانے دور ظلمت کو
خوشی کیسی ہوئی گھر گھر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
مرے دل پر نگاہوں نے تمہاری اپنی مژگاں سے
لگائے تیر بڑھ بڑھ کر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
مٹائیگا مری حسرت اڑا کر میری گردن کو
ہے ان کے ہاتھ میں خنجر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
لحد میں اب تو سوتے ہیں ملینگے پھر قیامت کو
اٹھیں گے جب صنم سو کر اہا ہا ہا اوہو ہو ہو
کہاں تو پھر کہاں محفل ہنسانے سکو اے قرباں
غزل تو اک نئی لکھ کر - اہا ہا ہا - اوہو ہو ہو

منفعل عشق سے میں ہوں دل بیمار کہ تو
اب بتا میں ہوں محبت میں گرفتار کہ تو
تو وفا اپنی جفاؤں کو سمجھتا ہے مگر
ہم ہیں مشہور زمانے میں وفادار کہ تو
کرکے چرچا مری الفت کا ہوا خود رسوا
میں ہوں بدنام بتا اب سر بازار کہ تو
پاس آیا ہوں ترے دلکی کشش لائی ہے
اب بتائیں دل وحشی پہ ہوں مختار کہ تو
کہتا پھرتا ہے زمانے میں سنا نہ میرا
لوگ کرتے ہیں مرے عشق کا اظہار کہ تو
قتل سے پہلے ہمیں آنا بتادے قاتل
جان لیوا ہے یہ ظالم تری تلوار کہ تو
ہم نہ کہتے تھے نہ کر عشق بتوں سے اے دل
دیکھ اب عشق میں ہم ہوگئے ناچار کہ تو
اس لئے کہتے تھے اُسنے نہ محبت کرنا
وہ ہوئے عشق میں قرباں ترے بیمار کہ تو



# مناجات

## ردیف - ہ

مجھے بھی فخر ہو حاصل ہوں زوّار یا اللہ ۔۔۔ محمد مصطفیٰ کا تو دکھا دربار یا اللہ
زمانے بھر میں مجھسا کون ہے بدکار یا اللہ ۔۔۔ گناہوں سے مجھے آتی ہے خود ہی عار یا اللہ
ترے بندے کو جو سمجھے ذلیل و خوار یا اللہ ۔۔۔ تکبّر کا تو اس کا قلعہ کر مسمار یا اللہ
رہوں سکرات میں بھی اسقدر ہشیار یا اللہ ۔۔۔ زباں سے میری نکلے ہر گھڑی ہر بار یا اللہ
زمانے میں ہیں جن کا کوئی غمخوار یا اللہ ۔۔۔ تو ہی بس ایک ہے اُنکا کفیل کار یا اللہ
مرا مقصد حرم پُورا ہو کچھ سامان ایسا کر ۔۔۔ کہ ہیں جانیکو اک مدت سے ہوں تیار یا اللہ
رہائی کر عطا اُن کو۔ انھیں آزاد پھر کردے ۔۔۔ جو ہیں محبوس زنداں بے گنہ ناچار یا اللہ
خلیل اللہ کے قصّے سے ہم کو یہ ہوا حاصل ۔۔۔ جو تو چاہے تو کردے آگ کو گلزار یا اللہ
نہیں اولاد جنکے کر۔ عطا اولاد اُن کو کر ۔۔۔ کمی ہرگز نہیں تجھکو تو ہے غفار یا اللہ
انھیں بھی ابن مریم کی طرح سے دے رہائی تو ۔۔۔ جو ہونے والے ہوں مجرم زیب دار یا اللہ
زباں کو میں کروں گندہ نہ اپنی گندی باتوں سے ۔۔۔ ترے ہی نام کی کرتا رہوں تکرار یا اللہ
پھنسی ہو جس کی کشتی آ کے گرداب حوادث میں ۔۔۔ عنایت سے تو اس کا کردے بیڑا پار یا اللہ
تو وہ ہے کُن کے کہنے سے کرے چودہ طبق پیدا ۔۔۔ تجھے آسان ہے جو ہم کو ہے دشوار یا اللہ
مرے اعمال ایسے ہیں شکایت کر نہیں سکتا ۔۔۔ مجھے چاہے تو جیسا رکھ تو ہے مختار یا اللہ
نہ باقی زیست ہو جن کی انھیں پھر زندگی دیدے ۔۔۔ اُسے تو دے شفا جو کوئی ہو بیمار یا اللہ
تمنا ہے یہی دل کی ترے جلووں پہ صدقے ہو ۔۔۔ دکھا دے اپنی رحمت سے اُسے دیدار یا اللہ
قیامت میں اُٹھیں اُنمیں جو تیرے خاص بندے ہیں ۔۔۔ ہمارا حشر اُن میں ہو۔ جو ہیں ابرار یا اللہ
میں بندہ ہو کے تیرا غیر سے اپنی طلب رکھوں ۔۔۔ میں ایسی زیست سے دنیا میں ہوں بیزار یا اللہ
سپر رحمت کی تیری ہم پہ گر سایہ رکھے اپنا ۔۔۔ عدو کی کام کر سکتی نہیں تلوار یا اللہ
زباں گو میں نے پائی تھی ثنا تیری نہیں کچھ کی ۔۔۔ زمانے میں نہ ہوگا مجھسا تیرہ کار یا اللہ
کسی کی ہو کوئی حاجت۔ ہوا خیزی نہ اُس کی ہو ۔۔۔ کریمی سے رُکے اُس کا نہ کوئی کار یا اللہ
عطا کی ہو جنھیں عزت گذاریں عمر عزت میں ۔۔۔ ہمیشہ سر پہ عزت کی رہے دستار یا اللہ

اٹھا مجھسے نہیں جاتا۔ خجل ہوں میں گناہوں سے
مرے سر پر گناہوں کا ہے انبار یا اللہ

الٰہی بے گناہی کردے ظاہر اُن کی دُنیا میں
کسی نے گر کسی پر ہو رکھا طومار یا اللہ

تو ہی ہے وہ جو رکھیگا مری عزت کو اب قائم
ہوا خیزی کو دشمن ہیں بہت تیار یا اللہ

گناہ ہیں گو مرے بیحد۔ تری رحمت بھی بیحد ہے
تو ہے رحمٰن بھی۔ جتنا تو ہے قہار یا اللہ

کروں خم سر کو میں اپنے۔ کروں ہرگز نہ میں شکوہ
مجھے جنت میں بھیجے یا تو سوئے نار یا اللہ

ٹپک کردے انھیں دیکر مدد غیبی خزانوں سے
ہو دام و قرض کا جن کے سروں پر بار یا اللہ

بچایا بطن ماہی میں تھا مولا تو نے یونس کو
خلیل اللہ پہ کی آگ تھی گلزار یا اللہ

عطا یعقوب کو بینائی مولا تو نے ہی کی تھی
زلیخا کو جوانی تو نے دی دو بار یا اللہ

نکالے گا تو نکلوں گا میں اس غار مصیبت سے
وگرنہ ہے بہت دُنیا کا گہرا غار یا اللہ

تو اپنے دشمنوں تک کو کبھی بھوکا نہیں رکھتا
نہیں عالم میں تجھ جیسی کوئی سرکار یا اللہ

عدم میں دوستوں کو بھی یونہی مولا عطا کرنا
جہاں میں عیش جیسے کرتے ہیں اغیار یا اللہ

میں تجھ تک کس طرح پہونچوں کوئی رستہ نہیں ملتا
معاصی کی ہے حائل بیچ میں دیوار یا اللہ

مجھے دے ظرف ایسا۔ اور دل ایسا عنایت کر
لٹا دوں راہ میں تیری میں سب گھر بار یا اللہ

وہ کیا دے راہ میں تیری کرے خدمت کسی کیا
نہ جس کے پاس جب ہو ایک بھی دینار یا اللہ

شفا کر تو عطا اُس کو مسیحا ہے تو ہی اسکا
ترا قربان اک مدت سے ہے بیمار یا اللہ

وفا کی بن گیا اک ہو بہو تصویر پروانہ
وہ جل کر شمع پر ٹھنڈا ہوا۔ دلگیر پروانہ

کیا اے شمع محفل خاک تو نے اسکو دھوکے سے
یہاں آیا تھا۔ ظالم دیکھکر تنویر پروانہ

بیک لمحہ ہزاروں آفتیں ہیں شمع کے جی کو
ہوا اے سر محفل سوز دل گلگیر پروانہ

رکھا وابستہ تنویر تجھکو صبح ہونے تک
کہ تجھکو شمع نے سمجھا تھا اک نخچیر پروانہ

تری دل کی لگی نے پھونک ڈالا مجھ کو محفل میں
ہے شمع بزم بھی تیرے لئے دلگیر پروانہ

جسے کہتے ہیں شمع انجمن یہ انجمن والے
ہے تیرے ہی ضیائے دل کی اک تنویر پروانہ

نہ کرتا جان اپنی تجھپہ وہ اے شمع کیوں قرباں
کہ تھا اک عاشق صادق ترا دلگیر پروانہ

فقط اک رات بھر کی عمر تھی وہ کاٹ دی جل کر
عجب لایا تھا اک سوز آشنا تقدیر پروانہ

میں سوز عشق سے بچنے کے سو رستے بتا دیتا

اگر قربان مجھ سے پوچھتا تدبیر پروانہ

اک یہی تھا ترے جلووں کے سفر کا رستہ ۔۔۔ گرچہ تھا بال سے باریک نظر کا رستہ
عید کی چاند کی مانند شب وعدہ ہم ۔۔۔ رات بھر دیکھا کئے رشک قمر کا رستہ
منزل دل میں ٹھہرنے کا کوئی کام نہیں ۔۔۔ آپ کے تیر نے دیکھا ہے جگر کا رستہ
آہ نے اپنی ہمیں کچھ نہ دکھائی تاثیر ۔۔۔ عمر بھر دیکھا کئے آہ اثر کا رستہ
ہم نہ کہتے تھے نہیں اُس کو محبت تجھ سے ۔۔۔ کام ہوتے ہی لیا غیر نے گھر کا رستہ
نخل امید میں پھل اپنے نہ پایا کوئی ۔۔۔ دیکھتے ہی رہے تا عمر اثر کا رستہ
غیر کے گھر کبھی جاتی نہیں جو راہ میں ہے ۔۔۔ شام غم دیکھ لیا اک مرے گھر کا رستہ
وہ جو بھر جائے تو رسنے کی یہ کچھ فکر کرے ۔۔۔ زخم دل دیکھتا ہے زخم جگر کا رستہ

مل ہی جاتا ہے کوئی راہ کا قربان رفیق
ریل میں خوب گذرتا ہے سفر کا رستہ

مرے دم سے بڑھی ہے ساقیا توقیر میخانہ ۔۔۔ اسی باعث تو مجھ پر مہرباں ہے پیر میخانہ
الٰہی کیوں ہوا ناراض ہم سے پیر میخانہ ۔۔۔ لگا دیتا ہے ہم کو دیکھکر زنجیر میخانہ
کبھی کیف تصور ہے کبھی حیران تخیل ہے ۔۔۔ مری آنکھوں میں رہتی ہے سدا تصویر میخانہ
اسی کے مست نظارہ سے شاید دل بہلجائے ۔۔۔ کفن میں میرے رکھنا ایک تصویر میخانہ
مری پیکر میں ترکیب سرور و کیف و مستی ہے ۔۔۔ مری خاک لحد سے چاہیئے تعمیر میخانہ
دفور نشہ سے یہ کیا نظر آتا ہے مستوں کو ۔۔۔ ہوا پر اُڑ رہی ہے ہر طرف تعمیر میخانہ
مئے گل رنگ پی لی شیخ نے کیا اُس کے کہنے سے ۔۔۔ نظر آنے لگا کیوں آج خوش خوش پیر میخانہ
بہت سے لوگ میخانے میں تقلیداً چلے آئے ۔۔۔ بڑھا دی شیخ نے آکر بڑی توقیر میخانہ
سدا سرشار رہتے ہیں ہمیشہ مست رہتے ہیں ۔۔۔ عطا کرتا ہے جنکو فیض اپنا پیر میخانہ
مزہ آجائے تجھ کو زندگی کا کیف آجائے ۔۔۔ جو تو اے خشک زاہد ہو مرید پیر میخانہ
جو تلچھٹ شیشہ میں باقی رہے امرت وہ بنجائے ۔۔۔ جو خم میں گاد رہجائے بنے اکسیر میخانہ
کھڑے تھے منتظر سب رند مشرب دیر سے ساقی ۔۔۔ گرے بیتاب ہو کر جب کھلی زنجیر میخانہ
اسیر میکدہ ہوتی ہے اس کو دیکھ کر دنیا ۔۔۔ نہ جانے گیسوئے ساقی ہے یا زنجیر میخانہ

یہاں اکبار جو آیا یہیں کا ہوگیا قربان

نہیں قربان دیکھی شیخ نے تاثیر میخانہ

مجھ سے بے جرم کیوں خفا ہے وہ ۔ ظلم ناحق جو کر رہا ہے وہ
صحبت جام وے نہیں مرغوب ۔ میرے پہلو سے جب جدا ہے وہ
اس سے میں کیوں گلہ کروں غم کا ۔ جب مرے غم سے آشنا ہے وہ
دیکھ لو حال اپنے وحشی کا ۔ خاک گھل گھل کے ہو گیا ہے وہ
اپنے جاں باز کو برا نہ کہو ۔ ہے بھلا کون۔ اگر برا ہے وہ
مجکو اے عشق کیوں نصیب ہوا ۔ درد ایسا کہ لا دوا ہے وہ
جس کو دنیا سمجھ رہا ہے جہاں ۔ بت کافر کی اک ادا ہے وہ
اس کی عادت میں ہے جفا شامل ۔ باوفا ہے نہ بے وفا ہے وہ
دوست ہو اس کا یا کوئی دشمن ۔ سنتا سب ہی کی التجا ہے وہ
جس کو بیمار آپ سمجھے ہیں ۔ درد الفت میں مبتلا ہے وہ
جس کو قربان لوگ کہتے ہیں ۔ تیرے کوچہ کا اک گدا ہے وہ

مٹے گا یہ مرا نقش مزار آہستہ آہستہ ۔ اڑائے گی صبا مشت غبار آہستہ آہستہ
کرے گا فکر میرے دل کی یار آہستہ آہستہ ۔ یہ غم کا دور ہو گا انتشار آہستہ آہستہ
نہ گھبراؤ انھیں عادت سے واقف اپنی ہونے دو ۔ ملے گا تم کو اس پر اختیار آہستہ آہستہ
خزاں بھی رفتہ رفتہ جائیگی گلشن سے اے بلبل ۔ نہ گھبرا آئے گی فصل بہار آہستہ آہستہ
ذرا درد و الم کا دل کو خوگر اپنے ہونے دو ۔ کہ خود آجائے گا صبر و قرار آہستہ آہستہ
ہوا ہوں۔ یہ ضعیف و ناتواں اس کی محبت میں ۔ لحد بھی مجھ پہ کرتی ہے فشار آہستہ آہستہ
اسے یہ خوف رہتا ہے نہ ظاہر راز ہو اسکا ۔ کیا کرتا ہے آہیں بے قرار آہستہ آہستہ
یہ کس کا نام لیتا ہے ذرا اے چارہ گر سن لے ۔ یہ ہے کیا بیمار کہتا بار بار آہستہ آہستہ
کبھی دل آپ کو دونگا کبھی دوں گا جگر اپنا ۔ کروں گا آپ پر میں جاں نثار آہستہ آہستہ

مجھے لذت کش خنجر سمجھ کر آج اے قربان
چلاتا ہے وہ تیغ آبدار آہستہ آہستہ

دیکھا نہیں کیا تم نے ستمگار کا کوچہ ۔ مقتل ہے جسے کہتے ہیں اس یار کا کوچہ
افسانہ ہوا میرا مرض سارے جہاں میں ۔ گھر کو مرے کہنے لگے بیمار کا کوچہ

نرگس کے ہر اک سمت تمہیں پھول ملیں گے
دیکھو تو کبھی طالب دیدار کا کوچہ

نالوں کی رعایت سے مرے خط کے پتہ میں
لکھ دیتے ہیں وہ عاشق بیدار کا کوچہ

دُنیا میں ہر اک جا ہیں دشمن ملے اپنے
ہم کو نہ ملا کوئی بھی غمخوار کا کوچہ

اقرار تو کرتا ہے بہت اپنی گلی میں
کوچہ کا ترے نام ہوا قرار کا کوچہ

جاتے ہوئے ڈرتے ہیں گلی میں تری انساں
مشہور زمانہ یہ ہے خوں خوار کا کوچہ

ہر ذرہ مے عشق کا پیمانہ تو ہے
میخانہ بنا ہے ترے سرشار کا کوچہ

دیکھا ہیں قربان کسی کو بھی یہاں خوش
کیسا ہے یہ دُنیائے ستمگار کا کوچہ

شیشہ ہے تری گردن آنکھیں تری پیمانہ
سرشار تجلی ہے ساقی ترا مستانہ

ہر ایک حسیں پر میں ہوتا ہوں فدا ایسے
ہو شمع کا دیوانہ جیسے کوئی پروانہ

پھر ہوش اُڑا دینا۔ پھر جلوہ دکھا دینا
حسرت یہ مٹا دینا اے جلوۂ جانانہ

غمگین ہو گیا دل کو جھوٹے ترے وعدو نے
پیمانِ وفا اب ہے ٹوٹا ہوا پیمانہ

جو درد میں لذت ہے دل والوں سے وہ پوچھو
کیا جانے وہ اس کو جو۔ ہو درد سے بیگانہ

حُوریں بھی ہیں پریاں بھی۔ غلماں بھی فرشتے بھی
کہتے ہیں جسے دُنیا ہے ایک پری خانہ

آتی ہے یہ بُو لے کر۔ زلفوں کی مجھے شک ہے
گانٹھا ہے صبا نے بھی کیا آ کے یارانہ

دل میرا یونہی ٹوٹا۔ ساقی تری باتوں سے
گر تلے ہے کوئی تارا۔ یا ٹوٹ کے پیمانہ

وحدت کے یہاں آ کر پی لیتے ہیں ہم ساغر
مسجد کو بھی سمجھے ہیں ساقی ترا مے خانہ

سب اپنی نگاہوں میں جلوے ہیں اسی بُت کے
آنکھوں میں لئے اپنی ہم پھرتے ہیں بُتخانہ

جلوؤں کا میں طالب ہوں تو مظہر جلوہ ہے
تو شمع محبت ہے میں ہوں ترا پروانہ

کھینچی ہے تری اے بُت تصویر تصور میں
آنکھوں کو بنایا ہے اس شکل سے بُتخانہ

بھولیں نہ ہم ہرگز۔ اے عشق تیری باتیں
صفحات پہ دل کے ہے منقوش یہ افسانہ

تدبیر یہ سوچی ہے ملنے کی ستمگر سے
درباں سے کرینگے اب اُس یار کے یارانہ

رُوداد سُنا اُن کو۔ اے ذہن تو کر یاری
سُننے کو وہ آئے ہیں قربان کا افسانہ

مراغم میں دل مبتلا کر چکے وہ
جو تھا فرض اُنکا ادا کر چکے وہ

رہا اور کیا ہے کریں گے وہ اب کیا
ستم کر چکے وہ جفا کر چکے وہ

تجھے ہوش اے دل نہیں پھر بھی آتا
تجھے گو اسیرِ بلا کر چکے وہ

کون کر چکا کچھ کوئی کر چکا کچھ
وفا کر چکے ہم جفا کر چکے وہ

مرے آج ارمان کیا پوچھتے ہو
ہوا اک زمانہ قضا کر چکے وہ

نشانہ نگہ کا عدو پر لگا کر
ہیں اک تیر اپنا خطا کر چکے وہ

جنہیں لوگ دنیا میں کہتے ہیں عاشق
ابھی جان تم پر فدا کر چکے وہ

نہیں پاس اب کچھ ترے عاشقوں کے
کہ پہلے ہی دل کو فدا کر چکے وہ

کریں چارہ گر صبر بیمارِ غم پر
دعا کر چکے تم دوا کر چکے وہ

تھا عشاق کا دل جو غرقابِ الفت
اسے نذرِ سیلِ فنا کر چکے وہ

مرے دل کو بیکار کیوں چھیڑتی ہے
مجھے یاد بادِ صبا کر چکے وہ

اڑائے کی اک دن وہ خاک اسکی قرباں
مقرر یہ دل کی سزا کر چکے وہ

مستی لالہ زار میں توبہ
توبہ توبہ بہار میں توبہ

کر رہا ہوں مزار میں توبہ
پڑ گیا ہوں فشار میں توبہ

توبہ کرنا مجھے جو ہو منظور
کر لوں ساقی ہزار میں توبہ

مے بھی ہو اور ابرِ باراں بھی
ایسے لیل و نہار میں توبہ

ہائے افسوس بعد مرنے کے
مل گئی ہے غبار میں توبہ

نزع کے وقت ایسا گھبرایا
کر گیا انتشار میں توبہ

پاک دوزخ میں ہو گیا جل کر
کی جو عصیاں نے نار میں توبہ

اس کی رفتار سے یہ ظاہر ہے
ہر نفس کے ہے تار میں توبہ

مے کو ہرگز نہیں چھوڑوں زاہد
ہو اگر اختیار میں توبہ

دیکھ کر قبر میں فرشتوں کو
کر رہا ہوں مزار میں توبہ

جورِ صیاد دیکھ کر بلبل
کر رہی ہے بہار میں توبہ

ہیں تو ہوں انتظارِ ساقی میں
اور مرے انتظار میں توبہ

جل گئی آج دیکھ اے زاہد
میرے دل کے شرار میں توبہ

آخری وقت آگیا قربان
کیا کروگے مزار میں توبہ

مرے سوزِ اُلفت کی حدت نہ پوچھ
مرے دل کی تو مجھسے حالت نہ پوچھ

پتہ دے گی خود شمع تربت تجھے
زمانے سے تو میری تربت نہ پوچھ

وہاں بھی وہی کل کا وعدہ رہا
ہوا کیا بروزِ قیامت نہ پوچھ

خفا ہوگا تیور بدل جائیں گے
خدا کے لئے میری حسرت نہ پوچھ

اگر دیکھنا ہے گنہ کرکے دیکھ
گنہگار سے شانِ رحمت نہ پوچھ

نہ کاٹے کٹے ہے نہ ٹالے ٹلے
شبِ ہجر ہے کیا مصیبت نہ پوچھ

تو یہ دیکھ کیا حال ہے اب مرا
گذشتہ زمانے کی حالت نہ پوچھ

نکل آئے آنکھوں سے اشکِ نشاط
شبِ وصل دل کی مسرت نہ پوچھ

گئے تیرے ہمراہ صبر و قرار
ہوا حال کیا وقتِ رخصت نہ پوچھ

تری ہر ادا سے ترے حسن سے
ہے کس کس سے مجکو شکایت نہ پوچھ

گناہوں سے اپنے پشیمان ہوں
مجھے ہے کہانتک ندامت نہ پوچھ

گذرتی ہے کیونکر ترے ہجر میں
تو قربان کی اپنے حالت نہ پوچھ

جان نکلی شبِ فرقت مری فریاد کے ساتھ
موت کی ہچکی مجھے آئی تری یاد کے ساتھ

حاصلِ وصل سمجھتا ہوں میں انجامِ وصال
آئیگا میرا مسیحا مرے جلاد کے ساتھ

کتنے مانوس قفس سے ہیں اسیرانِ چمن
آپ سے آپ چلے جاتے ہیں صیاد کے ساتھ

ایک ہنگامے سے تسکین دلِ مضطر ہے
بے مزہ عشق کا کچھ نالۂ و فریاد کے ساتھ

سخت جانی نے مری دن یہ دکھایا آخر
واسطہ مجھ کو پڑا خنجرِ فولاد کے ساتھ

جادۂ عشق میں ہر گام پہ ہے لغزشِ نو
ہے نئی روز اک افتاد ہر افتاد کے ساتھ

بے ستوں پر جسے خسرو نے کیا تھا ناکام
خلد میں پھرتی ہے شیریں اسی فرہاد کے ساتھ

ہمنوا۔ میری اسیری نہ ہو کیوں شور افگن
میرا دل نوحہ سرا ہے مری فریاد کے ساتھ

باطنی حسن ملا تجھ کو نہ ظالم افسوس
یہ ضروری تھا ترے حسنِ خداداد کے ساتھ

رنج و غم قبر میں قربان کا پیچھا چھوڑیں

اُن کا کیا کام ہے اک خستہ و برباد کے ساتھ

چلنے لگے ہیں دل پہ تمہاری جفا کے ہاتھ
بس آبرو ہے اب تو ہماری خدا کے ہاتھ

ہوگا عیاں حجاب اثر میں زوالِ حسن
عاشق نے گر اُٹھائے کبھی بددعا کے ہاتھ

بے مانگے جب خدا مجھے دیتا ہے رات دن
اُٹھیں کسی کے سامنے کیوں التجا کے ہاتھ

مٹی اُڑائی گور کی اُس نے جو بعد مرگ
جز خاک کے نہ اور کچھ آیا صبا کے ہاتھ

مہندی لگا کے آؤ تو رنگِ حنا بڑھے
ہے سرخروئی شبِ وعدہ حنا کے ہاتھ

دُنیا میں شرم عشق کی اور لاج حسن کی
میری وفا کے ہاتھ ہے تیری جفا کے ہاتھ

گردن جھکائے بیٹھے ہیں، ہم تیرے سامنے
ہیں دیکھنے ہمیں تری تیغ ادا کے ہاتھ

دل نے کیا ہے مجکو اسیر ہوائے زُلف
زلفوں سے اپنی باندھے اسی پُر خطا کے ہاتھ

ہوتی شفا نہ مجھ کو نہ مرتا فراق میں
دینی پڑی ہے جان بالآخر شفا کے ہاتھ

بھر جائے گا اُمید سے دامن مُراد کا
اخلاص سے تو مانگ تو اک دن اُٹھا کے ہاتھ

دوزخ میں اُس کے قہر نے پھینکا تو گو مجھے
رحمت نے قرباںؔ کھینچ لیا پر بڑھا کے ہاتھ

حشر تک پھر نہ مٹے میرے بھرم کا سایہ
میرے سر پر جو رہے ابرِ کرم کا سایہ

ہم نے دیکھا نہ کبھی اُن کے کرم کا سایہ
روز ہم پر رہا دامانِ ستم کا سایہ

سانس لینا اُسے دشوار ہے پھر دنیا میں
جس پہ پڑ جائے تری تیغ دو دم کا سایہ

صبحِ اُمید نے ہم کو نہ دکھائی صورت
پڑ کے دل پر نہ گیا پھر شبِ غم کا سایہ

تیری تنویر کا اے شمع میں پروانہ ہوں
تیری محفل میں فقط ہے مرے دم کا سایہ

سنتے آتے ہیں عدم بھی کوئی دُنیا ہے کہیں
خواب میں بھی نہیں دیکھا ہے عدم کا سایہ

مُردے جی اُٹھیں۔ نیا عالم دُنیا ہو اگر
گور پر اُن کی پڑے تیرے قدم کا سایہ

غیر پر ہوتی ہے الطاف کی بارش ہر دم
ہم پہ بھی آپ کریں لطف و کرم کا سایہ

خوب قرباںؔ مضامین چمک اُٹھے ہیں
جب بھی قرطاس پہ پڑتا ہے قلم کا سایہ

زمیں بھی اُٹھتی ہے گو یا مرے غبار کے ساتھ
ہزار زلزلے آتے ہیں اضطرار کے ساتھ

بہارِ باغ پہ اتنا غرور اے بلبل
یہ غور کر کہ خزاں بھی تو ہے بہار کے ساتھ

نشاط و غم کا زمانے میں ساتھ ہے ہمدم
شگفتِ گل بھی تو ہے نالۂ ہزار کے ساتھ

چھٹیں گے ہم سے کہاں خارِ دشتِ اُلفت کے
ہمارے پاؤں کو وابستگی ہے خار کے ساتھ

ستائیں اس کو سکوں جسکو ہو یہاں حاصل
ہے چھیڑ کیوں دلِ بے صبر و بیقرار کے ساتھ

گئی جو آہ فلک پر عجیب عالم تھا
کہ خونِ دل بھی ٹپکتا رہا شرار کے ساتھ

بس اب غبارِ وفا کا پتہ کہاں ہمدم
ہوا ہے رائگاں وہ بھی مرے مزار کے ساتھ

جب اُنکو دیکھئے قربان ہیں رقیبوں میں
کبھی وہ رہتے نہیں اپنے جاں نثار کے ساتھ

ممنون ترے ہوتے ہیں ہم اور زیادہ
کرتا ہے جو تو جور و ستم اور زیادہ

گھٹتا ہے تنفس تری فرقت میں ہمارا
بڑھتا ہے تجھے دیکھ کے دم اور زیادہ

حسرت کہیں رہجائے جنازے سے نہ پیچھے
احباب بڑھائیں نہ قدم اور زیادہ

جس درجہ بڑھا شوق۔ بڑھی اور مصیبت
غم اور زیادہ ہے۔ الم اور زیادہ

کیا بعدِ فنا بھی کوئی اُفتاد ہے باقی
کیا ہو گی کڑی راہِ عدم اور زیادہ

جتنا مجھے بدنام کیا اہلِ غرض نے
مولا نے کیا میرا بھرم اور زیادہ

وہ خواب میں میرے شبِ فرقت اگر آئے
سینے میں بڑھی آتشِ غم اور زیادہ

جب سے یہ سُنا ہے کوئی کافرِ صیاد
بے تاب ہوا مرغِ حرم اور زیادہ

جتنا کیا مجبور مجھے عجز و وفا نے
اُتنا ہوا مسرور صنم اور زیادہ

یہ سُن کے کہ سر اپنا کٹانے کو ہوں تیار
وہ کھانے لگے سر کی قسم اور زیادہ

اب کھینچ لے منزل ہمیں خود ہاتھ بڑھا کر
آگے نہیں بڑھتے ہیں قدم اور زیادہ

جب ہونے لگیں کچھ نئی دشواریاں پیدا
بڑھنے لگے وحشت میں قدم اور زیادہ

جب اور زیادہ ہوا عصیاں میں مرے جوش
مولا کا ہوا مجھ پہ کرم اور زیادہ

راحت نے کہا عمر بہت ہے مری تھوڑی
قربان یہ سُن کر ہوا غم اور زیادہ

جتنی ہے عندلیب کو الفت چمن کے ساتھ
اُتنی ہی رُوح کو ہے محبت بدن کے ساتھ

باقی نہ پیرہن میں رکھا میرے کوئی تار
ناخن کو دشمنی تھی مری پیرہن کے ساتھ

کتنی کشش ہے اُن کی تبسم میں اے ندیم
ہنستے ہیں زخم بھی مرے غنچہ دہن کے ساتھ

آخر اُسے بھی خاک کے ہمرنگ کر لیا
مٹی کو دشمنی تھی ہمارے کفن کے ساتھ

جورِ گرانِ حسن سے ہے تلخ کامِ عشق
شیریں نے کیا سلوک کیا کوہکن کے ساتھ

اے آفتاب تجھ کو اگر کچھ غرور ہے
کر لے مقابلہ مرے زخمِ کہن کے ساتھ

اب شمع میری قبر پہ جلتا ہے رات دن
وہ بات انجمن کی گئی انجمن کے ساتھ

رہگیر۔ رہگذارِ فنا شوخیاں نہ کر
اس راستے میں چاہئے چلنا چلن کے ساتھ

قرباںؔ ان سے کیجئے کیوں فکرِ دشمنی
وابستہ مرگ وزیست ہے اہلِ وطن کیساتھ

ترے غم نے توڑا مرے دل کا شیشہ
کسی سے نہ ٹوٹا مرے دل کا شیشہ

کبھی پھر کدورت نہ تم دل میں رکھتے
نہیں تم نے دیکھا مرے دل کا شیشہ

مزہ اس میں دے گی مئے عشق ساقی
بنا لا۔ بنا لا مرے دل کا شیشہ

دکھاتا ہے اہلِ نظر کو ہمیشہ
زمانے کا نقشہ مرے دل کا شیشہ

جسے آپ خورشید سمجھے ہوئے ہیں
یہ ہے تاب افزا مرے دل کا شیشہ

مناسب نہیں مجھ سے غیروں کی باتیں
کرو تم نہ میلا مرے دل کا شیشہ

بنایا تھا مضبوط قدرت نے اسکو
نہ ٹوٹا۔ نہ ٹوٹا مرے دل کا شیشہ

محبت سے اُس کو اگر آپ دیکھیں
دکھائے تماشہ مرے دل کا شیشہ

نہیں اس میں قرباںؔ ذرا بھی کدورت
کہ ہے صاف ستھرا مرے دل کا شیشہ

نہ کر مجھ سے اے دل کسی کا گلہ
بُرا ہے بُرا ہے یہ کرنا گلہ

بڑے سنگدل ہیں بڑے تندخو
سُنیں گے نہ ہرگز وہ تیرا گلہ

ہمیں شکوہ اپنے مقدر سے ہے
عدو کا گلہ ہے نہ تیرا گلہ

وہ کہتے ہیں ہم کاٹ لیں گے گلا
کیا بزم میں کیوں ہمارا گلہ

تو ہی کرتا رہتا ہے شکوے فضول
نہیں اور تو کوئی کرتا گلہ

کیا میرے خط کو عدو کے سپرد
مجھے تو یہ ہے نامہ بر کا گلہ

میں اُس کی چھری سے نکالوں زباں
کرے جو تمہاری جفا کا گلہ

کہا کیوں مرے دوست کو بیوفا
کسی کا ہے کیسا مزے کا گلہ

کہا مجھ کو بھی تجھ سے شکوہ ہے کچھ
سُنا جو کبھی اُس نے میرا گلہ

گلے کرنے لگتے ہیں اُلٹے مرے
دکھاتا ہے کیسا تماشا گلہ

ہوئی کیوں تو پیدا ہمارے لئے
ہے تجھ سے بھی ہم کو تمنا گلہ

ستمگر ہے کیسا وہ چلتا ہوا
وہ کرتا ہے ہم سے گلے کا گلہ

یہ کہتا ہے قرباں نہ ہو ناخفا
مجھے اب تو از رو ہے چھوڑا گلہ

## ردیف - ء

بہ پاسِ عشق سُن لیتے ہیں ہم سرکار کا ایماء
اگرچہ اُس میں رہتا ہے نہاں اغیار کا ایماء

میں حاضر ہوں اُڑا دے شوق سے گردن مری ظالم
اگر ہے قتل کرنے کو تیری تلوار کا ایماء

کبھی نرمی برتتے ہو۔ کبھی سختی برتتے ہو
نہیں معلوم ہوتا آپ کی گفتار کا ایماء

قدم تیرے جو پڑتے ہیں تو وہ کروٹ بدلتے ہیں
سمجھ لیتے ہیں مُردے بھی تری رفتار کا ایماء

مرے گھر پر نہیں آتے وہ جھوٹوں بھی کبھی ہمدم
اگر اس باب میں پاتے نہیں اغیار کا ایماء

نہیں جب بھید مجھ پر منکشف تسبیح کا اس کی
برہمن شیخ کیا جانے تری زنار کا ایماء

بہت مشکل سے آتا ہے سمجھ میں اُسکا مطلب کچھ
کھُلا ہے کس پہ دُنیا میں نفس کے تار کا ایماء

گلو سے لگائے اس کے دل کا یہ ارادہ ہے
عبث ہو پوچھتے مجھ سے کسی ناچار کا ایماء

لبھاتا ہے تجھے منظور دُنیا میں حسینوں کو
سمجھتے ہیں ترے قرباں ہم اشعار کا ایماء

## ردیف - لا

دُنیا میں ملا ہم کو ہے مطلوب نرالا
شوخی میں حیا میں ہے وہ محبوب نرالا

گرتے ہیں حسیں ٹوٹ کے سب مصر کے اُسپر
ہے نورِ نظر بھی تیرا یعقوب نرالا

لیتے ہیں سبق تجھ سے وفا کیش جہاں میں
ہے صبر جہاں میں تیرا ایوب نرالا

خود اپنی وفاؤں سے بھی آتی ہے اُسے شرم — دُنیا سے مگر ہے ترا محبوب نرالا
دیدار پسر سے تری کھل جاتی ہیں آنکھیں — بالکل ہے جدا وہ۔ ترا یعقوب نرالا
منظور تجھے اُس کا ہے سودا سر بازار — کیسا ہے زلیخا ترا محبوب نرالا
تھوڑا ہے کرے جتنا بھی وہ ناز جہاں میں — دُنیا سے کسی کا جو ہو۔ مطلوب نرالا
اک بوسے کے بدلے ہیں طلب کرتا ہے سو دل — کرتا ہے ستم مجھ پہ وہ محبوب نرالا

الفاظ ہیں کچھ اور تو مفہوم ہے کچھ اور
قربان ہے اُس شوخ کا مکتوب نرالا

تو اٹھادے جو کبھی پردۂ محمل لیلا — دُور ہو جائے ہر اک قیس کی مشکل لیلا
تیرا ناقہ نہیں آ۔ آکے صدا کرتا ہے — نجد کا دشت بنا عشق کی منزل لیلا
کیوں ترے دل پہ ہو قیس کی منزل کا اثر — عشق صادق ہے ترے حسن میں شامل لیلا
ترک محمل کو کرے اُس میں رہے جلوہ فروز — دیکھ لے تو جو دلِ قیس کا محمل لیلا
پاک تھا عشق ترا۔ خوب نتیجہ نکلا — تیری اُلفت میں ہوا قیس بھی کامل لیلا
ہو گیا قیس ترا عشق میں بہتر سے مجنوں — اپنی اُلفت کا ذرا دیکھ تو حاصل لیلا
حسرت و یاس و الم کا ہے عجب ہنگامہ — دیکھ لے آکے ذرا قیس کی منزل لیلا
کشتیٔ عشق نہ مجنوں کی کبھی پار لگی — بحر اُلفت کا بہت دُور تھا ساحل لیلا

عاشق اک لیلیٔ ہندی پہ یونہی ہے قربان
جیسے صورت کا تری قیس ہے بسمل لیلا

جب تک کہ ہو نہ پہلو میں وہ یار چلبلا — رہتا ہے بے قرار دلِ زار چلبلا
سر کاٹنے کو آیا ہے اک جاں نثار کا — لے کر وہ آج ہاتھ میں تلوار چلبلا
ہر بات میں ہے اُس کے شرارت بھری ہوئی — کرتا عجب طرح کی ہے گفتار چلبلا
فتنے ہزاروں اُٹھتے ہیں سوتے ہوئے ندیم — رکھتا ہے حشر خیز وہ رفتار چلبلا
سو سو طرح کے دیتا ہے عشاق کو فریب — آتا نہیں ہے قابو میں زنہار چلبلا
ٹھوکر سے میری قبر کو کرتا ہے پائمال — آتا ہے گر مزار پہ وہ یار چلبلا
عاشق تھے جتنے موت کے سب گھاٹ اُتر چکے — کیوں اب اُٹھائے پھرتا ہے تلوار چلبلا
افسانہ ہائے عشق سے اُس کو جو شوق ہے — پڑھتا ہے روز روز وہ اخبار چلبلا

اہل خطا کی صف میں بھی رہتا ہے پیش پیش
قرباںؔ تو ہے کیا گنہگار چلبلا

ساقی تری آنکھوں نے بے ہوش بنا ڈالا
مے سے بھی سرور اپنا کچھ بڑھ کے دکھا ڈالا

اس تیرے تکلم نے اس تیرے تبسم نے
جب چاہا رُلا ڈالا۔ جب چاہا ہنسا ڈالا

ہوگا وہ کوئی جس کی اُمید ہوئی پوری
اس چرخ ستمگر نے ہمکو تو مٹا ڈالا

دیکھی جو مری تربت وہ شوخ لگا رونے
مٹی میں مری اُس نے یوں آب بقا ڈالا

سمجھا میں اُسے محشر ہشیار ہوا۔ اٹھ کر
تربت کو جو اُس بت نے ٹھوکر سے ہلا ڈالا

میں نے جو کہا رو کر۔ رحمت نے کیا پردہ
عصیاں کو مرے اپنے سایہ میں چھپا ڈالا

گلچیں نے جو پھولوں پر کل دست درازی کی
بلبل نے گلستاں میں اک شور مچا ڈالا

دشمن کو نہ کچھ بھائے جب ہاتھ ترے سونگھے
کیا تیل مرے خوں کا تھا دزد حنا ڈالا

سوز تپ فرقت نے سوز غم اُلفت نے
مجھکو تو جلا ڈالا مجھکو تو گھلا ڈالا

دل میں نہ رہی باقی اک بوند بھی اب خوں کی
ان آنکھوں کے رستے سے سب ہمنے بہا ڈالا

دل جان و جگر اپنے سب تجھ پہ کئے صدقے
قدرت سے جو پایا تھا سب ہم نے لٹا ڈالا

تقدیر کی خوبی ہے۔ تقدیر کو کیا کہئے
قرباںؔ کو خرافات دنیا میں ہے لا ڈالا

# ردیف ۔ ی

آج تیرے دم سے ہے دنیا میں گھر گھر چاندنی
میرے دل میں بھی تو ہو۔ اے ماہ پیکر چاندنی

روشنی سے دل کے میرے بڑھ نہیں سکتی کبھی
یوں تو ہے پھیلی ہوئی سارے جہاں پر چاندنی

خانۂ دل تک نہ پہونچی روشنی کی اک کرن
رہ گئی دنیا میں لاکھوں بار کھلکر چاندنی

ہم نے دیکھا ہے کھلا کر روز فرقت اے ندیم
چاند کی ہرگز نہیں ہے دل سے بڑھ کر چاندنی

بزم عالم میں ہے کافی اُن کی تنویر جمال
گر کے تہ اے چاند رکھ اپنی منور چاندنی

سب کے دل میں جلوہ گر ہے روشنی اک نور کی
چاند تاروں سے ہوئی ہے آج گھر گھر چاندنی

اللہ اللہ ذرہ ہائے روشنی کا انتشار
نور کے ذروں سے ہے دامان محشر چاندنی

سوزِ اُلفت دل میں کرتا ہے ہمارے رُوشنی | شمع پھیلاتی ہے اُس محفل میں جل کر چاندنی

آج وہ پھر بے نقاب آئے ہیں شب کو بام پر
آج اے قربان پھر چھٹکے گی گھر گھر چاندنی

طبیعت نہیں ہے سنبھل جانے والی | مصیبت نہیں ہے یہ ٹل جانے والی
شرارت تری دیکھ کر روزِ محشر | قیامت ہے پہلو بدل جانے والی
رہیں گی کھُلی بعدِ مُردن بھی آنکھیں | نہیں دل کی حسرت نکل جانے والی
مجھے تم نہ صورت دکھاؤ حسینوں | طبیعت ہے میری پھسل جانے والی
ترے سُوزِ فرقت سے اک دن ستمگر | یہ ہستی کی بستی ہے جل جانے والی
تلوں کو ہے ہم سے بھلا واسطہ کیا | طبیعت نہیں ہے بدل جانے والی
زمانے سے کہدو زمانے کی صورت | نظر ہے کسی کی بدل جانے والی
یہ امید یہ آرزو ہے یہ حسرت | مرے دل سے اکدن نکلجانے والی
وہ اک شمع خاموش لبریز سُوزش | وہ محفل میں تا صبح جل جانے والی

بچاتا نہ قرباں اگر آج ساقی
تو زاہد سے اپنی بھی چل جانے والی

تو نے نہ کبھی بھُول کے کی ذوق نوازی | بیکار رہی میری یہ رہی سینہ گدازی
وہ خوب ہے جسمیں ہو محبت کی جھلک کچھ | وہ عشقِ حقیقی ہو کہ ہو عشقِ مجازی
اُلفت میں فنا ہو کے بقا پاتا ہے جو شخص | لے جاتا ہے وہ عشق کے چوگان میں بازی
ہے شانِ حقیقت مری ہر شان میں مضمر | ملبُوس ہے میرا ابھی شکل مجازی
محفل میں اُنھیں عشق کا میں سحر دکھاؤں | دکھلائیں مجھے حُسن کی وہ شعبدہ بازی
خوگر ہیں شبِ وصل کی کوتاہی کے اے دل | دیکھی نہیں جاتی شبِ فرقت کی درازی
ڈر ہے ترے رہگیر کہیں تھک کے نہ بیٹھیں | اے رہبرِ اُلفت نہ بتا رہ کی درازی
مر کر بھی شہیدانِ محبت رہے زندہ | ہر دور میں کہتی رہی دُنیا انھیں غازی

الزام نمازوں کا قیامت میں ہے کیسا
دُنیا میں تو قرباں تجھے دیکھا تھا نمازی

قتل گاہِ عاشقاں تھی وہ تری محفل نہ تھی | ذبح پروانوں کی کس کس طور سے بسمل نہ تھی

تھا جو دل میں وہ کبھی ارماں نہ پورا ہوسکا
وہ ہوئی پوری مگر جو آرزوئے دل نہ تھی

تو نے لیلیٰ کو چھپا کر قیس کو برہم کیا
ورنہ کچھ تجھ سے شکایت اسکو اے محمل نہ تھی

حرکتیں وہ دیکھتے تھے ترچھی نظروں سے مری
آنکھ اُن کی وصل کی شب بھی ذرا غافل نہ تھی

کیوں ہوائے عشق کے جھونکے نہ دلکو پھونکتے
کیا مری فطرت میں بادِ شوق جزوِ گل نہ تھی

گرمیاں جتنی تھیں شاید صرف پروانوں نے تھیں
شمع کے اُٹھتے ہی باقی رونقِ محفل نہ تھی

یاد میں تیری سدا ہم خونِ دل اُگلا کئے
عشق کی اک مہربانی تھی ہمارے سل نہ تھی

مجھ کو ہر شے میں ترا جلوہ نظر آتا رہا
کوئی شے دُنیا کی نظروں میں مری باطل نہ تھی

بوجھ ہلکا کس طرح قربان ہوتا قلب کا
ایک دم کو بھی جدا۔ پہلو سے غم کی سل نہ تھی

سُنی ہے جب سے گلشن میں نواسنجی عنادل کی
ہوئی جاتی ہے حالت خود بخود ابتر مرے دلکی

فدا سر بھی کیا۔ قربان کر دی جان بھی اپنی
نہ نکلی ہائے اس پر بھی کوئی حسرت مرے دلکی

پھرا گو قیس جویا۔ کوہ و صحرا و بیاباں میں
نہ پائی کچھ خبر لیکن کہیں لیلےٰ کے محمل کی

نہ کیونکر خون تھوکوں دی گلوری غیر نے اُنکو
ہوا۔ دق اسقدر پیدا شکایت ہوگئی سل کی

نہ نکلی حسرتِ نظارہ وقت مرگ بھی دلسے
کھلی ہے مثلِ نرگس آنکھ قاتل تیرے بسمل کی

فلک کیا مرتبہ تیرا بڑھا میرے گھٹانے سے
ہلال ایسا کیا فرقت میں مجھکو ماہِ کامل کی

چلاتا ہے چھری کس کس ادا سے حلق پر میرے
جو بس ہوتا تو لے لیتا بلائیں اپنے قاتل کی

نہ دے قربان دل اپنا بتانِ عربدہ جو کو
کہ دل کو چھین کر کرتے ہیں کافر دل لگی دل کی

مکدر رنگ کرنے کے لئے محفل میں دلبر کی
اڑاتے ہیں رقیب روسیہ ہر روز بے پر کی

تلاطم حشر کا ہو۔ درہم و برہم زمانہ ہو
حکایت گر بیاں ہوجائے میرے قلب مضطر کی

خدا جانے یہ کس بیداد گر پر ہوگیا مائل
بُری حالت ہے ان روزوں ہمارے قلب مضطر کی

جبیں رگڑا کرونگا میں جو سنگِ در پر اُس بت کے
بدلجائے گی شاید یوں کوئی صورت مقدر کی

برائے غارتِ عشاق کافی تیغ ابرو ہے
مرے قاتل نے کیوں برداشت کی تکلیف خنجر کی

جہاں کے میکدہ میں ہم وہ رندِ خوش عقیدت ہیں
کبھی جھوٹی قسم کھاتے نہیں مینا و ساغر کی

کسی دن بلبلِ ناشاد کا برباد گھر ہوگا
چمن میں شوخیاں باقی رہیں گر بادِ صرصر کی

چھپا لیتا ہوں اکثر دل میں اپنے راز الفت کو — ہو رسوائی مبادا عشق میں اُس ماہ پیکر کی
وہ رسوائی کے ڈر سے وصل کی شب چونک اٹھتے ہیں — ہوا بھی چھیڑ دیتی ہے اگر زنجیر کو در کی

نزاکت ہیچ ہے گلہائے تر کی اپنی نظروں میں
بسی ہے جب سے قربان یاد دلبر اُس صنوبر کی

سب تمنا دل کے دل میں رہ گئی نخچیر کی — کہہ دیا صیاد نے حاجت نہیں تکبیر کی
ہیں گرہ کس طرح کھولوں عقدۂ تقدیر کی — پیش چلتی ہی نہیں کچھ ناخن تدبیر کی
روز یہ دل کو جلاتا ہے چراغ آفتاب — محفل تیرہ ہو گئی یہ آسمان پیر کی
پردۂ محمل نے پردہ فاش تیرا کر دیا — تیری روپوشی نے لیلیٰ حسن کی تشہیر کی
دخت رز کی کیا نہیں حرمت خدا کے سامنے — پڑھ ذرا تفسیر واعظ آیۂ تطہیر کی
ہو کے رہتا ہے جو کچھ قسمت میں ہوتا ہے لکھا — مٹ نہیں سکتی لکیریں نامۂ تقدیر کی
دیکھ کر بہزاد و مانی حسن حیران رہ گئے — ہم نے وہ تصویر کھینچی اُس بت بے پیر کی
دل مرا ہاتھوں اُوچھلتا ہے الٰہی خیر ہو — نامہ بر نے اس قدر آنے میں کیوں تاخیر کی
کیا عجب دیوار زنداں کی جو بنیادیں ہلیں — عرش تک پہونچیں صدائیں نالۂ زنجیر کی
عمر یوں انسان کی دنیا میں ہوتی ہے بسر — شب گذرتی ہے سرا میں جس طرح رہگیر کی
جائینگے جنت میں روز حشر وہ بے ریب و شک — جن کے دل میں ہے محبت حضرت شبیر کی
ہیں اشارے ابروئے مژگاں کے کافی قتل کو — کیا ضرورت تیر کی حاجت ہے کیا شمشیر کی
زلف کے سودائیوں کا جوش وحشت دیکھکر — دیدۂ حیرت بنی ہے ہر کڑی زنجیر کی
رنگ اُڑتا ہے حسینوں کا تمہارے سامنے — دمبدم رنگت بدلتی ہے ہر اک تصویر کی

اب تو وہ بے رحم بھی بھرنے لگا الفت کا دم
نالہ ہائے دل نے اے قربان کچھ تاثیر کی

کیا کرے اُن سے شکایت ظلم کی بیداد کی — بات ہی سنتے نہیں وہ عاشق ناشاد کی
اس کے انداز و ادا کی کس طرح کھینچیں شبیہ — عقل حیرت میں پڑی ہے مانی و بہزاد کی
عین فصل گل میں ظالم نے کیا گل سے جدا — کر رہی ہیں یہ شکایت بلبلیں صیاد کی
ہو مبارک فصل گل اے عندلیبان چمن — باغباں نے آمد و شد بند کی صیاد کی
دے دیا تشہیر کا میت کی اس ظالم نے حکم — ہائے بعد مرگ بھی مٹی میری برباد کی

حکم ہے خاموش تم بیٹھے رہو جب تک رہو
کاٹ ڈالوں گا زباں جڑ سے اگر فریاد کی

سخت جانی کو مرے وہ دیکھ کر کہنے لگے
مڑ نہ جائے دھار میرے خنجر فولاد کی

ٹکڑے ٹکڑے دستِ وحشت کر کے چھوڑیگا اسے
تم نے کیوں پہنائی مجھ کو ہتکڑی فولاد کی

جب سے تم نے کر دیا جور و جفا کا انسداد
پیش کچھ چلتی نہیں چرخِ ستم ایجاد کی

دیکھتی ہے جب مری حالت تو آجاتا ہے رحم
میری گردن پر نہیں چلتی چھری جلاد کی

فاتحہ خوانی کو شیریں آرہی ہے قبر پر
جان پڑ جائے عجب کیا خاک میں فرہاد کی

دل ہی قابو میں نہیں ہے ناصحِ مشفق مرا
کیا کروں تعمیل حضرت آپ کے ارشاد کی

کیمیا گرتی ہے قرباں خاک کو اُن کی نگاہ
کم نہیں اکسیر سے صحبت مرے اُستاد کی

جب جانوں مرے دل کا مداوا کرے کوئی
ہے وہ مسیح جو اسے اچھا کرے کوئی

رہتا نہیں ہے بزم میں اُن کو کسی کا ہوش
آیا کرے بلا سے کہ جایا کرے کوئی

کہتے ہیں وہ کہ کچھ مرے دل پر اثر نہیں
بیکار ہیں خطوط جو لکھا کرے کوئی

میرا مریض رہنا ہی کچھ مجھکو راس ہے
اچھا نہ گر کرے بہت اچھا کرے کوئی

عادت ہے یہ بھی غیر سے کہتے ہیں رازِ دل
یہ بھی گلہ ہے کیوں مجھے رسوا کرے کوئی

اظہارِ بے دلی پہ وہ کہتے ہیں ناز سے
پہلو میں دل نہیں ہے تو پیدا کرے کوئی

اُن کا غبارِ دل کبھی دھویا نہ جائے گا
دامن کو آنسوؤں سے نہ دریا کرے کوئی

ہے حسن تیرا قیمتِ کونین سے گراں
کس طرح تیرے حسن کا سودا کرے کوئی

تم بزم میں مآلِ تمنا جو کھول دو
قرباں پھر نہ اُنکی تمنا کرے کوئی

میری وجہ سے ترک اگر دوستی ہوئی
میری خوشی سے غیر کو کیوں بیکلی ہوئی

راحت تجھے ملی جو صنم وہ مجھے ملی
تیری خوشی ہوئی میرے دل کی خوشی ہوئی

تقدیر میں لکھا تھا جو بندے نے وہ کیا
سرزد تمہارے حکم سے نیکی بدی ہوئی

ہستی سے ہے رہائی ہی تکمیل زندگی
اس قید سے جو روح چھٹی جنتی ہوئی

اے ہمنشیں یہ درد یہ ٹیسیں نہ جائینگی
ہے نوکِ خارِ غم مرے دل میں چبھی ہوئی

رونق جہاں کی خوب بڑھائی بہار نے
چادر ہے سبزہ زار کی ہر سو بچھی ہوئی

آئی بہار پھول ہر اک باغ میں کھلے | لیکن نہ میرے دل کی شگفتہ کلی ہوئی
وحشت جو مجھ کو لے گئی صد چاک پیرہن
قربانؔ ان کی بزم میں کیسی ہنسی ہوئی

خدمت جو تھی وہ حسب ضرورت ادا ہوئی | مجھ سے ہوا قصور نہ مجھ سے خطا ہوئی
مرنے کے بعد بھی رہا بے چین دل میرا | مجھ کو نصیب نیند نہ بعدِ فنا ہوئی
کچھ جیتے جی تو موت کا ہم پر کھلا نہ راز | بعدِ فنا بھی روح نہ واقف ذرا ہوئی
میں نے خلافِ حکم کیا تیرے عمر بھر | تعمیل حکم مجھ سے نہ اے کبریا ہوئی
اے کاش ہوتی تیرے محبت میں وہ بسر | تھی جتنی زندگی مجھے مولا عطا ہوئی
تاریکی فراق سے اللہ کی پناہ | شام آئی اور مجھ پہ یہ نازل بلا ہوئی
سب اُنکے یہ سکھائے ہوئے پاسبان ہیں | شوخی ہوئی۔ حجاب ہوا۔ یا حیا ہوئی
چاہا کہ تم کو۔ لاکھ بُرا اور بھلا کہوں | لیکن زبان سے نہ ادا۔ بد دُعا ہوئی
قربانؔ شکوہ اُس کا نہ میں نے کبھی کیا
راضی ہوا۔ اسی پہ جو اس کی رضا ہوئی

مجھ سے راضی گر قضا ہو جائے گی | موت ہی میری دوا ہو جائیگی
وصل اس کا ہو گیا جس دن نصیب | زندگی کیف آشنا ہو جائیگی
اعتبار اے روح تجھ پر کیا کریں | تو بھی آخر کو جدا ہو جائیگی
گر قیامت آئی دنیا میں کبھی | وہ بھی اک تیری ادا ہو جائیگی
ایک دن آئے گی اس کو بھی قضا | موت بھی آخر فنا ہو جائیگی
آپ ہی ملنے لگیں گے مجھ سے وہ | اُن پہ جب ظاہر وفا ہو جائیگی
ایک دن تن سے روانہ میری روح | صورتِ بوئے وفا ہو جائیگی
دل بتوں کو دے دیا قربانؔ اور
جان اب نذرِ خدا ہو جائے گی

جس نے بھی پی لی اسکی طبیعت بحال کی | نزہت ہے ایک جرعہ مے میں کمال کی
پانی سے کیا غرض ہے تصور نے کھینچدی | تصویر دل میں آپ کے حسن و جمال کی
اُسنے کہوں گا حشر میں کس طرح حالِ دل | تاریخ مختصر ہے بہت انفصال کی

رحمت ضرور حال پہ میرے کرے گی رحم
صورت یہی رہی جو مرے انفعال کی

انسان کو بصیرتِ قدسی کہاں نصیب
کیونکر وہ تاب لائے گا تیرے جمال کی

پہلے ہی اس نے کر دیا انکار وصل صاف
آئی نہ تھی زبان سے نوبت سوال کی

آئی نہ اس میں صورتِ بہتر کوئی نظر
ہستی کی اپنی ہم نے بہت دیکھ بھال کی

گھر بیٹھے ہے ارادۂ نظارۂ دو کون
وسعت نہیں ہے دیکھنی اپنے خیال کی

قدرت نے جب دیا نہیں کوئی تجھے کمال
قربان تجھکو فکر ہے پھر کیوں زوال کی

اُسے ساتھ اپنے لگا لے گئی
مری روح آخر قضا لے گئی

اُڑا کر کہاں سے کہاں بعدِ مرگ
مری خاک کو تو صبا لے گئی

مجھے آ گئی تھی جو فرقت میں نیند
وہی خواب میں جا بجا لے گئی

فسردہ رہی دہر میں میری زیست
یہ کیا لینے آئی تھی کیا لے گئی

تہ و بالا سارا جہاں کر دیا
قیامت سے سبقت ادا لے گئی

نتیجہ یہ درمانِ دل کا ہوا
درِ گور تک خود دوا لے گئی

قضا و قدر کے تھے پابند ہم
قضا لائی تھی اور قضا لے گئی

تعجب ہے قربان اُن کی ادا
ترے دل کو کیوں کر اُڑا لے گئی

الٰہی آبرو رکھ لے مرے اشکِ ندامت کی
کہ اس سے شان کم ہوتی نہیں کچھ تیری رحمت کی

کفن سے منہ نکالا نام تیرا لے کے اُٹھ بیٹھا
اذاں جب کان میں آئی مرے صبحِ قیامت کی

کیا ہے ان بتوں نے تلخ میری زیست کو ساقی
پلا دے جام اک مجھکو صراحی بھر کے وحدت کی

کیا ہے اس کو روشن میرے دل کے سوزِ فطری نے
بجھائے سے بھی بجھ سکتی نہیں اب شمع تربت کی

عزیزو گر نہ ہو دو گز کفن کا انتظام آساں
مرے لاشے پہ لا کر ڈال دینا خاک غربت کی

رُلاتی ہے اُسے جو فاتحہ پڑھنے کو آتا ہے
سُناتی ہے وہ غربت کا فسانہ لوحِ تربت کی

یہ میری فردِ عصیاں صاف ہو جائیگی اے واعظ
اگر اک بوند بھی اس پر پڑے گی ابرِ رحمت کی

عدو کی دشمنی کا حال اُن سے کس طرح کہدوں
مجھے قربان ویسے بھی نہیں عادت شکایت کی

پھر تصور میں تری تصویر لہرانے لگی
یاد تیری دل کو میرے آہ تڑپانے لگی

باغباں تجھ کو مبارک ہو خزاں جانے لگی
تیلیاں منقار میں بلبل نئی لانے لگی

پھر خزاں آتے ہی گلشن میں ستم ڈھانے لگی
جو کلی کھلنے کو تھی گلشن میں مرجھانے لگی

آپ نے تلوار کیوں ناحق اٹھائی ہاتھ میں
حسرت قتل اور دل میں پاؤں پھیلانے لگی

میں جو رویا تیری فرقت میں تمام رات بھر
مہرباں ہو کر تری تصویر سمجھانے لگی

عاشق ناکام جاگا ہے شب فرقت میں تو
موت کی اب نیند آنکھوں میں ترے آنے لگی

تیری فرقت میں کف افسوس ملتا تھا مگر
دیکھ کر تجھ کو تمنا پاؤں پھیلانے لگی

اُن کی عبرت کیلئے اوروں کی عبرت کیلئے
خود مری تقدیر بھی تصویر کھنچوانے لگی

یا الٰہی خیر ہو میرے جگر کی خیر ہو
آنکھ دل پر تیر اُن کی آج برسانے لگی

شمع پر جل کر شہادت ہو گئی تجھ کو نصیب
سب ٹھکانے تیری محنت آج پروانے لگی

اس فنا آباد میں میں نے کئے اتنے گناہ
آہ میری معصیت خود مجھ سے شرمانے لگی

میکشو جام و سبو کی قدر کرنا چاہئے
پھر کہاں یہ دولت سرجوش ہاتھ آنے لگی

ہم بھی جاتے ہیں خدا حافظ ترے گلزار کا
باغ سے فصل بہاری باغباں جانے لگی

دفعتاً عقدے مری تقدیر کے کھلنے لگے
آرزو اُلجھی ہوئی زلفوں کو سلجھانے لگی

کیا کریں قرباں کیونکر اپنے آنسو روک لیں
یاد اُن کی پھر ہمارے دل کو تڑپانے لگی

بنائے عشق اُسکے دل میں غم نے بالیقیں رکھدی
مری آنکھوں پر اس نے آج اپنی آستیں رکھدی

تمہارے خنجر الفت کا تھا مارا ہوا عاشق
یہ کیا تم نے کیا گردن پہ کیوں شمشیر کیں رکھدی

بنایا کعبہ کی صورت تو بتخانے کو تم نے
کہ دھوکے میں یہاں ایمان والوں نے جبیں رکھدی

عزیزو اپنی آنکھوں پر بٹھاتے تھے جسے ہر دم
اسی کی نعش تم نے آج خود زیر زمیں رکھدی

نکل کر سامنے اغیار کے آیا سر محفل
کہاں تو نے حیا تہ کر کے اے پردہ نشیں رکھدی

کیا تھا کاتب تقدیر کو مجبور کب میں نے
کہ اُلٹی سیدھی لکھ کر اُسنے تحریر جبیں رکھدی

کہیں عاشق سے چھپنا رسم دنیا کی نہ ہو جائے
نئی بنیاد یہ کیوں تو نے اے پردہ نشیں رکھدی

غضب دل میں کیا تیر نظر نے تیرے اے ظالم
کوئی حسرت کہیں رکھدی کوئی حسرت کہیں رکھدی

لحد میں کسطرح قرباں بہلیں گے یہ پوچھا تھا

تو میرے سامنے اک اُسنے تصویر حسیں رکھدی

دشمنی ہم سے کی نہیں جاتی — عادت دوستی نہیں جاتی
بات ہم سے کہی نہیں جاتی — اور تیری سُنی نہیں جاتی
بخشنے والے نے تو بخشدیا — اپنی شرمندگی نہیں جاتی
بعد مُردن بھی تیرے بسمل کی — بے کسی بے بسی نہیں جاتی
نور آنکھوں میں جبکہ اُسکا ہے — دلمیں کیوں روشنی نہیں جاتی
کیا شگفتہ ہے میری فطرت بھی — رنج میں بھی ہنسی نہیں جاتی
کرچکا ہے وہ وصل کا وعدہ — اور مری بے کلی نہیں جاتی
ایسی تحریر خط میں لکھتے ہیں — جو کسی سے پڑھی نہیں جاتی

دل پہ قرباںؔ چوٹ لگتی ہے
مے ضعیفی میں پی نہیں جاتی

بہت سہمے عدالت سنکے میرے دادگستر کی — خبر اُنکو نہیں تھی آج تک انصاف محشر کی
خدا سے کر دعا وہ اسکے دل میں رحم ڈالیگا — خوشامد کیوں دل بے تاب کرتا ہے ستمگر کی
وہ اُٹھ کر بیٹھ جائینگے وہ زندہ ہوکے اُٹھینگے — ضرورت ہے فقط مردونکو تیرے ایک ٹھوکر کی
تہ و بالا کیا اس نے زمانے کو شب فرقت — قیامت بنگئی گویا تڑپ بھی قلب مضطر کی
زمانہ ہے بھنور میں اور نہیں تھمتے مرے آنسو — لڑائی ابر تر سے ہوگئی ہے دیدۂ تر کی
اب اے صیاد کیا روشن رہیگی آتش گلشن — غم بلبل میں پھیکی پڑگئی رنگت گل تر کی
کسی کے عشق میں گذری ہے اپنی عمر مرمر کے — یہ ہے تعبیر تعمیر لحد میں سنگ مرمر کی
ہوئے ہیں زندہ جو مرکر ترے ادنیٰ اشارونسے — وہی کچھ جانتے ہیں قدر ظالم تیری ٹھوکر کی

وہ مژگاں خود ہی اے قرباںؔ کرینگی کام سوزن کا
نہیں چاکِ جگر کو میرے کچھ حاجت رفوگر کی

ظالم ہے مرے حال کی کچھ تجھ کو خبر بھی — ہے شام بھی تاریک نگاہوں میں سحر بھی
دُنیا میں کسی وقت مجھے چین نہیں ہے — دشمن ہے مری شام مخالف ہے سحر بھی
کیسا یہ ستم تو نے کیا اے نگہ ناز — غربال بنا دل ہے مرا - اور جگر بھی
مژگاں کے لئے بھی تیری ابرو کے لئے بھی — حاضر ہے مری جان - مرا دل بھی جگر بھی

جینے کو کہا تھا تو رہے زندہ بھی برسوں
مرنے کو کہا تھا تو گئے دیکھ لو مر بھی

آتی ہے شبِ غم مجھے کیوں روز ستانے
میرا ہی نہیں غیر کا دنیا میں ہے گھر بھی

ساقی کہیں محشر میں یہ مے رنگ نہ لائے
پینے کو تو پیتا ہوں مگر دل میں ہے ڈر بھی

رکتے نہیں ہوتے ہی چلے جاتے ہیں عصیاں
اعمال پہ رہتی ہے مری گرچہ نظر بھی

محروم رہے باغِ محبت میں سدا ہم
گل دیکھے ہیں گو ہم نے بہت اور ثمر بھی

اک میں ہی نہیں کرتا ہوں جاں تجھ پہ تصدق
تارے بھی فدا تجھ پہ ہیں اور شمس و قمر بھی

قربانؔ میں پیتا ہوں مگر چھپ کے جہاں سے
یعنی ہے مرے عیب کے ساتھ ایک ہنر بھی

ساقی بھی جانتا ہے صراحی بھی جام بھی
بیٹھا ہے اس کی بزم میں اک تشنہ کام بھی

کرتا ہے نالہ بے جگری سے دلِ نزار
لیتے ہیں ہم تو اپنے کلیجے کو تھام بھی

دعویٰ اگر کریں تو کریں کس پہ خون کا
معلوم تک نہیں ہمیں قاتل کا نام بھی

آیا وہ میکدے میں مرے بعد انقلاب
چکر میں تھی صراحی تو گردش میں جام بھی

گر غم نہ ہو شریک تو بے کیف ہے سرور
برتا ہے ہم نے بادہ بھی ساقی بھی جام بھی

دیکھے کوئی غرور بتوں کا خدا کی شان
لیتے نہیں کسی کا یہ ظالم سلام بھی

مدت ہوئی کہ اُن سے نہیں کوئی رسم و راہ
نامہ بھی اب تو بند ہے اُن کا پیام بھی

یہ تو بتاؤ آنکھ سے دیکھا بھی ہے کبھی
موسیٰ اگرچہ اس سے رہے ہم کلام بھی

قربانؔ میں کسی کو سمجھتا نہیں حقیر
بدنام بھی اُسی کے ہیں اور نیک نام بھی

روح جسدن جسم سے میرے فنا ہو جائیگی
آپ کو معلوم دنیا کی ہوا ہو جائیگی

شکل جو پیدا ہوئی آخر فنا ہو جائیگی
ایک دن یہ بے کہے نذرِ قضا ہو جائیگی

جا کے گلشن میں کرونگا جب میں اظہارِ ستم
باغ میں بلبل بھی میرے ہمنوا ہو جائیگی

مل گئی مجھ کو بقا ہو کر فنا اے چارہ گر
موت بھی میرے لئے اب تو دوا ہو جائیگی

دیکھتے ہی شکل تیری جھک گئی میری نظر
کیا خبر تھی آنکھ بھی یوں بے وفا ہو جائیگی

آج تو وہ بن بلائے آگئے ہیں میرے گھر
آج تو منظور میری التجا ہو جائیگی

بے تعلق غیر سے ہو جاؤ پھر ہے سب روا
تم کروگے جو جفا وہ بھی وفا ہو جائیگی

دل کو اے قربانؔ اپنے تو ذرا مضبوط رکھ
جان تیری غم میں ورنہ مبتلا ہو جائیگی

اُن کو سنا رہے ہیں تقریر اپنی اپنی
وحشی بجا رہے ہیں زنجیر اپنی اپنی
مجھ سے ہے انکو نفرت اغیار سے محبت
تقدیر اپنی اپنی تدبیر اپنی اپنی
فتراک میں بھی ہوگا۔ اک شور حشر برپا
سب داستاں کہیں گے نخچیر اپنی اپنی
انکی نگاہ بھی جب ان سے ملی ہوئی ہے
تیزی نہ کیوں دکھائیں پھر تیر اپنی اپنی
ناکامیاب آہیں ۔ نالے ہیں کار فرما
اب اس کی کیا شکایت تاثیر اپنی اپنی
کرنے کو ذبح میرے قلب و جگر کو دونوں
ابرو چلا رہے ہیں شمشیر اپنی اپنی
اُن کو سُنا سُنا کر عاشق ہیں اُن سے لیتے
تقصیر اپنی اپنی تعذیر اپنی اپنی
بھائوں سے تو اپنے کیوں ہے کبیدہ خاطر
لائے ہیں ساتھ یہ سب تقدیر اپنی اپنی
بازار میں نظر کے ہے امتحانِ صورت
کھچوائیں حسن والے تصویر اپنی اپنی

قربانؔ تو بھی جلدی سامان کر فراہم
منزل کو جا رہے ہیں رہگیر اپنی اپنی

خدا کا شکر صورت سامنے وہ بے حجاب آئی
نظارہ کامیاب آیا۔ نظر بھی کامیاب آئی
خدا جانے یہ کب سے جل رہا تھا سوزِ فرقت سے
مرے دل سے جو نکلی بو تو وہ مثلِ کباب آئی
مری آنکھوں سے گویا دفعتاً نیند اُڑ گئی ہمدم
کبھی مجھ کو جو۔ یاد اُنکی ادائے نیم خواب آئی
ہمارا روسیہ کرنے کو وقت شیب دنیا میں
کبھی فکر شباب آئی کبھی فکر خضاب آئی
کسی میکش پہ شاید تیز نظریں ہو گئیں تیری
یہ کیوں شیشوں میں ساقی جوش پر اتنی شراب آئی
بڑھاپے نے جھکائی جب کمر مثلِ کماں اپنی
ہمیں اسوقت کیا کیا یاد تیری اے شباب آئی
شب فرقت کے پردے میں نہ دیکھا لو ز آنکھوں نے
یہ جب آئی سیہ ڈاڑھے ہوئے منہ پر نقاب آئی
سُنا ہے دلکو ہو جاتی ہے تسکین نام سے اسکے
خدا کی یاد مجھ کو کیوں نہ وقتِ اضطراب آئی

گنہ ہم نے کئے تھے بیشمار اسواسطے قربانؔ
ہمارے واسطے رحمت جو آئی بے حساب آئی

شوخی نہیں اچھی ہے شرارت نہیں اچھی
دو طرح کی عاشق پہ قیامت نہیں اچھی
وعدے پہ عدو کے تو ہوں بیمار بھی اچھے
وعدے پہ مرے تیری طبیعت نہیں اچھی

بے وجہ نہ لے دل کا مرے خون تو سر پر — اے چشم ستمگر یہ شرارت نہیں اچھی
غیروں کو سناتے ہو مرا حال جو حسب گر — واللہ یہ غمازی کی عادت نہیں اچھی
انسان اُسے کہتے ہیں دل جسکا رہے صاف — دنیا میں کسی سے بھی کدورت نہیں اچھی
کیوں کھاتا ہے آنکھوں کی قسم میری تو ظالم — آنکھوں سے یہاں ہے کوئی نعمت نہیں اچھی
ملتا ہے اسی کا جو ملے بے غرض اکثر — سچ کہتے ہیں مطلب کی محبت نہیں اچھی
اچھا وہ حسیں ہے جو نہ ہو حسن پہ مغرور — نخوت کا ہو سامان تو دولت نہیں اچھی

چلتے ہیں ذرا۔ اس کی عیادت کے لئے ہم
سنتے ہیں کہ قربان کی صحت نہیں اچھی

سب شاخ غم کی آج ہمارے ہری ہوئی — سنتے ہیں پھر چمن میں کہیں ابتری ہوئی
ساقی ہمارا حصہ نہیں اس میں کیا بتا — رکھی ہے تیرے پاس جو بوتل بھری ہوئی
اتنا نہیں ہے کوئی زمیں میں جو داب دے — سڑتی ہے لاش ہائے ہماری دھری ہوئی
جب سے کہ ہم صفیر کو صیاد لے گیا — بیٹھی ہے کیسی باغ میں بلبل ڈری ہوئی
کس کام کا ہے حسن تمہارا بتاؤ تو — جلوہ گری ہوئی نہ کبھی دلبری ہوئی
منت کرے کوئی تو لگاؤں نہ منہ کبھی — ہے اس قدر شراب سے نیت بھری ہوئی
پی لی تھی میں نے روز ازل اسکا ہے خمار — ساقی تو دے نہ مے کہ ہے نیت بھری ہوئی

قربان ڈوب جائے نہ لے کر کہیں ہمیں
کشتی گناہ کی ہے بہت کچھ بھری ہوئی

دیکھ لی ہم نے بہار زندگی — چند روزہ تھا خمار زندگی
موت کا پینا ہے تجھ کو جام بھی — ہوش میں آ بادہ خوار زندگی
دشت غربت میں ہوں محتاج کفن — دیکھ لو انجام کار زندگی
اس نے ہی کھولا ہمارا بھید آہ — جو بنا تھا راز دار زندگی
تم نہ دو گے لطف کا پانی اگر — خشک ہوگا سبزہ زار زندگی
موج صہبا تھی کہ تھی بوئے گلاب — عشرت ناپائدار زندگی
زندگی نے خوار مجھکو کر دیا — میں نہیں امیدوار زندگی

جانے دے قربان اس کا غم نہ کر

ہو نہ ہرگز اشکبارِ زندگی

ہم نے دیکھا ہے کے آخر امتحانِ زندگی — خواب سے زیادہ نہ نکلی داستانِ زندگی
عمر ساری رنج و غم ہی میں ہماری کٹ گئی — مختصر یہ ہے بیانِ داستانِ زندگی
ایکدم کیواسطے بھی یہ نہ جیتے جی رُکی — موت نے کی بند آخر کو زبانِ زندگی
مل گیا اس کو عدم کا ایک سیدھا راستہ — اب نہ ٹھہرے گا کہیں یہ کاروانِ زندگی
اک ذرا سی ٹھیس لگنے سے یہ ہو جاتا ہے گم — بلبلے کی طرح ہوتا ہے نشانِ زندگی
اُسکے دم سے زندگی کے تھے یہ سب نقش و نگار — تھا خیالِ عیش و عشرت باغبانِ زندگی
بھید کچھ معلوم کر لیں اس کے کہنے پر چلیں — کون ہے آخر ہمارا رازدانِ زندگی
میرا مرغِ روح آخر اُڑ گیا دے کر فریب — ہو گیا دم بھر میں خالی آشیانِ زندگی

میری ہستی کا چمن قربان اُجڑا ہی رہا
بے وفا نکلی بہارِ گلستانِ زندگی

تھی کچھ ایسی ہی بلا اُن سے بھی ٹالی نہ گئی — آہ جو نکلی مرے دل سے وہ خالی نہ گئی
تو نے دھو دھو کے بہت داغ مٹانے چاہے — تیرے دامن سے مرے خون کی لالی نہ گئی
تم گریزاں ہی رہے بات نہ پوچھی میری — تم سے الفت کی بنا خود کبھی ڈالی نہ گئی
تیرِ مژگاں نے ترے ہائے کیا کیا یہ غضب — نوک جو دل میں چبھی پھر وہ نکالی نہ گئی
کیا سنبھالو گے مرا حال مسیحا جاؤ — تم سے تو میری طبیعت بھی سنبھالی نہ گئی
ڈالتے آہ کبھی سایۂ دامن کیا خاک — تجھ سے میت پہ مری خاک بھی ڈالی نہ گئی

تجھ سے قربان محبت وہ روا رکھتے ہیں
آج تک تیری ہی خام خیالی نہ گئی

رہ گئی صرف زمانے میں عداوت باقی — اب نہ الفت ہی رہی اور نہ محبت باقی
کوئی ارمان رہا اور نہ حسرت باقی — موت کی چکھنی مگر رہ گئی لذت باقی
کچھ مروت نہ رہی سب کے ہوئے خون سفید — اہلِ عالم کے رہی دل میں نہ الفت باقی
میکدہ دیکھا ہے اور دیکھا ہے بتخانہ بھی — اب فقط دیکھنا ہے گلشنِ جنت باقی
حشر جو تو نے اُٹھائے وہ بہت دیکھ چکے — دیکھنی ہم کو رہی صرف قیامت باقی
بادِ صرصر نے گلستاں کا لہو چوس لیا — اُس نے چھوڑی نہ کسی پھول میں رنگت باقی

چھوڑ کر جسم مرا روح چلی جائے گی
جسطرح پھولوں میں رہتی نہیں نگہت باقی

ساتھ لیجاتے نہیں کیوں اسے دُنیا سے بخیل
قبضۂ غیر میں رہ جاتی ہے دولت باقی

لطف آئے ہیں جینے میں تو کیونکر قرباں
اب نہ باقی ہے جوانی۔ نہ ہے صحت باقی

پیچھے پیچھے اُن کے پھرتی ہے مری تقدیر بھی
میں بھی گردش میں ہوں میرے پاؤں کی زنجیر بھی

داورِ محشر کے آگے مجھ کو کر دے گی کھڑا
کام دیجائے گی اکدن یہ مری تقصیر بھی

غل مچا رکھا ہے زنداں میں بڑا جھنکار سے
بن گئی دیوانے کیا وحشی تری زنجیر بھی

چہرے پر پردہ لئے آتے ہیں وہ کس شان سے
ناز کرتی آتی ہے رخسار کی تنویر بھی

کھینچتے ہیں تیرا نقشہ بیٹھ کے بے عیب جب
بولنے لگتی ہے خود منہ سے تری تصویر بھی

راستہ پوچھا نہیں اور چل دیا ہے بیدھڑک
کیا دیوانہ ہے راہِ عشق کا رہگیر بھی

جتنے حربے ہیں ترے تابع ہیں تیرے حکم کے
تیر بھی پیکان بھی خنجر بھی اور شمشیر بھی

دل ہی کیا بیٹھا شبِ فرقت وفورِ یاس سے
بن کے نا امید بیٹھی آہ کی تاثیر بھی

گھر گیا ہوں اپنے دو دو دشمنوں میں ایک میں
مدعی تو بھی ہے میرا۔ آسمانِ پیر بھی

اس نے محفل میں بٹھایا تو مگر غیروں کے بعد
وائے قسمت مجکو ذلت ہو گئی توقیر بھی

وہ سمجھتے ہیں کہ دیوانہ ہے یا مجذوب ہی
رائگاں جاتا ہے اپنا نالۂ شبگیر بھی

ظلمت و تنہائی میں یہ کام میرے آئیگی
دوستو رکھنا لحد میں یار کی تصویر بھی

بولتی ہرگز نہیں دیتی نہیں ہرگز جواب
ہے تکبر میں بھری ظالم تری تصویر بھی

بولتے برسوں نہیں ناراض وہ ہوتے ہیں جب
ہے نرالی اُن کی اے قرباں یہ تعذیر بھی

محبت ایکدم تم نے جو بے تقصیر کم کر دی
میں سمجھا غیر کی خاطر مری توقیر کم کر دی

کمال جذب دل سے اسکو کھینچا آنکھ کے تل میں
کہ طول و عرض میں ہم نے تری تصویر کم کر دی

بجھی شمع دلِ سوزاں ہوا جب سوز مر کر کم
چراغ زندگی کی تو نے یوں تنویر کم کر دی

مریضِ عشق کو اب یوں خدا پر چھوڑ بیٹھے ہیں
کہ خوش تقدیر کے کرنے کو ہے تدبیر کم کر دی

عجب اپنا اثر ڈالا۔ ترے رعبِ نزاکت نے
کہ میرے نالۂ شبگیر کی تاثیر کم کر دی

نہ کی کچھ منصفی تم نے خطا دونوں کی یکساں تھی
سزا میری بڑھا دی غیر کی تعذیر کم کر دی

عدو پر بعد مردن خاک ڈالی اپنے ہاتھوں نے
نہ آئے میرے لاشہ پر مری توقیر کم کر دی

سُنا ہے اُنکے تو تابع ہے چلتا ہے اشارو پر
شکایت اس لئے ہمنے بھی چرخ پیر کم کر دی

نہ دی اسکو جگہ پہلو میں فتراکِ محبت کے
غضب تمنے کیا اک خواہش نخچیر کم کر دی

سمجھکر پاؤں پھیلائے نہ یہ دیوانۂ الفت
مرے چارہ گروں نے خود مری زنجیر کم کر دی

نہ گردن کٹ سکی اُنسے ہوئے بےصدوہ شرمندہ
برا ہو سخت جانی قوت شمشیر کم کر دی

اگر ہے عزم اپنی منزلِ مقصود لینے کا
تو کیوں رفتار اپنی عشق کے رہگیر کم کر دی

ہم اے قربانؔ جو کرنا چاہتے ہیں کر نہیں سکتے
عمل جب سے ہوا مدِ نظر تقریر کم کر دی

ہم سمجھتے ہیں کہ یوں اسکی قضا آنے کو تھی
سر فروشی کی تمنا خاک پروانے کو تھی

رنج و غم سے تھا بہت لبریز کر دیتے سبک
اسکو چھلکانے کی حاجت دلکے پیمانے کو تھی

تو نے اے گلچیں لیا الزام ناحق اپنے سر
یہ مرے دل کی کلی تو خود ہی مرجھانے کو تھی

کب کیا صیاد نے بلبل کو پھولوں سے جدا
ہائے جب باغ تمنا میں بہار آنے کو تھی

کیوں خیالِ یار جاتا ہے ٹھہر کچھ اور دیر
تیرے ہی دم سے تو رونق دلکے کاشانے کو تھی

حشر میں بھی اس نے کھولی ایک لمحے کو نہ آنکھ
بیخودی کس درجہ ساقی تیرے مستانے کو تھی

بادِ صرصر تو نے کیوں زحمت اٹھائی اسقدر
میرے مدفن کی نشانی خود ہی مٹجانے کو تھی

جس نے افسانہ سنا میرا وہ مجھ پر رُو دیا
حق نے دی تاثیر کتنی میرے افسانے کو تھی

اسمیں بت پتھر کے تھے اور دخترِ رز نطق ریز
اسلئے ترجیح بتخانے پہ میخانے کو تھی

اب تجھے اے نجد کوئی جانتا بھی تو نہیں
قیس ہی کے دم سے رونق تیرے ویرانے کو تھی

یہ غنیمت ہے کہ تم نے اپنے دلمیں دی پناہ
بو کی صورت ورنہ میری روح اُڑ جانے کو تھی

چٹکیاں لے کر کیا بے چین یادِ دوست نے
میری آنکھیں بند تھیں قربانؔ نیند آنے کو تھی

ہوتا ہے ستم دل پہ مرے اور جفا بھی
لیکن یہ بتاؤ ہے کوئی اس کی خطا بھی

آتی نہیں کہنے سے ہمارے شبِ فرقت
بیٹھی ہے چھپائے ہوئے منہ اپنا قضا بھی

سامان ہیں عاشق کے فنا کرنے کے کیا کیا
غمزہ بھی ہے۔ شوخی بھی۔ حیا بھی ہے ادا بھی

الٹی ہے نقاب اس نے مجھے چہرہ دکھا کر
شوخی بھی ہے۔ انداز بھی ہے اور حیا بھی

آخر مرضِ غم سے نہ صحت ہوئی مجھکو
بے کار دوا بھی ہوئی ناکام دُعا بھی

بکواس یہ واعظ کی نہ جا بکنے دے اسکو
مے ڈال کے ساقی تو ہمیں جام پلا بھی

دل رکھتے ہیں اور ساتھ ہی رکھتے ہیں زباں ہم
ہے تجھسے محبت بھی ہمیں اور گلا بھی

تجھ کو تو نہ آتا تھا۔ نہ آیا مگر افسوس
فرقت میں تری آئی نہ کمبخت قضا بھی

تم نے تو جفا کر کے ادا۔ اپنی دکھا دی
اب دیکھ لو تم آکے ذرا میری وَفا بھی

دیکھو جسے مطلب سے وہ ملتا ہے ہمیشہ
معدوم ہوئی جاتی ہے دنیا سے وفا بھی

کرتے ہیں ستم ہو کے نڈر اہلِ وفا پر
بُت یہ بھی نہیں جانتے ہے کوئی خطا بھی

افسوس ہیں ایک بھی چلو نہیں ملتی
ہے جام بھی ساقی بھی ہے اور مے بھی گھٹا بھی

مشہور تو دنیا میں ہوئے آپ رفوگر
یہ کہیئے کوئی زخم مرے دل کا سیا بھی

یارانِ چمن بھول گئے اہلِ قفس کو
**قرباں** نہیں آتی ادھر اب بادِ صبا بھی

وہ ولولے کہاں کہ طبیعت بدل گئی
پیری جو آئی زیست کی صورت بدل گئی

قاتل کی آج قتل سے نیت بدل گئی
کیا آکے میری موت کی ساعت بدل گئی

کرتے نہیں حسین زمانے کے کچھ لحاظ
خوں ہو گئے سفید حمیت بدل گئی

کہنے سے تیرے توبہ تو کر لی تھی میں نے شیخ
جامِ شراب دیکھ کے نیت بدل گئی

پہلے اُنہیں فریب نہ آتے تھے اسقدر
رہ کر عدو کے ساتھ ہیں سیرت بدل گئی

میرے بجائے غیر کے گھر ہو گئی بپا
پہلو بچا اپنا آج قیامت بدل گئی

باقی ہیں سانس اب بھی اُسے آکے دیکھ لے
تیرے مریضِ ہجر کی حالت بدل گئی

جب کھُل گئی حقیقتِ دنیائے بے ثبات
**قرباں** نفرتوں سے محبت بدل گئی

حسرت تمہاری دید کی دل سے نکل گئی
تصویر سے تمہاری طبیعت بہل گئی

رخسار کی صفائی پہ شاید پھسل گئی
حسرت ہماری دیکھ کے اُن کو مچل گئی

جاکر کسی حسین کا تڑپا دیا ہے دل
فرقت میں منہ سے آہ جو میرے نکل گئی

غصہ مرا اُتارا ہے دربان پر تمام
آئی بلا تھی مجھ پہ مگر اُس پہ ٹل گئی

اپنے قدم سے چل کے ہوئے خود اسیر ہم
کوچہ میں تیرے لے کے ہماری اجل گئی

قربان تیری آہ جو نکلی شب فراق
کانپا جو آسمان زمیں بھی دہل گئی

حسرت لپٹ کے ناوکِ قاتل میں رہ گئی
باقی جو جان کچھ تنِ بسمل میں رہ گئی

حسرت اٹھی جو دل سے وہی دل میں رہ گئی
جب مل سکی نہ راہ تو منزل میں رہ گئی

قاتل نظر نہ پھیر کہ آنکھیں ابھی ہیں وا
امید دید دیدۂ بسمل میں رہ گئی

بسمل کا کام خنجرِ ابرو نے کر دیا
رکھی ہی تیغ قبضۂ قاتل میں رہ گئی

پروانے جل کے خاک ہوئے سوزِ حسن سے
اور شمع بجھ کے یار کی محفل میں رہ گئی

کشتی ہماری آئی نہ میدان تک کبھی
نکلی بھنور سے دامنِ ساحل میں رہ گئی

نکلی جو آہ دشت میں لب ہائے قیس سے
لیلیٰ لرز کے پردۂ محمل میں رہ گئی

امیدیں وصال کی الجھے رہے سدا
پڑ کر ہماری جان بھی مشکل میں رہ گئی

طعنے جو میرے ذکر پہ اغیار کو دئے
کچھ بات اس سے آپ کی محفل میں رہ گئی

آنسو نہ نکلے آنکھ سے اے ضبط آفریں
عزت ہماری یار کی محفل میں رہ گئی

کچھ صبر کے سوا نہیں قربان چارہ اور
ہم کیا کریں جو حسرت دل دل میں رہ گئی

دیکھ کر ان کو محبت آ گئی
کام آخر اچھی صورت آ گئی

میری تربت کو وہ ٹھکرانے لگے
میں تو یہ سمجھا قیامت آ گئی

دیکھ کر خالی مکانِ دل مرا
آج تو ان کو بھی غیرت آ گئی

جانے والے چاہئے کچھ احتیاط
زیر پا عاشق کی تربت آ گئی

روز محشر کیا کروں شکوہ ترا
دیکھ کر صورت مروت آ گئی

حشر میں ان کے گنہ بخشے گئے
جن کی آنکھوں میں ندامت آ گئی

جب لگا دی اسنے میرے منہ پہ مہر
پھر زباں پر کیوں شکایت آ گئی

غیر کے سینے سے فوراً جا لگے
دیکھ کر مجکو شرارت آ گئی

غیر کے کیوں قتل سے کھینچا ہے ہاتھ
کیوں یہ آنکھوں میں مروت آ گئی

جس جگہ قربان جانا ہے محال
اس جگہ میری طبیعت آ گئی

نگہ کام ان کی یہ کرجائے گی — کہ دل سے اتر تا جگر جائے گی
صفایا دلوں کا وہ کرجائے گی — جدھر کو بھی ان کی نظر جائے گی
مرے خواب میں بھی جو آجاؤ گے — مری بگڑی قسمت سنور جائے گی
دعائیں نہ لیں میرے دل سے اگر — مری بد دعا کام کرجائے گی
ندے ساتھ اے شمع تیری خوشی — کہ ہے رات تھوڑی گذر جائیگی
خطا سے بنا ہے کرے گا خطا — نہ عادت تری یہ بشر جائے گی
کہو آسمانوں سے دیں راستہ — دعا لینے میری اثر جائے گی
مجھے نشۂ بادۂ عشق ہے — غلط ہے کہ مستی اتر جائے گی
تری موت ہے تیرے سر پر سوار — یہ لے کر تجھے بے خبر جائے گی
خزاں کی جو مقراض چلنے لگی — تو بلبل ترے پر کتر جائے گی
بہار آئی بلبل چمن میں اگر — گلوں میں وہ رنگ آکے بھر جائے گی
کروں گا اگر دل چرانے کا ذکر — نظر ان کی فوراً مکر جائیگی
ابھی ہے طبیعت بہت بے قرار — ٹھہرتے ٹھہرتے ٹھہر جائے گی

کریں گے وہ قرباں پہ پردہ اگر
تو حسرت مرے دل میں مر جائے گی

قتل کرکے بھی مجھے وہ آنکھ شرمائی نہ تھی — یہ ڈھٹائی تو کوئی دیکھے حیا آئی نہ تھی
وہ شب وعدہ بھلا کیسے چلے آتے یہاں — میرے کہنے سے قضا تک بھی مری آئی نہ تھی
اے عدو کیونکر سکون قلب تجھ کو مل گیا — عشق کی دنیا میں تسکیں ہم نے تو پائی نہ تھی
جس طرح یہ تیری الفت میں ہوئی ذلت نصیب — اس طرح کی ہم نے دیکھی پہلے رسوائی نہ تھی
صبح ہوتے ہی پڑی ہے منہ پہ جو بکھری ہوئی — کیا نسیم صبحدم نے زلف سلجھائی نہ تھی
داور محشر کے آگے حشر میں کہتا میں کیا — جب میسر ہی زباں کو میرے گویائی نہ تھی
دیکھتا کس طرح تو جلوہ کسی کا اے بشر — سامنے کیا تیرے آتا تجھکو بینائی نہ تھی
میں اکیلا بھی رہا تو ساتھ تھا تیرا خیال — میری تنہائی بھی کوئی عام تنہائی نہ تھی

جب گیا قرباں کے پہلو سے تو اٹھکر صبح وصل
وہ قیامت کی تھی کروٹ تیری انگڑائی نہ تھی

زباں سے میری سن لیتے اگر تم داستاں میری
بہت ہی کام کرتیں پھر تو رنگ آمیزیاں میری

گرائے اشکِ خوں آلودہ چشمِ خونفشاں میری
مرے دامن پہ دیکھو پھر ذرا گلکاریاں میری

مرا صیاد بھی کرتا ہے کتنی میری دلداری
نشیمن سے سب آئی ہیں قفس کی تیلیاں میری

کروں گا خاک اب شکوہ قیامت میں ستم کا میں
کہ پہلے ہی کسی نے کاٹ ڈالی ہے زباں میری

ترے گلشن میں جو برباد اک میرا نشیمن ہے
نشانی تو سمجھ لینا اُسی کو باغباں میری

میں یہ سمجھوں شہادت کا مجھے درجہ ہوا حاصل
اگر نکلے تری الفت میں جانِ ناتواں میری

تہ و بالا کیا ہستی کو میری شامِ تنہائی
قیامت کا نمونہ بن گئیں بے چینیاں میری

وہ کہتے ہیں کہ تیرے سوز میں بھی ساز ہے پنہاں
بہت ہی شوق سے سنتے ہیں اب آہ و فغاں میری

خزاں اس کو اڑا کر لے گئی تو ہائے کس جانب
خدا جانے کہاں ہو گی وہ شاخِ آشیاں میری

فسانہ عشقِ گل کا سب اُسے رو کر سناؤں میں
سمجھنے گر لگے یارب زباں یہ باغباں میری

حق و ناحق پہ جو دل چاہتا ہے بول اٹھتی ہے
نہیں رہتی ہے چپ قربان یہ ظالم زباں میری

یہ کہہ رہے ہو کہ ہم فتنہ گر نہیں نہ سہی
نہیں یقین مری بات پر نہیں نہ سہی

ہزاروں اور بھی بندے جہاں میں ہیں محرم
مری دعاؤں میں کچھ بھی اثر نہیں نہ سہی

شبِ فراق ہی سے اپنا دل لگا لیں گے
ہمارے غم کی جو ہوتی سحر نہیں نہ سہی

ہمیں تو اس کی خبر ہے کہ بے خبر ہو تم
ہمارے حال کی تم کو خبر نہیں نہ سہی

ہیں جتنے آپ بس اتنے ہی اک قیامت ہیں
دہن نہیں نہ سہی ۔ اور کمر نہیں نہ سہی

تمہاری پہلی محبت کا ہے اثر اب تک
تمہاری پہلی سی مجھ پر نظر نہیں نہ سہی

تجھے اسیرِ قفس کیوں ہے حسرتِ پرواز
نکل ہی آئیں گے کل آج پر نہیں نہ سہی

کسی طرح تو ہوں مہمان میرے دل میں آپ
گھر آپ کا ہی میرا یہ گھر نہیں نہ سہی

خدا کو تو میری حالت کا علم ہے قربان
بتوں کو حال کی تیرے خبر نہیں نہ سہی

لگاوٹ سے وہ دل ستانی تمہاری
وہ پہلے پہل مہربانی تمہاری

ہماری بھی مانو گے پھر یا نہیں تم
کوئی بات ہم نے نہ مانی تمہاری

ہماری جوانی پہ بھی رحم کھاؤ
رہے یوں ہی برسوں جوانی تمہاری

نہیں دیکھی خلد آج تک ہم نے زاہد | سنی خوبیاں ہیں زبانی تمہاری
مرے دل میں ہے عشق کا داغ روشن | یہ ہی اک دیا ہے نشانی تمہاری
جو سنتا ہے ہوتا ہے وہ شاد دل میں | لطیفہ ہے گویا کہانی تمہاری
یہ رکھدے گی اک دن جہاں کو الٹ کر | بھبوکا سی اٹھتی جوانی تمہاری
کبھی محو دنیا کے دل سے نہ ہوگا | ہمارا فسانہ کہانی تمہاری

گھلایا تمہیں غم نے قربان ایسا
بڑھاپے میں گذری جوانی تمہاری

فیضانِ نورِ حق ہے جمالِ محمدی | وصلِ خدا ہے عینِ وصالِ محمدی
سینہ ہو پاک منکرِ احکامِ شرع کا | دیکھے جو اک نظر وہ جمالِ محمدی
پھیکا پڑے ابھی تو ندامت سے آفتاب | دیکھے جو آب وتاب جمالِ محمدی
معراج میں بھی یاد رہی امت آپ کو | امت کے واسطے تھا سوالِ محمدی
ہرگز نہ مجھکو کوثر وتسنیم کی ہو چاہ | مل جائے ایک قطرہ زلالِ محمدی
یاں ہے ہجوم جرم وخطا سے زبان تلخ | واں زیرِ لب ہے آبِ زلالِ محمدی
قدسی ثنا گذار ملائک ہیں مدح خواں | کس درجہ ہے حمیدہ خصالِ محمدی

قرباں اسی نشان کے سایہ میں ہے اماں
تاباں ہو جس نشاں پہ ہلالِ محمدی

صرفِ مطلب کا کرے کیسے اعادہ کوئی | بات کر سکتا نہیں ان سے زیادہ کوئی
جتنا مقسوم میں ہے سبکو خدا دیتا ہے | پاتا تھوڑا ہے کوئی اور زیادہ کوئی
آخرش وہ ہی ہوا جو کہ خدا نے چاہا | پورا اپنا نہ ہوا ہائے ارادہ کوئی
وہی بربادی کا رکھتا ہے ارادہ دلمیں | سبزہ گلشن کی زمیں پر ہے فتادہ کوئی
دیکھ لے پھیر کے منہ اپنا ذرا بانکے سوار | پیچھے آتا ہے ترے ساتھ پیادہ کوئی

کیوں نہ پھر تجھ سے کرے دل سے محبت دنیا
تجھ سا قربان نہیں عاشق سادہ کوئی

تونے ان کو جو دی پلا ساقی | رند دیں گے تجھے دعا ساقی
بس اب انکار کرچکا ساقی | ہو چکی ضد پلا پلا ساقی

روح کو بوئے کوثر آجائے
ایسی بہکی ہوئی پلا ساقی

تیرے صدقے نہ ہم کو تو ترسا
ہیں ترے در کے اک گدا ساقی

غم کے پیتے ہیں گھونٹ مے کے عوض
جب سے ہم سے ہوا خفا ساقی

میں سبو پی کے بھی نہ بہکوں گا
دیکھ میرا بھی حوصلا ساقی

غم بھی کچھ ہو سرور کے ہمراہ
خونِ دل مے میں دے ملا ساقی

بابِ میخانہ اُن پہ کر کے بند
کر نہ رندوں پہ تو جفا ساقی

نام جس سے ہو کل زمانے میں
یوں بنا نامِ خدا اُٹھا ساقی

بعد مدت ملا ہے پھر موقع
یہ گھٹا اور یہ ہوا ساقی

شیخ پر دے چڑھا بطِ مے کو
بد مزہ ہوں کباب لا ساقی

الفتِ بادہ میں تڑپتا ہوں
کلفتِ دل میری مٹا ساقی

گو ہے بے کیف پھر بھی ہے پرلطف
سن لے میرا بھی ماجرا ساقی

حشر تک بھی نہ جو کبھی چھوٹے
رنگ ایسا تو دے چڑھا ساقی

میں ہوں حقدار بادۂ کوثر
کہ زباں پر ہے میری یا ساقی

رنگ ہے دیکھنا تو صہبا میں
میری توبہ کو لے ملا ساقی

درد و غم اس سے دور ہوتے ہیں
مے مرے دل کی ہے دوا ساقی

بھاگتا بھاگتا یہ تجھ سے پھرتا ہے
آج قربال کو کیا ہوا ساقی

رہتی ہے دل میں پنہاں حسرت بھی آرزو بھی
دونوں ہیں ان کی جویاں حسرت بھی آرزو بھی

جب سے سمائی دل میں راحت کبھی نہ پائی
رہتی ہیں دل میں گریاں حسرت بھی آرزو بھی

مشکل ہے جان بچنا ان سے بروزِ محشر
پکڑے ہوئے ہیں داماں حسرت بھی آرزو بھی

بیٹھی ہوئی ہیں تکیہ امید پر لگا کر
کیسی ہیں دونوں ناداں حسرت بھی آرزو بھی

اقرارِ وصل کر کے آتے نہیں کبھی وہ
کرتی ہیں روز ساماں حسرت بھی آرزو بھی

پہلو میں ان کے بیٹھیں دیکھیں جمال اُن کا
رکھتے ہیں ہم یہ ارماں حسرت بھی آرزو بھی

تو نے فلک ستایا۔ تو نے فلک رُلایا
ہیں شکوہ سنج نالاں حسرت بھی آرزو بھی

کیا ہے قصور میرا طالب وصال کا ہوں
دل میں لئے ہے انساں حسرت بھی آرزو بھی

وہ آئے شام وعدہ اور ان کی شامت آئی — ہیں کوئی دم کی یہاں حسرت بھی آرزو بھی
اپنی امید سے تم دونوں میں جان ڈالو — ہیں میرے دل میں بیجاں حسرت بھی آرزو بھی
اُس در پہ کر کے مجھکو محرم بار یابی — کرتا ہے خاک درباں حسرت بھی آرزو بھی
ہو معصیت سے مملو انساں کی کیا خطا ہے — ہے آدمی کی شیطاں حسرت بھی آرزو بھی
رستہ بتاؤ تم ہی کیسے ملوں میں تم سے — رکھتی ہیں مجھ کو حیراں حسرت بھی آرزو بھی

قرباں ہے نام میرا۔ آجاؤ تم جو اکدن
کردوں میں تجھ پہ قرباں حسرت بھی آرزو بھی

بدلتی ہے ہر لحظہ حالت کسی کی — کبھی دیکھ لو آکے صورت کسی کی
دبا دیں گے مٹی میں مرتے ہی ہمدم — نہ کام آئے گی کچھ محبت کسی کی
ہمارے لئے تو برابر ہیں دونوں — محبت کسی کی عداوت کسی کی
کٹا دی ہے گردن رہ عاشقی میں — ہمیں ختم کرنی تھی محبت کسی کی
وہاں فاتحہ تم کو پڑھنی ہی لازم — جو مل جائے رستہ میں تربت کسی کی
تبسم نے زخموں کے ٹانکے اکھاڑے — نہ دی تم نے دادِ جراحت کسی کی
سلاسل کی جھنکار زنداں سے آئی — ہے زور دل پہ پھر آج وحشت کسی کی
کوئی آج آیا ہے سیر چمن کو — اڑائی ہے پھولوں نے رنگت کسی کی
مرے گھر پہ دشمن کے کہنے سے آئے — تو اسمیں بھی تھی کچھ شرارت کسی کی
عدو کے جو ہمراہ پھرتا ہے ہرسو — گئی وہ کہاں آج غیرت کسی کی
مری موت نے خود کیا میرا درماں — نہ کرنی پڑی مجھکو منت کسی کی
مریضانِ الفت نے دی جان اپنی — نہ کی تم نے آکر عیادت کسی کی

چلو آج قرباں تم میکدے کو
سنا ہے کہ وہ بھی ہے جنت کسی کی

پھر کوئی نہ دنیا میں تدبیر نظر آئی — پلٹی ہوئی جب اپنی تقدیر نظر آئی
جب یاد تری آئی جب دھیان ترا آیا — موجود تری دل میں تصویر نظر آئی
جب ساتھ دیا اپنا ہمواری قسمت نے — باکار ہیں اپنی تدبیر نظر آئی
دی اس نے سزا مجکو ناشاد کیا مجھ کو — دشمن کی بھی گر کوئی تقصیر نظر آئی

اُس در کی جبیں سائی۔ آخر مرے کام آئی — مٹتی ہوئی قسمت کی تحریر نظر آئی
خود دل کو جلا ڈالا۔ خود مجھکو مٹا ڈالا — اے آہ نہ کچھ تن میں تاثیر نظر آئی
تعمیرِ جہاں پر ہم تنقید ہی کیا کرتے — خود خام ہمیں اپنی تعمیر نظر آئی
اس راہ میں رہرو کو آرام کہاں ملتا — منزل بھی محبت میں رہگیر نظر آئی
وحشت ہی کو ہم اپنا سامانِ نقاب سمجھے — وحشت ہی ہمیں اپنی جاگیر نظر آئی
جب غور کیا ہم نے تھا نور ترا تاباں — ہر چیز میں تیری ہی تنویر نظر آئی

جب ترکِ تعلق کا اس بت سے سبب پوچھا
قرباںؔ ہمیں اپنی تقصیر نظر آئی

عندلیبِ خستہ جاں کیوں گل کی شیدا بن گئی — سوچ خود ہی پہلے کیا تھی اور اب کیا بن گئی
جب مجھے دیکھا کسی نے محوِ حیرت ہو گیا — میری صورت بھی جہاں میں اک تماشا بن گئی
قیس اور فرہاد کے قصے دئے سب نے بھلا — میری الفت تازہ دنیا میں فسانہ بن گئی
شوخیوں نے ان کو چاہا تھا کریں رسوا مگر — آکے آنکھوں میں حیا فوراً ہی پردہ بن گئی
روتے روتے کیف آیا اسقدر غم میں ترے — آنکھ میری بادۂ الفت کا شیشہ بن گئی
آبلے میں دل کے کھٹکی اور جگر کے داغ میں — میری حسرت بھی آہی خارِ صحرا بن گئی
ہر بشر کو موت نے آخر دیا درسِ فنا — جائے عبرت ہستئ فانی سے دنیا بن گئی
خیر یہ اچھا کیا وعدہ کیا بیمار سے — وصل کی امید ہی اُسکا مداوا بن گئی
اس سے پہلے عشق کا یہ روپ یہ نقشہ نہ تھا — میری حسرت چہرۂ الفت کا غازہ بن گئی
مے مجھے دے یا نہ دے ساقی اڑایا اپنے رنگ — آنکھ میری دیکھ لے خود جام وصہبا بن گئی

کیا کریں قرباںؔ آخر ہم سوائے شکر کے
غیر کی تقدیر جب اپنی تمنا بن گئی

ڈالی بھی اگر تم نے کلفت کی بنا ڈالی — ہرگز نہ کبھی دل میں راحت کی بنا ڈالی
جب ہم نے ستمگر سے الفت کی بنا ڈالی — بولی یہ قضا ظالم آفت کی بنا ڈالی
افسوس مرے دلمیں اے یار ترے غم نے — عنوانِ محبت سے حسرت کی بنا ڈالی
کہتے ہیں دکھایا کیوں آئینہ مجھے ناداں — کیوں تو نے مرے دلمیں حیرت کی بنا ڈالی
اس عالمِ ہستی میں مجبورِ فنا تھے ہم — ہوتے ہی یہاں پیدا تربت کی بنا ڈالی

تجویز نہ کیوں درماں الفت کا کیا کوئی
حق اس کو ملا فوراً۔ افضل وہ ہوا سب سے
تو دور ہوا حق سے۔ معذور حقیقت سے

جس نے یہ زمانے میں حکمت بنا ڈالی
بندے نے اگر دل میں طاعت کی بنا ڈالی
دل بت سے لگا بیٹھا۔ بدعت کی بنا ڈالی

قرباںؔ زباں شاید تھی منہ میں نہ انساں کے
جب کاتب قسمت نے قسمت کی بنا ڈالی

مری تدبیر بنا بن کر مٹا کی
کنیزیں ہیں یہ سب اس بے وفا کی
نہیں حد جس طرح اپنی وفا کی
یہ عادت چھوڑ دو کذب و دغا کی
ہمیں بیگانہ کردے گی جہاں سے
کوئی کیا دخل دے قدرت میں اسکی
یہ سمجھا قیس لیلیٰ آرہی ہے
وفا کے نام سے نا آشنا ہیں
کوئی پہچان لے راہیں نہ ان کی
مجھے دیکھا تو لے لی غیر کی اوٹ
ہمارے وہم سے اونچا چلا جائے
نہ ان کو دیکھتے ہوتے نہ رسوا
لگا کر مرہم تسکین اس نے

یہ سب خوبی ہے بخت نارسا کی
حقیقت کھل گئی ناز و ادا کی
نہیں کچھ انتہا ان کی جفا کی
بنو تصویر تم صدق و صفا کی
محبت اک بت نا آشنا کی
ہوا جو کچھ وہ مرضی تھی خدا کی
سنی آواز جب بانگ درا کی
عبث امید ہے ان سے وفا کی
مٹاتے ہیں نشانی نقش پا کی
خدا کا شکر اتنی تو حیا کی
بھلا اتنی کہاں طاقت ہما کی
نگاہوں نے یہ اک پہلی خطا کی
مرے درد محبت کی دوا کی

شرابیں چھپ کے پینا روز قرباںؔ
یہ عادت اور تجھ سے پارسا کی

# ردیف ے

مجھے تجھ سے بوئے وفا آرہی ہے
شفا سے نہ مایوس بیمار غم ہو

کہاں سے تو ہو کر صبا آرہی ہے
اثر ساتھ لے کر دوا آرہی ہے

متانت سکھاتی ہے ان کو جوانی / مٹانے کو شوخی حیا آرہی ہے
تجلی ترے رخ کی ہم نے سنا ہے / مرے دل کو دینے جلا آرہی ہے
قضا سے بھی پہلے کسی پر جفا کی / مری جان لینے ادا آرہی ہے
یہ کیوں بے طلب آج وہ آرہے ہیں / یہ کیوں بن بلائے قضا آرہی ہے
ابھی اپنے چہرہ پہ برقعہ نہ ڈالو / ابھی میرے دل میں ضیا آرہی ہے

وہ **قربان** اب رات دن رو رہے ہیں
انھیں یاد میری وفا آرہی ہے

ہمیں اپنا بنا کر دیکھ لیتے / وہ دل سے دل ملا کر دیکھ لیتے
اگر دنیا مٹانا چاہتے تھے / مری حسرت مٹا کر دیکھ لیتے
جہاں میں کس طرح ہوتی ہے ٹھنڈک / لگی دل کی بجھا کر دیکھ لیتے
کھڑا ہے منتظر جلووں کا عالم / ذرا پردہ اٹھا کر دیکھ لیتے
بھروسہ غیر پر ہرگز نہ کرتے / مجھے گر آزما کر دیکھ لیتے
مرے دل میں فقط یہ آرزو تھی / وہ میرا حال آ کر دیکھ لیتے
مرا اور حضرت موسیٰ کا انجام / جمال اپنا دکھا کر دیکھ لیتے
کمی کیا آپ کے جلووں میں ہوتی / اگر چلمن اٹھا کر دیکھ لیتے

جو دی تھی برہمن نے دعوت دیر
ذرا **قربان** جا کر دیکھ لیتے

نسیم خلد کا جھونکا جو آنکلتا ہے / قمیص ناز میں عطر سہاگ ملتا ہے
جو راہ راست سے گمراہ ہو کے چلتا ہے / وہ انقلاب زمانے سے کب سنبھلتا ہے
کبھی جو میرے تصور میں آنکلتا ہے / تو یوں گلے نہیں ملتا کہ جی دہلتا ہے
قضا کے جھونکوں سے کب تک بچائیگا اسکو / ہوا میں تیرا چراغ حیات ہلتا ہے
ہماری قبر پہ ٹھوکر جو تم لگاتے ہو / زمیں لرزتی ہے گردوں کا دل دہلتا ہے
کبھی خموش بھی ہوتا ہے تیرے حسن کا ساز / ہمارے عشق کا ہر دم چراغ جلتا ہے
جو تم نہیں ہو تو یہ ہے کرم محبت کا / کہ اب تمہارے تصور سے دل بہلتا ہے
مجھے بھی قید سے جوش جنوں کرے آزاد / بہار آئی ہے رنگ جہاں بدلتا ہے

ہیں سوزِ دل ہی سے آنسو نصیب چشم جہاں ۔۔۔ یہی وہ چشمہ ہے جو رات دن اُبلتا ہے
غضب ہے کچھ نہیں ہوتا اثر ترے دل پر ۔۔۔ ہماری آہ سے پتھر کا دل پگھلتا ہے

وہ گھر سے نکلے ہیں ملنے کو تجھ سے اے قرباںؔ
نوید باد۔ کہ ارمانِ دل نکلتا ہے

کیوں نہ پھر خوش میکدے میں تیرا مستانہ رہے ۔۔۔ ہاتھ میں ساقی اگر لبریز پیمانہ رہے
حشر تک اترے نہ اے ساقی خمارِ بیخودی ۔۔۔ میکشوں کے لب پہ گر ہر وقت پیمانہ رہے
محتسب کا خوف اُس سے زینہار ہو سکتا نہیں ۔۔۔ مہرباں جب تک کسی پہ پیرِ میخانہ رہے
ہے مرا حسنِ طلب گویا کلیدِ میکدہ ۔۔۔ میں نہ ہوں تو بند ساقی تیرا میخانہ رہے
حیف اے صیاد تیری سیر چشمی کیا ہوئی ۔۔۔ قید میں مرغِ قفس بے آب اور دانہ رہے
قصۂ اغیار دنیا میں نہ کوئی بھی سنے ۔۔۔ حشر تک مشہور میرا یوں ہی افسانہ رہے
جام بھر بھر کر دئے جائیں تری آنکھیں اسے ۔۔۔ جھومتا پی پی کے ساقی تیرا مستانہ رہے
یہ ہوئے رخصت تو تنہائی سے گھبراؤں گا ۔۔۔ حسرت و غم سے مرا آباد ویرانہ رہے

ہم سے اے قرباںؔ گلشن میں رہا مانوس کون!
باغِ ہستی میں بہ شکلِ مرغِ ویرانہ رہے

نکل کر آنکھ سے میری اگر لختِ جگر تڑپے ۔۔۔ تو دامن تک گریباں سے گہر جھمکے گہر تڑپے
جو ہو محرم دمِ تقدیر اکنار آرزو میری ۔۔۔ تو آغوشِ دعا کی آرزو میں کیوں اثر تڑپے
دکھادے تو جسے اکبار اپنا دلربا چہرہ ۔۔۔ دوبارہ دیکھنے کو عمر بھر اس کی نظر تڑپے
نہ کیوں بنجائے جا کر بجلیاں اس بت کے کانوں میں ۔۔۔ مرے دل سے نکل کر آہ کیوں مثلِ شرر تڑپے
لگا تھا کس گھڑی نخلِ وفا گلزارِ ہستی میں ۔۔۔ کہ ہم تا عمر اس گلشن میں چکھنے کو ثمر تڑپے
تڑپ کر سامنے قاتل کے جب ہم ہو گئے ٹھنڈے ۔۔۔ تو مقتل کے ہماری یاد میں دیوار و در تڑپے
نہ آیا تو۔ نہ آیا تو خبر لینے مریضوں کی ۔۔۔ تجسس میں تری وہ عمر بھر اے چارہ گر تڑپے
مزہ آئے جو قاتل رقص یوں ہو تیری محفل میں ۔۔۔ کہیں پر دل مرا تڑپے کہیں میرا جگر تڑپے

رہا ہے جسم سے میرے تعلق عمر بھر اس کو
نہ کیوں قرباںؔ میری روح لوحِ قبر پر تڑپے

ٹوٹ کر ٹکڑے زمیں پر چرخ کے آنے لگے ۔۔۔ میرے نالے تیر بن کر شامِ غم جانے لگے

اب جفاؤں سے نہ ہو تو دست کش بہر خدا | اب ہیں تیری جفاؤں کے مزے آنے لگے
یہ نہیں کیونکر مرے ہوتے گوارا ہو گیا | غیر کے پہلو میں جا کر مجھکو تڑپانے لگے
غیر کی خاطر تو ہاں ہاں ہو گیا منہ سے رواں | اور مری خاطر نہیں وہ منہ سے فرمانے لگے
عاشقوں کے سوز کا ان کو یقیں آ ہی گیا | صورت پروانہ جب محفل میں جل جانے لگے
کمسنی میں ان کو کیا ظلم و ستم سے کام تھا | جب جوانی آ گئی تو غیر بہکانے لگے
دیکھئے کس کس کی شامت آج آئی ہے ندیم | وہ قیامت کی طرح پھر رنگ میں لانے لگے
نام و پیغام ان سے شکر ہے ہونے لگا | میرے خط جانے لگے اور انکے خط آنے لگے

پھر دل بیتاب نے مجبور قرباں کر دیا
پھر کلیجہ تھام کر اس بزم میں جانے لگے

اٹھ اٹھ کے فتنے راہ میں ٹھوکر کے رہ گئے | سامان کرتے کرتے وہ محشر کے رہ گئے
پورے وہ ہونگے بعد فنا صورت غبار | چکر جو باقی میرے مقدر کے رہ گئے
تسکین دینے آج بھی اسکو نہ آئے وہ | ارمان آج پھر دل مضطر کے رہ گئے
دفتر بنیں گے اس سے شہادت کے حشر میں | گردن پہ کچھ نشان جو خنجر کے رہ گئے
سو بار تیرے عشق میں زندہ ہوئے ہیں ہم | سو بار تیرے عشق میں ہم مر کے رہ گئے
وہ اور ہوں گے جن کو ملی انبساط زیست | ہم زندگی کے ہاتھ سے خود مر کے رہ گئے
رک رک کے مجکو آئی ہیں دو چار ہچکیاں | پھر یاد آج مجھ کو وہ کر کر کے رہ گئے
افسوس ان سے لطف اٹھایا رقیب نے | سامان اپنی عیش کے ہم کر کے رہ گئے

قرباں ہائے اپنی یہ بے اختیاریاں
جب زندگی پہ بس نہ چلا مر کے رہ گئے

جو میرا دشمن جاں اور دشمن کا مسیحا ہے | مقدر سے اسی کے ہاتھ میں میرا مداوا ہے
دوائیں جتنی دیتا ہے غلط ہوتا نتیجہ ہے | یہ کیسا میرا چارہ ساز ہے کیسا مسیحا ہے
زباں سے کہدے تو اپنی ابھی میں جان دیدونگا | میں تیرا سچا عاشق ہوں نہیں جھوٹا یہ دعویٰ ہے
لگا لوں تم کو سینے سے بٹھا لوں تمکو آنکھوں میں | یہی بس میری حسرت ہے یہی میری تمنا ہے
وہ جس کو حسن کہتے ہیں خریدا جا نہیں سکتا | اسے سستا سمجھتے ہو بہت مہنگا یہ سودا ہے
نکلنا اس کا مشکل ہے نکلنا جان کا آساں | مرے دل میں وہ وحشت ہے مرے دل میں وہ سودا ہے

الٰہی ہم ہیں وحشی یا جنوں ہے ساری دُنیا کو
ہمیں جو دیکھتا ہے عالم وحشت میں ہنستا ہے

نظر جو آ نہیں سکتا وہی موجود ہے ہر سو
جو پوشیدہ ہے آنکھوں سے اُسیکا سارا جلوہ ہے

ستم ہوں لاکھ لیکن اف نہ منہ سے آپکے نکلے
یہی قربانؔ آدابِ محبت کا نتیجہ ہے

ہنیں ممکن کہ جیتے جی ہمارے دلسے غم نکلے
ہوا ہے دلنشیں ایسا جو غم نکلے تو دم نکلے

ہمارے دلمیں خیمہ اسنے کیوں ڈالے ہیں فرقت میں
کہیں اس چھاونی سے لشکر اندوہ و غم نکلے

کرے تو وصل کا اقرار تسکیں ہو مرے دلکو
مزہ جب ہی دمِ وعدہ ترے منہ سے قسم نکلے

میانوں سے ہنیں ہوتی ہیں تیغیں اسطرح باہر
کہ جیسے آستینوں سے ترے دستِ ستم نکلے

ہوئی مضمونِ دردِ دسے اُنکے دل کو بیتابی
ہمارا نامہ پڑھ کر گھر سے وہ با چشمِ نم نکلے

وہ کہتے ہیں دکھا کر آئینہ تصویر کا اپنی
حسیں ایسا تو ہو جب پر حسینوں کا بھی دم نکلے

جنوں میں ہو کمی تھوڑا بہت جاتا رہے سودا
اگر سر سے ہوائے طرۂ پرپیچ و خم نکلے

ہوا تھا قلب میں پیوست ایسا تیر قاتل کا
جو کھینچا اس نے پہلو سے دل و پیکاں بہم نکلے

مریضانِ محبت کی بری حالت ہے اے قربانؔ
دُعائیں مانگتے ہیں موت آئے جلد دم نکلے

تصورِ زلفِ جاناں کا نہ جائیگا مرے دلسے
کہ اس لیلیٰ کو دلچسپی سی ہے اس خاص محمل سے

کسی صورت ہنیں کم صحن گلشن کوئے قاتل سے
بھرا ہے دامنِ گل باغ میں خونِ عنادل سے

ہمیں شوقِ شہادت ہے تمنا قتل کی اس کو
ہے ملتی جلتی میری آرزو دامانِ قاتل سے

ہنیں اے شیخ میں قائل تری زہد و ریاضت کا
تعلق ہے بتِ پندار کو اب تک ترے دل سے

اٹھانا پاؤں ہے راہ وفا میں ضعف سے مشکل
ہنیں کم دو قدم کا فاصلہ بھی ایک منزل سے

مکدر غیر کی صورت سے بھی ہوتا ہنیں عاشق
ہوا ہے زنگ زائل اسقدر آئینۂ دل سے

عدو کے دل کو خوش کرتا ہے تڑپا کر مرے دلکو
ستم بڑھکر کریگا کون یارب میرے قاتل سے

گلوں کے کان پھوٹے سبزۂ خوابیدہ چونک اٹھا
قیامت باغ میں برپا ہوئی شورِ عنادل سے

ہماری زندگانی سب فراقِ یار میں گذری
کوئی ارماں نہ نکلا عمر بھر حسرت بھرے دل سے

چلا آہستہ آہستہ چھری حلقوم پر میرے
تمنا دید کی کہتی ہے وقتِ ذبح قاتل سے

دئے ہیں سامنے اغیار کے ایسے مجھے طعنے
کہ مشکل بیٹھ کر اٹھنا ہوا ہے اُنکی محفل سے

جو دلمیں ہے ترے تو ڈھونڈتا ہی اسکو عالم میں
تجھے حاصل ہے کیا اے شیخ اس تحصیل حاصل سے

تری تعلیم سے مجنوں نہ کچھ حاصل ہوا ہم کو
سبق اب عشق کا لیں گے کسی استاد کامل سے

وہ کیا جانے جو گھائل ہی ہنو ترچھی نگاہوں کا
مزہ تیر نظر کا کوئی پوچھے تیرے بسمل سے

خدا کا شکر ہے قربان اس نے کہدیا آخر
خطائیں سب گذشتہ ہمنے تیری محو کیں دل سے

دیدارِ حق ہے رویت انوارِ مصطفےٰ
دیدارِ حق ہے اصل میں دیدارِ مصطفےٰ

درماں ہے میرا اور میں اسکا مریض ہوں
ہے مصطفےٰ طبیب میں بیمارِ مصطفےٰ

قدسی تھے با ادب شب معراج یوں کھڑے
حاصل کسی طرح سے ہو دیدارِ مصطفےٰ

زنہار اس کو شورشِ محشر کا ڈر نہیں
دنیا میں جو رہا ہے طلبگارِ مصطفےٰ

منصب اگر ملے تو ملے مجھ کو بس یہ ہی
خادم رہوں میں جا کر دربارِ مصطفےٰ

اے موت تو نہ آنا میں جبتک کہ دو گھڑی
بیٹھوں نہ زیر سایۂ دیوارِ مصطفےٰ

قربان خستہ حال کی ہر دم ہے التجا
یارب نصیب ہو مجھے دیدارِ مصطفےٰ

حق نے پکارا کس کو حبیبی خطاب سے
رتبہ ہے کس کا بڑھ کے رسالت مآب سے

وہ روئے پاک آئینہ ہے روئے ذات کا
دیکھا نہ جائے جس کی طرف آفتاب سے

اللہ رے تیز گامی کہاں سے کہاں گئے
ایکدم میں پہونچے اور پھر آئے شتاب سے

## قطعہ

بہر حسینؓ جا کے مدینہ میں اے صبا
کرنا یہ عرض جا کے رسالت مآب سے

کرتا تھا اک حقیر سا بندہ یہ التماس
باصد ادب و نور غم و اضطراب سے

زخمی کیا ہے تیغ نے فرقت کی سر بسر
واقف حضور ہیں مرے حال خراب سے

سوز فراق سے میں سراپا برشتہ ہوں
قلب و جگر ہیں پہلو میں جلتے کباب سے

سیراب اسکو کیجئے ۔ دیدار سے حضور
مسرور کر کے وصل کے جام و شراب سے

منکر نکیر کرنے لگیں آ کے جب سوال
اور حال مجھ ضعیف کا پوچھیں عتاب سے

میری مدد کے واسطے آئیں وہاں حضور
قاصر نہ ہو زباں مری اسدم جواب سے

بندہ ہوں رب کا اور میں امت نبی کی ہوں
ان سے کہوں جواب میں فوراً شتاب سے

اسلام میرا دین ہے امت نبی کی ہوں — الفت ہے مجکو خاص رسالت مآب سے

مداح دل سے ہے ترا قربان خستہ حال
اس کو ملے نجات لحد کے عذاب سے

بود و جود عالم ذات محمدی ہے — وجہ بنائے آدم فیضان احمدی ہے
باغ ارم کی خواہش یثرب میں مجکو کیا ہو — رشک ریاض جنت دربار احمدی ہے
روح الامین ہے درباں غلماں غلام اسکے — حلقہ بگوش اسکا خورشید خاوری ہے
ہے دلنشین صورت محبوب کبریا کی — سبزہ لحد کا میری فرش زمردی ہے
سایہ نہ ہوتا قد کا کیا بات ہے ذرا سی — سچ ہے برب کعبہ وہ نور سرمدی ہے

قرباں غلام اس کا تو آپ کو سمجھ لے
الفت کا کرنہ دعوی یہ تو زیادتی ہے

گریۂ چشم میں یارب اثر اتنا ہو جائے — جو گرے اشک مری آنکھ سے دریا ہو جائے
کام نہیں ہم کشش دل سے اگر فرقت میں — تم کو مجبور شب ہجر میں آنا ہو جائے
ہے وہ انسان پڑیں تیری نگاہیں جس پر — دل ہے وہ جو ترے تیرونکا نشانا ہو جائے
میں رہوں زندۂ جاوید شہادت پاکر — دم شمشیر آہی دم عیسیٰ ہو جائے
پھر گلگشت گلستاں میں اگر جائے تو — رنگ گل دیکھکے صورت تری پیکا ہو جائے
آج تک حسن کی قیمت نہیں گھٹتے دیکھی — یہ وہ سودا ہی نہیں ہے کہ جو سستا ہو جائے
چاند سی شکل دکھا جائے کسی دن وہ شوخ — ماہ کامل مری قسمت کا ستارا ہو جائے
ہاتھ سے اپنے جو دے غیر کو ساقی یارب — جام مے زہر ہلاہل کا پیالہ ہو جائے
مانگتے ہیں یہ دعا رات کو اٹھکر میکش — آسماں بادۂ گلرنگ کا شیشا ہو جائے

ایسے انداز سے کر عرض تمنا قرباں
کہ اسے رحم محبت میں گوارا ہو جائے

دل میرا ہدف کرتے ہیں دزدیدہ نظر سے — کرتے ہیں جو وہ عیب تو کرتے ہیں ہنر سے
ہم نے بھی لگا لی ہے جھڑی دیدۂ تر سے — ہو ابر کو دعوی جو برسنے کا تو برسے
دیکھے کبھی وہ شوخ جب مجھے ترچھی نظر سے — مٹ جائے خلش یار جو ہو تیر جگر سے
اتنا کہے جا کر کوئی اس رشک قمر سے — کب تک ترا شیدائی تری دید کو ترسے

نیچی ہے نظر اور پریشان ہیں گیسو
آتا ہے سراسیمہ کوئی عنبر کے گھر سے

للہ کرو ہم سے نہ تم تذکرۂ عنبر
اک شعلہ سا رہ رہ کے بھڑکتا ہے جگر سے

آجائے نہ میل ان کی طبیعت پہ صبا دا
ہم عنبر کا شکوہ نہیں کرتے اسی ڈر سے

یاد آتی ہیں اے شوخ جو فرقت کی جفائیں
اک ٹیس سی اٹھتی ہے مرے زخم جگر سے

اب محفل رنداں میں تجھے پینی پڑے گی
کچھ کام چلے گا نہ ترا شیخ حذر سے

کچھ بات نہ تھی بوسہ جو قربان نے مانگا
بگڑے ہوئے کیوں بیٹھے ہو اے جان سحر سے

فصل گل آئی ہے گلشن میں گھٹا چھائی ہے
میکشو خوب پیو آج بہار آئی ہے

ایسی کیا تجھ میں ادا اے بت ہرجائی ہے
ایک دنیا تری مشتاق ہے شیدائی ہے

کس قیامت کی اندھیری شب تنہائی ہے
صورت شمع بھی مشکل سے نظر آئی ہے

وصل کی رات جو تم بت سے بنے بیٹھے ہو
مجھسے کیا بات بھی کرنیکی قسم کھائی ہے

مشک کی چار طرف پھیل رہی ہے خوشبو
کس کی اے باد صبا زلف تو چھو آئی ہے

درد دل میں کبھی محسوس کمی کچھ نہ ہوئی
مدتوں میں نے مسیحا کی دوا کھائی ہے

نامہ بر دیکے خط شوق یہ سمجھا دینا
بھول جانا نہ اسے بات جو سمجھائی ہے

فصل گل پر نہ ہو اے بلبل شیدا نازاں
دو گھڑی کو یہ گلستاں میں چلی آئی ہے

قیس و فرہاد کو دیکھا تو یہ معلوم ہوا
عاشقوں میں کوئی کوہی۔ کوئی صحرائی ہے

بیقراری کی بدولت ہے کبھی دل بیتاب
باعث رنج کبھی فکر شکیبائی ہے

شاخ امید میں کیا خاک شگفتہ ہو دل
جو کلی آئی ہے اسمیں وہی مرجھائی ہے

میکشو بھول بھی جاؤ۔ وہ گھٹا کا آنا
اب اداسی ہے کہ ہر چار طرف چھائی ہے

لڑ گئی ہے کسی محبوب جفا کار سے آنکھ
آج ہمنے بھی کہیں تیغ نظر کھائی ہے

کوئے جاناں کی طرف دل جو لئے جاتا ہے
شامت آئی ہے مری آج قضا آئی ہے

دل کو دیتا ہے تسلی رخ جاناں کا خیال
اب تو قربان یہی مونس تنہائی ہے

سامان کوئی ایسا اے کارساز کردے
دنیا کے رنج و غم سے جو بے نیاز کردے

الفت عطا مجھے کر۔ اپنی تو ایسی مولا
سر کو نہ میں اٹھاؤں محو نیاز کردے

زاہد کو دم میں چاہے گمراہ تو بنا دے — رندوں کو چاہے دم میں تو پاکباز کر دے
اے عشق تیرے آگے چلتی نہیں کسی کی — محمود کو جو چاہے دم میں ایاز کر دے
بربط مرے نفس کا مضراب غم سے ٹوٹا — اللہ پھر مرتب میرا یہ ساز کر دے
ظلمت کو دور کر دے اٹھے جو رخ سے پردہ — دنیا میں شام ان کی زلف دراز کر دے
اڑ کر جو کوئی آئے پروانۂ حقیقت — خاموش ایک دم میں شمع مجاز کر دے
ہستی کا ذرہ ذرہ خورشید ضو فشاں ہو — ادنیٰ اگر اشارہ ذرہ نواز کر دے

ہرگز نہ کوئی آفت تجکو کبھی ستائے
قرباں اگر تو دل کو محو نماز کر دے

چلدیئے دنیا سے ہم وہ آج تک آیا کئے — جیتے جی رستہ کسی کا عمر بھر دیکھا کئے
وصل کی شب بھی تو مجھ سے ہائے وہ روٹھا کئے — بات سلجھایا کئے ہم اور وہ الجھایا کئے
کچھ سمجھ میں ہی نہ آیا کیا کسی نے لکھ دیا — نامہ بر ہم نامہ کو سو سو دفعہ الٹا کئے
ہائے بے مہری کسی نے انکی دلسوزی نہ کی — لوگ پروانوں کو جلتا بزم میں دیکھا کئے
سیکڑوں پروانے کرتے ہی رہے انکا طواف — اور چلمن میں وہ خود بیٹھے رہے پردا کئے
آج انکی بزم میں جلووں کی ہیں ارزانیاں — سب انھیں دیکھا کئے اور سبکو وہ دیکھا کئے
روزن دیوار بھی اک آنکھ گویا بن گیا — جسکو تاکا ہمنے تھا اس سے ہی وہ دیکھا کئے

جسطرح تڑپے ہے مچھلی دام ماہی گیر میں
ہم یونہی قرباں انکے دام میں تڑپا کئے

کیوں پیر مغاں پھر اسے دنیا نہ بنا دے — جس کو مئے الفت تری مستانہ بنا دے
سن لے جو کوئی اسکو وہ بیتاب ہو فوراً — پر درد مرا یوں کوئی افسانہ بنا دے
جو کچھ بھی بنا اپنی ہی الفت میں بنا تو — فرزانہ بنایا مجھے دیوانہ بنا دے
اے عشق کرشمے ترے ایسے ہیں جو چاہے — کاشانۂ شاداب کو ویرانہ بنا دے
اے شمع محبت ہے اگر تجھ میں ذرا سوز — پروانے کے ہر پر کو بھی پروانہ بنا دے
بتخانے کو تو چاہے تو کر دے ابھی کعبہ — کعبہ کو اگر چاہے تو بتخانہ بنا دے
کیف نگۂ ناز سے جھک جائیگا عالم — ساقی نگۂ ناز کو خمخانہ بنا دے
اس بیخودی شوق کا ہوں عشق میں طالب — جو تجھ سے بھی ظالم مجھے بیگانہ بنا دے

وحشت کے ہیں آثار ترے عشق میں قرباںؔ
ڈر ہے تجھے یہ شوق نہ دیوانہ بنا دے

جو میرے دل کے زخموں کا کوئی انگور بنتا ہے
تو پھر ناخن سے وحشت سے وہی ناسور بنتا ہے

منور کر دیا ہے یوں جلا کر دل محبت نے
کہ جو شعلہ نکلتا ہے چراغ طور بنتا ہے

اسے پینے کی کیا حاجت اسے شیشوں سے کیا مطلب
تری آنکھوں نے جب ساقی کوئی مخمور بنتا ہے

ہمارا دل دکھانے کو ہماری جان لینے کو
ستم ایجاد ہوتے ہیں نیا دستور بنتا ہے

کوئی بدنام ہوتا ہے جفائیں کرکے دنیا میں
محبت کرکے دنیا میں کوئی مشہور بنتا ہے

غضب سے تیرے یارب مانگتا ہے بھیک فقیر بھی
کریمی سے تری یارب گدا مغفور بنتا ہے

تری ٹھوکر کا جو کھٹکا کسی تربت میں ہوتا ہے
تو مُردے کیلئے وہ ایک بانگ صور بنتا ہے

اسے قرباںؔ فطرت عشق کی ترتیب دیتی ہے
بڑی دشواریوں سے ایک دل مجبور بنتا ہے

تری بات آساں بھی گویا کٹھن ہے
تجھے کتنا حاصل کمال سخن ہے

جہاں کوئی تکلیف پہنچے نہ دل کو
وہی اپنا مسکن وہی اک وطن ہے

دلِ داغ داغ آکے دیکھو تو میرا
چمن سے زیادہ یہ دل کا چمن ہے

نہ سمجھو کہ آساں ہوئیں منزلیں سب
عدم کی ابھی ایک منزل کٹھن ہے

نہ پوچھو مرے منہ سے تم میری حسرت
زمانے میں مشہور شمع لگن ہے

نہیں ہے کفن تو تردد ہے بےجا
کہ غربت ہی غربت میں اپنا کفن ہے

خدا جانے کس جا ہمیں موت آئے
بندھا اپنے سر پہ تو ہردم کفن ہے

جہاں خونِ بلبل سے پودے اُگے تھے
ہوا دست بردِ خزاں وہ چمن ہے

غزل ہے جو پھیکی تو رہنے دو قرباںؔ
مجھے کب غرورِ کمالِ سخن ہے

تیلی کو مری تو لیلیٰ بنا پھر آنکھوں کو محمل کردے
یوں نہیں خدا سے کہتا تھا اس دل کو ہی منزل کردے

ناوک نہ چلا برچھی نہ دکھا خنجر نہ اٹھا تکلیف نہ کر
ان ترچھی ترچھی نظروں نے دل کو میرے بسمل کردے

اٹھیں نہ خدایا دست غرض رکھوں نہ کسی سے کوئی ہوس
جو مشکل کوئی حائل ہو تو حل میری مشکل کردے

ظلمت نے لیا ہے گھیر جہاں مشکل ہے قیام اب اپنا یہاں
یارب دکھلا کر حق کی جھلک اس ظلمت کو باطل کردے

دلکو نہ مرے پھر غم ہو کبھی میں ضبط کروں ہر بد مزگی
اے چارہ گر آ تدبیر بتا میں درد کی اپنے تبلادوں

تو درد محبت میں یارب اک صبر اگر شامل کردے
کچھ ہوش نہ باقی مجکو رہے اس درد نے یوں غافل کردے

عنوان محبت پڑھ لینگے خود ہی اندازہ کر لیں گے
تو سامنے انکے اے قرباں یہ اپنی کتاب دل کردے

پہلے تو اپنے ہاتھ سے مالی خود بلبل کو کھوتا ہے
اب تجھسے یا پروانے سے کیا رام کہانی اپنی کہیں
اب ابر کرم مجرم پہ ترے بارش نہیں کرتا تو نہ کرے
جو رحم کرے تو رحم ملے جو ظلم کرے تو ظلم سے ملے
وہ دونوں جہاں کا مالک ہے وہ مالک ہے وہ قادر ہے
اے شوق نہ عجلت کام میں لا یہ نیند کا منظر ہے طرفہ
دنیا کا تماشہ ہے طرفہ ہے ساتھ خوشی کے غم بھی لگا
تم رونے پر کیوں ہنستے ہو۔ رونا میرا بیکار نہیں

پھر اسکا ماتم کرتا ہے پھر سوگ میں اسکے رہتا ہے
افسانے کا اب لطف نہیں جب سننے والا سوتا ہے
وہ اپنے اشک ندامت سے خود اپنے معاصی دھوتا ہے
ویسا ہی پھل بھی ملتا ہے جو بیج کہ جیسا بوتا ہے
انسان کا چاہا کب ہی ہوا جو چاہے خدا وہ ہوتا ہے
دیکھ آنکھ نہ کھلجائے اسکی پہلو میں مرے وہ سوتا ہے
کوئی عشرت سے ہنستا ہے کوئی فرقت میں روتا ہے
جو آنکھ سے آنسو گرتا ہے وہ زخم کو میرے دھوتا ہے

آنکھوں پہ اے قرباں جسے لیتے تھے بٹھا احباب کبھی
تربت پر آ کر دیکھ ذرا وہ خاک کے نیچے سوتا ہے

کیوں محبت کے پڑے ہیں سب شجر ٹوٹے ہوئے
بنگئے مرغ ہوا سب شوق میں گلزار کے
یہ کھٹکتے ہیں تو تیری یاد آتی ہے مجھے
لیکے اڑجاتا قفس کو میں تو گلشن کی طرف
خوش تری محفل میں عاشق کس طرح آئیں نظر
رکھتے تھے نخوت سے سر اپنا جو دنیا میں بلند
کسکے ہاتھوں بھیجوں خط شوق یارب کیا کروں
بیخودی میں ہائے کتنا میں نے نقصاں کردیا

کیوں نظر آتے ہیں الفت کے ثمر ٹوٹے ہوئے
چار سو پھرتے ہیں اڑتے میرے پر ٹوٹے ہوئے
دل میں رکھ چھوڑے ہیں سینے نیشتر ٹوٹے ہوئے
گر نہ اے صیاد ہوتے میرے پر ٹوٹے ہوئے
انکے دل ہیں ٹکڑے ٹکڑے اور جگر ٹوٹے ہوئے
ٹھوکریں اب کھارہے ہیں انکے سر ٹوٹے ہوئے
مدتیں گذری ہیں قاصد کی کمر ٹوٹے ہوئے
سیکڑوں پیمانے ہیں ساقی کے گھر ٹوٹے ہوئے

ہیں کہاں قرباں مکیں انکے نہیں ملتا نشاں
آج دنیا میں پڑے ہیں لاکھ گھر ٹوٹے ہوئے

ہاتھوں سے مجھے اپنے جو اک جام پلادے

کیا کیا نہ تجھے تشنہ لبی میری دعا دے

وحشت کی تو چیزیں ہیں سنی میں نے بہت کچھ
عشرت کی صبا کوئی خبر لا کے سُنا دے

اے یار تری چال کے انداز کے صدقے
ٹھوکر سے تو فتنوں کو اٹھا اور دبا دے

حاسد کو مرا حال ہو معلوم یقیناً
عبرت کی جو عینک کوئی آنکھوں پہ لگا دے

ہستی کو مٹایا تو یہ ۔ تو وہ بھی عبث ہے
باقی مری تربت کا نشاں آ کے مٹا دے

منظور اگر ہے کہ نہ دیکھوں ترا جلوہ
اے حسن چراغ دلِ پُر سوز بجھا دے

تیرا نہیں مقدور نہ منظر در ہو اتنا
انعام ہے یہ حسن جسے میرا خدا دے

مدت سے ترے کشتے پڑے سوتے ہیں اے سیحا
رفتار سے تو ان کو کبھی آ کے جگا دے

قربانؔ اُسے ہم بھی سمجھ لیں گے مسیحا
تکلیف ترے دل کی اگر کوئی مٹا دے

مجھے ترچھی نگاہوں نے کسی کی مار ڈالا ہے
ستم کو رحم سمجھا ہے وہ کیسا بھولا بھالا ہے

برستا تو نہیں اے ابر اور وہ مے نہیں دیتا
ترا بھی جام ساقی کی طرح خالی پیالا ہے

دیا خود غم مجھے اُس پر شکایت میرے شکوے کی
جفا تیری انوکھی ہے ستم تیرا نرالا ہے

تمہاری نوک مژگاں بھی کہیں چھوٹی ہوئی شاید
کوئی بھی آج تک توڑا ہمارے دل کا چھالا ہے

نہیں بھولو مکا یہ گجرا ۔ تری گردن میں اے گلرو
پر وکر میں نے ارماں کا گلے میں ہار ڈالا ہے

نہیں گویا واپس لیکن میں اس رستے سے گذرا ہوں
خدا جانے عدم کتنی دفعہ کا دیکھا بھالا ہے

ستم سہہ سہہ کے دنیا کے نقاہت ہو گئی اتنی
اگر سوزن بھی چبھتی ہے سمجھتا قلب بھالا ہے

یہ کیا میراث پدری تھی کہ تھی میری خطا یا رب
عدم سے جانب دنیا مجھے تو نے نکالا ہے

جہاں میں لوگ جتنے ہیں وہ قربانؔ خوف کھاتے ہیں
مگر اک تو نہیں ڈرتا ترا غم بھی نرالا ہے

مری جاں برائی بُری چیز ہے
بھلائی جہاں میں بھلی چیز ہے

ذرا آ کے پہلو میں بیٹھو تو میرے
امانت تمہاری کوئی چیز ہے

گذرتی ہے جن کی سدا رنج میں
وہ کیا جانے کوئی خوشی چیز ہے

خدا جانے کیوں دل ہے ظالم ترا
مرے پاس بھی تو وہی چیز ہے

ستاتی ہے مجھ کو جو روتا ہوں میں
تمہاری ہنسی بھی کوئی چیز ہے

گذرتی ہو جس کی سدا عیش میں
وہ کیا جانے غم بھی کوئی چیز ہے

یہ مجنوں بناتی ہے انساں کو | طبیعت کا آنا بُری چیز ہے
مری چاہ سے آپ واقف نہیں | مری جان یہ تو کھلی چیز ہے

کہاں تو نے قربان دل کھو دیا
نہیں پاس تیرے تری چیز ہے

فصل گل آئی ہے گلشن میں گھٹا چھائی ہے | میکشو خوب پیو آج بہار آئی ہے
ایسی کیا تجھ میں ادا اے بُتِ ہرجائی ہے | ایک دنیا تری مشتاق ہے شیدائی ہے
کس قیامت کی اندھیری شبِ تنہائی ہے | صورتِ شمع بھی مشکل سے نظر آئی ہے
دردِ دل میں کبھی محسوس کمی کچھ نہ ہوئی | مدتوں میں نے مسیحا کی دوا کھائی ہے
نامہ بر دے کے خطِ شوق یہ سمجھا دینا | بھول جانا نہ اسے بات جو سمجھائی ہے
فصلِ گل پر نہ ہو اے بلبلِ شیدا نازاں | دو گھڑی کو یہ گلستاں میں چلی آئی ہے
قیس و فرہاد کو دیکھا تو یہ معلوم ہوا | عاشقوں میں کوئی کوہی کوئی صحرائی ہے
بیقراری کی بدولت ہے کبھی دل بیتاب | باعثِ رنج کبھی فکرِ شکیبائی ہے
شاخِ امید میں کیا خاک شگفتہ ہو دل | جو کلی آئی ہے اسمیں وہی مرجھائی ہے
میکشو بھول بھی جاؤ وہ گھٹا کا آنا | اب اُداسی ہے کہ ہر چار طرف چھائی ہے
کوئے جاناں کی طرف دل جو لئے جاتا ہے | بشارت آئی ہے مری آج قضا آئی ہے

دل کو دیتا ہے تسلی رخِ جاناں کا خیال
اب تو قرباں یہی مونسِ تنہائی ہے

کبھی خنجر بکف گھر سے جو وہ آئینہ رو نکلے | دلِ عشاق کی ممکن ہے کوئی آرزو نکلے
ہوا اس شوخ پر مائل جو عیاری میں کامل ہو | خدا ہی ہے جو تیری قلبِ مضطر آرزو نکلے
کبھی اقرار ہے شب کا کبھی وعدہ سحر کا ہے | نہیں دیکھا خدائی میں تم ایسے حیلہ جو نکلے
اثر کرتی نہیں نیکوں کی صحبت بد سرشتوں کو | رہے گو سو برس پانی میں کب مچھلی کی بُو نکلے
نہو پنہاں اگر سوزِ محبت اس جفا جو کا | تو کیوں بنکر شرر دل سے مرے اے آہ تو نکلے
وہ کشتہ کرتے ہیں دل چھین کر بے التفاتی سے | جفا کی سخت مشکل ہو کہ انکے دل سے خو نکلے
ہزاروں گالیاں کھائیں اٹھائیں جھڑکیاں لاکھوں | بہت ہو کر تری محفل سے ہم بے آبرو نکلے
بیاں کرنا تپِ فرقت کی ساری داستاں میری | صبا اس بت کے کوچہ میں اگر بھولے سے تو نکلے

یہی ہے آرزو قرباںؔ سر بالیں وہ بیٹھے ہوں
اگر نکلے مرا دم بھی تو ان کے رُو برو نکلے

اُٹھئے نقاب رخ سے خدا را اُٹھائیے
شرم و حیا کو چھوڑیئے پردہ اٹھائیے

بکھرے ہوئے ہیں بال پریشان زلف سے
لیجیے درست ہاتھ میں شانہ اٹھائیے

جب دے چکے ہو غسل و کفن پڑھ چکے نماز
پھر دیر کیا ہے جلد جنازہ اٹھائیے

جوشِ جنوں پکار کے کانوں میں کہہ گیا
بستی سے پاؤں جانب صحرا اٹھائیے

اس میں یہ مستیاں ہیں کہاں چشم یار کی
کیا آنکھ سوئے نرگس شہلا اٹھائیے

ساقی بغیر یار کے ہے زہر میکشی
آگے سے مرے ساغر و مینا اٹھائیے

بسمل کا رقص آپ نے دیکھا نہیں کبھی
گھر سے نکل کے لطفِ تماشا اٹھائیے

گھبرائیے نہ رنج و مصیبت سے اے ندیم
جو پیش آئے عشق میں ایذا اٹھائیے

ہوتا ہے بعد ہجر کے وصلِ بتاں نصیب
راحت ملیگی عشق میں ایذا اُٹھائیے

رہتا ہے نام فیض سے دُنیا میں حشر تک
راہِ خدا میں حاصلِ دُنیا اُٹھائیے

ہر چند کوہ سے ہے گراں بارِ عشق کا
ہمت یہ کہہ رہی ہے کہ تنہا اُٹھائیے

کیا دیکھتے ہو تیر لگا کر کھڑے ہوئے
اب تو تڑپ چکا ہے کلیجا اُٹھائیے

آتا ہے اس کو کچھ تیری تکرار میں مزا
کہتا ہے دل کہ پھر کوئی جھگڑا اٹھائیے

قرباںؔ دردِ عشق سے ممکن نہیں نجات
کچھ آس ہو تو نازِ مسیحا اٹھائیے

گر مرے دل کا نگیں ہو یا محمد مصطفٰے
دُور یہ دردِ حزیں ہو یا محمد مصطفٰے

میرا تکیہ ہے تمہاری ہی عنایت پر فقط
دیں کے تم مسند نشیں ہو یا محمد مصطفٰے

بیت مدحت میں تری کوئی اگر موزوں کرے
اس کا گھر خلد بریں ہو یا محمد مصطفٰے

روشنی رہتی ہے ہر دم اسکے اندر رات دن
دل کے تم ماہ مبیں ہو یا محمد مصطفٰے

آرزو اس کی یہ ہے بطحا کی خاک پاک میں
دفن قرباںؔ حزیں ہو یا محمد مصطفٰے

ہستم بزندانِ بلا فریاد رس یا مصطفٰے
تا چند باشم مبتلا فریاد رس یا محمد مصطفٰے

ممتاز قربِ کبریا مسند نشین اصطفا
محبوبِ درگاہِ خدا فریاد رس یا محمد مصطفٰے

تو سیدِ خیر البشر من مبتلائے خیر و شر — بر حالِ من بہر خدا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
اے زینتِ دنیا و دیں اے افتخارِ مرسلیں — رحمے بکن بر حالِ ما۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
اے چترِ فرقِ مرسلاں اے طرۂ تاجِ شہاں — اے شافعِ روزِ جزا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
دیدند فیضِ عامِ تو۔ کردہ قبول اسلامِ تو — صد ہا لعین و اشقیا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
نالم ز بختِ واژگوں گریم ز چرخِ نیلگوں — دارم فغاں صبح و مسا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
من سر بسر آوارہ ام از دستِ غم بیچارہ ام — بیکس غریبم بے نوا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
تو لالِ تاجِ منقبت من زرد رُو از معصیت — شرمندگی دارم بسا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
آنگہ کہ مرغِ روحِ من یابد نجات از قیدِ تن — بر روضہ گوید ایں صدا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ
پشت و پناہِ معنوی۔ ملجا توی۔ ماوا توی — دارم بفضلت التجا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ

قرباں ز اخوانِ زماں دارد شکایت بر زباں
برگیرش از چاہِ بلا۔ فریاد رس یا مصطفےٰ

اسی امید پہ پیاسے بسر کرتے ہیں مر مر کے — کہ ختم المرسلیں قاسم بنیں گے آبِ کوثر کے
وہ پہونچا پشت پر رہوار کے اُنچا الصمد تکیں — جہاں جلنے لگے تھے بال و پر ناموسِ اکبر کے
ہوا ہے نخلِ طوبیٰ زیبِ جنت پر نہیں امکاں — مقابل ہو جو اسکے باغ کے سرو و صنوبر کے
گئے جب عرش پر تھے حق سے ملنے کیلئے حضرت — امامِ دو جہاں تھے پیشوا ہر اک پیمبر کے
وفاتِ ظاہری نے جب عمل اپنا کیا ظاہر — دعائے امتِ عاصی میں لب ہلتے تھے سرور کے
وہ ہرگز عرض کے قابل نہیں اے سرورِ عالم — جو کچھ بھی آجکل ہیں رنگ میرے حالِ ابتر کے
سوائے ذاتِ والا کس سے ہوں امداد کا خواہاں — تمہیں ملجا تمہیں ماوا ہر اک ہو بے زر و پر کے

نہیں قرباں کو کھٹکا ہر کوئی دین و دنیا میں
حوالے کر دئے سب کام اس کے آلِ اطہر کے

دو جہاں کے تم ہو سرور یا محمد مصطفےٰ — ہے رسالت ختم تم پر یا محمد مصطفےٰ
تھا شبِ معراج شہرہ خیر مقدم کا ترے — سب ملایک کے جھکے سر یا محمد مصطفےٰ
حاملانِ عرشِ اعظم قدسیانِ محترم — کہتے ہیں گردن جھکا کر یا محمد مصطفےٰ
کون کر سکتا ہے دعویٰ ہمسری کا آپ کی — کیا رسول اور کیا پیمبر یا محمد مصطفےٰ
اس غریقِ بحرِ عصیاں کو مدینے میں بلا — ساحلِ رحمت عطا کر یا محمد مصطفےٰ

آپ کی فرقت میں ہے بیتاب قرباںؔ رات دن
سُن لو اس کا حال آ کر یا محمد مصطفیٰ

لب پہ کیونکر نہ مرے آہ شرربار رہے
قلب و جاں و جگر و دل کئے سارے قرباں
زندگی جس کی ہوئی ہو شب فرقت میں تمام
نہیں ممکن کہ میسر ہو رہائی اُن کو
بھول کر نام محبت کا نہ لیتے ہم تو
بہر خوشنودیٔ اغیار مرے قتل پہ وہ
جوشِ وحشت میں گیا جب میں بیاباں کی طرف
سانپ سا لوٹتا ہے سینہ پہ ہر دم ظالم
سر میں سودا ہے کسی زلفِ معنبر کا مرے

محفلِ یار میں جب مجمعِ اغیار رہے
ہائے اس پر بھی نظر میں تری ہم خوار رہے
طالب دید ترا کیوں نہ وہ بیمار رہے
جو تری زلفِ مسلسل کے گرفتار رہے
پر کریں کیا جو نہ قابو میں دلِ زار رہے
دیر تک ہاتھ میں خنجر لئے تیار رہے
ٹوٹ کر سیکڑوں تلووں میں مرے خار رہے
مار کر مجھکو ترے گیسوئے خمدار رہے
خوار آنکھوں میں نہ کیوں ناقۂ تاتار رہے

آرزو ہے یہی قرباںؔ کی بعد مُردن
انبیا مرقد بھی پس حسنا نہ دیدار رہے

داغ غم جب کبھی پہلو میں جگہ پاتا ہے
جب سے ہم نے ہی سُنا تم ہو مسیحائے جہاں
سرمگیں آنکھوں کا کس کی ہے تصور شب ہجر
بے نیازی سے بھی انداز جفا ہے ظاہر
نہیں معلوم یہ کیا مژدہ صبا لائی ہے
ضبط کر ضبط کر اے دل یہ تڑپنا کیسا
یوں تو آتا نہیں وہ اس کا ستم تو دیکھو
وہ لگاتے ہیں نئے اس پہ ہمیشہ مرہم

بزمِ حسرت میں نیا رنگ نظر آتا ہے
دم نکلنے نہیں پاتا کہ دم آ جاتا ہے
خود بخود نور بصر طور بنا جاتا ہے
اُنکے چھپنے میں بھی اک لطف نیا آتا ہے
دل مرا غنچہ کی مانند کھلا جاتا ہے
ترے رُونے سے تو آہوں کا اثر جاتا ہے
خواب میں آ کے کبھی شکل دکھا جاتا ہے
قلبِ مضطر کا ہرا زخم جو ہو جاتا ہے

نہیں تسکین شب غم جو میسر تو نہ ہو
مجھے قرباںؔ تڑپنے میں مزہ آتا ہے

تیغ ابرو لگا لگا کے مجھے
دیکھنا تھا جو رقصِ بسمل کا

کیا بسمل مٹا مٹا کے مجھے
چھوڑا چرکے لگا لگا کے مجھے

کتنا چاہا نہ بات کی اُس نے — مار ا غم میں گھلا گھلا کے مجھے
چھلکے افشاں کو آج ماتھے پر — مار ا بجلی گرا گرا کے مجھے
لادوا ہو گئی تپ فرقت — دق کیا یوں تتا تتا کے مجھے
رنج دینا نہیں ہے کچھ اچھا — پاؤ گے کیا ستا ستا کے مجھے
میرے دل کو ہے اس نے لوٹ لیا — اپنا جوبن دکھا دکھا کے مجھے
آگ تن میں مرے لگائی ہے — مار ڈالا۔ رلا رلا کے مجھے

دل کو غربال کر دیا قرباں
تیر مژگاں لگا لگا کے مجھے

چھوڑ کر تنہا گیا ہے جب سے اے بت تو مجھے — کل نہیں پڑتی کسی کروٹ کسی پہلو مجھے
ہوں بہت تشنہ جگر تشنہ دہن تشنہ زباں — دے خدا کے نام پر ساقی کوئی چلو مجھے
کیا ہوا جو ناتوانی نے گرایا خاک پر — لیکے اُڑ جائیگا اپنے ساتھ رنگ و بُو مجھے
لطف دیتی ہے اندھیری رات میں سیر چمن — چاندنی کے پھول آتے ہیں نظر ہر سُو مجھے
یہ جہاں بھی جبکہ آئینہ ہے تیرے حسن کا — مجھ کو حیرت ہے نظر آتا نہیں کیوں تو مجھے
مجکو آیا اپنی آہوں کے شراروں کا خیال — جب اندھیری رات میں آئے نظر جگنو مجھے
کر لیا اس کی نگاہِ ناز نے سب کو شکار — اب ختن میں بھی نظر آتے نہیں آہو مجھے
وصل میں جب اس پری پیکر نے لی کروٹ بدل — اضطراب دل نے تڑپایا ہر اک پہلو مجھے
اس سحر سے اُس سحر تک چھان مارا باغ دہر — ایک گل میں بھی نہیں آئی وفا کی بُو مجھے
جب کہا میں نے کہ دیکھیں آبلہ ہے عشق کا — ہنس کے فرمایا دکھاؤ چیر کر پہلو مجھے
یاد میں ساقی کے ایسا گونجتا ہے دل مرا — مست رکھتی ہے صدائے نعرۂ یاہو مجھے
دیدۂ تر کی بدولت آبرو جاتی رہی — کر گئے رسوائے عالم میرے دو آنسو مجھے
کوئے جاناں کی طرف خود منہ میرا پھر جائیگا — دفن کر دینگے اگر احباب قبلہ رُو مجھے

آ گیا تھا غش مجھے قرباں اُن کو دیکھ کر
ہوش آیا جب سنگھائی زلف کی خوشبو مجھے

فراقِ یار میں صدمہ سا صدمہ میرے دل پر ہے — یہ ہر دم چاہِ غم میں صورت سیماب مضطر ہے
یہ بت پتھر ہیں لیکن شکل و صورت ہے عجب انکی — کہ ان کو آئینہ بھی دیکھکر حیران و ششدر ہے

خدا کا شکر کرتا ہوں بسر ہوتی ہے راحت سے
نہ میں شیدا کسی کا ہوں نہ کوئی میرا دلبر ہے

تصور پر کسی کے منحصر ہے اُس کی آبادی
دل ویراں مرا اے خانہ بربادی عجب گھر ہے

گل و ریحاں کا غازہ بن گئی خاکِ قدم تیری
تری زلفوں کی بُو سے طرۂ سنبل معطر ہے

کہاں ساقی کہاں مطرب کہاں رندوں کے وہ جلسے
نہ صہبا ہے نہ مینا ہے نہ بوتل ہے نہ ساغر ہے

جہاں میں آبرو کیا خاک ہو اشکِ چکیدہ کی
جو پہنچے تیری دامن تک حقیقت میں وہ گوہر ہے

جہاں میں ہر طرف غل ہے گہن میں آفتاب آیا
رُخِ پُر نورِ جاناں زیرِ گیسوئے معنبر ہے

بنا تھا نامہ بر آوارگانِ دشتِ وحشت کا
جو سچ پوچھو اُسی دن سے تباہی میں کبوتر ہے

نشاں جمشید کا دیتا ہے جامِ بادۂ گلگوں
جو آئینہ ہے وہ آئینہ حالِ سکندر ہے

ہمیں بیہوش رکھتی ہے نگاہِ مست ساقی کی
کہ ہر اک آنکھ اُسکی بادۂ احمر کا ساغر ہے

شبِ فرقت پڑے ہم کروٹیں لیتے ہیں کانٹوں پر
بڑے آرام سے ہیں وہ جو ہم آغوشِ دلبر ہے

چلاتا ہے چھُری منہ پھیر کر جلاد گردن پر
ہمارا داغِ دل کس درجہ برگشتہ مقدر ہے

لہُو کی چھینٹ کم تر گواہی سے نہیں قاتل
ترا دامانِ پرخوں قتل کا عاشق کے محضر ہے

رہا کرتے ہیں محفل میں تری آئینہ رُو لاکھوں
تو اے **قربان** احمد وقت کا اپنے سکندر ہے

مرے ہر اشک سے طوفاں سا طوفان برپا ہے
سفینہ آسماں کا غرق ہو جائے عجب کیا ہے

تری تصویر دلکش ہے ترا دلچسپ نقشہ ہے
نہیں وہ بھولتا ہرگز جو تجھکو دیکھ لیتا ہے

نہ پایا عاشقِ بے تاب نے کچھ چین مر کر بھی
وہی ہے دل کی بیتابی لحد میں بھی تڑپتا ہے

سرِ بام آج منہ کھولے ہوئے بیٹھے ہیں بے پردہ
نہ آنکھوں میں لحاظ اُنکی نہ رخ پر اُنکے پردا ہے

جہاں کے بد سرشتوں سے نہ رکھ امیدِ نیکی کی
زمینِ شور سنبل بر نیارد تخم کہتا ہے

برائی کر رہے ہیں داورِ محشر کے آگے سب
جب اعضا تک نہیں اپنے یہاں پر کون اپنا ہے

خدا کا شکر یہ کلمہ بتوں کے آگیا لب پر
ہمارے چاہنے والوں میں اک **قربان** اچھا ہے

آخر یہ چارہ ساز سے سُننا پڑا مجھے
آتی نہیں ہے دردِ جگر کی دوا مجھے

ملنا نصیب پھر نہ ہوا اے خدا مجھے
کس وقت تو نے ان سے کیا تھا جُدا مجھے

پہلے تو آپ میری بتائیں خطا مجھے
پھر دیں ضرور جیسی ہو دینی سزا مجھے

روضہ کی مصطفیٰ کی زیارت نصیب ہو — لے چل مدینے ہند سے بخت رسا مجھے
میں رُو رہا ہوں دشت میں تنہا کھڑا ہوا — پیچھے گیا ہے چھوڑ مرا قافلہ مجھے
سبزہ کا رنگ کیا ہے کھلے کیسے کیسے پھول — افسانۂ بہار سنا دے صبا مجھے
اب مجھ کو دام زلف سے آزاد کر بھی دو — حسرت سے دیکھتے ہیں اسیر بلا مجھے
اے دل بتوں کے عشق نے کیا حال کر دیا — آتا ہے رحم دیکھ کے مرد خدا مجھے
کیا کیا نہ تجھ کو یاد کروں گا میں بعد مرگ — دیکھا نہ مرتے دم بھی گر اے بیوفا مجھے
زنجیر میرے پاؤں میں گیسو کی ڈال دی — تم نے کیا اسیر خم زلف کا مجھے
بجلی گری تھی دل پہ پر ایسی گری نہ تھی — آفت ہوا ہے خندۂ دنداں نما مجھے
اُو بت نہ جبتک آیا تھا تجھ پر یہ دل مرا — کہتے تھے لوگ نیک مجھے پارسا مجھے

قرباں ترے کلام کے قرباں دل مرا
بہر خدا غزل تو پھر اپنی سنا مجھے

بڑے دربار میں پہونچے بڑی سرکار میں آئے — خدا کا شکر ہے ہم بھی حضور یار میں آئے
نسیم دل کشا باغ شباب یار میں آئے — کھلے غنچہ دہن کا رنگ گل رخسار میں آئے
نظر سے غیر کی چھپ کر ذرا آنسو بہا لینا — خبر جب مرگ عاشق کی کبھی اخبار میں آئے
صنوبر سرو قد تعظیم کو بے ساختہ اُٹھے — اگر گلگشت کو وہ سرو قد گلزار میں آئے
خدا محفوظ رکھے ان حسینوں کی عنایت سے — سنائیں بے نقط لاکھوں جہاں تک پیار میں آئے
دل شیدا پھنسا ہے اسطرح گرداب الفت میں — سفینہ جسطرح کوئی کسی منجدھار میں آئے
دم وعدہ عدو کو دیکھ کر تم مسکراتے ہو — مرے دلکو نہ کیوں شک وصل کے اقرار میں آئے
تمنائیں بر آئیں آرزوئیں دل کی پوری ہوں — اسی امید سے یارب ترے دربار میں آئے
مزا آنے لگے گا آدم ثانی کے طوفاں کا — اگر دو چار آنسو چشم دریا بار میں آئے
ترے آگے نہ لیگا کوڑیوں کے مول بھی کوئی — اگر سو بار یوسف مصر کے بازار میں آئے
انھیں ہے اسقدر مد نظر خاطر رقیبوں کی — وہ جب آئے یہاں ہوتی ہوئی اغیار میں آئے
مرے منہ سے لگا دے شیشۂ مے کا دہن ساقی — سبوکش کو مزہ کیا ساغر سرشار میں آئے
کسی دیوانے نے پٹکا ہے سر کو رات بھر ایسا — ہزاروں سیکڑوں رخنے تری دیوار میں آئے

حلاوت بخش عاشق ہے اذیت عشق کی قرباں

اگر دل میں محبت ہو مزہ آزار میں آئے

زخمِ دل کا دُکھا نہیں سکتے
قصۂ غم سُنا نہیں سکتے

ڈالیوں پر گلوں کی بیٹھی ہیں
بلبلوں کو اڑا نہیں سکتے

عشق کا بوجھ ہے بہت بھاری
اسے انساں اُٹھا نہیں سکتے

میں نے مانا ہے شوخ چشم رقیب
آنکھ مجھ سے ملا نہیں سکتے

آپ کی یاد اپنے دل سے ہم
بھول کر بھی بھلا نہیں سکتے

آسمانوں کو اختیار ہے کیا
یہ کسی کو مٹا نہیں سکتے

بغض کو کینہ کو کدورت کو
ان کے دل سے مٹا نہیں سکتے

غفلتوں میں پڑے ہیں دانستہ
جاگتوں کو جگا نہیں سکتے

وہ بہت ہوشیار ہیں قرباں
تیری باتوں میں آ نہیں سکتے

زبان دی جو دہن کو مرے بیاں کے لئے
الٰہی حمد کی طاقت بھی دے زباں کے لئے

ہے روشنی ترے دم کی یہاں وہاں کے لئے
چراغ تجھ کو بنایا ہے دو جہاں کے لئے

شبِ وصال میں یارب یہ کیا قیامت ہے
کہ آدھی رات مؤذن اٹھا اذاں کے لئے

ہمارے زخم جو دیکھے تو چارہ گر نے کہا
میں لاؤں پھاہے کہاں سے یہاں وہاں کے لئے

بنا لیا اُسے یوں ہم نے مہرباں اپنا
کہ جب ملا تو قدم ہم نے پاسباں کے لئے

جفا و جور تو اہلِ وفا پہ کرتے ہیں
مگر کسی کو اجازت نہیں فغاں کے لئے

ہمارے دل نے اسی سینہ میں جگہ پائی
جو سینہ وقف تھا بیدادِ آسماں کے لئے

نقاب چہرۂ انور سے دور کر اے ماہ
کہ آج حاجتِ تنویر ہے جہاں کے لئے

یہ کہہ رہا تھا سرِ دار پر لبِ منصور
کہ ضبطِ راز کا مشکل ہے رازداں کے لئے

دیا جو نامۂ محبوب لا کے قاصد نے
بنا لیا اُسے تعویذ حفظِ جاں کے لئے

شرابِ آبِ بقا بھر کے جام میں منہ تک
جنابِ خضر نے پی عمرِ جاوداں کے لئے

مری فغاں جو شبِ غم فلک پہ پہنچی ہے
زباں کھلی ہے فرشتوں کی الاماں کے لئے

بہار کا ہو گذر اس میں باغباں کیونکر
کہ باغِ دہر لگایا گیا خزاں کے لئے

اُجڑ گیا ہے خزاں میں نشیمنِ بلبل
چنے ہیں بوم نے تنکے اب آشیاں کے لئے

## مشاعرہ میں سنائیں گے اسکو اے قرباں
## غزل لکھی ہے یہ نذرِ خدایگاں کے لئے

ہمارا رنج بھی راحت اثر ہے — کہ دردِ عشق کا پہلو میں گھر ہے
وہ بُت قایم اسی کی بات پر ہے — عدو کا قول نقشِ کالحجر ہے
بڑی عیار دزدیدہ نظر ہے — چُرانا دل کا آنکھوں کا ہنر ہے
نہیں مایوس بخشش سے گنہ گار — الٰہی تیری رحمت پر نظر ہے
قفس میں چھوڑ دے بیداد صیاد — پریشاں بلبلِ بے بال و پر ہے
یہ گورِ قیس سے آتی ہے آواز — مری لیلےٰ مری لیلےٰ کدھر ہے
یہ دیتا ہے خبر سینے کی ہر دم — مرا تارِ نفس تارِ خبر ہے
تم آؤ یا نہ آؤ کچھ نہیں غم — مری آغوش میں دردِ جگر ہے
لحد کہتے ہیں جسکو اہلِ دُنیا — تھکے ماندے مسافر کا وہ گھر ہے
نہیں بھولا جو دیکھا تھا ازل میں — وہ نقشہ آجتک پیشِ نظر ہے
ترا سایہ ہے جبتک اپنے سر پر — نہیں کس بات کا خوف و خطر ہے
کٹی رونے میں ساری ہجر کی شب — ابھی تک اشک افشاں چشم تر ہے
بڑھاپے میں لحد کو ڈھونڈتے ہیں — جھکا ہے سر ہمارا خم کمر ہے
جہاں ملنے لگے آرام دل کو — وہی اپنا وطن ہے اپنا گھر ہے
بھٹکتا کیوں پھروں در در جہاں میں — درِ حاجت روا جب تیرا در ہے

کہاں ہے اور ہے کس حال میں وہ
نہیں قرباں احمد کی خبر ہے

میکشو حاصل کہاں وہ لطف مے نوشی میں ہے — کیف جتنا عاشقوں کو خود فراموشی میں ہے
کہہ رہا ہے سب سے میرے زخمِ دل کا ماجرا — اک زباں گویا دہانِ تنگِ خاموشی میں ہے
ہوش آنا زہر ہے وارفتگانِ شوق کو — ایک گونہ لطف حاصل خود فراموشی میں ہے
تو نے اے منصور کھویا بول کر لطفِ سکوت — گفتگو میں وہ کہاں جو کیف خاموشی میں ہے
میرا آنا شاق گذرا ہو نہ محفل میں کہیں — مدعی کمبخت کیوں مصروف سرگوشی میں ہے
چپ ہیں منہ سے کچھ نہیں کہتے سوالِ وصل پر — کچھ رضامندی کا پہلو انکی خاموشی میں ہے

چھن رہی ہیں اُنکے پرتو سے شعاعیں حسُن کی
رونمائی کی ادا۔ انداز روپوشی میں ہے

خاک ہے تو اے بشر اور خاک میں ملجائیگا
کسلئے نادان مصروف اتنا تن پوشی میں ہے

ان کی بدنامی کا باعث انکی شہرت کا سبب
میری خاموشی سے بڑھ کر انکی پردہ پوشی میں ہے

مسجدوں میں ڈھونڈتے پھرتے ہو زاہد کو عبث
میکدہ میں جاکے دیکھو بزم مے نوشی میں ہے

جا چھپا ہے دخترِ رز اب خرقۂ سالوس میں
شیخ جی کا خوف شامل اسکی روپوشی میں ہے

باطنی جوہر پہ اے قربال نہیں جاتی نظر
آجکل جو قابلیت ہے وہ تن پوشی میں ہے

چارہ گر اپنے مداوا میں تو ہشیار بھی ہے
کوئی اچھا ہوا اب تک ترا بیمار بھی ہے

بعد میں قتل کو تلوار اٹھانا ظالم
دیکھ لے پہلے کہ مظلوم خطاوار بھی ہے

آستیں اپنی بچا کیا نہیں واقف گلچیں
گل کے پہلو ہی میں فطرت نے رکھا خار بھی ہے

دیکھئے آج ہے کس شخص کی شامت آئی
تیر ترکش میں بھی ہے ہاتھ میں تلوار بھی ہے

کیوں ڈراتا ہے ہمیں شیخ تو دوزخ سے سدا
قہر کے ساتھ ہی میں رحمت غفار بھی ہے

اب نہیں ایسا کوئی راز جو کہدے سچا
ذکرِ منصور بھی ہے تذکرۂ دار بھی ہے

غیر کو شوق سے پھر مجھ سے سمجھنا بہتر
پوچھ لو جان کے دینے کو وہ تیار بھی ہے

بجلیاں دل پہ گرانے کو مٹانے کو مجھے
تیزیٔ گفتار بھی ظالم تری رفتار بھی ہے

صبر کر صبر کہ الفت کے چمن میں قربال
ایک میں ہی تو نہیں نرگس بیمار بھی ہے

کیوں فصل گل میں ٹوٹی ہوئی اسکی آس ہے
کیا کہدیا گلوں نے کہ بلبل اُداس ہے

ملنے کی اپنے دوست سے دنیا میں اے عدو
ہم کو نہیں ہے آس مگر تم کو آس ہے

تو نے لیا تھا مجھسے عدو تجھ سے لے گیا
ہے دل نہ میرے پاس نہ اب تیرے پاس ہے

خوش ہے جو میری روح تو عالم ہے شادماں
ہے دل مرا اُداس تو دنیا اُداس ہے

آئی خزاں تو پھول فسردہ سے ہو گئے
پہلی سی ان میں بو ہے نہ پہلی سی باس ہے

ناراض تم تو ہو خدا تو نہیں خفا
تم سے نہیں ہے آس خدا سے تو آس ہے

اپنے تو پاس جان ہے وہ بھی ہے عارضی
جو دل تھا اپنے پاس وہ دل تیرے پاس ہے

ہیں آج برق و باد کے آثار پھر کچھ اور
بلبل چمن میں بیٹھی ہوئی پھر اداس ہے

علم و کمال کی نہیں قرباںؔ قدر کچھ
قابل وہی ہے رکھتا جو دولت کہ پاس ہے

نمکداں لے کے آئے ہو تمہیں کیا آج سوجھا ہی    نہ چھیڑو زخم دل کا اب مرے انگور اچھا ہے
تعلق غیر سے تجکو تعلق مجھ کو ہے تجھ سے    تجھے اُس کی تمنا ہے مجھے تیری تمنا ہے
عدم سے بات اچھی اسمیں کوئی بھی نہیں پائی    نرالے بزم امکان جو تماشا ہے وہ جھوٹا ہے
تمہیں جس سے عداوت ہو برا تم جسکو کہتے ہو    وہی ناکام الفت ہے وہی الفت میں رسوا ہے
جسے تم نے کبھی دیکھا تھا بام طور پر جا کر    ہمارے دلمیں ہر دم حضرت موسیٰ وہ جلوہ ہے
بتوں کے عشق میں بدمستیاں کی عمر بھر ہمنے    یہاں تو خوب گذری اب فقط محشر کا کھٹکا ہے

عدو کس طرح اے قرباںؔ آئیگا مقابل میں
کہ ہم خادم ہیں الفت کے ہمیں الفت کا دعوی ہے

شکن بستر کی اب اسکے لئے اک خار بستر ہے    ترا بیمار الفت فی الحقیقت عار بستر ہے
لگے چبھنے نقاہت کے سبب سے شل بھی بستر کے    ہوئی اب استخواں میری زبانِ خار بستر ہے
نقاہت نے نکھارا رنگ کیسا تیرے عاشق کا    گلِ بستر سے بھی نازک ہے وہ جو خار بستر ہے
نہ تاب اٹھنے کی ہے ہمکو۔ نہ ہمت بیٹھ جانیکی    ہمارا جسم لاغر چارہ گر اب بار بستر ہے
کوئی تکیہ جو رکھتا ہے ترے عاشق کے پہلو میں    سمجھتا وہ اسے اپنی نظر میں خار بستر ہے
نہ تھا اس کا پتہ صبحِ شبِ غم اپنے بستر پر    ترا بیمار بھی مجموعۂ اسرار بستر ہے
میرے ہمراہ سوتا ہے تو زینت اسکی ہوتی ہے    یہ زینت تیرے دم سے ہے تو ہی سرکارِ بستر ہے
اُسی کو اپنے بستر پہ لئے بیٹھے ہو خلوت میں    جو نظروں میں جہانِ عیش کی ادبار بستر ہے

عدو جب بیٹھتا ہے میں سمجھ لیتا ہوں اے قرباںؔ
نگاہوں میں مری ہر ایک اُن کا تارِ بستر ہے

آہ اے عاشق نہ کر اور ضبط سے کچھ کام لے    تیر جب پھینکے کوئی ہاتھوں سے دلکو تھام لے
خوف ہے افشائے الفت کا دلِ مجبور میں    دل لرزتا ہے کسی کا کسطرح سے نام لے
دیکھ بیٹھے ہیں ہزاروں رند تیرے منتظر    ہاتھ میں ساقی صراحی لے قدح لے جام لے
پھول وہ کس کام کے بلبل سے نفرت جو کریں    ہے گلوں سے خار ہی اچھا جو دامن تھام لے
ابر باراں ہے۔ بہاریں ہیں۔ ہوائیں سرد ہیں    محتسب آئے تو ساقی آج اذنِ عام لے

میں بھی کچھ تدبیر سوچوں فکر کچھ وہ بھی کریں
ایک دم بھر کو بھی دم جو گردش ایام لے

کارنامہ میری الفت کا اگر سن لے رقیب
پھر کبھی الفت کا تیری وہ نہ ہرگز نام لے

صبح ہوتے اسکے منہ سے آئے خوشبوئے نسیم
نام جو دلسے خدا کا صبح لے اور شام لے

شکوۂ شام درازِ ہجر پہ طعنے سنے
اپنے سر قربانؔ کیوں اتنا بڑا الزام لے

کیوں ملے غیر کہ بے ساتھ اُسے لائے نہ بنے
بات ہی کرتے ہو ایسی جو بنائے نہ بنے

جذبِ الفت میں اثر کچھ بھی جو پیدا ہو جائے
چین پھر تم کو مرے گھر پہ بن آئے نہ بنے

میری آہوں سے جو محفل میں اندھیرا ہو جائے
رُخ پر نور سے بے پردہ اٹھائے نہ بنے

عمر بھر کاتب تقدیر کے شاکی ہی رہے
بگڑے تھے جنکے مقدر وہ بنائے نہ بنے

گر نہ جاؤں تو تقاضے ہوں دلِ مضطر کے
اور جاؤں تری محفل میں تو جائے نہ بنے

میری ہی طرح ترا دل بھی جو ظالم ہو جائے
چین بے اپنے کلیجے سے لگائے نہ بنے

آئی ہے جوش میں یوں انکی جوانی کی اُمنگ
نہ دبائے نہ بنے اور دبائے نہ بنے

انکی محفل کا یہ قربانؔ عجب رنگ ہوا
جانا چاہے جو وہاں کوئی تو جائے نہ بنے

راہ چلتوں سے ہمیشہ پوچھتے منزل رہے
تھے جو آگاہ رہِ الفت وہی غافل رہے

رکھ کے گردن پر چھری تو پھیر دے بیفکر و رنج
کوئی ارماں دلمیں اب باقی نہ اے قاتل رہے

تیر دونوں کی طرف اک پھینکدے اے چشم یار
کیوں جگر مایوس کیوں محروم میرا دل رہے

فتیں الفت میں تری اک جذب ایسا چاہئے
روح بنکر دل کے اندر لیلی محمل رہے

کیا تعجب ہے نگاہِ مہر ہو جائے تری
ہو کے آساں ایکدن آخر مری مشکل رہے

وہ چھٹے لاعلم ہو کر یہ پھنسے خود علم سے
فائدے میں عالموں سے حشر میں جاہل رہے

اپنی قسمت کا سفینہ پھنس گیا گرداب میں
اور ہم موجوں میں ناحق ڈھونڈتے ساحل رہے

عشق میں بھی اپنی حالت کچھ نمایاں ہی رہی
سب کے محفل میں تری ہم رونق محفل رہے

غیر کی صورت جو تجھ پر رحم آجائے اُنھیں
پھر کوئی باقی نہ اے قربانؔ تری مشکل رہے

اللہ کی زمیں سے تہیں کیوں غبار ہے
ٹھوکر کے واسطے مرا سنگ مزار ہے

واعظ دکھا نہ خوف دوروزہ حیات سے — کیا اپنی زندگی کا تجھے اعتبار ہے
ساقی جو تیرے ہاتھ سے پی تھی ازل کے دن — اسکا ہی آجتک مرے سر میں خمار ہے
مثل حباب نقش مٹے گا یہ ایک دن — معلوم اپنی زیست کا انجام کار ہے
جس نے کئے تھے حیلۂ رحمت سے سب گناہ — بخشش کا اسے رحیم وہ امید وار ہے
داغوں کے رنگ ابھار دے موج ہوائے غم — منظور ان کو دیکھنی دل کی بہار ہے
کل تک برس رہی تھی جہاں مستی بہار — افسوس خشک آج وہی لالہ زار ہے

وہ تجکو روند کر بھی نہ شاید ہوں مطمئن
قرباں اُن کے دلمیں بہت ہی غبار ہے

ہزار بار چمن میں چمن کے پھول کھلے — مگر نہ میرے دلِ پُر محن کے پھول کھلے
ضرور تو دلِ پُر داغ دیکھتا میرا — تجھے جو دیکھنے ہوتے چمن کے پھول کھلے
بہت سے کیڑوں نے انہیں میں کردئے روزن — ہزاروں گور کے اندر کفن کے پھول کھلے
زمانہ گذرا عزیزوں میں ہم نہیں پہونچے — الٰہی دیکھتے پھر بھی وطن کے پھول کھلے
لگا کے مرہم کافور کردیا منہ بند — کسی نے دیکھے نہ داغ کہن کے پھول کھلے
تمہارے واسطے چاہا کہ توڑ لیں اُن کو — نظر جو آئے کہیں یاسمن کے پھول کھلے
ہمارے دم ہی سے رونق بڑھی ہے محفل کی — ہمارے دم سے تری انجمن کے پھول کھلے
ترے خدنگِ محبت نے کردیا زخمی — تری جفا سے ہمارے بدن کے پھول کھلے

جہاں کے باغ فصاحت میں آج اے قرباں
بڑے عجیب یہ تیرے سخن کے پھول کھلے

سخت دل جتنا ہے اتنا ہی جفا کار بھی ہے — جیسا معشوق ہے ویسا ہی دل آزار بھی ہے
حیف ہے ساتھ نہو ایسے میں پیرا معشوق — نغمہ ہے ساز بھی ہے رنگ پہ گلزار بھی ہے
پھول توڑے ہے کہیں ہاتھ نہ زخمی ہوجائیں — دیکھ گلچیں انھیں پھولوں میں کہیں خار بھی ہے
ہاتھ میں میرے دکھانے کو ہے ہردم تسبیح — اور پوشیدہ گلے میں مرے زنار بھی ہے
اس پہ بھی ڈال دے چھینٹے تو ذرا ابر کرم — تیری رحمت کی تمنا میں گنہگار بھی ہے
حسن یوسف نظر آتا نہیں آنکھوں کو کہیں — ہے وہی مصر وہی مصر کا بازار بھی ہے
قتل کا سہرا رہے دیکھئے کس کے سر پر — ہاتھ میں تیر بھی ہے پہلو میں تلوار بھی ہے

عشق میں تیرے نہیں کونسی آفت ہم پر
شکوۂ دوست بھی ہے طعنۂ اغیار بھی ہے

عشق میں تیرے اسیر آج ہے دل بھی میرا
دام میں تیرے یہ قرباںؔ گرفتار بھی ہے

میری حالت کی کچھ خبر نہ رہی
مجھ پہ الطاف کی نظر نہ رہی

دیکھی دل نے جو غیر کی تکلیف
میری حالت کی کچھ خبر نہ رہی

اس نے دنیا میں کر دیا رسوا
اپنے قابو کی چشم تر نہ رہی

غیر کا نخل آرزو سینچا
میری الفت بھی بے ثمر نہ رہی

رکھ دیا کیا کسی نے ہاتھ اپنا
آج کیوں سوزش جگر نہ رہی

تو نے ساقی پلا دی کیسی مے
ایک ہی جام میں خبر نہ رہی

بے ہنر ہوں یہ ہی ہنر ہے مرا
اب کہیں وقعت ہنر نہ رہی

ان کے آنے کی کیا خبر قرباںؔ
مجھکو اپنی بھی کچھ خبر نہ رہی

نہ تو سودائی ہے کوئی نہ یہ دیوانہ ہے
شمع تو ہے۔ دل سوزاں ترا پروانہ ہے

اب کوئی دم میں چھلکنے کو ہے دل اے ساقی
بادۂ یاس سے لبریز یہ پیمانہ ہے

جسکے منہ سے یہ لگا پھر نہ چھٹا تا بہ حیات
کچھ عجب چیز مئے عشق کا پیمانہ ہے

بات جب ہے کہیں۔ اب اس سے بچاؤ باہر
تم نے آباد کیا دل کا جو ویرانہ ہے

صبح محفل کی اداسی کا یہ عالم توبہ
شمع اب بزم میں باقی ہے نہ پروانہ ہے

دیکھتا ہے جو کوئی ہوش اڑا دیتا ہے
آنکھ ساقی ہے تری یا کوئی میخانہ ہے

دونوں تھے ایک ہی سی غور سے دیکھا جو خلیل
تیرا کعبہ ہے وہی جو مرا بتخانہ ہے

اپنے عاشق سے جو تم کرتے ہو باتیں الٹی
کوئی سودائی ہے یہ یا کوئی دیوانہ ہے

نزع کے وقت کسی کی یہ صدا آتی ہے
ابھی قرباںؔ محبت سے تو بیگانہ ہے

ترے دل میں اے شیخ نار خودی ہے
نہیں مانتا میں کہ تو جنتی ہے

بجھے گی فقط یہ بجھائے سے تیرے
تری آگ جو دل کے اندر لگی ہے

ترے واسطے ہے فقط اسکی خواہش
نہیں اپنے جینے کی ہم کو خوشی ہے

محبت تو کرتا ہے لیکن غرض کی
عدو تجھ میں اتنی ہی باقی کمی ہے

زمانے میں ہے نام جسکا قیامت
مرے دل کی بڑھتی ہوئی بیکلی ہے

تجھے آپ صیاد چھوڑے گا بلبل
نصیبے میں تیرے اگر مخلصی ہے

مرے دل کی کلفت مرے دل کی سوزش
مٹائیگا وہ ہی مجھے جسنے دی ہے

نہیں دونوں دراصل خالی مزے سے
طریقہ کی گر دشمنی دوستی ہے

یہ قربان کیا بچ گئی ہے خزاں سے
کلی جو تمنا کی تیری کھلی ہے

میرا ارماں اور ہے میری تمنا اور ہے
میری حسرت اور ہے میرا تقاضا اور ہے

میرا مطلب وصل سے ہے انکا مطلب دلسے ہے
میری منشا اور ہے اُن کی تمنا اور ہے

کہتے ہیں دُنیا جسے اور کہتے ہیں عقبیٰ جسے
اس کا جلوہ اور ہے اس کا تماشا اور ہے

چارہ گر ہوتا نہیں اچھا دوا سے یہ کبھی
ان کے بیمارِ محبت کا مداوا اور ہے

اس کی قیمت ہے مگر اس کی کوئی قیمت نہیں
حسنِ یوسف اور ہے حسنِ زلیخا اور ہے

قیس وہ تو دلنشیں ہے اور یہ محمل نشیں
تیری لیلیٰ اور ہے اور میری لیلیٰ اور ہے

موت سے ڈرتا ہے وہ اور موت کا خوگر ہی یہ
دل عدو کا اور ہے اپنا کلیجہ اور ہے

اس کا ساماں وقت کا ہے اس کا ساماں ہمیشگی
فکرِ دنیا اور ہے اور فکرِ عقبیٰ اور ہے

مجھکو سب دیوانہ کہتے ہیں تجھے دیوانہ گر
میری شہرت اور ہے اور تیرا چرچا اور ہے

مرحلے دُنیا کے طے ہم کر چکے جتنے کہ تھے
موت کا قربان باقی ایک جھگڑا اور ہے

کیا ہے شاد کر کے اسکو پھر ناشاد کیوں تو نے
بتا دے اپنے عاشق پر یہ کی بیداد کیوں تو نے

نہ ارماں میرا کچھ پوچھا۔ نہ خواہش میری کچھ پوچھی
کی اتنی قتل میں جلدی بتا جلاد کیوں تو نے

ڈرا ہوں جب نزع میں موت سے تو دی صدا اُسنے
کہ مجھکو شامِ فرقت پھر کیا تھا یاد کیوں تو نے

نہیں منظور تجھ کو دل دُکھانا جب کسی کا بھی
کیا بلبل کو پھر پابند اے صیاد کیوں تو نے

نہ حاصل ہو سکی شیریں۔ رہا ناکام دُنیا میں
پھر اپنی جان دیدی عشق میں فرہاد کیوں تو نے

کیا اقرار کر کے وصل کا انکار کیوں آخر
مرا دل شاد کر کے کر دیا ناشاد کیوں تو نے

وہ صبح شامِ غم طعنہ یہ دینے آئے ہیں مجھکو
تجھے تھا ضبط کا دعویٰ تو کی فریاد کیوں تو نے

یقیں تھا جب تجھے سعیٔ وفا کی نامرادی کا
کی اپنی عمر اے قربانؔ پھر برباد کیوں تو نے

آئیگا کیا ہاتھ تیرے دل پہ نشتر مار کے
مر رہیں گے ایک دن ہم آپ خنجر مار کے

رنج کرتا ہے عبث کشتے کا اپنے اے مسیح
مر گیا ہے تو جلا دے ایک ٹھوکر مار کے

ایک قطرہ بھی کبھی دل سے نہ نکلا خون کا
بارہا فصاد نے دیکھا ہے نشتر مار کے

آہ اے صیاد اک مظلوم سا مرغ چمن
دام میں تیرے پھنسا دو چار ہی پر مار کے

روز کے رنج و الم سے چھوٹ جائے ایکدن
توڑ دو دل کو مرے دو چار پتھر مار کے

میں اگر کمزور دل ہوتا تو مر جاتا یوں ہی
مر گیا فرہاد جیسے تیشہ سر پر مار کے

کون پہونچا کوچۂ دلدار تک میرے سوا
بیٹھ آخر سب گئے دو چار چکر مار کے

راز ہستی کا نہ ابتک عقل انساں سے کھلا
رہ گئے اس راستے میں سیکڑوں سر مار کے

روح مضطر کو تری کچھ چین آیا یا نہیں
مجھسے قربانؔ پوچھتے ہیں تیر دل پر مار کے

تیر جب نظروں کے چل جانے لگے
دل کے کچھ ارماں نکل جانے لگے

اک زمیں کیا شام غم ساتوں فلک
میرے نالوں سے دہل جانے لگے

حشر کیسا ہوگا اگر ارمان بھی
ساتھ میرے اے اجل جانے لگے

میکدے میں دخت رز کو دیکھ کر
شیخ صاحب کیوں پھسل جانے لگے

بدنصیبی سے زمانے کی طرح
کر کے وعدہ وہ بدل جانے لگے

نخل الفت بار ور ہونے لگا
اب تو زخم دل بھی پھل جانے لگے

مرہم کافور سے یہ زخم دل
برف کی مانند گل جانے لگے

وصل کا ان سے کیا جب بھی سوال
سن کے وہ قربانؔ ٹل جانے لگے

بیمار غم کو شربت دیدار چاہئے
اے چارہ گر دوا یہی ناچار چاہئے

سختی سے اس کا شیشۂ دل ٹوٹ جائیگا
عاشق کے ساتھ نرمیٔ گفتار چاہئے

ساقی کلید میکدہ ہے عید چاند کا
کرنا نہ بند خانۂ خمار چاہئے

شاید وہ دیکھنے کبھی آئیں جنوں کی سیر
زنداں میں ایک روزن دیوار چاہئے

دل دیکے وہ رہینِ ندامت رہے مدام
عاشق پہ اتنا ظلم نہ دلدار چاہیے

ساقی نے بے طلب ہی تجھے دیدیا ہے جام
تجھ کو تو شکر رندِ قدح خوار چاہیے

کہتے ہیں نے کے میری نگاہوں کا امتحاں
تجھ سا ہی مجھ کو محرمِ اسرار چاہیے

فتنوں کے ساتھ ساتھ ہی اتنا ہے خیال
دُنیا کو دیکھنا دمِ رفتار چاہیے

قربانؔ ہے جو عشق بتوں کا ترا شعار
تسبیح کے عوض تجھے زُنار چاہیے

جو صلح و جنگ ہوتی ہے اسی منزل میں ہوتی ہے
عداوت دل میں ہوتی ہے محبت دل میں ہوتی ہے

لڑی رہتی ہیں نظریں جلوۂ بیباک قاتل سے
ذرا بھی جان باقی گر دلِ بسمل میں ہوتی ہے

نگاہِ شوق کو وہ دیکھ کر اکثر یہ کہتے ہیں
جو ہوتی ہے زباں پر تیرے میرے دل میں ہوتی ہے

ہمارے دل کے اک کونے میں رہتی ہے تجلی سے
یہ جتنی روشنی اک شمع سے محفل میں ہوتی ہے

نہیں ہوتی کسی وادی کسی رستے میں دُنیا کے
جو سختی عشق کی صبر آزما منزل میں ہوتی ہے

پھڑک اٹھتے ہیں خنجر دیکھ کر کشتے محبت کے
کہ انکی جانِ محزوں خنجرِ قاتل میں ہوتی ہے

چھپا لیتی ہے اپنا شمع بھی فانوس میں چہرہ
عدو سے جب نظر بازی تری محفل میں ہوتی ہے

مجھی کو آپ اٹھاتے ہیں مجھی پر ظلم ڈھاتے ہیں
مرے ہی دم سے رونق آپکی محفل میں ہوتی ہے

نہ مانگو ترکِ ارماں کی دعا سمجھائے دیتے ہیں
کہ ارمانوں سے اے قربانؔ رونق دل میں ہوتی ہے

ہو جاتی ہے کیا ہجر میں حالت نہیں کہتے
ہم اُنسے کبھی اپنی مصیبت نہیں کہتے

اسکو بھی سمجھتے ہیں ادا حسن کی عاشق
معشوق کی رنجش کو عداوت نہیں کہتے

اے شیخ قیامت کو لئے پھرتے ہو اپنی
کیوں چال کو تم انکی قیامت نہیں کہتے

گو پرسشِ احوال کو آتے ہیں مسیحا
ہم اُن سے بھی کچھ حالِ طبیعت نہیں کہتے

ہو دوست میں اخلاص تو ہے لطفِ محبت
مطلب کی کبھی رسم کو الفت نہیں کہتے

وعدوں کے وفا کرنے کو کہتے ہیں مروت
وعدوں میں جھلانے کو مروت نہیں کہتے

ہم جانتے ہیں اسکو بھی اک حسن کی سیرت
شوخی کو تری ہم تو شرارت نہیں کہتے

ہم روح کی صورت اسے رکھتے ہیں چھپائے
ہمراز سے بھی رازِ حقیقت نہیں کہتے

قربانؔ رہِ عشق میں ہے لطفِ ستم بھی

اُلفت میں مصیبت کو مصیبت نہیں کہتے

جاں دیتے ہیں اور جان کی پروا نہیں کرتے
بسمل کی طرح ہم کبھی تڑپا نہیں کرتے

کرتے ہو بُرا۔ تم اُسے اچھا نہیں کرتے
عیسیٰ ہو مگر دل کا مداوا نہیں کرتے

ہم تیری محبت کو صدا رکھتے ہیں دل میں
غیروں کی طرح عشق کا دعویٰ نہیں کرتے

کرتے نہیں دُنیا میں کبھی حسُن کا چرچا
کرتے ہیں محبت تمہیں رسوا نہیں کرتے

لیجاتے ہیں الفت تری خاموش لحد میں
مرجاتے ہیں اور عشق کا چرچا نہیں کرتے

گم گشتہ ہوں اے قافلہ والو مجھے ڈھونڈو
کیا گم شدہ راہ کو ڈھونڈا نہیں کرتے

وعدہ تھا یہی ہم سے یہی شرطِ وفا ہے
آجاؤ کبھی گور پہ اتنا نہیں کرتے

مرضی ہے خدا کی ہیں بخشے کہ نہ بخشے
ہم اُس سے کسی شے کا تقاضا نہیں کرتے

دیں نعمتیں کیا کیا نہیں دنیا میں مگر تم
قرباںؔ کبھی شکر خدا کا نہیں کرتے

سرورِ دل مرا تو ہے۔ مرا نورِ نظر تو ہے
برنگِ شمع محفل جان و دل میں جلوہ گر تو ہے

نہ پھر کیوں حسُن پاکیزہ ہو تیرا جب زمانے میں
دُعاؤں کا نتیجہ تو ہے میری اور اثر تو ہے

جسے سینچا ہے خونِ آرزو سے عمر بھر دل نے
اسی نخلِ تمنا کا تو اک تازہ ثمر تو ہے

نہیں تو ہم سے غافل ہم اگرچہ تجھ سے غافل ہیں
بہت ہی بے خبر ہم ہیں بہت ہی باخبر تو ہے

وہ سودا دیکے مجھ سے پوچھتے ہیں دشتِ غربت کا
تبارو پوش رہتا کس طرف شام و سحر تو ہے

کسی کا تجھ میں جلوہ ہے جو روشن تیرا پیکر ہے
ضیا پاتا کسی کے نور سے نورِ قمر تو ہے

خیالِ یار آکر شبِ فرقت اندھیرے میں
کلیجے میں مرے غم کا چھبوتا نیشتر تو ہے

خدا کی کس طرح باتیں تجھے معلوم ہو جائیں
کہ اے انسان ہستی تک سے اپنی بیخبر تو ہے

ہمیں افسوس آتا ہے تری حالت پہ عادت پہ
ہنرمندوں میں اے قرباںؔ رہکر بے ہنر تو ہے

کہاں ہونے دیا اپنے ستم کو بھی عیاں تو نے
کہ رکھا درد بھی ظالم مرے دلمیں نہاں تو نے

مٹا کر مجھ کو پھر میرا۔ مٹا ڈالا نشاں تو نے
کہ اے صیاد گلشن میں جلایا آشیاں تو نے

کبھی غم کی سنی آکر نہ میری داستاں تو نے
تغافل سے مجھے رکھا یونہی محوِ فغاں تو نے

مرے مکتوب پر قاصد عدو کو دیکھ کر حاضر
تماشا کیا وہاں پر کی عجب رنگ آمیزیاں تو نے

الٰہی ننگِ عالم جسکو اک عالم سمجھتا ہے
اُسی کو بخشدیں فطرت کی ساری خوبیاں تونے

سنا ہے آج وہ گلگشت کو گلشن میں آتے ہیں
کیا ہے ساز و ساماں کیا نیا ای باغباں تونے

غضب ہے پھر بھی دل کی قدر قیمت تو نہیں کرتی
لیا ہے بار ہا اے چشمِ جاناں امتحاں تونے

لحد میں کام آئیگی وہ کیڑوں اور مٹی کے
جو چھوڑی تن میں باقی استخواں سوزِ نہاں تونے

تڑپ بجلی کی تیرے سامنے بیکار ہو جاتی
جو دل کی دیکھ لی ہوتیں مرے بے چینیاں تونے

بڑی ہی بیوفا۔ بے مہر اور ناآشنا نکلی
نہ منہ ہم کو دکھایا جاکے پھر عمرِ رواں تونے

وفا کا تیری اے قرباںؔ نہ آیا اعتبار ہم کو
فدا کر دی اگرچہ اس پہ جانِ ناتواں تونے

بیٹھے ہیں ترے واسطے ساماں کئے ہوئے
آہوں سے دل کو سرو چراغاں کئے ہوئے

سنتے ہیں آکے دیکھیں گے وہ زخمِ دل ضرور
بیٹھے ہیں ہم بھی چاک گریباں کئے ہوئے

کہتے ہیں اس پہ خون کسی کا چڑھائیں گے
خنجر کو آج لائے ہیں عریاں کئے ہوئے

مر کر بھی اسکو نیند نہ آئی تہِ مزار
جو تھے جمالِ یار کے حیراں کئے ہوئے

رحمت نے خود خطاب کیا کیوں ہو۔ ناامید
بیٹھے تھے ہم تو ماتمِ عصیاں کئے ہوئے

دامن سے خاک جھاڑ کے کرتے ہیں غسل وہ
آئے ہیں سیرِ گنجِ شہیداں کئے ہوئے

سایہ سے میرے جس کو رہا عمر بھر گریز
پھرتے ہیں آج بال پریشاں کئے ہوئے

پھر اے نگاہِ ناز کوئی داغ ہو عطا
مدت ہوئی ہے دل میں چراغاں کئے ہوئے

ملتی ہے مشکلوں سے گنہگار کو نجات
قرباںؔ پیش آتے ہیں عصیاں کئے ہوئے

وہ کی نہ بات آپ نے اچھا کہیں جسے
اُس کو ترس رہا ہوں مداوا کہیں جسے

بنتا ہے بحر گرتا ہے جو اشک آنکھ سے
قطرہ ہے اُسکے سامنے دریا کہیں جسے

باطن کی آنکھ کھول کے کر امتحاں کبھی
اے قیس تیرے دل میں ہے لیلیٰ کہیں جسے

اے کاش دیکھنا ہو نہیں عشق میں نصیب
یارب وہ خواب، خوابِ زلیخا کہیں جسے

اب کون ہو مریضِ محبت کا چارہ گر
وہ بھی تو ناامید ہے عیسیٰ کہیں جسے

یہ آرزو ہے تم سے میں ایسی وفا کروں
الفت کا میری لوگ نتیجا کہیں جسے

کہتے ہیں اذن دیکے مجھے عرضِ حال کا
کرنا نہ کوئی بات تقاضا کہیں جسے

اس میں پھنسا جو کوئی وہ کھویا گیا عزیب
یہ اک کھلا فریب ہے دنیا کہیں جسے

دل میں پلی تمنا بھی اسی دل میں ہوگئی
**قربان** بدنصیب تمنا کہیں جسے

کیوں نہ محنت پھر ٹھکانے تیری پروانے لگے
شمع پر جل کر جو تو غم کا مزہ پانے لگے

آگیا جب وقت پیری نا امیدی آگئی
زیست کا اپنی پیالہ آپ چھلکانے لگے

غیر سے آنکھیں لڑانے کا اگر شکوہ کیا
نکلے وہ لاعلم دیدہ و نئی قسم کھانے لگے

دیکھنے کی چیز تھی ان کی حیا بعد وصال
جب چھپا کر منہ کو دامن میں شرمانے لگے

نکلے فریادی جو میں پیش خدا جانے لگا
مجکو محشر میں فرشتے آکے سمجھانے لگے

رند جب بگڑے تو بھاگا میکدہ سے محتسب
بوتلیں دو چار کھائیں چند پیمانے لگے

بات جب ہے جو برابر عشق ہو دونوں طرف
تجکو الفت ہو تو مجکو بھی مزہ آنے لگے

مل گئی اچھی غذا۔ یہ عاشقوں کو عشق میں
خون دل پینے لگے لخت جگر کھانے لگے

اسلئے **قربان** کہتے تھے نہ تو ان کو برا
سنکے تعریفیں وہ آخر اپنی شرمانے لگے

آپ کہتے ہیں کہ گلشن میں بہار آنیکو ہے
یوں جو کہیئے ایک شے ناپائدار آنیکو ہے

بلبلوں کو بعد مستی پھر خمار آنے کو ہے
پھر خزاں جانے کو ہے فصل بہار آنیکو ہے

ہمنے تو دیکھا نہ اس کو عمر بھر میں ایکبار
کون کہتا ہے کہ گلشن میں بہار آنیکو ہے

بہہ گیا یہ بھی تو پھر کیا نذر دے گی یار کو
آخری آنسو بھی چشم اشکبار آنیکو ہے

اب ضرورت ہے تری تنویر کی اے داغ دل
وہ بجھانے کو مری شمع مزار آنیکو ہے

کام اپنا کر گئے اشک ندامت کس قدر
حکم بخشش کا تری اے تیرہ کار آنیکو ہے

موت آنیوالی ہے سن مجھسے مجبور فراق
بیقراری حد سے گذری اب قرار آنیکو ہے

آج یہ کیسی پلادی چشم ساقی نے شراب
تھامنا گرنے کو ہوں مجھ کو خمار آنیکو ہے

دیکھ کر صورت مری کیوں ہوگئی غمناک سی
کچھ مروت تجھ میں کیا اے چشم یار آنیکو ہے

تو نہ گھبرا۔ اسقدر طول علالت سے مری
جلد میری موت اے تیماردار آنیکو ہے

صورت منصور یہ بھی کچھ نہ کہدے دیکھنا
اہل عالم دار پر اک رازدار آنیکو ہے

پھول کیا آنکھیں بچھادے بلبلوں کی فرش پر
باغ میں اے باغباں اک گلعذار آنیکو ہے

دیکھیئے ہم کو میسّر دیکھنا ہو یا نہیں
سُنتے ہیں قربانؔ اب کے پھر بہار آنیکو ہے

کیوں نہیں اک دوسرے کے ہائے یہ دلمیں رہے
دشت میں قیس۔ اور لیلیٰ قیدِ محمل میں رہے

خون پروانوں کے لاکھوں تیری گردن پر رہیں
اور جلتی صبح تک تو شمعِ محفل میں رہے

وہ بھی ہوگا کوئی طے جس سے ہوئی ہو راہِ عشق
سیکڑوں واماندہ تھک کے بیچ منزل میں رہے

آج تو خنجر بھی ہے مقتل بھی ہے قاتل بھی ہے
آج کیوں ارمان باقی قلبِ بسمل میں رہے

بعدِ مُردن ہو نہ رسوائی جفائے دوست کی
میرا مدفن راز بنکر کوئے قاتل میں رہے

میرے دلمیں بھی یونہی رہتا ہے کوئی پردہ دار
جسطرح اے قیس لیلیٰ چھپکے محمل میں رہے

کسطرح پھر کشتۂ حسرت کنارے سے لگے
ایک طوفاں موج کا جب روئے ساحل میں رہے

کیا ضرورت ہے مجھے مارا پھروں میں دربدر
دونوں عالم کا تماشا آنکھ کے تل میں رہے

فطرتاً مشکل پسندی جبکہ ہو تیرا شعار
کیوں نہ پھر قربانؔ تیری جان مشکل میں رہے

گلرو وہ ایسا شانِ گلستاں کہیں جسے
محبوب وہ کہ جانِ پرستاں کہیں جسے

اب کے تو عندلیب ہے آئی نصیب سے
ایسی بہار جانِ گلستاں کہیں جسے

گلشن کو دل کے برق گرا کر جلاؤ تو
آئے وہ بُو شمیمِ گلستاں کہیں جسے

مجھ کو نظر نہ آئے تو تاریک ہے جہاں
وہ رُوئے صاف مہرِ درخشاں کہیں جسے

گلچینئے بہار سے کیا مجھکو واسطہ
میں تو وہی ہوں خار بہ داماں کہیں جسے

میری ہی آہِ دل کے شرارے تمام ہیں
روشن جبینِ چرخ پہ افشاں کہیں جسے

عشقِ بتاں میں عمر ہی ساری گذار دی
ہمکو کہاں نصیب ہے ایماں کہیں جسے

دیکھا شبِ فراق انھیں پہلو میں غیر کے
آیا وہ خواب۔ خوابِ پریشاں کہیں جسے

قربانؔ کو جہاں میں قسمت نے ہے دیا
سینہ بھی وہ کہ گورِ غریباں کہیں جسے

نہ جھاڑو تم نہ جھاڑو تم ہماری خاک دامن سے
نشانی لیکے آئے ہو یہی تو ایک مدفن سے

محبت نے تمہاری دین و ایماں کر دئے غارت
تعلق کیا رہا باقی مرا شیخ و برہمن سے

بھٹکتے پھرتے ہیں آتے نہیں دلمیں مگر بسنے
تو کیا واقف نہیں ہیں آجتک وہ میرے مدفن سے

بصد نفرت جھٹک کر ہاتھ دل توڑا زلیخا کا
ہو گا دور یہ دھبہ کبھی یوسف کے دامن سے

یہ ظالم چلتے چلتے اک نظر میں چھین لیتے ہیں
بہت مشکل ہوا دل کا بچانا چشم رہزن سے

وہی جلوہ وہی حیرت وہی آنکھوں میں کیفیت
میں لایا کوئے جاناں سے جو موسیٰ لائے ایمن سے

سمجھتے ہیں کہ یہ بھی ہے جواب لحن داؤدی
خدا کی شان خوش ہیں وہ مرے فریاد و شیون سے

مرا مرنا انھیں تو عید ہے سامان عشرت ہے
مرے ماتم کا حلیہ ہے گلے ملتے ہیں دشمن سے

اُنھیں قرباں آیا یاد شاید واقعہ کوئی
وہ آئے تو بہت روئے لپٹ کر لوح مدفن سے

کہاں رونق چمن میں برق اور باراں سی ہوتی ہے
فقط اک بلبلوں کے دیدۂ گریاں سی ہوتی ہے

خطا پر کیوں خفا ہوں وہ خطا کی کیوں سزا دیں وہ
فرشتوں سے بھی ہوتی ہے اگر انساں سی ہوتی ہے

اسے پہلو میں رکھ کر کیوں مجھے پہلو میں ڈالا ہے
جو لغزش ہوتی ہے میرے دل ناداں سی ہوتی ہے

یہی دو سامنے ناقابل برداشت حربے ہیں
رہائی کب کسی کی ابرو و مژگاں سی ہوتی ہے

ہمیشہ ختم ہوتی ہے محبت ناامیدی پر
مرتب رسم الفت وعدۂ و پیماں سی ہوتی ہے

فلک پر چاند تارے کان رکھ کر اسکو سنتے ہیں
ہماری گفتگو جو کچھ شب ہجراں سی ہوتی ہے

بہت بیتاب ہو کر وہ گرا دیتی ہے کچھ آنسو
ہماری گفتگو جب نرگس حیراں سی ہوتی ہے

اُسے قرباں فقط دامان رحمت جذب کرتا ہے
ندامت کی جو بارش دیدۂ گریاں سے ہوتی ہے

کیوں تو مجھکو ستائے جاتا ہے
خون اپنا بہائے جاتا ہے

رنگ بسمل جمائے جاتا ہے
خون اپنا بہائے جاتا ہے

دل میں اس کا خیال آ آ کر
درد الفت بڑھائے جاتا ہے

کھو کے محنت کو تیری چارہ گر
آج بیمار ہائے جاتا ہے

دل مضطر میں نشتر غم دوست
کیوں تو چرکے لگائے جاتا ہے

کہہ کے زاہد برا بتوں کو تو
دل کو میرے دکھائے جاتا ہے

تیرے کہنے سے غیر محفل میں
پھبتیاں کیوں اڑائے جاتا ہے

اس کی رحمت اسی پہ ہوتی ہے
سر جو اپنا جھکائے جاتا ہے

اس کو بھی آزماؤں میں قرباں

جو مجھے آزمائے جاتا ہے

لکھے ہوئے الفاظ مٹائے نہیں جاتے
بگڑے ہیں جو نصیبے تو بنائے نہیں جاتے

نغمے اُنھیں نالوں کے سنائے نہیں جاتے
دل ہمسے حسینوں کے دُکھائے نہیں جاتے

للّٰہ اٹھا ہاتھ تو جور اور جفا سے
ہم سے یہ ستم اب تو اٹھائے نہیں جاتے

منت سے سماجت سے بھی چلتا نہیں کچھ کام
یوں رُوٹھے ہیں مجھ سے کہ منائے نہیں جاتے

کر بار سے عصیاں کے سبک اے مرے خالق
ہے بوجھ بہت پاؤں اٹھائے نہیں جاتے

محشر میں جو۔ اب سامنے آتے ہیں یہ اعمال
کیوں پہلے کبھی پڑھ کے سنائے نہیں جاتے

ہاتھوں میں مرے خون کی تم ملتے ہو مہندی
کیوں خون سے دشمن کے رچائے نہیں جاتے

آنکھوں میں ہوئے خشک ترے خوف سے آنسو
اب اشک ندامت بھی بہائے نہیں جاتے

مدت سے اُنھیں بزم میں اُنکی نہیں دیکھا
کیا بات ہے قرباںؔ بلائے نہیں جاتے

مژگاں کے تیر جزوِ بدن ہو کے رہ گئے
کانٹے ہمارے دلمیں چمن ہو کے رہ گئے

صیاد آگیا انھیں کیا دُور سے نظر
خاموش کیوں یہ مرغِ چمن ہو کے رہ گئے

آیا نہ ایک دن کبھی بن کے سکونِ دل
وعدے ہزار عہد شکن ہو کے رہ گئے

مجرم بنا کے میری زباں کو کیا خموش
اسرار تیرے قفلِ دہن ہو کے رہ گئے

قسمت میں گردِ راہ جو غربت کی تھی لکھی
تیار میرے لاکھوں کفن ہو کے رہ گئے

مٹی نے میرے جسم کی مٹی بنا دیا
سب خاک زیرِ خاک کفن ہو کے رہ گئے

میں ان کو دیکھنے بھی نہ پایا نگاہِ شوق
وہ میرے دلمیں جلوہ فگن ہو کے رہ گئے

آئی بہار بھر گئی نغموں سے ہر فضا
گلچیں بھی عندلیبِ چمن ہو کے رہ گئے

قرباںؔ کی سُنی جو غزل بزم میں کبھی
حیراں تمام اہلِ سخن ہو کے رہ گئے

ہمیں تو شوقِ دل اپنا فقط دلبر سے کہنا ہے
نہ کچھ خنجر سے کہنا ہے نہ کچھ نشتر سے کہنا ہے

ابھی کیوں قطع کرتے ہو زباں سنکر مرا شکوہ
ابھی تو اپنا قصہ داورِ محشر سے کہنا ہے

کبھی دلمیں اگر آئے کلیجے سے بھی ملجائے
فقط اتنا ہی مجھ کو آپکے نشتر سے کہنا ہے

انھیں معلوم ہے جو کچھ مرے دل کی تمنا ہے
نہ کچھ کہنا ہے ناوک سے نہ کچھ خنجر سے کہنا ہے

پہونچگا ہاتھ سے اُسکے کبھی جس نے پلائی تھی
مجھے تو آج اتنا ساقیٔ کوثر سے کہنا ہے

تمہیں کیوں خوف ہی اتنا تمہارا کچھ نہیں جھگڑا
عدد کا ذکر مجھ کو داورِ محشر سے کہنا ہے

سُنے گا کیا وہ بُت قرباںؔ تیری داستانِ دل
کہ اس سے حال کہنا اصل میں پتھر سے کہنا ہے

بہت پچتائے اُسنے آج عرضِ مدعا کرکے
اُٹھے آخر وہ محفل سے خفا ہو کے فنا کرکے

بتا کر حالِ دل اپنا جتا کر رنج و غم اپنا
کسی نا آشنا کو ہم نے چھوڑا آشنا کرکے

دوائیں ایسی دیتا ہے اثر کرتی ہیں جو اُلٹا
تو چھوڑیگا مجھے اے چارہ گر آخر فنا کرکے

میں کرتا ہوں جو شکوہ غیر کا اُسنے کبھی ہمدم
مجھے خاموش کر دیتے ہیں وہ میرا گلا کرکے

مریضِ غم نے اپنی جان دی اور چارہ سازوں نے
نہ کچھ دیکھا دوا کرکے نہ کچھ پایا دعا کرکے

ہوئے مغرور وہ بیحد۔ خودی میں بھر گئے آخر
بہت پچتائے انکو حالِ دل سے آشنا کرکے

دلِ بیتاب پھر تو اُن کو آزردہ نہ کر دینا
اُنھیں ہم لے تو آئے ہیں منا کے التجا کرکے

نہ دل ہوتا نہ اے قرباںؔ یہ رنج و الم ہوتے
مصیبت میں مجھے ڈالا خدا نے دل عطا کرکے

یہاں وہ ہر کسی سے خواہشِ دیدار کرتی ہے
تمہاری یاد اکثر نرگسِ بیمار کرتی ہے

جسے فصلِ بہاری لوگ کہتے ہیں زمانے میں
چمن کے پتہ پتہ کو وہ لالہ زار کرتی ہے

زمانے سے نرالی دی طبیعت ہمکو خالق نے
کہ یہ جو آرزو کرتی ہے وہ دشوار کرتی ہے

اسے مخوظار کھنا بزم میں دشوار ہوتا ہے
نگاہِ یار دل پر کس بلا کا وار کرتی ہے

طبیعت پوچھتا ہے کیا مریضِ غم کی چارہ گر
عیاں خود اسکی حالت صورتِ بیمار کرتی ہے

تری رحمت کا اے مولا تری رحمت کا ای مولا
یہ دل اقرار کرتا ہے زباں اقرار کرتی ہے

نہیں بھرتا ہے اسکا زخم۔ اُسکا زخم بھرتا ہے
زباں جو کام کرتی ہے کہاں تلوار کرتی ہے

زمانہ جب طمانچہ مارتا ہے ہوش آتا ہے
کہ غفلت خود ہی ہر انسان کو ہشیار کرتی ہے

بھلا قرباںؔ نہ ہم کیوں محرمِ اسرار ہو جائیں
وہ قدرت جب ہمیں خود واقفِ اسرار کرتی ہے

چارہ گر۔ نے بھی کہا زیست کے ساماں نہ رہے
شکر ہے آج کہ ہم لائقِ درماں نہ رہے

طرزِ غیروں سے روا تم نے وہی رکھا ہے
سر پہ عشاق کے کچھ آپکے احساں نہ رہے

بعد مرنے کے ملا ہم کو لحد میں بھی کفن
رہ گئی شرم کہ پردیس میں عریاں نہ رہے

جب بہار آئی ہوا۔ رنج و مصائب کو فروغ
غم کے سامان ہوئے عیش کے ساماں نہ رہے

کیا کروں غم کے سبب آنکھ سے آنسو نکلے
میرے قابو میں مرے دیدۂ گریاں نہ رہے

دشتِ وحشت سے مرا جسم بچیگا کیونکر
جب یہ محفوظ مرے جیب و گریباں نہ رہے

ہو نہ پروانوں کی گرمی جو ترے دلمیں شریک
سوز تجھ میں یہ کبھی شمعِ شبستاں نہ رہے

پھول گر اس میں شگفتہ رہیں یاس و غم کے
باغ دل باغ جگر پھر کبھی ویراں نہ رہے

آنکھ کھلتے ہی غم مرگ ہوا اے قرباں
کونسا ایسا ہوا دن کہ پریشاں نہ رہے

ترچھی بھویں کئے ہوئے خنجر لئے ہوئے
نکلے ہیں گھر سے فتنۂ محشر لئے ہوئے

بہکا ہوا ہوں دیکھ کے ابر بہار کو
بیٹھا ہوا ہوں ہاتھ میں ساغر لئے ہوئے

شکر خدا لحد پہ چڑھانے کے واسطے
آئے ہیں آج پھولوں کی چادر لئے ہوئے

ہستی کے اور عدم کے تماشہ سے سیر ہوں
آنکھیں ہیں میری سیکڑوں منظر لئے ہوئے

ہو خیر۔ نامہ بر مرا۔ خط کے جواب میں
آیا ہے آج قتل کا محضر لئے ہوئے

چکر رہا فریب طلب سے مجھے نصیب
در در پھرا ہے مجھ کو مقدر لئے ہوئے

گردن کو ایک وار میں اُس نے اڑا دیا
تلوار تھی کمال کے جوہر لئے ہوئے

عصیاں کا اپنے ساتھ بھی طومار ہے بہت
قرباں ہم بھی جائیں گے دفتر لئے ہوئے

مدت ہوئی ہے جام محبت پیئے ہوئے
لیکن خمار اس کا ہے ابتک لئے ہوئے

میں حشر میں ہوا جو گناہوں سے منحرف
اعمال آئے سامنے میرے کئے ہوئے

آتی ہے اُن کے منہ سے محبت کی بو مدام
جنکے ازل سے داغ ہیں دلپر دیئے ہوئے

ممکن نہیں کہ ہم کو قیامت مٹا سکے
ہم تیری ٹھوکروں کے ہیں زندہ کئے ہوئے

یہ اور بات ہے نہ دیا اُسنے کچھ جواب
گردن نے سب سُنے مرے نالے کئے ہوئے

آئے تھے دلمیں لیکے امیدیں ہزار ہا
جاتے ہیں دلمیں سیکڑوں ارماں لئے ہوئے

میں نے کیا تھا خط میں جو اظہار عشق کا
اُس پر عدو کے سیکڑوں ہی حاشیے ہوئے

ساقی پلا دے جام خصوصی ہمیں بھی آج
مدت ہوئی ہے ہاتھ سے تیرے پیئے ہوئے

قرباںؔ کھل کھلا کے ہنسی برق کس قدر
دیکھا جو عندلیب کو تنکے لئے ہوئے

بھلا پھر کس طرح مرہون یہ قلب وجگر ہوتے
جو آئے بھی شب وعدہ تو وہ آئے سحر ہوتے
اٹھا کر وہ کفن گر دیکھ لیتے چشم ولب میرے
تو خنداں روتے روتے لاش پر سب نوحہ گر ہوتے
مرے لاشہ کو حاجت پھر نہ رہتی غسل کی ہرگز
شریک آکر عزا میں تم اگر با چشم تر ہوتے
مسیحا کی خوشامد کیوں میں کرتا کیوں خجل ہوتا
مرے دردِ محبت کے اگر وہ چارہ گر ہوتے
مریضِ ہجر کو نیند آگئی اور رک گئے آنسو
کسی جانب سے کچھ آواز آئی تھی سحر ہوتے
اگر ناکام یہ رہتی وہ اپنا کام کر جاتے
جو آہیں بے اثر ہوتیں تو نالے با اثر ہوتے
میں سچ کہتا ہوں تم پر ایک دن قربان کر دیتا
اگر سو دل مجھے ملتے۔ جو حاصل سو جگر ہوتے
یقیں ہے وہ کبھی کے کھو چکے ہوتے محبت میں
جناب خضر گر راہِ وفا کے راہبر ہوتے
ہنسا کرتے تھے جو میری حیاتِ عشق پر اکثر
مزہ جب تھا کہ میت پر وہ آکر نوحہ گر ہوتے

بغیر مرضیِ حق ہو نہ سکتی تھی شفا حاصل
مسیحا بھی جو لے قرباں اپنے چارہ گر ہوتے

میری اسکی ٹھنی ہے پھر تمہیں اس کا گلا کیا ہے
تمہارا واسطہ کیا ہے عدو سے میرا جھگڑا ہے
یوں ہی دل ہے میرا قربان اُن کے شعلۂ رُخ پر
یہ جیسے انجمن میں شمع پر پروانہ جلتا ہے
خدا دیتا ہی جاتا ہے، بشر لیتا ہی جاتا ہے
یہ کیسا لینے والا ہے وہ کیسا دینے والا ہے
بہت اچھا کیا تم نے بجھایا شمعِ تربت کو
ہمارا دل بھی اب مثلِ چراغِ گور جلتا ہے
ہیولا ہے ہیولا ہے۔ یہ لیلےٰ کا نہیں محمل
بہت نادان ہے مجنوں جو وہ لیلےٰ سمجھتا ہے
نہ آیا چین جیتے جی، نہ آیا چین مرکر بھی
ہمارا دل لحد میں بھی تیری خاطر تڑپتا ہے
ترے بندوں سے کیا لونگا ترے محتاج ہیں وہ سب
مجھے مولا فقط تیرا ہی اک حاصل سہارا ہے
یہ سب تھے چوچلے جب تک رہے زندہ زمانے میں
نہ باقی آرزو کوئی، نہ اب باقی تمنا ہے
یقیں یوسف سے بڑھ کر کیوں نہ ہو تیری تجلی پر
سُنا تھا اُن کو کانوں سے تجھے آنکھوں نے دیکھا ہے
مٹا کر ٹھوکروں سے زندہ کر کے سب سے کہتے ہیں
وہ اندازِ اجل تھا تو یہ اعجازِ مسیحا ہے

کوئی دنیا کا غم آکر ستاتا اب نہیں تجھ کو
تو کنج عافیت میں جب سے اے قرباںؔ بیٹھا ہے

تکلیف جس قدر ہے سب اپنی نظر میں ہے — سینہ میں ہے خلش تو تپش بھی جگر میں ہے
نقشہ تمام دہر کا میری نظر میں ہے — کتنا کمال دیکھئے نورِ بصر میں ہے
اس انقلابِ دہر نے سب کچھ لیا ہے چھین — اب بُو ہے گل میں اور نہ لذّتِ ثمر میں ہے
یہ صبح وصل بول کے کرتا ہے دل کا خون — خنجر کا کاٹ نعرۂ مرغِ سحر میں ہے
جتنی ہے بلبلے کو خدا نے حیات دی — اتنا ہی بس قیام تو عمرِ بشر میں ہے
میں نے لیا تھا نام خدا کا دمِ سحر — پھیلی اُسی کی بو یہ نسیمِ سحر میں ہے
ہوتا ہے اُن کا آج ہدف کون دیکھئے — مژگاں کا تیر۔ تیر کمانِ نظر میں ہے
یہ سوز، یہ تپش، یہ حرارت، یہ التہاب — خورشید میں کہاں ہے جو حدت قمر میں ہے

ہے خوف بحرِ غم میں کہیں ڈوب ہی نہ جائے
قربان تیری عمر کی کشتی بھنور میں ہے

ہمیں وہ کیسا بنا رہا ہے ہمیں وہ کیسا ستا رہا ہے — ہمارا دل جور سے مٹا کر عدو کی ہمت بڑھا رہا ہے
ہے بزمِ ساقی میں دور مے کا جو میرے دل کو بڑھا رہا ہے — میں جام لے لیکے پی رہا ہوں وہ جام بھر بھر پلا رہا ہے
دکھا کے ہم کو وہ اپنا جلوہ کچھ اور بیخود بنا رہا ہے — اڑھا نہ ہم کو نسیم گلشن کہ خواب آنکھوں میں آ رہا ہے
فلک کے نیچے نیا فلک وہ خرام نو سے بنا رہا ہے — وہ آکے تربت پہ آج میری غبار دل کا اُڑا رہا ہے
عدو کا قصہ وہ کہہ رہا تھا۔ ہمارا قصہ لگا سنانے — ہمیں سے باتیں بنا رہا ہے ہمیں سے باتیں چھپا رہا ہے
وہ اپنا تیور، وہ اپنا پہلو، وہ اپنا جلوہ وہ اپنا چہرہ — بنا رہا ہے بگاڑ رہا ہے۔ دکھا رہا ہے چھپا رہا ہے
یہ ہی تو ہیں دلربا ادائیں یہ ہی تو ہیں جانفزا ادائیں — رولا رولا کر ہنسا رہا ہے ہنسا ہنسا کر رولا رہا ہے
کہیں ہے تسکین فزا ٹھہر کر، کہیں قیامت ہے اسکی ٹھوکر — کہیں وہ فتنے دبا رہا ہے کہیں وہ فتنے اُٹھا رہا ہے

وہ جان وایمان کھونے والا، وہ غم سے راتوں کو رونے والا
وہ تجھ پہ قربان ہونے والا، جہان سے آج جا رہا ہے

سیکھا ہے گریہ ابر نے چشم پر آب سے — لیتی ہے درس۔ برق مرے اضطراب سے
چہرہ نکالتے نہیں تم جو نقاب سے — پھر لوگے داد کیا نگہہ انتخاب سے
کوثر کے جام کا جو دلا دے مجھے یقین — توبہ کروں میں آج ہی زاہد شراب سے
عرض وصال پر جو کہوگے سنوں گا میں — لیکن نہ ٹوٹ جائے میرا دل جواب سے
درخواست اس سے جلوہ نمائی کی کیا کروں — جس نے ڈرا دیا ہو نگاہِ عتاب سے

جن کو حساب اپنے گناہوں کا یاد ہو
ناصح اُسے ڈرائیے روز حساب سے
آنکھیں بھر آئی تھیں تیرے عارض کی یاد میں
کوثر ٹپک پڑا مری چشم پر آب سے
کھولی جو آنکھ شکل نظر غم کی آگئی!
پیری نصیب ہو گئی پہلے شباب سے

قربان سر پہ سایہ رہے والدین کا
سب کو خدا بچائے برے انقلاب سے

دوا کا جام بھی ثابت قضا کا جام ہوتا ہے
ترے بیمار الفت کو کہاں آرام ہوتا ہے
کسی صورت وہ قابو میں نہ آئے ہیں نہ آئینگے
محبت کر کے اے دل مفت کیوں بدنام ہوتا ہے
قیامت کوچۂ جاناں میں واعظ روز آتی ہے
وہاں ہنگامہ ایسا روز صبح و شام ہوتا ہے
چلے آؤ مسیحائی کو پیغام شفا لے کے
ہمارا۔ کام بنتا ہے تمہارا نام ہوتا ہے
ہماری فاقہ مستی بار مے کا کیا اُٹھائیگی
چلے جاتے ہیں ہم پینے جو اذن عام ہوتا ہے
قضا کی ایک ہچکی نزع میں لیکر جو جاتا ہے
کسی بیدرد کا وہ آخری پیغام ہوتا ہے
صدا۔ اک شعر سنکر اکثر آجاتی ہے کانوں میں
مگر دعویٰ نہیں اس کا ہمیں الہام ہوتا ہے

مزے سے اب تو اے قرباں دنیا میں گذرتی ہے
مگر یہ دیکھنا ہے کس طرح انجام ہوتا ہے

بلائیں لوں جو ابرو کی تری شمشیر ہنستی ہے
سمجھ کر اپنے قبضہ کا مجھے تخجیر ہنستی ہے
اُڑا دیتا ہے میرا مضحکہ بے جان ایک پیکر
تصور میں جو رونا ہوں تیری تصویر ہنستی ہے
نہ جانے لاگ ہے تدبیر کو تقدیر سے کیسی
کہ جب تدبیر کرتا ہوں میری تقدیر ہنستی ہے
خدا پر چھوڑ دو چارہ گرو للہ اب مجھکو
کہ تم تدبیر کرتے ہو میری تقدیر ہنستی ہے
تیری محفل میں گویا اک تماشہ بن کے آتا ہے
تیرے وحشی کے ہنسنے پر ہر ایک تصویر ہنستی ہے
نصیبہ اپنا اپنا اے عدو کیا اختیار اس پر
میری تقدیر روتی ہے تیری تقدیر ہنستی ہے
جو میرے پاؤں میں تقدیر نے رکھی ہے اک گردش
وہ تیرے چکروں پر آسمان پیر ہنستی ہے

قلم میں کتنی شوخی ہے مضامیں کیا شگفتہ ہیں
جو تو قرباں لکھتا ہے تیری تحریر ہنستی ہے

طبیعت لڑ ہی جاتی ہے طبیعت آ ہی جاتی ہے
پسند اکثر کسی کی اچھی صورت آ ہی جاتی ہے
تجسس ہم جو کرتے ہیں نہیں وہ رائیگاں جاتا
نظر کوئی نہ کوئی اچھی صورت آ ہی جاتی ہے

وہ جب تلوار سے سر کو کسی کے کاٹ دیتے ہیں
تو اُس کمبخت کی گویا قیامت آ ہی جاتی ہے

چھپائے لاکھ گو انساں نہیں چھپتی نہیں چھپتی
اک آنسو بن کے آنکھوں میں محبت آ ہی جاتی ہے

گناہوں کا تصور دل کی آنکھیں کھول دیتا ہے
کہ ہو بیباک کتنا ہی ندامت آ ہی جاتی ہے

وہ میرا حال بیتابی جو آکر دیکھ لیتے ہیں
تو آنکھوں میں کبھی اُنکی مروت آ ہی جاتی ہے

حیا کتنی ہی ہو بچپن - کبھی شوخی دیکھاتا ہے
تقاضہ سن کا ہوتا ہے شرارت آ ہی جاتی ہے

رہیں محتاط کتنے ہی مگر ہم نے یہ دیکھا ہے
بری صحبت کی کچھ اچھوں پہ رنگت آ ہی جاتی ہے

نظر قرباں اتنے دیکھتی ہے کیف کے جلوے
کہ بتخانہ میں مجھ کو یاد جنت آ ہی جاتی ہے

اے مسیحا مشرب بیمار ایسا چاہیئے
بے دوا - اچھا جو ہو آزار ایسا چاہیئے

دیکھ کر جلووں کو جو کھو دے نہ اپنے ہوش کو
اُس کو موسیٰ، طالبِ دیدار ایسا چاہیئے

وہ ہمیں دیکھیں نہ دیکھیں ہم اُنہیں دیکھیں ضرور
انجمن میں روزنِ دیوار ایسا چاہیئے

جس جگہ ارمان وحسرت کا نہ ہو کانٹا کوئی
وہ یہ کہتے ہیں ہمیں گلزار ایسا چاہیئے

یا الٰہی اُن کو پہلو میں میرے آجائے نیند
مجھکو ملنا طالع بیدار ایسا چاہیئے

عمر بھر تازہ رہے بھرنا نہ ہو اس کو نصیب
زخم دینا مجھکو اے تلوار ایسا چاہیئے

باغ والوں کو قفس کی سختیاں معلوم ہوں
ایک نغمہ بلبل بیمار ایسا چاہیئے

کہدیا قرباں اُن سے کھولکر بند نقاب
جیسا تو ہے طالب دیدار ایسا چاہیئے

دل پہ اک جور ہمیشہ تیرا جلاد رہے
لطف اس میں ہے کہ دل مائل فریاد رہے

کاٹ دے تو جو زباں تیغ سے میری جلاد
پھر نہ شکوہ ہی رہے اور نہ فریاد رہے

آگئی فصل خزاں موت کا لیکر پیغام
گلشن دہر میں کچھ دن بھی نہ آباد رہے

کنج تنہائی میں کی عمر بسر اپنی تمام
فکر دنیا سے ہمیشہ یوں ہی آزاد رہے

کوئی دنیا میں رہے یا نہ رہے اے ظالم
تو رہے اور تیرا حسن خداداد رہے

سامنے تیرے جھکائے ہوئے سر کو میں رہوں
ہاتھ میں تیرے تلا خنجر فولاد رہے

اسی رستے سے تو ہم آئے تھے دنیا میں کبھی
ہے تعجب نہ اگر راہ عدم یاد رہے

کسطرح آئے مزہ زیست کا دنیا میں اگر
روز کا رنج رہے روز کی افتاد رہے

میں وہ غم دوست ہوں قرباں دعا کرتا ہوں
مرے پہلو میں تڑپتا دلِ ناشاد رہے

خوش ہم کو رکھو یا کہ مٹا ڈال ستا کے
بندے نہ تیرے ہونگے کہ بندے ہیں خدا کے

بخشے اُنہیں خالق نے مراتب شہدا کے
کشتے ہوئے دنیا میں جو شمشیر جفا کے

بیمار محبت جنہیں کہتے ہیں مسیحا!
طالب وہ زمانہ میں نہیں ہوتے دوا کے

ہم دل کو تجلی سے کریں آپ کی روشن
رخسار دکھا دو جو ہمیں پردہ اُٹھا کے

کیا کرتے ہو لے چارہ گرو ہوش میں آؤ
ظاہر میرے چہرے سے ہیں آثار قضا کے

شوخی کبھی بے پردہ اُنہیں کر نہیں سکتی
پردے میں چھپے رہتے ہیں وہ شرم و حیا کے

ناخن سے میرے کھل نہ سکی اس کی گرہ بھی
ممنون ہیں وہ آج بہت بندِ قبا کے

افسوس محبت ہے یہ احباب کی کیسی
آتے نہیں واپس وہ کبھی قبر سے جا کے

ہم تو یہ ہی سمجھے کہ اوٹھایا ہے بہت دکھ
قرباں مزہ خاک ملا دل کو غم لگا کے

بے درد بے وفا ہیں یہ آن بان والے
رُخ کہتے ہیں مال پھیکا اونچی دوکان والے

کروٹ جو لے زمانہ رہتا نہیں ہے کچھ بھی
برباد ہو چکے ہیں نام و نشان والے

کچھ بول میٹھے میٹھے ہم کو کبھی سنا دے
یوں تلخ ہو نہ ہم سے میٹھی زبان والے

حاضر ہے دل ہمارا۔ اس میں رہو خوشی سے
تم کیوں پھرو بھٹکتے ہو کر مکان والے

تیرے حسین بندے مجھ کو ستا رہے ہیں
کیا دیکھتا نہیں ہے اے آسمان والے

ان سب بتوں کی جھوٹی دنیا میں ہے حکومت
ہنس ہنس کے کہہ رہے ہیں یہ آسمان والے

میں نے عدو سے ملکر مشہور کر دیا ہے
جھوٹی زبان والے، سچی زبان والے

تیرا یہ تیر ہرگز دل کو چھید سکتا!
قوت کمان کی ہے بانکی کمان والے

گو زحمتیں اُٹھائیں ابرو پہ بل نہ آیا
قرباں تم غضب کے ہو آن بان والے

اِدھر دیکھا اُدھر دیکھا۔ ادھر تو ہے اُدھر تو ہے
کہ ڈالی ڈالی پتے پتے تک میں جلوہ گر تو ہے

مہِ نو کی طرح سے آج ہر سو جلوہ گر تو ہے
بنا دنیا میں گنجور، فلک رشکِ قمر تو ہے

کرے دنیا میں تجھ سے دوستی کیا اے بشر کوئی
ہوا جس روز سے پیدا کئے عزمِ سفر تو ہے

اندھیرا اور اُجالا ہے۔ تیری زلف اور عارض سے
تجھے ہم جانتے ہیں مالک شام و سحر تو ہے
نہ تو کعبہ میں جانوں نہ تجھ کو بت خانہ میں پہچانوں
اُدھر ہی میرا قبلہ ہے میرے مولیٰ جدھر تو ہے
تو ثابت تلخ ہو مجھ کو کہ ثابت مجھ کو شیریں ہو
میری نخلِ تمنا کا بہرصورت ثمر تو ہے
حقیقت کے جو شیدا ہیں نہیں عشق مجاز انکو
بتوں سے کیا انہیں مطلب جنہیں مدنظر تو ہے
کہوں ہیں برق تجلو یا کہوں میں آگ انگارا
میرے پہلو میں اے دل آج مانندِ شرر تو ہے

خدا کا شکر کر قرباں بڑا یہ اس کا احسان ہے
سہارنپور میں اک شاعرِ عالی نظر تو ہے

اس سے اے دل جو تو وفا نہ کرے
ہے یقین وہ بھی پھر جفا نہ کرے
مجھ سے محبوب ہو جدا میرا
زندگی میں وہ دن خدا نہ کرے
طولِ الفت کو طے کریں کیونکر!
عمر ہی اپنی جب وفا نہ کرے
اس مسیحا کو کیا کرے کوئی
کہ جو بیمار کی دوا نہ کرے
درد سے جو بھری پڑی نکلے
کیسے منظور وہ دعا نہ کرے
اسکو ملتی نہیں بقا ہرگز
اپنی ہستی کو جو فنا نہ کرے
انکی باندی ہے اُن کی لونڈی ہے
شانہ گیسو میں کیوں صبا نہ کرے
وصل کی شب یہاں تیرا آنا
کہیں ظاہر یہ نقش پا نہ کرے
زندگی کے وہ فرض کیا جانے
فرض اُلفت کے جو ادا نہ کرے
اسکو دنیا میں کیا نظر آئے
چشم خفتہ جو اپنی وا نہ کرے
نگہہ ناز واہ کیا کہنا
وہ ہی ناوک ہے جو خطا نہ کرے
اے فلک پھر نہ ہم کریں شکوہ
دل کو دل سے جو تو جدا نہ کرے

دیکھ قمر باں خدا تجھے کیا دے
تو بتوں سے جو التجا نہ کرے

نوجوان ہوتے ہی آنکھیں مجھ کو دکھلانے لگے
بادۂ گلگوں کے ساغر آپ چھلکانے لگے
لحن داؤدی کے کچھ ہم کو مزے آنے لگے
مست ہو کر جب کسی دن وہ کہیں گانے لگے
آب و دانہ بند اپنا جب قفس میں ہو گیا
خونِ دل پینے لگے لختِ جگر کھانے لگے
یاد کر کے صحبتِ اغیار کی بیباکیاں
میرے پہلو میں وہ شامِ وصل شرمانے لگے

بلبل و گل جب ہوئے صحن چمن میں ہم کنار — ہو گئے سرخوش شگوفے غنچے اترانے لگے
اے نمکدان تبسم جلد لے ان کی خبر — دیکھ اب زخم جگر پھر میرے بھر آنے لگے
آگئی پھر عید۔ پھر صہبائے نو ڈھلنے لگی — پھر گلے شیشوں کے میخانہ میں پیمانے لگے
یاالٰہی جذب دل میں ہو کچھ ایسا انقلاب — میری الفت کا مزہ اُس شوخ کو آنے لگے
اللہ اللہ باغ میں دورِ خزاں کا یہ اثر — بے کھلے غنچے چمن میں آج مرجھانے لگے
ربط دیکھا ہم سے جب اُن کا بہت بڑھتا ہوا — سو طرح دشمن ہمارے اُنکو بہکانے لگے

وصل کی شب دیکھ کر بڑھتا ہوا قربان کا شوق
پہلے تڑپانے لگے اور پھر وہ گھبرانے لگے

جلایا مار کر مارا جلا کے — دیئے صدمے کسی نے انتہا کے
رقابت کیوں نہ ہو ہم کو بھی اس سے — ہوئے پابند وہ رنگ حنا کے
یہی کرتی ہے بوئے زلف رسوا — یہ سب فتنے ہیں اس باد صبا کے
فلک پر بادلوں کے جھگٹے ہیں — کہ رستے بند ہیں اپنی دعا کے
غضب کی شوخیاں بیباکیاں ہیں — میں صدقہ جاؤں انداز جفا کے
نکل آئے تھے گورستاں کی جانب — پھرے ہیں آج وہ مردے جلا کے
وہ بندے ہو نہیں سکتے بتوں کے — جو متوالے ہیں دنیا میں خدا کے
شہید ناز سب کہتے ہیں اُن کو — جو کشتے ہیں تیرے تیرِ جفا کے
کہاں تک انتظار اُن کا کہاں تک — ہیں اب ہم منتظر اپنی قضا کے
زمانے نے یہ کیسا رنگ بدلا — نشاں تک مٹ گئے اہل وفا کے

خدا محفوظ رکھے ان سے مجھکو
یہ بت قربان ہوتے ہیں بلا کے

کیا سیر گل کروں کہ ہیں دو دن بہار کے — بلبل یہ کہہ رہی ہے چمن میں پکار کے
بیٹھے ہیں گل بھی حسن کو اپنے نکھار کے — ساماں ہیں کیسے کیسے عروس بہار کے
عاشق جو تم ہوئے ہو کسی طرحدار کے — دھوکے میں آئیے ہستی ناپائیدار کے
ہیں خضر راہ اہل وفا اس جہان میں — مٹتے ہوئے نشان ہمارے مزار کے
دل چھیننے کے واسطے پیدا کئے حسین — ہتکنڈے ہیں یہ سب چمن روزگار کے

پل مارتے گذرتے ہیں لمحہ وصال کے
دشواریوں سے کٹتے ہیں دن انتظار کے
کرتا ہے ضبط اُن کی جفا، جور آسمان
اللہ رے حوصلے دل بے اختیار کے
سو طرح چھین لیتے ہیں عاشق کا اپنے دل
جوبن نکھار کے کبھی سینہ ابھار کے
کعبہ میں مل گئی ہے جگہ ہم کو ہو یقین
قرباں بنے مزار جو کوچے میں یار کے

گھر گھر جو یہ ضیا ہے جو گھر گھر یہ نور ہے
ادنیٰ سا حسن یار کا حسن ظہور ہے
دل کھول۔ آنکھ کھول نہ ہو حاسدِ کلیم
پہلو میں تو بھی اپنے لئے کوہ طور ہے
نیکی بدی کی اُس نے بتا دی ہے سب کو راہ
مانیں نہ اُس کا حکم تو کس کا قصور ہے
اے دل بھنور میں پھنس کے نکلنا نہیں ہے سہل
دریائے بے کنار سے مشکل عبور ہے
اُس نے لگائیں ٹھوکریں قبروں میں بے دریغ
مردے یہ سمجھے آج ہی یوم نشور ہے
کیا پوچھتا ہے عشق کی روداد بار بار
کہہ تو دیا کہ تجھ سے محبت ضرور ہے
مدت ہوئی کہ پی تھی کبھی اُن کے ہاتھ سے
باقی ہماری آنکھ میں اب تک سرور ہے
اے گل نہ خون سر پہ تو بلبل کا اپنے لے
کیوں حسن چند روزہ پہ اتنا غرور ہے
اُتنا ہی دل سے اپنے سمجھ اسکو تو قریں
ظاہر میں جتنا تجھ سے کوئی دور دور ہے
ہوتے نہیں ہیں مے سے وہ آلودہ دہر میں
قسمت میں جن کی جام شراب طہور ہے
زاہد اگر نہیں ہے تجھے حسن سے غرض
ہر وقت کیوں زباں پہ تیری ذکر حور ہے
قرباں کا حال پوچھ نہ للہ ہم نشیں
شیشہ سے غم کے شیشۂ دل چور چور ہے

بے آئی موت اپنے نہ کشتوں کو ماریئے
جوبن کو اس طرح نہ خدارا نکھاریئے
مرنے کے بعد آئے ہیں کیوں آپ قبر پر
اب کیا غرض ہے آپ کو ہم سے سدھاریئے
عاشق ہوں آپکا مجھے اس کا ہے اعتراف
اب مجھکو جینے دیجئے یا آپ ماریئے
افشا کریگی میری پریشانیوں کا راز
للہ اپنی زلف پریشاں سنواریئے
ایمان اُسپہ لایئے بے غور و فکر کے
کچھ سوچیئے نہ دل میں کچھ اپنے بچاریئے
دنیا میں جس طرح تھی گذرنی گذر گئی!
باقی جو رہ گئی ہے اُسے بھی گذاریئے
قرباں حرام موت ہے مرنا بڑا گناہ

جس طرح بھی ہو عمر دو روزہ گذاریئے

مجھے بھی محرم نور وظہور کر دیجئے
قسم ہے آپ کو اتنا ضرور کر دیجئے
نصیب آپ کو صورت کے ساتھ سیرت ہو
جو آپ ہیں دل بے صبر سے خفا میرے
جناب پیر مغاں میکش قدیم ہوں میں
اگر ہے آپ کو کشتوں کا دیکھنا منظور
اونھیں ہے رشک وہ جنت کو اور کو سینگے

دکھا کے جلوہ سحر سے دل کو طور کر دیجئے
وصال کا میرے ارمان دور کر دیجئے
کبھی جو دور ہے دل سے غرور کر دیجئے
تو کچھ علاج دل ناصبور ... کر دیجئے
مجھے بھی آج شراب سے مسرور کر دیجئے
بپا خرام سے شور نشور کر دیجئے
وہاں نہ بھولئے بھی ذکر حور کر دیجئے

خدا کا خوف اگر دل میں کچھ بھی ہے قمرباں
بتوں کی دل سے محبت کو دور کر دیجئے

بتوں میں مہر والفت وہ نہیں ہے
جو ظاہر کی تھی تم نے اول اول
پئے ہیں جام ہم نے بے خودی کے
جو تھی۔ دور محبت میں ہمارے
کیا کرتا تھا جس کا ذکر واعظ
وہ ہی ہے دل۔ نہیں وہ سوز باقی
بگاڑی ہے عدو نے تیری عادت
قیامت وہ ہے جو قدمیں ہے اُن کے

جو پہلے تھی محبت وہ نہیں ہے
تمہیں اب مجھ سے الفت وہ نہیں ہے
ہماری آج حالت وہ نہیں ہے
تری محفل کی وہ رنگت نہیں ہے
یہ جنت ہے! یہ جنت وہ نہیں ہے
وہ ہی ہوں میں حرارت وہ نہیں ہے
کہ جو پہلے تھی سیرت وہ نہیں ہے
جو اوٹھیگی قیامت وہ نہیں ہے

لحد وہ ہے جہاں قمرباں ہے دل دفن
جسے سمجھے ہو تربت وہ نہیں ہے

زنگ خودی کو شیشۂ دل سے اتار دے
وہ پھول ہم کو مرکے ہی باد بہار دے
دل کو سکون اے میرے پروردگار دے
مجھ کو خدا قیام جو فصل بہار دے
اپنا جو ساتھ یہ چمن روزگار دے

ہاتھوں سے ساقی اپنے مئے خوشگوار دے
کشتہ سمجھ کے دیدہ کا نذر مزار دے
وہ دن تو زندگی کے خوشی میں گذار دے
کیوں روز روز جان۔ پھر اپنی ہزار دے
آنکھوں کو کیوں فریب عروس بہار دے

عصیاں سے اپنے ہیں مجھے بے حد ندامتیں
کوئی لحد سے اور بھی نیچے اُتار دے

ٹھہریں کہیں تو وہ ہو عدم یا وجود ہو
جانے قیام کوئی جو لیل ونہار دے

بکھری ہوئی ہیں آج وہ مرگ رقیب پر
زلفوں کو اُن کی کوئی غدار اسنوار دے

اس میں کسی کا سوز محبت ہے جلوہ گر
کس طرح بو نہ میرا دلِ داغدار دے

یارب جوان کے دل پہ ہے دشوار اختیار
**قرباں** کو اپنے دل پہ ہی کچھ اختیار دے

تیری اُلفت سے اگر دل میرا معمور رہے
پھر زباں پر نہ میری تذکرۂ حور رہے

روز بہتا جو میرے دل کا یہ ناسور رہے
کیوں نہ پھر تازہ سدا۔ زخم کا انگور رہے

ضبط کر۔ راز نہ کہہ۔ واقف اسرار سہی
کیوں ترے لب کو مذاق لبِ منصور رہے

منقلب وقت نے ہر وقت طمانچے مارے
ایک دم ہم تو زمانہ میں نہ مسرور رہے

غیر کے دوش پہ بکھری نہ ہوں اُن کی زلفیں
ہم اِسی غم میں پریشاں شب دیجور رہے

حشر کا روز گیا اُن کو خبر تک نہ . . . ہوئی
ساری دنیا سے نرالے ترے مخمور رہے

کہیں ہو جائے نہ یہ تیرے تغافل کا شکار
عیسیٔ وقت خیالِ دلِ رنجور رہے

عرش سے بھی ہے پرے بام تقرّب اُن کا
پاس میں جتنا ہوا۔ اُتنے ہی وہ دور رہے

میرے معشو کی گر دیکھ لے صورت لے شیخ
طاق نسیاں میں دھرا تذکرۂ حور رہے

غیر کے کہنے سے کرتے ہو جو تم مجھ پہ ستم
میری خاطر سے عدو سے بھی یہ دستور رہے

آہی جائے گا کبھی رحم اُنھیں اے **قرباں**
شیوۂ عشق ووفا تیرا بدستور رہے

رہتی ہے چھیڑ چھاڑ عروسِ بہار سے
بلبل جو دیکھ لیتی ہے پھولوں کو پیار سے

میری دعا ہے آج یہ پروردگار سے
گلشن کبھی چھٹے نہ عروسِ بہار سے

اے عندلیب تجھ کو جو پھولوں سے ربط ہے
اپنی بھی دل لگی ہے کسی گلعذار سے

دشمن بھی ہو تو آبرو اُس کی بنی رہے
بیدل نہ ہو جہاں میں الٰہی سوار سے

اک بار اور دے اُنہیں تکلیف بیکسی
وہ جا رہے ہیں لوٹ کے میرے مزار سے

اس کو بھی میری زیست کی صورت نہیں قیام
دل کیا لگاؤں ہستیٔ ناپائدار سے

جس سے خزاں کو لاگ ہو دشمن ہو باغباں
وہ پھول کیا چنے چمنِ روزگار سے

جل جائے بیکسی نہ کہیں سوزِ شمع سے ۔۔۔ رہتی ہے دُور دُور چراغ مزار سے
صیاد نے سنائیں جو بلبل کی داستاں ۔۔۔ رو لی خزاں لپٹ کے بہت نوک خار سے
کیوں اُن کی بزم میں نہ عدو سے ملا رہوں ۔۔۔ دل کے ہمیشہ پھول کھلے رہتے ہیں خار سے
قربان باغ دہر میں دونوں سے کام ہے
اچھا نہیں لگاؤ خزان و بہار سے

میرے دل کو کباب کیجے ۔۔۔ کیجے ۔ کیجے ۔ شتاب کیجے
تیر مژگاں کا ہے ہدف کون ۔۔۔ اب دل کو ہی انتخاب کیجے
پھر پھر گئی چشم مست ساقی ۔۔۔ پھر دل کا لہو شراب کیجے
آئی شوخی حیا کے بدلے ۔۔۔ اس کو نذرِ شباب کیجے
دل توڑئے توڑ کر پیالہ ۔۔۔ تو بہ مثلِ حباب کیجے
آنا ہے اُنھیں تو آئیں گے وہ ۔۔۔ بیکار پھر اضطراب کیجے
اچھا نہ نقاب اُٹھائیے آپ ۔۔۔ جلوہ زیرِ نقاب کیجے
کچھ منہ کا مزہ بدل جائے ۔۔۔ مے میں شامل گلاب کیجے
ہم دیکھ چکے ہیں حسن کافر ۔۔۔ اب ہم سے نہ یوں حجاب کیجے
اولٹی دینے لگیں گے تعبیر ۔۔۔ کیوں اُن سے بیان خواب کیجے
لب تشنۂ لطفِ خاص ہے وہ
قربان پہ کیوں عتاب کیجے

جہاں گل کبھی تھا کھلا ہوا ۔ وہاں اب حکومت خار ہے ۔۔۔ نہ چمن میں اب وہ رہی خزاں نہ چمن میں اب وہ بہار ہے
کیا کیسا چرخ نے یہ ستم کہ دیا فراق کا ہم کو غم ۔۔۔ وہ ہوا ہے جب سے جدا صنم ۔ تو نہ صبر ہے نہ قرار ہے
یہ ہیں میرے عجز کی رفعتیں یہ مرے نیاز کی شوخیاں ۔۔۔ بنا جا کے قبہ وہ چرخ کا اُٹھا گور سے جو غبار ہے
کبھی تم نے اس کی خبر نہ لی نہیں کوئی دل کی کلی کھلی ۔۔۔ میری جاں چلی میری جاں چلی میرا غم سے سینہ فگار ہے
یہیں دفن حسرتِ بے نشاں یہیں دفن عیش کا کارواں ۔۔۔ جسے لوگ کہتے ہیں دل یہاں ۔ میری حسرتوں کا مزار ہے
ہے اگر تو حسن کا رازداں ، تو یہ راز دل ہی میں رکھ نہاں ۔۔۔ کہ جو راز اُس کا کرے عیاں اُسے حکم تیشۂ دار ہے
نہ تو چین زیست ہی میں ملا ۔ نہ ہمیں اماں ہے پس فنا ۔۔۔ جو وہاں بھی ایک فشار تھا ۔ تو یہاں بھی ایک فشار ہے
وہ جہانِ الفت و حسن کا ۔ ہے نظر نواز بنا ہوا ۔۔۔ کوئی اس پہ جان سے ہے فدا کوئی اُس پہ دل سے نثار ہے

ملیں **قرباں** راہ میں وہ اگر تو ہم اپنا وار کریں اُدھر
کہ جو اُن کو شوقِ شکار ہے تو ہمیں بھی شوقِ شکار ہے

بلبل وہ بہار آج گئی تیرے چمن سے
جس طرح نکل جائے کوئی اپنے وطن سے

عبرت نے لیا ڈھانپ اُنہیں خاک سے اپنی
عاشق رہے محروم اگر گور و کفن سے

بل پڑتے تھے خط لکھنے میں کیا انکی جبیں پر
قاصد نظر آتے ہیں جو کاغذ میں شکن سے

ہر قطرۂ خونِ سرِ منصور ہے رقصاں
رُکتا ہے کہیں جوشِ جنوں دار و رسن سے

دل پہ نہیں کیوں تیرے اثر شعر کا میرے
پتھر بھی پگھل جاتے ہیں گرمیٔ سخن سے

پاؤں بہ شکم میں بھی - بر ہنہ نہ رہے ہم
غنچہ کی طرح لپٹے رہے تارِ کفن سے

خاموش پڑے رہتے ہیں یوں خلوتِ غم میں
ہم نے ہے کیا عشق کسی غنچہ دہن سے

**قرباں** ہیں سب سوز میں ڈوبے ہوئے مضموں
بو آتی ہے الفت کی ہمیں تیرے سخن سے

ہے غرض ہم کو بتوں سے اور نہ مطلب حور سے
تو فقط معمور کر دے دل کو اپنے نور سے

ہم کو آتا دیکھکر کیوں بند میخانہ کیا
آئے ہیں ہم سُن کے ساقی تیری شہرت دور سے

روز اُچھالی ہے دل کو گیسوئے جاناں کی یاد
کام اپنا روز پڑتا ہے شبِ دیجور سے

مست ہو کر کیفِ دل سے آج اُن کا تیرِ ناز
خوب چھیڑ پن کر رہا ہے زخم کے انگور سے

کس سے رونق ہے بتا میخانہ میں ساقی ترے
عشق کے مخمور سے یا حسن کے مخمور سے

ایک جلوہ ہم تمہاری بزم سے لے کر چلے
ایک کلیم اللہ لائے تھے تجلی طور سے

پھر میرے ذوق وفا میں دخل کیوں دیتے ہیں وہ
اہلِ عالم جب نہیں واقف میرے دستور سے

اُن سے پوچھو جن کی عشرت میں گذرتی ہے مدام
پوچھتے ہو عیش کے معنی عبث رنجور سے

دیکھنا موسیٰ نہ آئے جوشِ ہستی میں آنچ
آگ لینے تو چلے ہو آج کوہِ طور سے

عشق میں زاہد نہیں ہیں تجھ سے پیچھے ایک گام
مجکو الفت ہے صنم سے تجکو الفت حور سے

کیا کہیں وہ ہم سے پہلے فائزِ منزل ہوا
پوچھتے راز حقیقت ہم بھی کچھ منصور سے

کوہ کاوی اور جانِ ناتوانِ فرہاد کی
کام اتنا سخت لیتا ہے کوئی مزدور سے

کر لیا ہے دل کو اپنے ہم نے بھی **قرباں** سخت
ہم بھی واقف ہو چکے ہیں عشق کے دستور سے

جان ہی اپنی کیوں نہ دوں پھر بھی وہ بت جفا کرے — اُسپہ اثر نہ ہو ذرا لاکھ کوئی وفا کرے
شکر خدا ادا کرے اور نہ کچھ گلا کرے — بندہ وہ ہے لیا کرے جو کچھ اُسے ملا کرے
غیر کے لعن و طعن پر اپنی تو ہے دعا یہ ہی — جس نے برا کہا ہمیں اُس کا خدا بھلا کرے
پیچھے نہ ایک قدم ہٹوں مرضی پہ تیری میں چلوں — میں وہ ہی سن لیا کروں مجھ سے جو تو کہا کرے
خیر وہ بے وفا سہی۔ اتنی بھی بے وفائی کیا — جس کا وفا شعار ہو اُس سے وہ کیوں دغا کرے
وہ تو جفا خرام ہے ظلم تو اس کا عام ہے — چلنے سے اُسکو کام ہے حشر کہیں اُٹھا کرے
بندہ کا فرض ہے یہ ہی۔ چاہتا ہے جو برتری — بندہ کو غم ہو یا خوشی نام خدا لیا کرے
ذلتیں گو ہوں کیسی ہی۔ فرض ہے اُسکی بندگی — ہو غم و رنج یا خوشی فرض خدا ادا کرے

**قرباںؔ** میں اٹھ کے گھر سے اب بزم میں اُسکی جاؤں کیوں
اُٹھتا ہے دل میں درد اگر۔ تو مجھے کیا اٹھا کرے

عشق جب سے ہو گیا ہے اک بت بے پیر سے — کھیلتے رہتے ہیں شب بھر نالۂ شب گیر سے
گفتگو کرتے ہیں اس سے اپنی وحشت میں مدام — بولنا سیکھا ہے ہم نے آپ کی تصویر سے
ضعف کے باعث نکلتے مُنہ سے اپنے نالے ہیں — دشمنی کیونکر نکالیں اپنی چرخ پیر سے
آئیے ہو مقتل میں تو پوری کروں سب حسرتیں — تیغ سے خنجر سے برچھی سے سناں سے تیر سے
کھیلتا رہتا ہے گویا ساز سمجھا ہے اسے — تیرے وحشی کو محبت ہو گئی زنجیر سے
اُن کو بھی معلوم کچھ ہوتا۔ اگر ہوتا اثر — بے خبر ہیں آجتک وہ آہ کی تاثیر سے
پوچھتے ہیں کون ہے میرا۔ یہاں تقصیر وار — بات بھی کرتے نہیں محشر میں بے تقصیر سے
قاسم قسمت کے تابع ہے قلم اُس کا سدا — کس لئے لڑتا ہے انساں کاتب تقدیر سے

اہلیت رکھتے ہیں سب کاموں کی اے **قرباںؔ** ہم
ہو گئے لاچار لیکن کیا کریں تقدیر سے

عارضی یہ رنگ و بو پھولوں کے پیراہن میں ہے — یہ بہار تازہ تقریب خزاں گلشن میں ہے
کیوں تو حسرت بھر رہی ہے بعد میرے چارسو — آ کہ تیرے واسطے کافی جگہ مدفن میں ہے
مانتا کہنا تیرا میں کیا کروں مجبور ہوں — تیرے دل میں ہے جو زاہد وہ ہی میرے من میں ہے
جو ادائیں ہیں لب و گیسوئے جاناں کو نصیب — ہے نہ سنبل میں وہ خوبی اور نہ وہ سوسن میں ہے
اے عروس باغ عالم ڈھونڈتی ہے جسکو تو — وہ شہید رنگ و بو سویا ہوا مدفن میں ہے

اور دو ایک ہاتھ خنجر کے گلے پر پھیر دے
جان کچھ باقی ابھی قاتل رگ گردن میں ہے

ایک دن یہ آتش گلشن بنے گی دیکھنا
دہیمی دہیمی آگ جو سلگی ہوئی خرمن میں ہے

نغمۂ بلبل نہیں۔ نشو و نمائے گل نہیں
پہلی سی وہ باغباں رونق کہاں گلشن میں ہے

کیوں یہ اے قربان پھر پیچھے گریباں کے پڑیں
ناخنوں کے واسطے اک مشغلہ دامن میں ہے

وہ ہی رو بحر ہستی کی ہے جس رو میں جوانی ہے
جوانی جس کو کہتے ہیں وہ اک بہتا سا پانی ہے

عدم سے میں یہاں آیا۔ یہاں سے پھر عدم پہنچا
نرالا میرا۔ افسانہ نئی میری کہانی ہے

وہ میری خاک تربت کو عبث برباد کرتے ہیں
یہ ہی تو ایک باقی میری تربت میں نشانی ہے

میرا سوز دروں ہے سب جسے دوزخ سمجھتے ہیں
جسے خورشید کہتے ہیں میرا سوز نہانی ہے

نہ جب تک دیکھلیں زاہد یقیں ہم کو نہ آئیگا
ابھی تو قصۂ جنت فقط تیری زبانی ہے

عیادت کو جو آئے ساتھ میں اغیار کو لائے
تمہاری دشمنی سے بھی زیادہ مہربانی ہے

پکڑ کے لیگیا۔ صیاد تیرے سامنے بلبل
چمن میں باغباں کیسی یہ تیری باغبانی ہے

پھلے پھولیں گے داغ دل ہمارے اشک پیہم سے
ابھی کیا ہے ابھی تو ابتدائے گلستانی ہے

جہاں میں کس طرح آیا۔ جہاں سے جاؤنگا کیونکر
بتاؤنگا نہیں ہرگز یہ اک راز نہانی ہے

غزل سنکر تیری قربان خوش ہوتے ہیں دل والے
میسر تجکو دنیا میں نرالی خوش بیانی ہے

زباں سے جو شکر خدا ہو رہا ہے
وہ بت اس کو سنکر خفا ہو رہا ہے

شب وصل اُسے میں نے کیوں گدگدایا
وہ بے تاب ہوکر خفا ہو رہا ہے

یقیں جیتے جی اُن کو ہرگز نہ آیا
میرے بعد ذکر وفا ہو رہا ہے

میرا خون ملتے ہی وہ تیرے ہوتے
تیرا خون ناحق حنا ہو رہا ہے

نہیں باز آتے جفاؤں سے یہ بت
قیامت کا عالم بپا ہو رہا ہے

نہیں قدر ہم کو مگر اللہ اللہ
ہمیں حق سے کیا کیا عطا ہو رہا ہے

سنو گے نہ کیا اب بھی میری شکایت
عدو بھی میرا ہم نوا ہو رہا ہے

ذرا۔ باہر آکر تو سُن چھپنے والے
تیرا ذکر کیا جا بجا ہو رہا ہے

ابھی بات مُنہ سے بھی نکلی نہیں ہے

وہ قربان ناحق خفا ہو رہا ہے

مولا طلب فقط ہمیں تیری رضا کی ہے
ہم کو طلب بقا کی نہ حسرت فنا کی ہے

بندہ جو چاہے کام وہ ہوتا نہیں کبھی
ہوتا ہے وہ ہی صرف جو مرضی خدا کی ہے

آتے ہیں میرے گھر تو انہیں روکتا ہے کون
شوخی کی مجھ پہ ہے کہ عنایت حیا کی ہے

احسان تیرا لیں گے نہ بیمار غم مسیح
حاجت انہیں کب اپنے علاج و دوا کی ہے

اتنی نہ پھیلتی کبھی کھلتی نہ شام غم
جتنی خطا بھی ہے تری زلف دوتا کی ہے

سہ سہ کے جور ہم نے بنایا ہے پر جفا
کیونکر کہیں کہ اس میں خطا دلربا کی ہے

اہل وفا کے بعد وہ پچھتائیگا بہت
کرتا نہیں جو قدر کچھ اہل وفا کی ہے

میں خوگر وفا ہوں تو کیوں چھوڑ دوں وفا
تم کیوں وفا کرو تمہیں عادت جفا کی ہے

دیکھا جو نزع میں مجھے یہ کہہ کے اوٹھ گئے
کیا کیجئے کہ ایسی ہی مرضی خدا کی ہے

قربان حال ٹھیک نہیں یوں تو اب تیرا
قدرت سے ہی اُمید ہمیں کچھ شفا کی ہے

حسرت وہ کبھی دل کی مٹانے نہیں دیتے
سینہ مجھے سینے سے لگانے نہیں دیتے

وہ بیٹھتے ہیں سر پہ ہی گھر ہجر کی شب کو
گھر غیر کے اُسکو کبھی جانے نہیں دیتے

بچتا ہے بہت شیخ مگر رند غضب ہیں
بے اُس کو پلائے اُسے جانے نہیں دیتے

کہتے ہیں میری آبرو جاتی ہے انہیں سے
آنکھوں سے وہ آنسو بھی بہانے نہیں دیتے

خلوت میں غم عشق کی کیا کام دوئی کا
اس واسطے ہم شمع جلانے نہیں دیتے

ہے ایک یہ ہی دل کے بہلنے کا وسیلہ
ہم دل سے تیری یاد کو جانے نہیں دیتے

دیتے نہیں تربت کو جگہ اپنی گلی میں
مٹی بھی ٹھکانے وہ لگانے نہیں دیتے

اللہ۔ وہ کہنا تیرا۔ صبح شب وعدہ
ہم جائیں گے اب کیوں ہمیں جانے نہیں دیتے

غیروں کی تو روداد کو سنتے ہیں بصد شوق
قربان کا قصہ وہ سنانے نہیں دیتے

تجھ پہ مرتا نہیں تو پھر کیا ہے
تیرا شیدا نہیں تو پھر کیا ہے

وعدہ پورا کبھی نہیں کرتا
یار جھوٹا نہیں تو پھر کیا ہے

جان دیکے بھی تو نہیں ملتا
سودا مہنگا نہیں تو پھر کیا ہے

دل کے اندر رہے روشنی میرے
تیرا جلوہ نہیں تو پھر کیا ہے

تیرا وحشی نہیں تو پھر کیا ہوں
تیرا سودا نہیں تو پھر کیا ہے

در بدر پھر رہا ہے وحشیٔ عشق
اب یہ رسوا نہیں تو پھر کیا ہے

لاکھ منکر سہی مگر انساں
تیرا بندہ نہیں تو پھر کیا ہے

دل کا انگور دیکھ کر بولے
زخم اچھا نہیں تو پھر کیا ہے

ساری دنیا میں آج اے **قربان**
تیرا چرچا نہیں تو پھر کیا ہے

پاس جو کچھ ہے ہمارے وہ ہے دلبر کیلئے
دل ہے ناوک کیلئے ہے جان خنجر کیلئے

ہم نے گن گن کے تیرے جور و ستم یاد کئے
خوب ساماں کئے داورِ محشر کیلئے

خیر اگر میں نہ رہا عشق میں باقی نہ سہی
میری تربت تو رہی آپ کی ٹھوکر کیلئے

منزلِ عشق کا واقف نہ ملا کوئی ہمیں
ہم پریشاں ہی رہے عشق کے رہبر کیلئے

یہ تجسس یہ نظر- اور یہ حیرت کوشی
آنکھ موزوں تھی میری طور کے منظر کیلئے

شوق تو دیکھئے نیت نہ ہوئی سیر کبھی
ہم نے گو سینکڑوں بوسے رخِ دلبر کیلئے

قبر میں ساتھ لئے جاتا ہوں اعمال اپنے
اک لحد اور بنے اس میرے دفتر کیلئے

حسن ہے تجھ کو ملا حسن کی خیرات بھی دے
ہے سخاوت سببِ خیر تو نگر کیلئے

تیرے **قربان** ذرا- آ کے خبر لے اُن کی
زخم بیٹھے ہیں کھلے مُنہ تیرے نشتر کیلئے

پاس ظالم وہ بہت اپنے ہنر رکھتا ہے
دل کے لے لینے کو دزدیدہ نظر رکھتا ہے

کون کہتا ہے میرا نالہ اثر رکھتا ہے
جب نہیں یار میرا- میری خبر رکھتا ہے

پاس بیمار کے آنا ہے تو آ جا شب کو
اب وہ مشکل ہی سے اُمیدِ سحر رکھتا ہے

ایک ہنگامہ بپا ہوتا ہے شام فرقت
میرا نالہ بھی قیامت کا اثر رکھتا ہے

لاکھ تو ظلم کرے اُف نہیں کرتا عاشق
سنگ دل وہ بھی تو پتھر کا جگر رکھتا ہے

چھوڑ دے جائیگا صیاد کہاں اُڑ کے اسیر
بال رکھتا ہے پہ کمبخت نہ پر رکھتا ہے

میں نے جب اُن سے کہا غیر کے گھر شب کو رہے
ہنس کے کہنے لگے تو مشق جفر رکھتا ہے

نالۂ عاشق ناشاد سے پگھلے کیونکر
دل وہ لوہے کا تو پتھر کا جگر رکھتا ہے

جس جگہ جاتا ہے تو چھپکے اُسے ہے معلوم
تیرا۔ **قربان** تیری روز خبر رکھتا ہے

وہ مہرباں بھی ہے اُسے سب کی خبر بھی ہے
یہ سوچ پہلے تیری دعا میں اثر بھی ہے

رہتا ہے بیقرار تڑپتا ہے رات دن
عاشق سے حالِ زار پہ ظالم نظر بھی ہے

جس کی طلب ہے مجھکو وہ آتا نہیں کبھی
ہوتی اگرچہ شام بھی ہے اور سحر بھی ہے

ہوتا ہے پردے پردے میں رسوائے دہر تو
مرتا ہے تجھ پہ کون تجھے کچھ خبر بھی ہے

تجھکو قفس سے حسرتِ پرواز ہے مگر
اے عندلیب بازوؤں میں کوئی پر بھی ہے

انجام سعئ عشق کا کیا سوچتا ہے تو
نخلِ اُمید میں کہیں آیا ثمر بھی ہے

اے تیرے یار کون ہے ان میں تجھے پسند
دل بھی ہمارے پاس ہے لختِ جگر بھی ہے

ہم دیکھتے ہیں ظاہر و باطن اُسی کا نور
وہ دل میں پردہ دار بھی ہے جلوہ گر بھی ہے

**قربان** اٹھو فکر کرو آخرت کی کچھ
ہیں جھریاں بھی چہرے پہ اور خم کمر بھی ہے

پہونچے جہاں کہیں ہدفِ جستجو رہے
بدنام تیرے عشق میں ہم کو بکو رہے

تیرا ملا سُراغ نہ ہم کو کہیں کبھی
کرتے سدا جہاں میں تیری جستجو رہے

دیتے ہیں حکم لاش کو میری کہ پھونکدو
منظور ہے کہ پھیلتی الفت کی بو رہے

آنکھیں کھلیں جو حشر میں تجھکو کیا طلب
زیرِ لحد بھی لیکے تیری آرزو رہے

آتا ہے لطف زاہد و رندوں کی بحث میں
کچھ اور تھوڑی دیر ابھی گفتگو رہے

آنے کی تیرے نزع میں بھی تھی ہمیں اُمید
دل میں لئے ہوئے تیری ہم آرزو رہے

دردِ خلش کا لطف نہ آیا ہمیں کبھی
زخموں کے ساتھ ساتھ وہ کرتے رفو رہے

تیرے خیال کو بھی سمجھتے ہیں پاک ہم
وہ دل نہیں ہے کعبہ ہے جس دل میں تو رہے

پیچیدہ راستہ ہے نہیں رہنما کوئی
**قربان** رائیگاں نہ تیری جستجو رہے

سکون چاہیئے بس قلبِ مبتلا کے لئے
مریضِ عشق تڑپتے نہیں دوا کے لئے

امیدیں پوری ہوں رندوں کی مینہ برسجائے
اُٹھادے ہاتھ جو پیرِ مغاں دعا کے لئے

تمہارے دردنے دل کو کیا بہت نازک
کرو نہ ظلم و ستم اس پہ تم خدا کے لئے

کبھی نہ دیگی یہ رنگت تمہارے ہاتھوں میں
ہو بھی چاہیئے کچھ شوخیٔ حنا کے لئے

کبھی علاج نہ تو نے کیا توجہ سے
تیرے مریض ترستے رہے شفا کے لئے

نہ کی خدائے محبت نے حد کوئی قائم
مری وفا کے لئے اور تیری جفا کے لئے

ہزار حسن ہوں پہ حسن خاص ہے ظالم
ضرور چاہیئے شوخی بھی کچھ حیا کے لئے

قبا بھی کہتی ہے رخسار بھی بتاتے ہیں
کسی نے سینہ سے بوسے تمہیں لگا کے لئے

وہ چونک پڑتے ہیں **قربان** تیری آہوں سے
شب فراق نہ فریاد کر خدا کے لئے

عشق چھوڑے گا تجھے دہر میں رسوا کر کے
خوش نہ ہو اے دل ناشاد یہ سودا کر کے

دیکھئے آتی ہے لیلےٰ میری کب پاس مرے
قیس بھی چلتا ہوا ساکن صحرا کر کے

سیر دریا کی اگر آپ کو لہر آجائے
اپنی آنکھیں میں دکھا دوں ابھی دریا کر کے

ہے قیامت جو سر بزم قیامت نہ اٹھے
میرے پہلو سے پھر اٹھتے ہیں وہ حیلہ کر کے

میں نے تو حسن تیرا دل میں چھپایا بے حد
مجھے مشہور کیا غیر نے چرچا کر کے

کیا یہی شرط وفا تھی تمہیں انصاف کرو
کہ بھری بزم میں بیٹھو مجھے تنہا کر کے

بھول کر اب وہ دکھاتے نہیں اپنا جلوہ
اک زمانہ کو فدائے رخ زیبا کر کے

سینہ پہ ہاتھ میرے رکھکے کوئی ذبح گیسو قتلہ
چلدیا اور میرا درد زیادہ کر کے

اٹھ گیا بزم سے خاموش کوئی اے **قرباں**
ہمیں کچھ بھی نہ ملا عرض تمنا کر کے

جام جو ہاتھ سے ساقی تو پلا دیتا ہے
حق تو یہ ہے کہ ہمیں حق سے ملا دیتا ہے

ہم کسی کے نہیں محتاج کبھی ہوتے ہیں
کون دیتا ہے ہمیں صرف خدا دیتا ہے

اس کا اعجاز مسیحا سے نہیں کچھ کم بخدا
اپنی ٹھوکر سے وہ مردوں کو جلا دیتا ہے

جب کبھی کرتا ہے وہ بات کبھی سختی کی
ایک لحظہ میں میرے دل کو ہلا دیتا ہے

حسب وعدہ جو شب وصل چلا آتا ہے
دل کی کلفت مرے سب آکے مٹا دیتا ہے

کر میرے دردؔ کا للہ نہ درماں کوئی
چارہ گر درد ہی اب مجھکو مزا دیتا ہے

بات کرتے نہیں ہو جاتے ہیں برہم مجھ سے
جھوٹی سچی جو کوئی غیر لگا دیتا ہے

مرنے والے جو شب و روز چلے جاتے ہیں
کون یہ راہ عدم ان کو بتا دیتا ہے

تو جو آتا ہے بہل جاتا ہے **قربان** کا دل
دیکھ کر تجھ کو وہ غم اپنے بھلا دیتا ہے

میری حالت پہ کچھ نظر بھی ہے
کچھ مرے حال کی خبر بھی ہے

اے دل اتنا ملالِ ناکامی
تیرے نالوں میں کچھ اثر بھی ہے

یہ مسلسل درازئ شبِ غم
غم کی اپنے کوئی سحر بھی ہے

کون روتا ہے تیری بالیں پر
مرنے والے تجھے خبر بھی ہے

پھر یہی جلوے کو ڈھونڈتا اُس نے
دیکھ پہلے تجھے نظر بھی ہے

مرنے والے نہ ہو ذرا غمگیں
کوئی لاشہ پہ نوحہ گر بھی ہے

خط تو رکھے ہیں لاکھوں لکھ لکھ کر
بھیجوں کس طرح نامہ بر بھی ہے

آبروِ ضبط کی مٹانے کو
دلِ نالاں بھی چشمِ تر بھی ہے

تیرا **قربان** ہے بہت غمگیں
بے وفا کچھ تجھے خبر بھی ہے

تھامے ہوئے دل اور وہ زخمی جگر آئے
نالوں میں الٰہی مرے ایسا اثر آئے

سینچا ہے اسے ہم نے بہت خونِ جگر سے
اس نخلِ تمنا میں نہ کیوں پھر ثمر آئے

کچھ اور بڑھی میری پریشانئ دل بھی
گیسو تیرے بڑھتے ہوئے جب تا کمر آئے

بن کر جو شرارے گئے نالوں کے فلک پر
دنیا کو چمکتے ہوئے تارے نظر آئے

ہے شام ہی سے فکر میں جانے کی پریشاں
ارمان ہے اُن کو کہیں جلدی سحر آئے

تاریکی میں سیہ گور پہ کرتے ہیں چراغاں
تربت میں بڑے کام یہ داغِ جگر آئے

ملنے کے لئے تیرے ملے غیر سے جا کر
جو کام نہ کرنا تھا وہ ہم آج کر آئے

کعبہ کو چلے بھول کے میخانہ میں آئے
جاتے تھے کہاں اور نکل ہم کدھر آئے

اُمنڈے تو مگر نکلے نہ آنسو مرے باہر
ہے ضبط وہی لاکھ اگر آنکھ بھر آئے

ناحق ہی گئے آج کسی شوخ سے ملنے
ہاتھوں سے سنبھالے ہوئے دل اور جگر آئے

دنیا میں جدھر دیکھتے ہیں حسن کے جلوے
کیا حور و ملک خلد سے یا رب اُتر آئے

ارمان و تمنا میں ہے ہنگامہ ماتم
تربت پہ میری رونے مرے نوحہ گر آئے

جب جیتے جی دنیا میں مری بات نہ پوچھی
کیوں آج میری لاش پہ باچشمِ تر آئے

اے پردہ نشین اور کسی کی نہیں حسرت
ارمان یہ ہی ہے کہ مجھے تو نظر آئے

**قربان** ہوں اس ناوک انداز کا مشتاق
جو تیر کے دل میرا جگر تک اتر آئے

اس کے کوچہ سے اگر کوئی گذر جاتا ہے
لیکے وہ داغ دل و داغ جگر جاتا ہے

خیر ہو آج جو وہ دزد دیدہ نظر جاتا ہے
دیکھئے۔ تیر نگہ اس کا کدہر جاتا ہے

عمر کو نادی لگی باغ محبت میں مگر
آہ عاشق تیرا۔ محروم ثمر جاتا ہے

تو میرے دل کو لہاتی ہے نسیم سحری
شوق میرا تیری چالوں سے نکہر جاتا ہے

لخت دل لخت جگر توشہ ہیں کشتہ کا ترے
اپنی ہمراہ لئے زادِ سفر جاتا ہے

آپ تک آنے نہیں دیتا کبھی رنج کا ذکر
جو گذرنا ہے میرے دل پہ گذر جاتا ہے

آہ کا میری اثر اور نگہ یار کا تیر
ایک آتا ہے ادہر ایک اُدہر جاتا ہے

میں ترے حسن تصور کا بہت ہوں ممنوں
دو گھڑی کیلئے بیخود مجھے کر جاتا ہے

کوئی مرتا ہے یہاں کوئی ہے پیدا ہوتا
کوئی آتا ہے ادہر کوئی اُدہر جاتا ہے

میری تخریب میں پہلو میری تعمیر کے ہیں
جب بگڑتا ہے مرا کام سنور جاتا ہے

کیا بھروسہ ہے تری بات کا مجھ کو ظالم
ابھی کہتا ہے ابھی صاف مکر جاتا ہے

حوصلوں پر تیرے **قربان** تعجب ہے ہمیں
جو کسی سے نہ ہو وہ کام تو کر جاتا ہے

اگر وہ دل میں ہمارے قیام کر لیں گے
تو اُن سے ہم کبھی حجت تمام کر لیں گے

دکھا کے حسن ہمیں وہ غلام کر لیں گے
اسیر زلف و رخِ لالہ فام کر لیں گے

ہمارے نالے اثر نے جا کے رام کر لیں گے
کسی حسین کے دل میں قیام کر لیں گے

تو صاف بچ گئے جو سمجھانے سے چلا آیا
تو تجھ کو ناصح مشفق سلام کر لیں گے

وہ بت نہ آیا جو ملنے کو تو سوچا ہے
کہ ہم بھی عید کو ماہِ صیام کر لیں گے

شبِ فراق محبت میں جان دیکر ہم
تمہارے چاہنے والوں میں نام کر لیں گے

وہ کر کے وعدہ شب وصل اگر نہیں آئے
تو نیند آنکھوں میں اپنی حرام کر لیں گے

سُنا ہے آج نکلتے ہیں گھر سے وہ باہر
ملا جو موقعہ تو ہم بھی سلام کر لیں گے

مجھے جو دیکھیں گے میخانہ کی طرف آتا
وہ خالی اپنا صراحی و جام کر لیں گے

نہیں ہے تاب یہ اپنی کہ حسن کو دیکھیں
وہ اور ہوں گے جو اُن سے کلام کریں گے

انہیں میں اس لیئے لکھتا نہیں ہوں خط قاصد
کہ وہ عدو سے پیام و سلام کریں گے

اگر حسینوں نے تقلید کی تیری ناصح
ضرور پھر تجھے عاشق امام کریں گے

ہزاروں فتنے اُٹھائیں گے چلکے دنیا میں
بپا وہ حشر سا وقتِ خرام کریں گے

ہمیں جو زندگی دنیا میں تیر کرنی ہے
کہیں بھی صبح کہیں اپنی شام کریں گے

جو اُن کے حسن نے ہمت فزائی کی قربان
جو کام ہو نہیں سکتا وہ کام کریں گے

شیدا وہ مجکو اپنا بنا کر چلے گئے
اک اور آگ دل میں لگا کر چلے گئے

پر وہ شہید غم کا اُٹھا کر چلے گئے
تُربت پہ جو چراغ جلا کر چلے گئے

اعجاز سب کو اپنا دکھا کر چلے گئے
کشتوں کو ٹھوکروں سے جلا کر چلے گئے

بے خود میری نظر کو بنا کر چلے گئے
جلوہ وہ اپنا آج دکھا کر چلے گئے

بیمار مجکو اپنا بنا کر چلے گئے
آنکھیں تجھے وہ اپنی دکھا کر چلے گئے

سینہ سے اپنا سینہ ملا کر چلے گئے
حسرت وہ میرے دل کی مٹا کر چلے گئے

قسمت سے آج گورِ غریباں میں آئے تھے
تُربت کے سب نشان مٹا کر چلے گئے

باتیں انہیں رقیب کی میرے پسند ہیں
طرفہ وہ بات مجکو سنا کر چلے گئے

جھوٹی سہی وہ دے تو گئے کچھ تسلیاں
روتوں ہوؤں کو اپنے ہنسا کر چلے گئے

جھونکے ہوا کے یار کے کوچہ سے آئے جب
شمع لحد کو میری بجھا کر چلے گئے

توڑا جو دل کو ساتھ ہی چٹکی جگر میں لی
کس کس ادا سے مجکو ستا کر چلے گئے

رکھتے تھے اپنی جان سے دنیا میں جو عزیز
وہ زیر خاک ہم کو دبا کر چلے گئے

آئے جو باغ میں تو گلوں کو ہنسا دیا
وہ اک اور شگوفہ کھلا کر چلے گئے

دارا رہا نہ کوئی سکندر یہاں رہا
سب اپنی اپنی شان دکھا کر چلے گئے

قربان نیس رات کو تشریف لائے تھے
اسرارِ عشق ہم کو بتا کر چلے گئے

پہلے جفا کے طور تو کچھ جان جائیے
پھر لے کے اپنے ہاتھ میں پیکان جائیے

تم کو تھا مجھ سے ربط کبھی جان جائیے
صورت کو میری دیکھ کے پہچان جائیے

لینے وفا کا اُن سے جو پیمان جائیے
تو ہاتھ میں لئے ہوئے قرآن جائیے

حسب پسند گر نہیں ملتا کوئی حسین
بہتر ہے اس سے آپ پرستان جائیے

ترجیح مجھ پہ غیر کو ہرگز نہ دیجئے
اتنی سی بات آپ میری مان جائیے

آداب یہ ہیں جلوہ گہ حسن و ناز کے
حیران بنکے آئیے حیران جائیے

زخموں کو میرے اسکی ضرورت نہ ہو کہیں
مقتل میں لیکے آپ نمکدان جائیے

اچھی رہی کسی سے تمنا وصال کی
اب لے کے ساتھ گور میں ارمان جائیے

تقلید قیس چاہیئے عاشق کے واسطے
بستی کو چھوڑ سوئے بیابان جائیے

تیغ ادا سے قتل مجھے کیجئے ضرور
گردن پہ میری رکھ کے یہ احسان جائیے

اندر نہ آنے پاؤں کہ تاکید ہے اُسے
کہتا ہے مجکو دیکھ کے دربان جائیے

کس طرح آج اشک بہاتی ہے چشم تر
آنکھوں کا میری دیکھ طوفان جائیے

میرے سبب سے آپ ہیں بدنام کُو بکُو
کیوں رکھ کے مجھ پہ آپ یہ بہتان جائیے

لاغر بھی ہوں ضعیف بھی ہوں اور نحیف بھی
صورت کو میری دیکھ کے حیران جائیے

بکتے ہیں ابتو کوچہ و بازار میں حسین
یوسف کو کیوں خرید نے کنعان جائیے

قربان آج اُنسے تو کہدے یہ بیدریغ
نازوادا پہ آپ کی قربان جائیے

نہ کوئی تجھ سے کرینگے شکوہ نہ کوئی تیر اگلا کرینگے
بڑھائی تونے جو اُن سے الفت۔ بتاؤں اے دل وہ کیا کرینگے
ہماری اُسنے جو قدر کچھ کی۔ تو فرض الفت کرینگے
ہمارا شیوہ نہیں ہے شکوہ۔ کہ ہم کو کہتے ہیں لوگ عاشق
رہ وفا میں کسی طرح بھی قدم نہ اپنے ہٹیں گے پیچھے
وہ گھر سے نکلے ہیں تیغ لیکر۔ چڑھائے آنکھیں بدلے تیور
مریض الفت ذرا سنبھل جا۔ نہ توڑ ہمت شگون اچھے
عدو کے گھر جاتے ہیں کبھی کبھی۔ نہ انکو عذر و دریغ ہوگا
دیا محبت نے خوب تحفہ۔ کروں نہ کیوں شکر میں خدا کا
کسی کو غمزے دکھا رہے ہیں کسی سے تیور بنا رہے ہیں

جو ہم سے چھوٹے تیری محبت تو صرف شکر خدا کرینگے
جفا کرینگے۔ دغا کرینگے۔ حیا کرینگے۔ ادا کرینگے
اسکی مالا جپا کرینگے۔ اسی کا کلمہ پڑھا کرینگے
وہ لاکھ ہم پر جفائیں کرلیں۔ کبھی نہ ان کا گلا کرینگے
اگر وہ نفرت سوا کرینگے تو ہم بھی الفت سوا کرینگے
وہ کیا قیامت بپا کرینگے۔ وہ جانے کسکو فنا کرینگے
وہ سنکے آئے تو ہیں مسیحا۔ تیرے وہ دل کی دوا کرینگے
بلائینگے ہم جو اپنے گھر پر ضرور عذر حنا کرینگے
یہ داغ میری لحد میں اکثر چراغ بنکر جلا کرینگے
کسی کو اب شاد وہ کرینگے کسی کو اب وہ خفا کرینگے

اُٹھاکے رُخ سے نقاب تم نے۔ جو ترچھی نظروں سے ہمکو دیکھا
تو سوچ بیٹھے ہیں آج ہم بھی کہ دلکو نذر ادا کرینگے

نہ چھوڑینگے وہ چلک کے چلنا۔ نہ چھوڑینگے اہلِ درد مٹنا
خرام اُنکا رہیگا جاری تو مٹنے والے مٹا کرینگے

ہے موسمِ گل بھی اور گھٹا بھی۔ بھری ہوئی کیف سے ہوا بھی
پلا نہ سکا آج انکو ساقی۔ تو رندِ میکش دعا کرینگے

اگر وہ آئینگے ہوکے مہماں اگر وہ ٹھہرینگے دل میں قرباں
تو روز جلسے ہوا کرینگے۔ تو روز جلوے ہوا کرینگے

آکے اسے یادِ صنم تو کیوں مجھے تڑپائے ہے
میرے تڑپانے سے آخر کیا تجھے مل جائے ہے

دل کے دل ہی میں میرا ارمانِ دل رہ جائے ہے
آکے پہلو میں جو اسے بت تو میرے شرمائے ہے

زندگی وہ ایک نئی فیض وفا سے پائے ہے
جو کوئی راہِ محبت میں تیری مٹ جائے ہے

دل تڑپتا ہے میرا۔ اور روح بھی دُکھ پائے ہے
یوں رُلانے سے میرے کیا ہاتھ تیرے آئے ہے

اہلِ عصمت کی نظر اُٹھتی نہیں ہرگز کبھی
آئے ہے شوخی تو وہ بھی آنکھوں میں شرمائے ہے

میری افسردہ نصیبی کو یہ ہے مجھ سے جلن
جو کلی دل کی کھلاتا ہوں وہ ہی مرجھائے ہے

یہ خبر ہوتی تو دل دیتے نہ ہم ہرگز تجھے
جب سے تجھ سے دل لگا لب پر ہمارے ہائے ہے

ہائے وہ کہتے ہیں مجھ سے سامنے اغیار کے
بن بلائے کیوں تو محفل میں ہماری آئے ہے

ہے بلا کیسی شبِ فرقت بھی ظالم سنگدل
روز ایک آفت ہمارے سر پہ تازہ لائے ہے

تو ہے کمسن کیا خبر تجکو جفا کیا چیز ہے
تجکو تو دشمن میرا ہر اک طرح بہکائے ہے

جس طرح ناگن کوئی ہو شاخِ گل پر وجد میں
گیسوئے خمدار رخ پر اس طرح بل کھائے ہے

یہ میری قسمت کہ مجھ میں تابِ نظارہ نہیں
تجکو تو جلوہ وہ اپنا ہر طرح دکھلائے ہے

خوب لیتا ہوں مزے اے عشقِ جاناں آجکل
سوز ہے دل میں مرے اور لب پہ میرے ہائے ہے

صرف اک ٹلتی نہیں آکر کبھی فرقت کی رات
جو بلا آئے ہے سر پر وہ بلا ٹل جائے ہے

کاش تم دل کو یوں ہی تسکین دو ٹھنڈا کرو
جس طرح الفت تمہاری قلب کو گرمائے ہے

حال یہ ہے غیر کے پہلو میں اُن کو دیکھ کر
جس طرح قرباں بن آئی کوئی مرجائے ہے

مری حسرتوں کو مٹا جانے والے
مرے دل کو اپنا بنا جانے والے

نئی آگ دل میں لگا جانے والے
مجھے حسن اپنا دکھا جانے والے

لبھا جانے والے ستا جانے والے
مجھے اپنا شیدا بنا جانے والے

تیرے ناز و انداز پر میں ہوں صدقے
رُلا جانے والے ہنسا جانے والے

تصور میں اکثر بھی مجھ سے خفا ہے
شبِ وعدہ ہو کر خفا جانے والے

ادھر آ کے میں بھی تو کشتہ ہوں تیرا
سرِ راہ مُردے سے چلا جانے والے

نہ آیا کبھی پھر مرے دل میں اک دن
ہوا ہے تو ایسا خفا جانے والے

ادھر آ وفا تجھ کو اپنی دکھاؤں
میرے دل پہ کر کے جفا جانے والے

فنا ہو کے راہِ وفا میں گیا تو
ہوئی تجھ کو حاصل بقا جانے والے

وفا یاد کر کے وہ تربت پہ بولے
ہمیں اب کے پھر آزما جانے والے

کہاں ہمکو جاتا ہے بسمل بنا کر
نہ چھوڑوں گا دامن تیرا جانے والے

تھا آنے کا وعدہ نہ آیا...... نہ آیا
تجھے کیسا دھوکا دیا جانے والے

کبھی پھر بھی قربان کے پاس آنا
تو اے دردِ دل کے مٹا جانے والے

قربان ہو کے قتل کے ارمان رہ گئے
گردن پہ میری آپ کے احسان رہ گئے

دستِ جنوں نے سب کی اڑا دی ہیں دھجیاں
دامن ہی رہ گئے نہ گریبان رہ گئے

فرہاد و قیس نے جنھیں آباد تھا کیا
خالی وہ آج سارے بیابان رہ گئے

غنچہ دہن نے زخموں پہ چھڑکا نمک نہ کچھ
مقتل میں ہائے بند نمکدان رہ گئے

کیا جانے اُن کو کیا نظر آیا کہ دفعتاً
آئینہ کو وہ دیکھ کے حیران رہ گئے

مرنے کے بعد میری وفا یاد آ گئی
ہو کر میری لحد پہ پشیمان رہ گئے

ہاتھوں تک اُن کے ہو نہ سکی اپنی دسترس
تکتے ہی تکتے پنجۂ مرجان رہ گئے

جاتے کہاں ہیں آپ یہ صبحِ شبِ وصال
باقی ابھی تو سینکڑا ارمان رہ گئے

محشر میں ساتھ اُن کو بھی لے جاؤنگا ضرور
وہ خود گواہی دینگے جو ارمان رہ گئے

بیمارِ غم نے ہائے تڑپکر دی اپنی جاں
سب چارہ گر علاج سے حیران رہ گئے

دستِ ہوس نے وصل میں لیں کتنی چٹکیاں
ہو کر وہ بار بار پریشان رہ گئے

اک حشر ہے تو اسکو بھی کر لیگا عشق طے
باقی اب اور کتنے ہی میدان رہ گئے

سب کو بقدرِ ذوق ملا کیفِ حسنِ دوست
محروم صرف بزم میں قربان رہ گئے

محبت کے دل میں شرارے رہیں گے
یوں ہی یہ چمکتے تارے رہیں گے
کسی دن کرو گفتگو دو بدو بھی
یہ کب تک کنارے اشارے رہیں گے
نہ بھولیں گے ہرگز تیرے وصل کی شب
ان آنکھوں میں وہ ہی نظارے رہیں گے
تمہارے سوا ہم کسی کے نہ ہونگے
تمہارے ہیں اور ہم تمہارے رہیں گے
کرے غیر اُف تیرے بالوں میں شانہ
رواں سر پہ کب تک یہ آرے رہیں گے
رہیں گے نہ ہم اس جہان فنا میں
نہ ارمان باقی ہمارے رہیں گے
شب غم تری یاد میں رشک انجم
سحر تک یوں ہی گنتے تارے رہیں گے
عدو کو نہ اُس نے اگر منہ لگایا
تو اپنے ہی وارے نیارے رہیں گے
غذا غم کی کھانا لہو دل کا پینا
انہیں پر ہمارے گذارے رہیں گے
رہو گے نہ ہو کر اگر تم ہمارے
مگر ہم تو پھر بھی تمہارے رہیں گے
اُٹھو آج **قربان** چلو اُن کے گھر تک
یہ چھپ چھپ کے کب تک نظارے رہیں گے

کونسی شب وہ ہوئی۔ بستۂ گیسو نہ رہے
کون سا دن وہ ہوا۔ کشتۂ ابرو نہ رہے
تیری محفل میں خجل ہم کسی پہلو نہ رہے
ضبط گریاں سے کبھی آنکھ میں آنسو نہ رہے
رند میخانہ سے جائینگے دعائیں دیتے
ساقیا آج سبُو میں تیرے چلو نہ رہے
اے فلک کوئی مجھے ایسا بتا دے افسوں
میرے معشوق پر اغیار کا جادو نہ رہے
آج اے قلب حزیں کوئی دکھا دا اُوں نیا
غیر کا اُس بت ہرجائی پہ قابو نہ رہے
جب یہ دیکھا کہ ہوا قیس یہاں آ کے مقیم
چھوڑ کر دشت گئے نجد میں آہو نہ رہے
آستیں کے یہ بنے سانپ انہ پچھا۔ چھوڑا
بے ڈسے اس دل مجروح کے گیسو نہ رہے
غیر کے پہلو سے وہ اٹھ گئے برہم ہو کر
شکر ہے اب میری رسوائی کے پہلو نہ رہے
مجھ کو **قربان** کیا حق نے عطا ذوق خلش
کیوں مرے دل میں کوئی تیر ترازو نہ رہے

اُس نے ڈھونڈا بھی اگر آنکھ میں آنسو نہ ملے
ضبط نے میرے کچھ ایسا کیا جادو نہ ملے
بخت یاور تھا ملے غیر کو بے کوشش و رنج
اور مجھ سے کسی صورت کسی پہلو نہ ملے
حیف صد حیف کریں غیر تو شیشے خالی
میکدہ سے تیرے ساقی ہمیں چلو نہ ملے

ایسی کیا جان کو ہم جہاڑ میں ڈالیں لیکر
چین جس جان کو یارب کبھی پہلو نہ ملے

رشک آتا ہے کہ بے لے نہ کہیں بوسۂ زلف
خالِ رخسار سے بھی آپ کا گیسو نہ ملے

رہا دونوں کا الگ کاٹ کے جدا۔ دم خم
تیر مژگاں سے تیرے خنجرِ ابرو نہ ملے

قاسم بخت نے یہ حکم دیا روز ازل
دل پہ اور جان پہ مجکو کبھی قابو نہ ملے

کیا یہ انصاف ہے اے چرخ کہ تڑپوں دن رات
میرے پہلو سے کبھی یار کا پہلو نہ ملے

اُس کی آنکھوں کی جو ہو جائے حکومت **قرباں**
ڈھونڈنے پر بھی کہیں چین میں آہو نہ ملے

کیا کہیں جلوہ اُسے اپنا دکھا رکھا ہے
آج موسٰی کو جو بیہوش بنا رکھا ہے

میری محفل میں کوئی آئے تو خاموش رہے
اُس نے پہلے ہی سے یہ مجھ کو سُنا رکھا ہے

غیر اچھا ہی سہی۔ لیجئے میں مان گیا
جانے بھی دیجئے، ان باتوں میں کیا رکھا ہے

جس طرف جائیے کچھ شکوہ تمہارا ہے ضرور
اس طرح تم نے زمانے کو ستا رکھا ہے

تیر مژگان نے تیرے، خنجر ابرو نے تیرے
بارِ احساں سے مرے سر کو جھکا رکھا ہے

گھر میں موجود بھی ہوں تو بھی وہ کہدیگا نہیں
اُس نے دربان کو پہلے سے سکھا رکھا ہے

اس پر اب رحم کرو۔ اب اسے آزاد کرو
کیوں دلِ زار کو زلفوں میں پھنسا رکھا ہے

جز ترے اور کسی سے ہمیں کچھ کام نہیں
اِک تیری یاد نے دنیا کو بھلا رکھا ہے

ضبط نے سب کو دکھایا ہے یہ اک اپنا کمال
درد کو آپ کے پہلو میں دبا رکھا ہے

اس سے نفرت ہے مجھے پاس بلائے اپنے
صفت جنجال میں دنیا کو پھنسا رکھا ہے

ہوش آتا نہیں **قربان** کی غفلت دیکھو
لخلخہ زلف کا گو اُس نے سنگھا رکھا ہے

کبھی نہ آئیگی موت تم کو ہمیشہ یہ ہر تم جیا کروگے
جو باغ ہستی میں مٹ گئے تم تو حاصل اپنی بقا کروگے

مٹا کے مجکو رہوگے یوں ہی تو دل کو اکدن تقا کروگے
ملینگی کب تک سزائیں آخر بتاؤ کب تک جفا کروگے

پھر سے جو در پہ ہی بیٹھتے تو کچھ بھی تم کو نہ پھر ملیگا
نظر وہ آئیگا تم کو فوراً۔ جو چشم غفلت کو وا کروگے

جفائیں جو مجھ پہ کر رہے ہیں۔ کرینگے تم پر کبھی نئے رقیب
میں دل جلا تم سے کہہ رہا ہوں کہ تم بھی یونہی جلا کروگے

تم اپنے کیا کام آئے ابتک کہ آؤ گے میرے کام یعنی
بھلا کچھ اپنا کیا ہے تم نے جو دوسروں کا بھلا کروگے

کبھی تمہاری نہ وہ سنینگے دل آنکی چیتون کو دینے والو
ہمیشہ شکوہ کیا کروگے ہمیشہ یوں ہی گلا کروگے

ادہر بھی آؤ کبھی مسیحا۔ اُمید تم سے ہے ہمکو اب تک | ہمارے دلکی شفا کروگے ہمارے دلکی دوا کروگے

ہے آج وعدہ کی رات **قرباں** یہ فیصلہ پہلے دلمیں کرلو
اگر وہ آئے تو کیا کروگے۔ اگر نہ آئے تو کیا کروگے

بہار آئی جہاں میں جب سے شراب رندوں میں چل رہی ہے | الٰہی ٹوٹے نہ میری توبہ کہ آج نیت بدل رہی ہے
کسے وہ مارے کسے جلائے خدا ہی جانے ہو کیا نتیجہ | وہ آج نکلا ہے گھر سے اپنے تمام دنیا دہل رہی ہے
کبھی نہ اب حشر تک بجھیگا۔ کبھی نہ اب حشر تک بجھیگی | جو شعلہ دلمیں بھڑک رہا ہے جو آگ سینہ میں جل رہی ہے
لگا کے بیٹھے ہیں آج مہندی کہیں نہیں جائینگے وہ گھر سے | سنا ہے افسانہ جب سے میرا جفا گری ہاتھ مل رہی ہے
ہماری خود بھی تو ہی ہے خواہش کہ جلد آئے وہ جلد آئے | جہاں کے جھگڑے تو ہو گئے طے۔ بس اک باقی اجل رہی ہے
نہیں ہے پہلی سی اب تو رونق زمانہ اب تو ہے ناموافق | جدھر بھی دنیا میں دیکھتے ہیں نئی ہی صورت بدل رہی ہے
یہ کہہ رہی ہیں کہ آئیں گے وہ وہ کہہ رہا ہے نہ آئینگے وہ | ہماری آنکھوں کی اور دلکی پھر آج آپس میں چل رہی ہے
ہوا ہے حاصل جو وصل انکا۔ یہ حال دونوں کا ہو گیا ہے | ہمارا دامن نکل رہا ہے تو انکی چولی نکل رہی ہے

صراحی کہتی ہے مئے نہ دونگی پیالہ کہتا ہے میں تو دونگا
تجھے جو **قرباں** انھوں نے دیکھا تو آج آپس میں چل رہی ہے

میرے لئے ہی تو یہ امتیاز رہنے دے | عدو کو آج سے محروم ناز رہنے دے
کبھی نہ پھر یہ میری بیکسی پھرے در۔ در | جو اپنے در ہی پہ عاجز نواز رہنے دے
میں خوب دیکھ لوں قاتل کو اپنے جی بھر کر | اجل یہ آنکھیں ابھی نیم باز رہنے دے
میں خود ہی بزم میں تیری خموش بیٹھا ہوں | سنا نہ نغمہ نہ اب چھیڑ ساز رہنے دے
تجھے جو بننی ہے اے شیخ میکدہ میں آ | نہیں تو اپنا یہ سب احتراز رہنے دے
دکھا کے تو نہ تو مغرور اُن کو آئینہ | یہ اپنی صنعتیں آئینہ ساز رہنے دے
مریض عشق کو دوائے وصل کافی ہے | دوا۔ طبیب تو یہ خانہ ساز رہنے دے
حجاب توڑ کے بے باک کر مجھے ساقی | پلا کے مجھکو نہ اب پاکباز رہنے دے

تمام عمر نہ **قرباں** ان بتوں میں گذار
تو سیکھ۔ عشق حقیقی مجاز رہنے دے

چاہئیں دو دل میرے تن کے لئے | اِک جوانی ایک بچپن کے لئے
بلبلو لایا ہوں اپنے استخواں | تیلیاں یہ لو نشیمن کے لئے

یار کا کوچہ نہیں جنت سے کم
یہ زمیں اچھی ہے مدفن کے لئے

لگ گئی اُس پہ تھی میری خاک گور
خوب لیتے اُس نے دامن کے لئے

خشمگیں آنکھیں تیری صیاد اُف
برق بن جاتی ہیں گلشن کے لئے

یاد ہم کو بھی کیا ہوتا.... کلیم
جب مرے تھے نورِ ایمن کے لئے

سوزِ الفت ہی جلا دے گا مجھے
شعلہ اک کافی ہے خرمن کے لئے

مر گیا۔ میں اب تو جوڑا کھو لدو ؎
مانگ زیبا ہے سہاگن کے لئے

سب جفائیں تم نے مجھ پر ختم کیں
کچھ نہ رکھا میرے دشمن کے لئے

دل کو رکھنا چیر کر بالائے گور
لوح کافی ہے یہ مدفن کے لئے

کھینچ زخموں کے لئے تار نفس
چاہیے وہاں کا بھی سوزن کے لئے

نذر دو قربان دل اُس زلف کو
یہ ہے تحفہ خوب ناگن کے لئے

انداز کی چھری سے بمشکل تراش کے
دل کو جگر میں کر دیا شامل تراش کے

رکھنا لگن میں پہلے میرا دل تراش کے
پھر رکھنا میرے جسم کو قاتل تراش کے

سر کو الگ کیا ہے جو قاتل تراش کے
کیا ہاتھ آگیا تنِ بسمل تراش کے

مقراض جب چلیگی خزاں کی تو دیکھنا
رکھدے گی وہ گلوں کو عنادل تراش کے

دیکھے تو کوئی اُس کو وہ کیسا ہے سنگدل
پہلو میں غم کی رکھدی میرے سل تراش کے

کیا دفن اب کریگا انھیں سینکڑوں جگہ
سو ٹکڑے ہو گئے تنِ بسمل تراش کے

گلگیر کو دکھانا ہے انجام سوز و ساز
رکھی ہے شمع یوں سرِ محفل تراش کے

کیسی ہی پُر خطر ہو نہیں اس کا مجکو غم ؎
رکھدوں گا تیرے عشق میں منزل تراش کے

قدرت نے اپنے ہاتھ سے چہرے پہ آپ کے
دو ابرو رکھدئے مہ کامل تراش کے

دل پر نظر ہے اور وہ کہتے ہیں بار بار
دیکھا نہیں ہے ہم نے کبھی دل تراش کے

کشتی یہاں ٹھہرنے لگی انتظار کی
رکھا ہے ہم نے آنکھ میں ساحل تراش کے

ہے آرزو کے قیس تو محمل سے باہر آ
لیلےٰ نہ دیکھ پردۂ محمل تراش کے

بسمل کا جسم اس کے لئے کھیل ہو گیا
سو سو طرح سے رکھتا ہے قاتل تراش کے

دیکھا جو اُس نے مجکو وہ بولا رقیب سے

قرباں کا رکھدو سر۔ سر محفل تراش کے

کیا اتنا ہی ظالم ہے جتنا کہ سیہ رو ہے
کیوں مار سیہ بنکر ڈستا تیرا گیسو ہے

تدبیر بہت کچھ کی۔ سلجھا نہ سکا کچھ بھی
دل سے یہ میرے الجھا کس شوخ کا گیسو ہے

جنبش جو ہوئی لاکھوں بیمار ہوئے اچھے
تیرا لب رنگیں بھی اعجاز ہے جادو ہے

بہ بہ کے نکلتے ہیں یہ لخت جگر میرے
ٹکڑے کو میرے دل کے کہتے ہیں وہ آنسو ہے

آتی نہیں قبضے میں۔ سو رنگ دکھاتی ہے
ہے شیر جو دل میرا۔ وہ آنکھ بھی آہو ہے

بے بس ہوں نہیں اپنی ہستی پہ میرا قبضہ
جس دن سے میرے دل پر ظالم تیرا قابو ہے

اک گھونٹ جو پیتا ہے۔ پڑھتا ہے تیرا کلمہ
ساغر میں تیرے ساقی یہ مئے ہے کہ جادو ہے

اے شیخ ترے دل پر ہے چوٹ لگی ورنہ
کیوں تیری زباں پر اب یہ نعرہ یا ہو ہے

برباد ہوا قرباں ناشاد ہوا قرباں
اب تیری طرح دل پر کچھ بس ہے نہ قابو ہے

میرے اک جینے کا موہوم سا پہلو ہو جائے
مرتے دم سامنے گر شکل پریرو ہو جائے

اب مسیحا بھی یہ رو رو کے دعا کرتے ہیں
تیرا بیمار یہ اچھا کسی پہلو ہو جائے

آنکھیں بدلیں۔ جو تری ساری خدائی بدلی
کون راضی ہو اگر تجھ سے خفا تو ہو جائے

اس کے اک ادنیٰ اشارہ سے ہو تن سر سے جدا
تیغ و خنجر سے زیادہ تیرا ابرو ہو جائے

روشنی دن کی ہو وہ منہ سے الٹ دے جو نقاب
رات دنیا میں ہو گر وا یہ گیسو ہو جائے

نظر آ جائے کہیں تو جو عدو کی ہمراہ
خشک فوراً ہی میری آنکھ کا آنسو ہو جائے

پھر ہو کچھ۔ تجھ کو میری اس کی محبت میں تمیز
غیر کی طرح میرا تجھ پہ جو قابو ہو جائے

جا کے چمکے وہ سر چرخ مہ نو کی طرح
پردۂ رخ سے جو باہر تیرا ابرو ہو جائے

عقل مختل ہو میری ہوش پراگندہ ہوں
دل اگر دیکھ لے صورت تیری آہو ہو جائے

بات تو جب ہے مری روح بھی نکلے یوں ہی
جس طرح باغ میں پھولوں سے جدا بو ہو جائے

کیسے ممکن ہے یہ قرباں وہ خدا سب کا ہے
تیرا منشا تو یہی ہے کہ تو ہی تو ہو جائے

کیا عجب واعظ اگر دنیا ہمارے دل میں ہے
آسماں کا سارا نقشہ آنکھ کے ایک تل میں ہے

کشمکش ہوتی ہے جس جا موت کی اور زیست کی
تیرا بیمار محبت آج اس منزل میں ہے

خاک تھا اور خاک ہے اور خاک میں ملجائیگا
خاصیت تیری یہ اے انسان آب و گل میں ہے

یوں تڑپتا چھوڑ کر جانا تیرا۔ اچھا نہیں
جان کچھ باقی ابھی قاتل تنِ بسمل میں ہے

بیٹھ جائے عاشقِ ناکام دم لے لے ذرا
کوئی بھی سایہ کی جا اس عشق کی منزل میں ہے

بھر دیئے ہوں جیسے پھولوں میں ہزاروں آفتاب
اے تپ فرقت کچھ ایسی آج سوزش دل میں ہے

آگے آگے دیکھ ابدل کیا تیرا انجام ہو
تو ابھی تو ابتدائی عشق کی منزل میں ہے

فرق ہے عشقِ حقیقی اور مجازی میں بہت
جو حقیقت میں مزہ ہے وہ کہاں باطل میں ہے

سخت جانی کی وجہ سے کیا نہیں گردن کٹی
دم نہیں باقی رہا یا خنجرِ قاتل میں ہے

آگ بنکر مہر انور میں ہے تیرا ہی جلال
نور تیرا جانا نی بنکر مہِ کامل میں ہے

دل کو دیکھے یا جگر کو اب میرا تیماردار
جان اُس کی بھی عیادت سے بہت مشکل میں ہے

دیکھئے رخنہ کرے لیلےٰ کا یا پردہ رکھے
قیس کی وہ اک نگاہِ عشق جو محفل میں ہے

انکساری نے دیا کیا خوب اس کو یہ فروغ
ساری دنیا کا تماشا آنکھ کے اِک تل میں ہے

کیا پڑھاتا ہے تو ناصح کیا سناتا ہے مجھے
میری الفت کا سبق تحریر میرے دل میں ہے

اک اُترنے کا ہے وقفہ سرزمینِ موت پر
کشتیٔ عمرِ رواں گہوارۂ منزل میں ہے

گردنیں عشاق کی کاٹی ہیں اُس نے اسقدر
دھار موٹی پڑ گئی اب خنجرِ قاتل میں ہے

پھر ملیں وہ یا نہیں موقع غنیمت ہے یہی
آج سب کہدے جو اے **قربان** تیرے دل میں ہے

جس کو دیکھا ہم نے دنیا میں وہ تیرے غم میں ہے
تیرا چرچا چھپنے والے کس قدر عالم میں ہے

کہہ کے یہ لیلےٰ نے ہنگامے کو برہم کر دیا
کوئی کیا جانے میرا۔ دیوانہ کس عالم میں ہے

آب الفت میں کریں اب غسل گلہائے چمن
اشکِ بلبل ہو گیا تحلیل سب شبنم میں ہے

اہل محشر جو تپش تھی داغِ دل کی ایک دن
وہ تمازت آج گویا نیرِ اعظم میں ہے

کوئی دیکھے میری چشمِ یاس کی گنجائشیں
نوح کا طوفان میرے دیدۂ پرنم میں ہے

آنکھ کی پتلی سمجھتا ہے وہ ظالم غیر کو
ہائے نامحرم بسا کیا دیدۂ محرم میں ہے

خشک بھی کرتا ہے زخموں کو ہرا کرنیکے بعد
یہ تماشا ہم نے دیکھا آپ کے مرہم میں ہے

قدرداں گل کا نہیں ملتا چمن میں کوئی آج
باغباں بھی تیرے بلبل آج تو ماتم میں ہے

آ گئی غالب صداقت کھل گیا رازِ وفا
جو تھا غیروں میں کبھی وہ آج دیکھو ہم میں ہے

اس سے کیا حاصل تجھے قربان اتنا تو بتا
عمر تیری رائیگاں جو فکرِ بیش و کم میں ہے

نگہ کی تیغ سے بسمل تمام ہو جائے
تمہارا نام ہو اور اس کا کام ہو جائے

ابھی تو میکدہ میں اژدہام ہو جائے
ذرا سی دیر کو گر اذن عام ہو جائے

یقیں ہے ہم کو کہ وہ شوخ رام ہو جائے
کبھی جو اس سے سلام و پیام ہو جائے

کبھی جو دن کو ہی وہ خواب میں چلے آئیں
تو میرے روزِ مصیبت کی شام ہو جائے

کبھی تو دیکھ لیں ہم قتل عام کا منظر
کبھی تو تیغ نظر بے نیام ہو جائے

سرور غم کا نہ ہو جس شراب میں داخل
ہمارے واسطے وہ مے حرام ہو جائے

اس انجمن میں ہو کچھ اور یا نہ ہو یارب
قبول دوست ہمارا سلام ہو جائے

ہم اس کو معجزہ سمجھیں کمال الفت کا
وہ بت جو ہم سے اگر ہمکلام ہو جائے

عدو کا اور میرا کر دو فیصلہ آکر
کسی طرح تو یہ جھگڑا تمام ہو جائے

شراب پی کے محبت کی ہم بھی بے خود ہوں
شروع جو بزم میں اب دورِ جام ہو جائے

لگے جو چوٹ ترے شعرِ ترکی اے قربان
قبول دہر میں تیرا کلام ہو جائے

سخت جانی سے کہیں تو بھی نہ قاتل الجھے
ترے خنجر سے نہ میرا تنِ بسمل الجھے

صاف صحرا کو تو کر تارِ نظر سے ورنہ
ڈر ہے مجنوں نہ کہیں پردۂ محمل الجھے

اس سلا دنیا میں نہ ہوگا کوئی ناکام امید
جس کی گرداب میں کشتی سرِ ساحل الجھے

تجھ کو معلوم ہوں کچھ عشق و محبت کے مزے
تیرا دل بھی جو کہیں اے میرے قاتل الجھے

چارہ گر عشق کے ہیں داؤں مجھی کو معلوم
تجھ سے سلجھے نہ کبھی جو میری مشکل الجھے

کیوں بری آنکھوں سے دیکھا ہے عدو کو تو نے
اتنی سی بات پہ مجھ سے سرِ محفل الجھے

ان کی زلفوں کی جو لیتا ہے بلائیں جاکر
تو نہ گیسو میں کہیں اے دلِ بسمل الجھے

تم مذاق اپنی طبیعت کا بدل دو قربان
نہ ہو پھر جان کو آفت نہ کہیں دل الجھے

جدا جدا ہے جہاں میں عادت کسی کی کچھ ہے کسی کی کچھ ہے
الگ الگ ہے بشر کی خصلت کسی کی کچھ ہے کسی کی کچھ ہے

کسی میں شوخی ہے بھولپن کسی میں زردی اسیر رخ کی
الگ الگ ہے گلوں کی رنگت کسی کی کچھ ہے کسی کی کچھ ہے

کسی کو حاصل یہاں ہے دولت کسیکو حاصل ہے فقر و ذلت
نہیں ہے یکساں جہاں کی قسمت کسی کی کچھ ہے کسیکی کچھ ہے

ہوا ہے شیدا کوئی بتوں پر بنا ہے بندا کوئی خدا کا
ہے مختلف قسم کی عقیدت کسیکی کچھ ہے کسیکی کچھ ہے

ہیں مشک آسا کسیکی زلفیں کسی کے عارض ہیں ہوئے صندل
نئی نئی ہے گلوں کی نکہت کسی کی کچھ ہے کسیکی کچھ ہے

کسیکی صورت ہے دل لبھاتی کسیکو صورت سے ہے تنفر
جدا جدا ہے ہر ایک صورت کسی کی کچھ ہے کسیکی کچھ ہے

اگر ہے کوئی وفا کا پتلا تو کوئی یاں ہے جفا کا پیکر
نہ ایک سیرت نہ ایک خصلت کسیکی کچھ ہے کسیکی کچھ ہے

کوئی ہے پڑھتا نماز پیہم کوئی ہے کرتا گناہ پیہم
ہے بزم کثرت یہاں طبیعت کسیکی کچھ ہے کسیکی کچھ ہے

کوئی تو قرباں غم ہے کھاتا کوئی ہے قرباں عیش کرتا
طرح طرح کی یہاں ہے عادت کسی کی کچھ ہے کسیکی کچھ ہے

جام ایک تو خوشگوار دیدے
اب ہے ساقی بہار دیدے

پھولوں کو شباب غنچے کو رنگ
دیدے دیدے بہار دیدے

اُن کو پروا نہیں کسی کی
جان اپنی کوئی ہزار دیدے

اُس کا یہ ہی فرضِ زندگی ہے
کیوں جان نہ جاں نثار دیدے

انصاف کا دن قریب تر ہے
خوب آج لحد فشار دیدے

ہم رند ہیں پی کے جائینگے آج
ساقی طعنہ ہزار دیدے

یارب مجھے داغ عشق دیگر
رنگینیِ لالہ زار دیدے

کرنا ہے مطیع ایک ساحر
افسوس کوئی چشم یار دیدے

تربت کا میری پتہ جو پوچھو
میرا مشتِ غبار دیدے

قرباںؔ۔ طلب سے فائدہ کیا
جو چاہے وہ کردگار دیدے

سر کو اب نذر دار کر دیجئے
جان اُن پر نثار کر دیجئے

مری تربت میں شافعِ محشر
دُور آکر فشار کر دیجئے

رشکِ خورشید غیرتِ ناہید
میرا مشتِ غبار کر دیجئے

پڑھ نہ لے کوئی نام قاتل کا
دُور لوحِ مزار کر دیجئے

وہ نہیں مانتے کبھی احساں
اُن پہ احساں ہزار کر دیجئے

عشق میں دے کے داغ کثرت سے
دل کو اک لالہ زار کر دیجئے

اپنے ابرو کے اک اشارے سے
میرا سینہ فگار کر دیجئے
اپنے دل میں مجھے جگہ دے کر
بے نیاز مزار کر دیجئے
دل ہے گستاخ تو اجازت ہے
اسپہ ابرو کا وار کر دیجئے
صبح اچھی نہ رات اچھی ہے
ختم لیل و نہار کر دیجئے
اُن کی اُلفت کا ہے اگر دعوےٰ
جان قرباں نثار کر دیجئے

سزائیں دیکے سو سو کرتے ہو تقصیر کے ٹکڑے
سمجھتے یہ نہیں ہوتے ہیں خود تقدیر کے ٹکڑے
سیہ باطن ہوا کرتے ہیں سب تنویر کے ٹکڑے
بظاہر گو حسیں کتنے ہی ہوں تنویر کے ٹکڑے
وہی ہوگا ازل سے جو لکھا ہی تیری قسمت میں
یہ کہہ کہہ کر کئے تقدیر نے تدبیر کے ٹکڑے
سوائے یادِ لیلیٰ کون آسکتا ہے صحرا میں
بہت محفوظ ہیں مجنوں تری جاگیر کے ٹکڑے
تمنا شوق و حسرت آرزو ارمان بن بن کر
لحد میں بکھرے پھرتے ہیں دلِ دلگیر کے ٹکڑے
ستارے جنکو سمجھے ہو۔ وہ آہوں کے شرارے ہیں
جلا کر کر دئے ہیں مینے چرخِ پیر کے ٹکڑے
کدھر جائیں۔ کدھر نکلیں ہے راہِ عشق پیچیدہ
سمجھ میں کچھ نہیں آتے ہیں یہ زنجیر کے ٹکڑے
نہ سمجھا خاک بھی انجام کیا ہوگا محبت کا
کئے مینے بہت ہر خواب کی تعبیر کے ٹکڑے
جدا کر کے لکھے ہیں تو نے دلکے حرف اے ظالم
کلیجے سے لگا لوں آ۔ تری تحریر کے ٹکڑے
رُلاتے ہیں جلاتے ہیں ہنساتے ہیں جگاتے ہیں
غضب ہوتے ہیں میرے نالۂ شبگیر کے ٹکڑے
جگہ دی ہے کلیجے میں جگر میں دل میں پہلو میں
کئے ہیں مینے کتنے ایک تیرے تیر کے ٹکڑے
تمہارے تیر کے ٹکڑے ہر اک رگ میں ہیں پیوستہ
دکھاؤں کس طرح لیکن بہتیں دل چیر کے ٹکڑے
بیانِ عشق کی تشریح تم کیا خاک سمجھوگے
غلط معنی لگائے کر دئے تفسیر کے ٹکڑے
کلیجہ نے سُنائی داستاں دل سے الگ اُنکو
چلا فتراک میں لٹکا کے جب نخچیر کے ٹکڑے
ہماری شمع الفت بھی بہت ہی سخت جاں نکلی
کٹایا سر کو جب دو کر دئے گلگیر کے ٹکڑے
کسی کو سرد کرتے ہیں کسی کو یہ جلاتے ہیں
نرالے ہیں مری ہر آہ کی تاثیر کے ٹکڑے
تڑپ کر خاک پر گرتے ہیں آنسو یوں مرے پیہم
بکھر جاتے ہیں جیسے ٹوٹ کر زنجیر کے ٹکڑے

اُسی کا ہر طرف جلوہ نظر آیا جدھر دیکھا
حسینؑ ہوتے ہیں سب قرباں یہ تنویر کے ٹکڑے

اگر پتھر بھی اسکے سامنے ہو وہ بھی پانی ہے
الٰہی کس غضب کی اُن کے خنجر میں روانی ہے

خوشی ایسی ہوئی ملنے کی اسکو تیرے اے ظالم
زلیخا کی طرح تازہ ملی دل کو جوانی ہے

اگر تربت مٹا دیگا تو پھر پچتائے گا ظالم
یہی اک مرنیوالے کی فقط باقی نشانی ہے

کبھی صیاد کو بھی اتنو آجاتا ہے رحم اس پر
غنیمت آج کل مرغِ چمن کی ناتوانی ہے

کسی دن بیٹھکر کرلیں نہ کیوں ہم فیصلہ اس کا
مجھے تم سے نہیں اہلِ وفا سے بدگمانی ہے

مرے پیچھے پڑی رہتی ہے زلفوں کیطرح ظالم
شبِ فرقت الٰہی کیا بلائے ناگہانی ہے

تو اپنے حسن سے پہلے مری آنکھوں کو خیرہ کر
تجھے منظور اگر ظالم ابھی چلمن گرانی ہے

نہ پوچھو میری حالت اب نہیں ہے اس سے کیا مطلب
میں زندہ ہوں غنیمت ہے تمہاری مہربانی ہے

تو اے قرباںؔ تصویر تصور کھینچ لیتا ہے
کہ تیرے سامنے اک نقشِ حیرت آج مانی ہے

یاد آگیا ہے ہم کو خدا کچھ نہ پوچھئے
کس طرح اُس نے کی ہے جفا کچھ نہ پوچھئے

سوزش۔ تپش خلش ہے مرے دل میں مستقل
اس عشق نے جو حال کیا کچھ نہ پوچھئے

ہم نے تمام عمر گذاری ہے لوٹ کر
کیا درد نے دیا ہے مزا کچھ نہ پوچھئے

اک درد و رنج و غم ہے فقط حاصلِ حیات
جو عشق و عاشقی میں ملا کچھ نہ پوچھئے

ناکامی سے بھری ہے مری داستانِ دل
ہوتا ہے رنج بہرِ خدا کچھ نہ پوچھئے

کیوں زندگی کا لطف مٹا کیا بتاؤں میں
کیوں ہوگیا وہ مجھ سے خفا کچھ نہ پوچھئے

سینہ سے وہ نکل کے گیا ہے جگر کے پاس
پہونچا کدھر ہے تیرِ ادا کچھ نہ پوچھئے

شاید ہے اس نے خونِ عدو کا ملالیا
پھیکا ہے کیوں یہ رنگِ حنا کچھ نہ پوچھئے

اس کی دوا وہی ہے جو دیتا نہیں کوئی
بیمارِ غم کی اپنے دوا۔ کچھ نہ پوچھئے

ٹوٹا شبِ فراق مرے دل پہ کوہِ غم
آئی تھی سر پہ کیسی بلا کچھ نہ پوچھئے

قرباںؔ میکدہ میں وہ ساقی کا لطفِ خاص
اور پھر وہ میکشوں کی دعا کچھ نہ پوچھئے

وہ اپنی شرم کا آخر نباہ کرلیں گے
کہ مجھکو دیکھ کے نیچی نگاہ کرلیں گے

رہیں جو تیری یہی بے نیازیاں ہم سے
تو ہم کسی سے کہیں رسم و راہ کرلیں گے

تمہارے چاہنے والے اسی میں ڈوبیں گے
تمہاری چاہِ ذقن کو وہ چاہ کرلیں گے

خبر لو اپنے مریضوں کی جلد تم ورنہ
تمہارے عشق میں حالت تباہ کرلیں گے

جلا جو داغ جگر کا چراغ کی صورت
تو دور ظلمت بخت سیاہ کرلیں گے

تمہاری تیغ ادا کے شکار جو ہوں گے
وہ جلد طے غم الفت کی راہ کرلیں گے

ہمیشہ ہم ہی رہیں گے تمہاری محفل میں
یہ غیر تھوڑے دنوں کو نباہ کرلیں گے

نقاب کھولدی تو نے جو بام پر آکر
حجاب دیکھ کے یہ مہر و ماہ کرلیں گے

جو حال عشق کا منکر نکیر پوچھیں گے
تو اُن کو عشق کا قرباں گواہ کرلیں گے

یہ کیا شے ہے ناصح تو کیا جانتا ہے
مرا دل ہی غم کا مزا جانتا ہے

جو دل کو ستانا روا جانتا ہے
ہر انداز کی وہ جفا جانتا ہے

یقیں تم کو آئے نہ آئے نہیں غم
محبت کو میری خدا جانتا ہے

اُسے کیا ہے مطلب جفا و ستم سے
کہ عاشق تو اپنی وفا جانتا ہے

ڈریگا قیامت سے کیا وہ۔ جو عاشق
قیامت کو اُن کی ادا جانتا ہے

نہ کھائی ہو جس نے کبھی چوٹ دل پر
مرے حال دل کو وہ کیا جانتا ہے

بچھاتا ہے وہ دام زلفوں کے کیا کیا
مرے دل کو مرغ ہوا جانتا ہے

اُٹھائی ہے تکلیف جو دل پر اس نے
ترے عشق کا مبتلا جانتا ہے

وہ کہتے ہیں آتا نہیں اور تجھکو
فقط تو تو کرنا گلہ جانتا ہے

میرے دل میں الفت ہے کتنی تمہاری
خدا جانتا ہے خدا جانتا ہے

بتوں کی تمنا ہے قرباں لیکن
مرے دل کی حالت خدا جانتا ہے

لیکے ارمان اور حسرت بے خبر کے سامنے
ہم کو جانا ہے کسی بیداد گر کے سامنے

نام لیکر آپ کا بیمار غم اُف مرگیا
جان دیدی اُسنے اپنے چارہ گر کے سامنے

ڈر عدو کا اسقدر رہتا ہے مجکو رات بھر
خواب میں بھی تمکو رکھتا ہوں نظر کے سامنے

آج اے تیر فغاں ٹکڑے اُڑا دے چرخ کے
اک یہی دیوار حائل ہے اثر کے سامنے

لکھ لئے سب کلک قدرت نے بیاض صبح پر
جو بیاں ہم نے دئے شمع سحر کے سامنے

بڑھ نہیں سکتی کبھی خورشید محشر کی چمک
داغ دل کے سامنے داغ جگر کے سامنے

بڑھ گئے تیرے دُرِ دندان آخر بڑھ گئے
آج سبقت لیگئے لعل و گہر کے سامنے

مجھسے اے صیاد کیوں ہے ذکرِ مرغانِ چمن
قصۂ پرواز کیا بے بال و پر کے سامنے

یہ اگر چاہے تو کر دے نوح کا طوفاں بپا
ہیچ ہے قربان دریا چشمِ تر کے سامنے

اب پسندیدہ ہے آزادی سے بربادی مجھے
کیوں ستائے جا رہا ہے رنجِ آزادی مجھے

دیکھکر گلشن کو آجاؤنگا پھر میں تیرے پاس
کر عطا صیاد فصلِ گل میں آزادی مجھے

حشر سے پہلے ہی اُسنے کاٹ لی میری زباں
یہ سمجھکر کہ نہ دے بدنام فریادی مجھے

سر کٹا کر جان دے کر مل گئی مجھکو بقا
نغمۂ غم بن گیا ہے نغمۂ شادی مجھے

کہہ رہی ہے فطرتِ صیاد باغِ دہر میں
بلبلو تم نے سکھائی خود ہی صیادی مجھے

مثلِ مجنوں کیوں نہ صحرا سے محبت ہو مجھے
پہاڑ کھانے کیلئے دوڑے ہی آبادی مجھے

مینے دیکھی ہیں بہاریں کب یہ دیکھا جائیگا
کیوں دکھائے بختِ بد گلشن کی بربادی مجھے

روز یہ کہتا ہے اے قربان تیشہ مار لے
کیا کوئی سمجھا ہے ظالم تو نے فرہادی مجھے

خون آنکھوں سے نکلتا ہے مری رس رس کے
دلمیں رہجاتے ہیں ارمان مرے بس بس کے

اتنی عشاق نے اُس در پہ جبہ سائی کی
خود جبیں سنگِ درِ یار بنا گھس گھس کے

ایک قطرہ نہ مرے جسم میں باقی چھوڑا
خونِ دل زخم سے میرے ہے بہا رس رس کے

سب کو دنیا میں طرفدار تمہارا پایا
لیکے فریاد گیا پاس ہوں میں جس جس کے

چارہ گر دل بھی ہے مجروح جگر بھی زخمی
زخم دیکھے گا بھلا یہ تو بتا کس کس کے

تو بھی ایدل یونہی اب اپنی بدل لے حالت
رنگ دیتی ہے حنا اُنکی بنا پس پس کے

تیری تحریرِ مقدر نہ مٹے گی قربان
صاف پیشانی بھی کر دیگا اگر گھس گھس کے

ہم کو امید ہے پھر صبحِ وطن دیکھیں گے
بخت یاور ہے اگر سیرِ چمن دیکھیں گے

اسپہ مچلے ہیں کہ ہم زخمِ کہن دیکھیں گے
تن کے بیٹھے ہیں ترے دل کی لگن دیکھیں گے

آہ نباش ترا جسم و بدن دیکھیں گے
برہنہ کر کے تجھے دزدِ کفن دیکھیں گے

ہاتھ سے ہاتھ ملا عشق کا دعویٰ ہے اگر
مجھسے کہتے ہیں ترا ہم یہ بچن دیکھیں گے

میرے لاشے کو ذرا۔ آ کے تو عبرت ڈھک دے
غیر ہنس دینگے جو بیگور و کفن دیکھیں گے

دل میں باقی نہ رہی تیرے تو گنجائش کچھ
داغ کہتے ہیں کہ ہم اور چمن دیکھیں گے

تیرے ملنے کی نہ امید کبھی جائے گی
حشر تک راہ تری عہد شکن دیکھیں گے

زلف بکھری ہے تو رہنے دے یونہی عارض پر
کس طرح چاند کو لگتا ہے گہن دیکھیں گے

روک کر لکھ تو اے قربان قلم کو اپنے
اس غزل کو تری سب اہل سخن دیکھیں گے

آنکھوں میں سمندر مری بہتا تو نہیں ہے
پہلو میں آ ہی کوئی دریا تو نہیں ہے

پوچھے جو کوئی مجھ سے مرے زخم کی حالت
دل رکھنے کو کہدوں مگر اچھا تو نہیں ہے

وہ طور پہ اب آ کے کریں کیا یہ بتا دو
جلوے تو وہی ہیں کوئی موسیٰ تو نہیں ہے

مرنے کے لئے ہم جو ابھی سے ہوئے تیار
پیغام قضا نے کوئی بھیجا تو نہیں ہے

مسرور ہوئے جاتے ہو تم خون کو پی کے
دل ہے یہ مرا ساغر و مینا تو نہیں ہے

کیا خواب میں بھی قیس کے آتی نہیں لیلیٰ
ہے عالم رویا کوئی صحرا تو نہیں ہے

میخانے میں آتا ہے چلا چھوڑ کے کعبہ
اے شیخ تو کچھ راہ کو بھولا تو نہیں ہے

یاں پہ نہ ملے تم تو قیامت میں ملو گے
مایوس ابھی یہ دل شیدا تو نہیں ہے

قربان کیا وصل کا وعدہ تو انہوں نے
پورا کبھی کر دیں گے تقاضا تو نہیں ہے

کس پہ تو چھوڑ چلا اُن کو گذرنے والے
تجھکو روتے ہیں وفا پر تری مرنے والے

ہم کہاں دار فنا میں ہیں ٹھہرنے والے
سانس جو باقی ہیں وہ بھی ہیں گذرنے والے

روز آئینے رہی کیا تری ہیبت قائم
تجھسے اب اے شب غم ہم نہیں ڈرنے والے

یہ تو رُو کے سے رکیں گے نہ کبھی چارہ گرو
زخم دل ابھریں گے جتنے ہیں ابھرنے والے

ہم تو جب جانیں قیامت میں بھی تو جائے مکر
ہمسے او وصل کے وعدوں پہ مکرنے والے

عمر بھر مجھ کو قفس ہی میں نہیں رہنا ہے
یہ نہ سمجھا پر پرواز کترنے والے

دار فانی میں اب لنے ہی کو ہے بانگ درا
چند دن اور ٹھہر جائیں ٹھہرنے والے

وہ تری ترچھی نگاہیں وہ جگر دوز آنکھیں
وہ ترے تیر مرے دل میں اترنے والے

جلوۂ ملک عدم عام ہے انساں کے لئے
سب ہیں اس ایک ہی رستے سے گذرنے والے

جو بگاڑے گئے قرباںؔ ازل کے دن سے
وہ مقدر نہیں ہرگز کبھی سنورنے والے

تمہیں کیا واسطہ آہ و فغاں سے
بلا سے جائے کوئی اپنی جاں سے

قفس میں جا کے بلبل ہاتھ دھوئے
چمن سے گل سے اپنے آشیاں سے

خزاں ہو یا بہار عادت ہے اس کو
چمن چھٹتا نہیں ہے باغباں سے

ضعیفی میں نہیں اٹھتا قدم بھی
رہا جاتا ہوں پیچھے کارواں سے

بنے ہیں گل چمن میں شوخ دیدہ
اڑا لائے ہیں یہ شوخی کہاں سے

تحفظ راز الفت کا کروں گا
نہیں کرتا بیاں اپنی زباں سے

عدو سے کہتے ہیں اچھا ہے قصہ
مزہ آتا ہے میری داستاں سے

ترا ہو حسن دنیا میں نمایاں
اگر پردہ اٹھا دے درمیاں سے

گلا اس کا ہے جس کا ہے یہ ساتھی
نہیں شکوہ ہمیں کچھ آسماں سے

نہ پایا چین اک دم اس جہاں میں
خدا قرباںؔ نکالے اس جہاں سے

جب تک اثر دوا میں نہ وہ بے نیاز دے
کیا فائدہ دوا تری اے چارہ ساز دے

عصیاں کے غم سے مجھ کو چھڑا کارساز دے
رحمت سے اپنی تو مجھے مولا نواز دے

بے کیف ہو کے ساری صدائیں تباہ ہوں
آواز سوز کی نہ اگر دل کا ساز دے

جلتا رہے یہ عشق میں یوم نشور تک
دل میں الٰہی ایسا تو سوز و گداز دے

تدبیر دل کے درد کی اپنے کروں کوئی
گر چین مجھ کو شوخی عشوہ طراز دے

فطرت جو حسن کی ہو در آشنائے عشق
محمود کے نہ دل کو تسلی ایاز دے

قدموں پہ اس کے شام و سحر ہوں جھکا ہوا
پھر کیوں نہ مجھ کو لطف یہ عجز و نیاز دے

مجھ سے نہ ہو سکیں کی حقیقت پرستیاں
یارب مجھے سلیقۂ عشق مجاز دے

قرباںؔ کس طرح مجھے صحت نصیب ہو
دل کی دوا ہی جب نہ مجھے چارہ ساز دے

میرا فانوس محبت اسکا پردہ پوش ہے
دل کے اندر جو تجلی کا تمہاری جوش ہے

تھے تو افسانے عدم کے یاد لیکن اب نہیں
آتے ہی دنیا میں رویا تھا بس اتنا ہوش ہے

دیکھتے ہیں ہر طرف کاندھا بدلے کوئی اور
اُن کو لاشہ دو قدم بھی میرا بار دوش ہے

چار جانب ہے اُداسی کسقدر چھائی ہوئی
فرطِ عبرت سے چراغِ قبر بھی خاموش ہے

یہ تو وہ کہتے نہیں ہوں حسن کا مخمور میں
صرف یہ کہتے ہیں لوگوں سے کوئی بیہوش ہے

دستِ وحشت بڑھ رہے ہیں جیب و داماں کیطرف
میرے مولا عشق کا اب تو ہی پردہ پوش ہے

اب کچھ ایسا ہو کھلیں آنکھیں نہ صبحِ حشر تک
خواب کے اندر وہ ہمسے آج ہم آغوش ہے

حشر میں میری خطائیں کھل نہیں سکتی کبھی
میرا مولا جب گنہگاروں کا پردہ پوش ہے

آہ اے قربان یہ حالت زمانے کی ہے آج
دیکھکر چلتے ہیں سب کوئی اگر خوش پوش ہے

کہاں سے آتے ہیں فتنے وہ اب اُٹھائے ہوئے
کہ پیچھے پیچھے ہیں محشر بہت جلائے ہوئے

عزیز و غسل نہ میت کو دو ہماری تم
کہ ہم تو آبِ ندامت سے ہیں نہائے ہوئے

ہمارے سینہ پہ ہے آج سانپ لوٹ رہا
عدو کو دیکھا ہے جب سے گلے لگائے ہوئے

ہمارے دفترِ عصیاں کو حشر میں دھویا
وہ کام آئے جو کچھ اشک تھے بہائے ہوئے

ہمارے خونِ جگر کا بھی اس میں حصہ ہے
وہ آج ہاتھوں میں مہندی جو ہیں لگائے ہوئے

اب اپنی آنکھ نہ کھولیں گے صبحِ محشر تک
شبِ فراق میں اے غم ترے جگائے ہوئے

یقین کیسے میں کر لوں دغا نہیں کرتے
وہ لاکھوں بار کے میرے ہیں آزمائے ہوئے

وہاں جو دیکھا تھا اب یاد کچھ نہیں ہمدم
زمانہ ہو گیا ہم کو عدم سے آئے ہوئے

سفر طویل ہے قربان اور وقت ہے کم
بڑھے چلو یونہی اپنے قدم بڑھائے ہوئے

ہونے سے کوئی پائمال آج مزار رہ نجائے
کشتۂ راہِ عشق کی مشتِ غبار رہ نجائے

توڑ کے پھول پھول کو باغ سے پھینک اے خزاں
گوشۂ باغ میں کہیں نامِ بہار رہ نجائے

تیرا مریضِ ناتواں بھرتا ہے آہ اس لئے
سوزِ تپِ فراق کا دل میں غبار رہ نجائے

داغِ دل و جگر سے میں لایا ہوں آج گوندھ کر
نذرِ حریمِ ناز سے یہ مرا ہار رہ نجائے

ایسا نہ ہو کہ تو کہے ہم نہ تجھے سنا سکے
کوئی ستم کوئی جفا شعبدہ کار رہ نجائے

عبرتِ روزگار کی بگڑی ہوئی ہے پھر ہوا
پھر کہیں ہو کے گل مری شمعِ مزار رہ نجائے

ایسا نہ ہو کہ حشر کے روز بھی جھومتا اُٹھوں
باقی شرابِ عشق کا مجھکو خمار رہ نجائے

آیئے جلد آیئے دل کی لگی بجھا دیجئے
پھونکنے کو دل وجگر کوئی شرار رہ نجائے

قرباں عدم میں اپنے ساتھ جائیں نہ کچھ کدورتیں
دل یہیں صاف کیجئے دل میں غبار رہ نجائے

کسی معشوق سے ہم بھی محبت کرکے دیکھیں گے
نمایاں عشق کی دل پر حقیقت کرکے دیکھیں گے

ہمیں بھی دیکھنا ہے وہ نظر کیوں کر نہیں آتا
خدا کو اب کے وا چشم بصیرت کرکے دیکھیں گے

جو کہتا ہوں قیامت میں کرونگا تیرے شکوے میں
تو کہتے ہیں کہ برپا ہم قیامت کرکے دیکھیں گے

مزہ جاتا رہیگا کیا خلش اندوزیٔ دل کا
سنا ہے اب وہ درمانِ جراحت کرکے دیکھیں گے

انھیں ہوتی ہے ہم سے یا نہیں ہوتی محبت کچھ
رقیبوں کی سی ہم بھی اپنی صورت کرکے دیکھیں گے

عجب کیا ہے جو سنکر قصۂ غم رحم آجائے
بیاں سب آج اُنسے اپنی حالت کرکے دیکھیں گے

کوئی تدبیر شاید انبساطِ دل کی بن جائے
کسی سے ہم بیانِ رنج و فرقت کرکے دیکھیں گے

وہ مجکو دیکھ کر شاید ارادوں کو بدل ڈالیں
جو کہتے ہیں تو یوں ہی ہم بھی الفت کرکے دیکھیں گے

یہ آداب مروت کس سے اے قرباں ہوے پورے
بہت کہتے چلے آئے مروت کرکے دیکھیں گے

اس رنج و غم کی میرے کوئی انتہا بھی ہے
دُنیا میں دردِ ہجر کی کوئی دوا بھی ہے

اب بھی نہ جو پئے وہ بڑا بدنصیب ہے
ساقی بھی ہے شراب بھی ہے دلربا بھی ہے

کیا کیا دیے خدا نے حسینو تمہیں کمال
شوخی بھی ہے حیا بھی ستم بھی جفا بھی ہے

قدرت نے اُن کو مجمعِ اوصاف کردیا
انداز بھی ہے غمزہ بھی ناز و ادا بھی ہے

کبتک یونہی میں ایڑیاں رگڑونگا چارہ گر
آخر مرے مرض کی جہاں میں دوا بھی ہے

یہ دیکھنا ہے کون ہو مقتل میں کامیاب
تیر ادا بھی تاک میں ہے اور قضا بھی ہے

مطلق نہیں خیال دلِ عندلیب کا
اے پھول تجھ میں نام کو بوئے وفا بھی ہے

آئی ندا۔ ثمر جو وفا کا طلب کیا
گل کوئی نخلِ عشق میں اب تک کھلا بھی ہے

حیرت نے دیکھنے نہ دیا آپ کا جمال
سو بار گو گرا بھی ہے پردہ اٹھا بھی ہے

پہونچا نہ ایک روز بھی دامانِ یار تک
تربت کا گو غبار اُٹھا اور اُڑا بھی ہے

قرباں تجکو غم ہے کہ تیرا نہیں ہے وہ
یہ تو بتا کسی کا وہ ظالم ہوا بھی ہے

اُنھیں ڈر ہے کہ چھُو جائے نہ اسکی خاک دامن سے
خزاں آتی ہے تو دیتی ہوئی آتی ہے یہ قدغن
ذرا یہ تو بتا دے میں نے تیرا کیا بگاڑا ہے
چمکتی ہے تو گلشن میں ہمیشہ اس پہ گرتی ہے
شب وعدہ عدو کی رخنہ اندازی کا یہ ڈر ہے
جسے تو ڈھونڈتا ہے وہ تو زاہد پاس ہی تیرے
جُنوں تنکے نشیمن کے گلوں سے پھر ذرا کھیلو
نہ کیوں صیاد کے پھندے میں جا کر صید ہو تا ہیں
نہ وہ صحرا میں رہتا ہے نہ آبادی میں رہتا ہے

الگ بچکر نکلجاتے ہیں وہ عاشق کے مدفن سے
میں آتی ہوں اُڑا دو بلبلو کو آج گلشن سے
تجھے اے برق کیوں ہے کاوشیں میرے خرمن سے
محبت ہو گئی ہے برق کو میرے نشیمن سے
اُچھل پڑتا ہوں جب موج ہوا آتی ہے روزن سے
اُٹھا کر دیکھ لے پردہ ذرا تو اپنی گردن سے
مبارک بلبلو فصل خزاں جاتی ہے گلشن سے
کہ رنگ دام تھا ملتا ہوا رنگ نشیمن سے
نہیں واقف ہوا عاشق کی تیری کوئی مسکن سے

وہی مذہب ہے اپنا جو ہی مذہب یار کا اپنے
تعلق کچھ نہیں قرباں ہیں شیخ و برہمن سے

بہت دشوار ہے دلسے خیال مہ جبیں نکلے
الٰہی کسکی شامت آج آئی ہے کہ وہ گھر سے
فریب دوستی میں جان لے لی اے معاذ اللہ
ترا کوچہ ہے یا اک مرکز جور و جفا ظالم
گرے عصیاں کے دریا میں تو نکلے بحر رحمت میں
وہ نکلے ہیں عیادت کے لئے ہمراہ دشمن کے
اگر چلنے لگو تم میری آنکھوں کے اشاروں پر
جنھیں ارمان و حسرت آرزو اور یاس کہتے ہیں

نکلجائے اگر تن سے مرے جان حزیں نکلے
بھویں تانے ہوئے نکلے چڑھائے آستیں نکلے
جنہیں ہم دوست سمجھے تھے وہ مار آستیں نکلے
کہ جب نکلے ترے کوچہ سے ہم اندوہگیں نکلے
کہیں ڈوبے تھے ہم جا کر مگر جا کر کہیں نکلے
دعائیں مانگتا ہوں دم مرا جلدی کہیں نکلے
تو میرا عشق بھی کم خرچ اور بالا نشیں نکلے
یہی وہ چار وقت غم ہمارے ہم نشیں نکلے

بہت ممکن ہے حسرت غیر کی دنیا میں نکلی ہو
کبھی قرباں کے ارمان تو دل سے نہیں نکلے

ہم نشیں ہنسنا ہنسانا کوئی ہم سے سیکھ جائے
لیکے نکلے تو بہت ہیں یہ ہمیں معلوم ہے
کیف عشرت کا اٹھانا تو بہت آسان ہے
کس ادا سے کہتے ہیں ٹھوکر لگا کر قبر پر

رنج اور راحت اُٹھانا کوئی ہم سے سیکھ جائے
لیکے حسرت دلمیں جانا کوئی ہم سے سیکھ جائے
بار الفت کا اٹھانا کوئی ہم سے سیکھ جائے
ایسے مُردوں کا جلانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

جتنے تھے ارمان و حسرت سب دیے ہم نے نکال
دل کا سرمایہ لٹانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

برق کی وہ دیکھکر یاد دل میں سب کہتے ہیں ہنسی
لب ہی لب میں مسکرانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

ڈال کر منہ پر وہ آنچل مجھسے کہتے ہیں ندیم
تہرتایاں کو چھپانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

توڑ کر اقرار وہ کہتے ہیں کس انداز سے
خون حسرت کا بہانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

غیر کو چھاتی لگا کر کہتے ہیں قربان وہ
اپنے روٹھوں کو منانا کوئی ہم سے سیکھ جائے

نہیں پہلو میں جب سے مہ جبیں ہے
بہت بیتاب یہ قلب حزیں ہے

وہ صورت دیکھ کر کہتے ہیں میری
ہے اتنا یاد اسے دیکھا کہیں ہے

ہوا منقوش تیرا نام اس میں
تو میرے خاتم دل کا نگیں ہے

ضعیفی میں کمر خم ہو گئی ہے
کہاں اب اپنے قابو میں نہیں ہے

عجب ہے عالم ہستی کا عالم
جسے دیکھو وہ ہی اندوہ گیں ہے

کبھی عشرت کی صورت ہی نہ دیکھی
ہوا غم جب سے اپنا ہم نشیں ہے

زمیں پر آ گئیں سب دیکھ واعظ
کہاں حوریں کہاں خلد بریں ہے

عدو کے واسطے سیکھا ہے اقرار
ہمارے واسطے ہر دم نہیں ہے

نہ کر قربان تخم فکر ضائع
زمیں بیکار ہے اچھی نہیں ہے

سمجھ کر کچھ چراغ گور بھی خاموش ہوتا ہے
لحد پر شب میں آیا جب وہ پردہ پوش ہوتا ہے

فرشتے گور میں کرتے ہیں کب پرسش گنہ ہوں کی
کہ انساں پی کے جام موت جب بیہوش ہوتا ہے

بدلتے جاتے ہیں احباب اور اہل عزا کاندھے
جنازہ مرنیوالے کا وبال دوش ہوتا ہے

جو انساں نظر آتا لاتا ہے ذوق میکشی دل میں
وہ پیدا ہوتے ہی مجبور نا و نوش ہوتا ہے

بلائے چارہ گر بالیں یہ کچھ روشن بجھالوں کو
چراغ زیست اپنا دیکھ اب خاموش ہوتا ہے

ملاتے ہو جفا سے خاک میں تم ہائے جس دل کو
تمہارا غم اسی میں آ کے پردہ پوش ہوتا ہے

وہی ہوتا ہے مجرم مستحق رحمت مولا
جو امید کرم رکھتے ہوئے خاموش ہوتا ہے

فرشتو کیا لحد میں تم سے پوچھے آہ یہ درد
کہ تم کو دیکھتے ہی دفعتاً گم ہوش ہوتا ہے

تموج بحر الفت کا لیا کرتا ہے موجیں سی
میرا آنکھوں سے بڑھ کر سر دل میں جوش ہوتا ہے

تجلی وہ دکھائیں کسکو جب معلوم ہے اُن کو
جو انکو دیکھ لیتا ہے وہی بیہوش ہوتا ہے

مرے اعمال محشر میں ہوا خیرہ جو کرتے ہیں
کرم مولا کا فوراً آکے پردہ پوش ہوتا ہے

بہت بہتر کریگا وہ نہ اب فریاد بھولے سے
تمہارے کہنے سے قربان اب خاموش ہوتا ہے

سامان سکوں کا ہو دلِ مضطر کے سامنے
میں دیکھ لوں جو تم کو نگہ بھر کے سامنے

اپنی جفا و جور کا رکھنا ذرا حساب
جانا ہے تم کو داورِ محشر کے سامنے

کوچے میں اُن کے ہمنے بھی آسن جما دیا
دھونی رما کے بیٹھ گئے گھر کے سامنے

قاتل نے رحم ہائے نہ بسمل پہ کچھ کیا
دی اُسنے جان تیر کے خنجر کے سامنے

لو آؤ اپنی قوتِ بازو کو آزماؤ
گردن جھکائے بیٹھے ہیں خنجر کے سامنے

ساقی کوئی گواہ رہے میرے جذب کا
سجدے کرونگا شیشہ و ساغر کے سامنے

مرجائیگا کوئی تمہیں آتا نہ تھا یقین
ہم نے تمہیں دکھا ہی دیا مر کے سامنے

سوزن کو دیکھتا ہے کبھی زخم کو کبھی
رکھے ہیں دل کے چاک رفوگر کے سامنے

قربان ایسی باتو نسے اُن پر ہو کیا اثر
عرضِ وفا فضول ہے پتھر کے سامنے

صبر ہے بہتر صبر ہے بہتر غیر سے حالت کیا کہئے
جو ہنستا ہو سُنکے مصیبت اُس سے مصیبت کیا کہئے

یاد ہیں ہمکو سارے قصے روزِ ازل کے دوست مگر
آئے نہ سنکر جسکو یقین کچھ ایسی حکایت کیا کہئے

بات نرالی اُنکی ہمدم سب سے نرالا اُنکا اصول
اُنکی شکایت غور سے سنئے اپنی شکایت کیا کہئے

وہم نہ پہونچے آہ نہ پہونچے نالہ نہ پہونچے ہائے ستم
ایسی جگہ پر آپنے کی ہے اپنی سکونت کیا کہئے

جتنے گنہ دنیا میں کئے تھے سب وہ اُسپر روشن ہیں
پھر معافی پیشِ داورِ روزِ قیامت کیا کہئے

لاکھوں عاشق تمنے دیکھے آئی نہ لیکن تم کو تمیز
تمکو محبت غیروں سے ہے مجھسے ہی نفرت کیا کہئے

آنکھ میں آنسو دل میں اُلجھن نیند نہیں آرام نہیں
کیسی بلا ہے کیسی ستم ہے یہ شبِ فرقت کیا کہئے

وہ تو بھلے تھے کب وہ بُرے تھے انکی شکایت ٹھیک نہیں
مجکو خدا نے دی تھی ازل کی ایسی ہی قسمت کیا کہئے

اب نہ بھروسہ اسکا ہیں کچھ اور نہ بھروسہ اسکا ہیں کچھ
اُنکی محبت کیا کہئے اور اُنکی عداوت کیا کہئے

پیرِ طریقت تیرے صدقے ہوش نہیں دنیا کا ذرا بھی
کیسا پلایا تونے ہمکو ساغرِ وحدت کیا کہئے

ہاتھوں میں مہندی تمنے لگائی خونِ عاشق سے ملا کر
کیسی شوخی کیسی بُو ہے کیسی ہے رنگت کیا کہئے

غیر پہ تو الطاف ہیں تیرے مجھ پہ ذرا بھی لطف نہیں | تو نہ جھجکی افسوس ذرا بھی چشمِ مروت کیا کہئے
پار لگایا عشق کا بیڑا۔ بار اٹھایا تو نے بڑا
آفریں ہی تجھ پر اے قرباںؔ یہ تری ہمت کیا کہئے

# (قطعات و رُباعیات)

## رُباعی

گویائی بھی دی فہم بھی ہم کو بخشا | مخلوق میں پھر سب سے بڑھایا رُتبا
جتنا بھی کروں شکر وہ ہے کم سے کم | صدقے تری قدرت کے میں جاؤں مولا

## ایضاً

بخشش تری معلوم عنایت معلوم | رحمت تری معلوم رعایت معلوم
جو چاہے تو دم میں کرے قرباںؔ تجھ پر | قدرت تری معلوم حکومت معلوم

## ایضاً

گلشن میں کوئی پھول جو کھل جاتا ہے | رنگین ترانے وہ ترے گاتا ہے
اس میں بھی ہے جلوہ گر تری صناعی | قدرت سے تری رنگ و بُو پاتا ہے

## ایضاً

بیمار ہو تو اُس کو شفا دیتا ہے | غمگین ہو تو غم کی دوا دیتا ہے
یا رب ترے الطاف ہیں کیسے کیسے | تو اپنی محبت کا پتا دیتا ہے

## ایضاً

کی سینہ و دل کی نہ صفائی ہم نے | سب عمر گناہوں میں گنوائی ہم نے
اس پر بھی دیا تو نے ہمیں اے مولا | دیکھی یہ تری شانِ خدائی ہم نے

## ایضاً

سنتا ہے خلیل کی بھی نمرود کی بھی | موسیٰ کی بھی فرعون سے مردود کی بھی
سب کا تو خدا ہے سب کا معبود | حاسد کی بھی سنتا ہے تو محسود کی بھی

## ایضاً

قطرے کو اگر چاہے تو دریا کر دے | اور کوہ کو تو چاہے تو ذرّہ کر دے

کیا کیا تری قدرت کا کوئی حال لکھے | تو کور کو دیکھ لے تو بینا کر دے

## ایضاً

اللہ کی قدرت کی نمایش ہے جہاں | ہر چیز میں اک صنعت صانع ہے عیاں
وا چشمِ بصیرت کو کر دے قربانؔ | دیکھو اس ذات کو عیاں ہے کہ نہاں

## ایضاً

ایمن میں گیا تو جلوہ سازی دیکھی | دیکھا ترا ناز بے نیازی دیکھی
پاتے ترے پلتے ہیں ترے دشمن و دوست | قربانؔ تری بندہ نوازی دیکھی

## ایضاً

جب دل سے دوئی کو دور ہم کرتے ہیں | بتخانے میں بھی سیر حرم کرتے ہیں
آتا ہے نظر تیرا ہی نقشہ اس میں | جس وقت نظر سوئے صنم کرتے ہیں

## دنیا

دنیا میں عجب آکے تماشا دیکھا | یاں ہم نے کسی کو نہ کسی کا دیکھا
غیروں کی شکایت نہیں قربانؔ نہیں | اپنوں کو بھی دیکھا تو نہ اپنا دیکھا

# رباعیات مجاز

رو رو کے غمِ ہجر سنایا اُن کو | رویا میں بہت خوب رلایا اُن کو
ہر چند کیا میں نے بہت کم ظاہر | جاگا میں کئی رات جگایا اُن کو

## ایضاً

جاگا ہوں شبِ ہجر میں تا وقتِ سحر | کی رات بسر تمام تارے گن کر
تم پوچھ لو دو مردمِ دیدہ ہیں گواہ | آنکھوں میں مرے نیند نہ آئی دم بھر

## ایضاً

بھر بھر کے مجھے جام پلا دے ساقی | ہوں تشنہ بہت خوب چھکا دے ساقی
تو خوش رہے آباد رہے میخانہ | یہ دل بھی مرا دل سے دعا دے ساقی

## ایضاً

اربابِ سخن بزمِ سخن میں آئے | جس طرح بہارِ گل چمن میں آئے

اُٹھی ہر سمت مرحبا کی آواز | اللہ وہ لطفِ انجمن میں آئے

ایضاً

دل پر جو گذرتی ہے خبر کس کو ہے | معلوم مرا دردِ جگر کسکو ہے
کہدو اگر آنا ہے شبا شب آئیں | اب مرتا ہوں امیدِ سحر کسکو ہے

ایضاً

سر پھوڑ کے اپنا آپ مرتے ہیں ہم | جانِ شیریں سے اب گذرتے ہیں ہم
ہیں عشق کے فن میں ہم بھی قربان اُستاد | فرہاد نے جو کیا وہ کرتے ہیں ہم

ایضاً

گھنگور گھٹا آئی ہے اُٹھکر ساقی | لا بادۂ گلرنگ کا ساغر ساقی
قربان کو کر مست پلا کر مئے ناب | قربان کرے وہ جان تجھ پر ساقی

ایضاً

ہم نے وہ لکھا ہے وصف تیرا قاتل | ہے رنگ سخن میں خونِ دل کا شامل
جو دیکھتا ہے اسکو تڑپ جاتا ہے | آنکھوں میں ہوئے مردمِ دیدہ بسمل

ایضاً

اُلفت تری معلوم عداوت معلوم | صورت تری معلوم ہے سیرت معلوم
ساماں ہیں سب تباہیٔ عاشق کیلئے | شوخی تری معلوم شرارت معلوم

ایضاً

فرض اپنا ہر اہلِ دل ادا کرتا ہے | کون اُس پہ زمانے میں جفا کرتا ہے
جس میں نہ وفا ہو اُس کو ظالم کہئے | معشوق وہی ہے جو وفا کرتا ہے

علم

دولت ہی نہیں علم سے کوئی بڑھ کر | راحت ہی نہیں علم سے کوئی بڑھ کر
کرتا ہے گدا کو شاہ دم بھر میں یہی | عزت ہی نہیں علم سے کوئی بڑھ کر

ایضاً

دُنیا میں کوئی اپنی جو شہرت چاہے | سرمائے کی آرزو ہو دولت چاہے
تو چاہیئے تعلیم کو حاصل وہ کرے | دُنیا میں جو کوئی اپنی عزت چاہے

## ادب

اس دہر میں کوئی جو ادب کرتا ہے
دامن گلِ امید سے وہ بھرتا ہے
ہوتا نہیں بے ادب سے مولا راضی
کرتا نہیں جو ادب وہ دکھ بھرتا ہے

### ایضاً

دُنیا میں اگر تم اپنی عزت چاہو
بدیوں سے نجات اور شہرت چاہو
سیکھو تہذیب اور ادب کے آداب
ہر دل میں جو تم اپنی محبت چاہو

### ایضاً

آقا بننا جو چاہے کوئی خادم
سب سے پہلے ادب ہے اُسکو لازم
سر اہلِ ادب کا کب جھکا کرتا ہے
ہوتا ہے جہاں میں بے ادب ہی نادم

## حقیقت

نفس نے میرے کیا مجکو الٰہی مغلوب
میرے عصیاں نے کیا مجکو بہت کچھ محجوب
بخشدے رحم تو کر ورنہ ٹھکانا ہے کہاں
سر جھکائے ہے کھڑا سامنے تیرے معتوب

### ایضاً

مہر اور قہر ہے یہ دوزخ و جنت کیا ہے
بولے آگے جو ترے بندہ کی قدرت کیا ہے
گو بشر اپنے کو سمجھے ہے بہت کچھ لیکن
قطرۂ آب ہے یہ اسکی حقیقت کیا ہے

### ایضاً

کیڑا پتھر میں جو ہو اُس کو غذا دیتا ہے
اور اشجار کو تو نشو و نما دیتا ہے
کوئی مایوس جو ہو زیست سے اپنی بیمار
تو اُسے اپنی عنایت سے شفا دیتا ہے

### ایضاً

جھوٹ لکھتا ہے غلط کہتا ہے اور بکتا ہے
بھید کو تیرے کہاں کوئی بشر سمجھا ہے
باتیں قدرت کی تری راز ہیں ابتک سب پر
اپنے بھیدوں کو الٰہی تو ہی خود جانتا ہے

### ایضاً

لاتحصیٰ ترے احساں ہیں ہم پر مولا
تیرے الطاف سے معمور ہے ذرہ ذرہ
تجکو تخصیص نہیں ہوتی ہے منظور کبھی
سامنے ایک ہیں تیرے یہ سب ادنیٰ اعلیٰ

تو جو کچھ چاہتا ہے میرے خدا ہوتا ہے
خشک ہو کوئی شجر وہ بھی ہرا ہوتا ہے
بے ترے حکم نہیں ہلتا ہے پتہ ہرگز
فہم سے بالا ترا کام سدا ہوتا ہے

ایضاً

تو نہ چاہے تو نہ ہرگز کوئی تدبیر بنے
دم میں بگڑی ہوئی تو چاہے تو تقدیر بنے
تو جس اکسیر کو چاہے ابھی مٹی کر دے
اور جس خاک کو چاہے ابھی اکسیر بنے

ایضاً

کشتی منجدھار میں پھنس جائے تو تو کھیتا ہے
ہو جو پتھر میں بھی کیڑا تو غذا دیتا ہے
آبِ رحمت سے تری پیاس بجھاتے ہیں سبھی
شرم تو اپنے گنہگاروں کی رکھ لیتا ہے

ایضاً

عظمت شاہ کو دم بھر میں مٹا دیتا ہے
ہو گدا کوئی تو سلطان بنا دیتا ہے
کوئی منکر ہوا۔ گر تیرا تو اسکو فوراً
اپنی قدرت کا تماشا تو دکھا دیتا ہے

ایضاً

راہ جو ٹھیک تھی وہ مجکو بتائی کس نے
کی زمانے میں مری راہ بنائی کس نے
تو نہ تھا گر مرے کاموں کا بنانے والا
میری بگڑی ہوئی تقدیر بنائی کس نے

ایضاً

نفس نے مجھ کو کیا میرے ہے مولا مجبور
اسکی طینت نے مجھے ہائے بنایا مقہور
ہاں مگر شانِ رحیمی سے تری ہے اُمید
کہ گنہگار کو تو چاہے تو کر دے مغفور

ایضاً

بطن ماہی سے تھا یونس کو نکالا کس نے
گھر میں فرعون کے موسیٰ کو تھا پالا کس نے
جاؤں قربان تری شان کے مولا ہر دم
جسم ایوبؑ سے تھا درد کو ٹالا کس نے

ایضاً

تا بکے رنج و غم دہر الٰہی میں سہوں
اب میں کبتک یونہی حیران و پریشان رہوں
سن لے مولا تو ہی مغموم کہانی میری
تو نہ گر بات سنے میری تو میں کس سے کہوں

ایضاً

بیٹھے بیٹھے جو یہ اعمال ہیں لکھتے میرے
دوش پر کیوں یہ بٹھائے ہیں فرشتے میرے

میرے مولا تجھے منظور ہے پردہ پوشی | کام پھر آئیں گے کس کے یہ نوشتے میرے

ایضاً

فیض بندوں پہ ترا صبح و مسا ہوتا ہے | وہم بھی جسکا نہیں وہ بھی عطا ہوتا ہے
شکر کس کس کا کریں حد بھی ہو آخر کوئی | ہر گھڑی تیرا اک احسان نیا ہوتا ہے

ایضاً

آج بھی تو جسے چاہے اُسے موسیٰ کر دے | دیدۂ کور پہ ہو رحم تو بینا کر دے
سیکڑوں موسیٰ تُنیں طور ہوں لاکھوں موجود | تو جو دُنیا میں کبھی عزمِ تجلی کر دے

# مجاز

اتنا اغماز نہ کر ہم کو تو اتنا نہ ستا | وصل کا کرلے تو اقرار نہ ہو یار خفا
حسن کی رہتی ہے دُنیا میں بہت تھوڑی بہار | لے دُعا دل کی اسے جتنا بھی ممکن ہو لٹا

ایضاً

سچ تو ہے غیر سے الفت نہیں ہرگز کرتا | کچھ بھی ہو مان لے اتنا مرا ظالم کہنا
حسن زوروں پہ ہوا وقت ہے نازک بیحد | مفت بدنام نہ ہو اپنی تو عزت کو بچا

ایضاً

رات آنکھوں میں کٹی ساری تھی تارے گن کر | نکلے سب سامنے اور سامنے ڈوبے اختر
جسکی خاطر ہوئی تکلیف ہمیں ساری رات | وہ وفا باختہ آیا تو مگر وقتِ سحر

ایضاً

کس طرح رازِ محبت کے جتائیں تمکو | دل پہ جو گذرے ہے کسطرح بتائیں تم کو
تمہیں آتا نہیں زنہار محبت کا یقیں | اپنا دل چیر کے کیا آج دکھائیں تم کو

ایضاً

ظلم کا کس نے سبق ایسا پڑھایا تم کو | دل کی بربادی کا سامان بتایا تم کو
کہیں ملجائے تو ہم پاؤں ہی پوجیں اُنکے | ناز و انداز و ستم جسنے سکھایا تم کو

ایضاً

مانتا ہوں کہ تری یار ہے صورت اچھی | کیا کروں پر کہ نہیں ہے تری عادت اچھی

قدر کیا اُس کی جو باہر سے ہو پاکیزہ شر | ہے حسین وہ ہی عطا ہو جسے سیرت اچھی

ایضاً

غیر کے نامہ کا فوراً ہی دیا تم نے جواب | ظلم کیوں مجھ پہ کیا تو نے مگر مست شباب
خط مرا کر دیا واپس فقط اتنا کہہ کر | تیری تقدیر بری اور خط تقدیر خراب

ایضاً

یہ بتادے تو ذرا آج مجھے مست شباب | روز کا مجھ پہ روا رکھا ہی کیوں تو نے عذاب
کیا خدا کا بھی نہیں خوف و خطر دل میں ترے | ایکدن دینا پڑیگا تجھے محشر میں جواب

ایضاً

جان دینے کو ہے تیار تمہارا بسمل | مرنا ہوتا نہیں اس کیلئے کچھ بھی مشکل
قتل سے پہلے مگر فرض ہے تیرا اتنا | خواہش دل بھی ذرا پوچھ لے اس سے قاتل

ایضاً

روز کے روز مجھے آکے تو ظالم نہ ستا | کیوں لیا تو نے مرا ایسا ہے ہر دم پیچھا
کبھی گھر غیر کے جاکر بھی ذرا پوچھ مزاج | میرے ہی گھر کا طواف اے شب فرقت یہ کیا

ایضاً

روز ہوتا ہے صبا تیرا ادھر کو پھیرا | اُن کے کوچے کی ذرا کوئی خبر تو لانا
کیا وجہ ایسی ہوئی کیا کہیں ناراض ہوئے | ایک مدت سے نہیں کیوں مجھے بھیجا نامہ

ایضاً

ہوتا معلوم ہمیں عشق جو انجام ترا | لیتے ہرگز نہ کبھی بھول کے ہم نام ترا
یوں ہی بیکار گئی زندگی اُس کی یعنی | کام آیا نہ جہاں میں کہیں ناکام ترا

ایضاً

ایسے معشوق سے کرنی ہے محبت بیکار | جو سمجھتا ہو کہ عاشق سے ہے ملنا دشوار
ہے وہ معشوق جو بے باک بھی آزاد بھی ہو | نہ نگہباں کا خطر اور نہ خوف اغیار

ایضاً

باتیں کرتا ہے کرے جیسے ستمگر کوئی | ایسا دل سخت ہے جیسے کہ ہو پتھر کوئی
تجھ سے اُمید کسی کو نہیں دلجوئی کی | کس طرح اپنا بنالے تجھے دلبر کوئی

اس طرح بگڑے ہو جسطرح کہ بگڑے مقسوم　　غیر سے عشق ہوا۔ قدرِ محبت معلوم
رائگاں عشق گیا۔ اور گئی محنت برباد　　تم نے عاشق کو کیا اپنے نہایت مغموم

### ایضاً

اس سے پہلے کہ مجھے آپ کوئی دیں تعذیر　　دیکھ تو لیجئے ہے بھی کہ نہیں کچھ تقصیر
عذرِ تقصیر کا مجھ کو بھی تو موقع ملجائے　　گو اثر کرتی نہیں آپ پہ میری تقریر

### ایضاً

ان بتوں کی ہے بہت ہمنے عدالت دیکھی　　دیکھا انصاف بھی اور شانِ مروت دیکھی
غیر سے خوش یہ رہیں غیر کے بخشیں یہ قصور　　اپنے جو خاص ہیں ان پر نہ عنایت دیکھی

### ایضاً

تجھ پہ عاشق جو ہوئے دہر میں ناکام رہے　　اور دنیا میں نہ ہرگز وہ خوش انجام رہے
نہ تو راحت ہی ملی ان کو نہ عزت ہی ملی　　اور کبھی خوش نہ رہے مفت میں بدنام رہے

## علم

علم ہوتا نہ اگر کوئی نہ ہوتا دانا　　ورنہ حیوان بھی کھا لیتے ہیں یوں تو کھانا
علم ہوتا نہ اگر جہل نہ ہوتا معدوم　　علم ہی سے تو خدا کو بھی یہاں پہچانا

### ایضاً

چاہتا ہے جو کوئی اُس کی ہو ہر جا تعظیم　　اور ہستی کو کرے اُس کی زمانہ تسلیم
تو بغیر اس کے کبھی کام نہیں چل سکتا　　چاہیئے پہلے کہ حاصل کرے انساں تعلیم

### ایضاً

علم دُنیا میں اگر ہو نہ بشر کو حاصل　　اور دنیا میں رہے کوئی جو بن کر جاہل
ہوش ہونے پہ بھی بیہوش اسے کہتے ہیں　　یعنی ہستی سے بھی رہتاہے وہ اپنی غافل

### ایضاً

جو کہ دُنیا میں نہیں چاہتا اپنی تذلیل　　اپنی امیدوں کی منظور ہے جسکو تکمیل
یاد رکھے وہ اسے خوب یہ ہے گُر اُس کا　　عزم و کوشش سے کرے علم کی پوری تحصیل

### ایضاً

کر نہیں سکتا بشر کوئی سیاست بے علم　　کون کر سکتا ہے دُنیا میں حکومت بے علم

علم وہ شے ہے کہ جو کام ہے دیتا ہر دم | پیدا ہوتی نہیں ہرگز بھی لیاقت بے علم

ایضاً

حق و ناحق کی بھی ہرگز اسے پہچان نہیں | علم جس کو نہیں اُس کی تو کوئی شان نہیں
اسکو حیوان کہیں تو ہے مناسب قرباںؔ | ہو جو بے علم حقیقت میں وہ انسان نہیں

ایضاً

کوئی بھی کرتا نہیں اس کی جہاں میں تعظیم | اس کی ہستی کو نہیں کوئی بھی کرتا تسلیم
جو ہے جاہل وہ ہے خلعت بھی پہنکر عریاں | ہے شریفوں کے لئے معنوی زیور تعلیم

ایضاً

مال و زر پاس نہیں رہتا زمانے میں کبھی | ٹوٹا پڑ جاتا ہے شاہوں کے خزانے میں کبھی
علم سے کونسی دُنیا میں ہے دولت بڑھکر | کہ یہ آتا ہی نہیں مٹنے مٹانے میں کبھی

ایضاً

پیچھے پھرتی ہے سدا اُنکے جہاں میں دولت | ساتھ رہتی ہے سدا انکے جہاں میں عزت
جنکے سینہ ہیں بھرے علم و عمل کی ضو سے | انکو تکلیف کبھی دیتی نہیں ہے عسرت

## ادب

فرض ماں باپ کا یہ بھی ہے کریں جتنا پیار | اتنے ہی بچوں کے ستھرے رکھیں اطوار و شعار
اپنی اولاد کو دیں پہلے ادب کی تعلیم | تا کہ وہ بے ادبی کا نہ ہوں دُنیا میں شکار

ایضاً

چھوٹے کرتے ہیں بزرگوں کا اگر اپنے ادب | اُن کو ملتا ہے زمانے میں سدا عیش و طرب
اُن کے چھوٹے بھی یونہی کرتے ہیں انکی تعظیم | اُن کا جاتا نہیں دُنیا سے کبھی حسب و نسب

ایضاً

چاہتا ہے جو کوئی سمجھیں اُسے سب مخدوم | چاہتا کرنا دلوں کو ہے جو کوئی محکوم
چاہیئے اس کو کرے سب کا ادب اور لحاظ | دونوں باتیں ہیں یہ اسکے لئے لازم ملزوم

ایضاً

وہی عاقل ہے ندے ہاتھ سے اپنے مقصود | کام ایسا کرے خوش جس سے ہوں ساجد مسجود
ہے ابھی سامنے انسان کے شیطاں کی مثال | ایک لمحہ میں ہوا جو کہ لعین و مردود

سارے کاموں نے کرے پہلے ادب کی تحصیل
اس کی دُنیا میں ضروری ہے نہایت تکمیل
بے ادب دیکھینگے جب تجکو تو سب کہدیں گے
حکم کی تو نے نہ کی کچھ بھی خدا کی تعمیل

ایضاً

بے ادب کی نہیں تقریر بھی اچھی ہوتی
بے ادب کی نہیں تحریر بھی اچھی ہوتی
با ادب رہتا ہے دنیا میں ہمیشہ خوش وقت
بے ادب کی نہیں تقدیر بھی اچھی ہوتی

ایضاً

کونسی شے ہے جو خادم کو بنادے مخدوم
کونسی شے ہے جو کرتی ہے دلوں کو محکوم
مجھسے گر پوچھتے ہو صاف تو کہتا ہوں ادب
چھوڑ دیتا ہے اسے دیکھ کے ظالم مظلوم

## سخاوت

کونسی شے ہے سوا ہوتی ہے جس سے توقیر
کونسی شے ہے بنا دیتی ہے بگڑی تقدیر
مجھسے پوچھو تو کہوں گا کہ سخاوت ہے وہ
کہ سخاوت سے ہوا کرتا ہے خوش رب قدیر

ایضاً

تخم راحت کے لئے اپنے یہاں بوتا ہے
مستحق بخشش غفار کا وہ ہوتا ہے
جو سخی ہوتا ہے کرتا ہے سخاوت ہر دم
اپنے عصیاں کے وہ دفتر کو یہیں دھوتا ہے

ایضاً

کوئی تکلیف جہاں میں نہیں آتی اس کو
کوئی آفت نہیں ہرگز بھی ڈراتی اس کو
جو سخی ہوتا ہے شیوہ ہے سخاوت اُس کا
تنگدستی نہیں زنہار ستاتی اُس کو

ایضاً

تنگدستی کف افسوس سدا ملتی ہے
بخل والوں کی کہیں دال نہیں گلتی ہے
جو سخی ہوتا ہے رہتا ہے جہاں میں خرم
آئی آفت بھی سخاوت سے سدا ٹلتی ہے

ایضاً

مال و زر سے نہیں دنیا میں کوئی ہوتا امیر
پاس دولت بھی جو اپنے کوئی رکھتا ہو کثیر
دل سخی جس کا ہے ہوتا ہے امیر ابن امیر
اس کی ہوتی ہے امیروں سے بھی بڑھکر توقیر

ایضاً

فیض ہوتا نہیں جس سے ہو وہ دولت بیکار | کام آئے نہ اگر تو ہے لیاقت بیکار
دیس کو نفع نہ ہو ایسی سیاحت بے سود | امن سوزی جو کرے ایسی سیاست بیکار

ایضاً

صاحب جُود و سخا اسکو سمجھتے ہیں ذلیل | جسکو دولت دے خدا۔ اور وہ بنجائے بخیل
کوئی دُنیا میں جب اُس سے نہیں راضی ہوتا | کیوں نہ پھر اس سے ہو ناراض خداوندِ جلیل

ایضاً

برف کی طرح سدا۔ ان کو ہے گلتے دیکھا | ہاتھ ملتے ہی رہ گئے انھیں ہم نے ہی ملتے دیکھا
شاد دیکھا نہ زمانے میں بخیلوں کو کبھی | اپنی ہی آگ میں ہر دم اُنھیں جلتے دیکھا

# تہذیب

جو کہ تہذیب کو دُنیا میں بناتے ہیں شعار | وہ ندامت کا نہیں دیکھتے منہ پھر زنہار
جس جگہ جاؤ وہاں بیٹھو مہذب بن کر | ہر بشر کرنیکو عزت ہو تمہاری تیار

ایضاً

کونسی شے ہے جو نظروں سے گرا دیتی ہے | کونسی شے ہے جو مقبول بنا دیتی ہے
پوچھتا کوئی نہیں اُسکو جو ہو بد تہذیب | اور تہذیب سر آنکھوں پہ بٹھا دیتی ہے

# حسد و رشک

ہم نے اُن کو ہے بہت غور سے دیکھا بھالا | بعدہٗ اُس کا نتیجہ یہ ہوا ہے پیدا
رشک والا نہیں کرتا ہے بُرائی ہرگز | اور حاسد نہیں ہوتا ہے جہاں میں اچھا

ایضاً

حملہ کرتا ہے زمانے میں کوئی تم پہ اگر | لڑنے کو رہتا ہے تم سے جو کوئی سینہ سپر
اتنا کافی ہے کہ رد حملہ کو کر دو اس کے | یہ مناسب نہیں سبقت کرو تم بھی بڑھکر

ایضاً

خط جو لکھو تو کچھ ایسا کرو اس میں تحریر | جس جگہ جاؤ کرو ایسی وہاں پر تقریر
کوئی انگلی نہ اٹھائے نہ کوئی رنج کرے | جسکو پڑھ سُنکے کریں غیر تمہاری توقیر

پوچھتا کوئی نہیں ذات ہے تیری کیسی | یا بزرگوں نے ترے کی تھی بھلائی کوئی
پوچھتے سب ہیں کہ اعمال ترے کیسے ہیں | تو ہے اچھا تو ہے اسلاف کی شہرت اچھی

ایضاً

بدسرشتوں کی نہیں ہوتی ہے عادت اچھی | اُنکی الفت نہیں اچھی نہ محبت اچھی
اُنکے ملنے سے بگڑ جاتی ہے اچھی عادت | ان سے ملنا ہے بُرا۔ اُنسے ہی نفرت اچھی

## مذمت جاہل

بیٹھو اُن لوگوں میں جنکی کہ ہو صحبت اچھی | جن کی عادت ہو بھلی اور لیاقت اچھی
خاک بھی ہونگے تو کردیں گے وہ تجھ کو اکسیر | از نگ کو رنگ بنا دیتی ہے خصلت اچھی

ایضاً

اسکی الفت سے اٹھاؤ گے سدا تم ذلت | اس سے بہتر ہے کرو جتنی ہو تم سے نفرت
دوستی اچھی نہیں ہوتی ہے جاہل کی کبھی | اس کی بندر کی طرح ہوتی ہے گویا طینت

ایضاً

علم والوں سے زمانے میں سدا ملتے رہو | ہو سکے تم سے تو تم اُس کا تتبع بھی کرو
دوستی کا نہیں ہوتا ہے بھروسہ اُس کی | بات اس سے نہ کرو تم جسے جاہل سمجھو

## مذمت شراب

بھول کر تم کبھی لینا نہ کہیں نام شراب | پھونک ڈالے گی وگرنہ یہ تمہیں خانہ خراب
مال و زر۔ لٹتا ہے اور اس کے علاوہ کمبخت | رفتہ رفتہ یہ جلا دیتی ہے دل مثل کباب

## حقوق العباد

میں نہیں کرنے کا ہرگز بھی تمہاری تعریف | تم نہ جبتک کرو یہ پیدا صفت یہ توصیف
ہو سکے گر۔ تو کرو غیر کی تکلیف کو دُور | فرضِ انسانی ہے اوروں کی مٹانا تکلیف

متفرق

عجب بہار نمایش کی اب کے سال آئی | کہ اس کے دید کا ہر شخص ہے تمنائی

مشاعرہ بھی بڑی دھوم سے ہوا قربانؔ | سخنوروں کو ملی دادِ نکتہ پیرائی

ایضاً

ایسا تھا فیضِ عام جنابِ غریبؔ کا | ہر لب پہ تھا کلام جنابِ غریبؔ کا
باقی اگر ہے ایک بھی میکش جہان میں | اٹھنے نہ دے گا نام جنابِ غریبؔ کا

ایضاً

تشنہ ہوں میں کسی کے نہ مینا نہ جام کا | حاصل ہے مجھ کو لطفِ سرورِ دوام کا
ساقی تھا گو غریب پہ خست نہ انہیں تھی | میکش ہوں میں جنابِ امیرِ کلام کا

## سہرے

خوب دولہا کے بندھا چاند سے سر پر سہرا | کیوں چمک کر نہ بنے ماہِ منور سہرا
کسلئے اس کی چمک باعثِ تسکین نہ ہو | بھیجا رضواں نے ہے خود تیرا بنا کر سہرا
تیرے مشتاق ہیں ہم نیچی نگاہوں والے | چہرہ ہم کو بھی دکھا اپنا اٹھا کر سہرا
جلد بیٹا ہو ترے اسلئے مالن تیری | طشتِ امید میں لائی ہے سجا کر سہرا
تو پھلا پھولا رہے باغِ جہاں میں ہر دم | دی دعا سب نے ترے دیکھ کے سر پر سہرا
نیرِ اوج ترا چمکے زمانے میں مدام | عیش و عشرت کا بنے یہ ترے اختر سہرا
نظرِ بد سے بچے تو یہ ہے اس کا مطلب | رکھتا چہرے کو ہے جو تیرے چھپا کر سہرا
نخلِ امید رہے تیرا جہاں میں شاداب | اوج و اقبال کا ہر دم رہے سر پر سہرا
خاص رکھتی ہے تری ذات سے الفت مالن | اسنے گوندھا نہ کبھی اس سے تھا بڑھ کر سہرا
کہیں ہو جائے نہ بھولے سے کوئی گستاخی | کانپتا ہے ترے رخسار پہ تھر تھر سہرا
صدق و اخلاص کا اور ساتھ میں امیدوں کا | باندھ کے آیا ہے سر پر ترا شوہر سہرا
بدھی امید کی اور کنگنا خوشی کا ہے بنا | کامرانی کا بندھا ہے ترے سر پر سہرا
تیرے آئے نہ پسینہ کہیں رخساروں پر | تجھ کو دیتا ہے ہوا خود ترا ہلکر سہرا
نیچی نظریں کئے محفل میں ہے بیٹھا نوشاہ | کیا دکھاتا ہے یہ پیارا ہمیں منظر سہرا

ذوق و غالب کی طرح تو نے پروئے مضموں
داد قربانؔ ہے دیتا تجھے ہل کر سہرا

رہیں عیش و مسرت سے مرے دولھا دلہن دونو
رہیں آپس میں الفت سے مرے دولھا دلہن دونو

بنا کے مشتری زہرہ یہاں سہرے کو لائی ہیں
بہت اخلاص و الفت سے مرے دولھا دلہن دونو

شرافت اسکو کہتے ہیں بزرگوں سے جھکتے ہیں
جھکے بیٹھے ہیں غیرت سے مرے دولھا دلہن دونو

بسانِ مہر اور خورشید۔ چہچہ عیش و عشرت پر
نظر آتے ہیں صورت سے مرے دولھا دلہن دونو

نگاہِ بد سے یہ محفوظ ہوں یارب زمانہ میں
رہیں دنیا میں راحت سے مرے دولھا دلہن دونو

ادب ملحوظ ہے ان کو حیا ملحوظ ہے ان کو
مزین ہیں لیاقت سے مرے دولھا دلہن دونو

کوئی خورشید کا قرباںؔ کوئی ہے چاند کا ٹکڑا
ملے کیسے ہیں قدرت سے مرے دولھا دلہن دونو

مرے دولھا ترے رخ پر ترا سہرا مبارک ہو
ترے ہاتھوں میں بدھی اور یہ کنگنا مبارک ہو

خوشی سے باغِ عالم میں دلہن دولھا پھلے پھولیں
کہیں جلدی سے پھر آکر تمہیں بیٹا مبارک ہو

بہت مدت سے حسرت دیکھنے کی دل میں رکھتے تھے
عزیزوں کو ترے یہ آج کا جلسہ مبارک ہو

نئی تیری امنگیں ہیں نئی دلہن بھی ہے تیری
تجھے سہرے کی دلہن اے مرے دولھا مبارک ہو

رہو اخلاص سے باہم بڑھے الفت سدا ہر دم
تمہیں یہ ابتدائے عیش دنیا کا مبارک ہو

دلہن دولھا رہیں یہ تا ابد آباد۔ دنیا میں
اسے دلہن مبارک ہو اسے دولھا مبارک ہو

جہاں کی یہ خزاں ہرگز نہ دیکھیں باغ میں اپنے
ترا قرباںؔ لکھنا انکو یہ سہرا مبارک ہو

ذرا سہرا۔ اٹھا تیرے سہرے کی خیر
ذرا چہرہ دکھا۔ ترے سہرے کی خیر

چنے پہلے تو گل۔ بھرے کشتی میں پھر
ہوئے نغمہ سرا۔ ترے سہرے کی خیر

ترے رخ پر سجا میرے دولھا بہت
لگا سب کو بھلا۔ ترے سہرے کی خیر

ترے سہرے کو دیکھ ترے کنگنے کو دیکھ
یہ کی سب نے دعا۔ ترے سہرے کی خیر

تری شادی ہوئی خوشی سب کو ہوئی
ہوا فضلِ خدا۔ ترے سہرے کی خیر

پیارے دولھا کی خیر پیاری دلہن کی خیر
ہے قرباںؔ ترا۔ ترے سہرے کی خیر

پیارا کیسا ترا مالن نے بنایا سہرا
چن کے گل ہائے سبک لائی ہے ہلکا سہرا

بد نظر سے تو بچے اس کو ہے منظور یہی
اس لئے چہرے کو تیرے ہے چھپاتا سہرا

ایک تو حسن خداداد ہے تیرا نوشاہ
اس پہ کرتا ہے دوبالا ترا گنگنا سہرا
دیکھنے والے یہ کہتے ہیں بہت دیکھے ہیں
ہم نے دُنیا میں نہیں دیکھا ہے ایسا سہرا
پیار آئے نہ ہمیں دیکھ کے سہرا کیوں کر
کہ دل آرا ہے بہت اور ہے پیارا سہرا
ہے دعا اسکے کھلیں پھول ہزاروں آج دم
دوستوں کی ترے دولھا ہے تمنا سہرا
ہو مبارک تجھے دولھا یہ مبارک ساعت
پیاری دلہن ہے تری اور ہے پیارا سہرا

کیوں نہ قربان بھلا چوم لوں میں ہاتھ اُسکے
جبکہ مالن نے محبت سے ہے گوندھا سہرا

# رخصتی

بٹھا کے ڈولے میں مجکو آبا۔ روانہ کردو روانہ کردو
سجا کے ڈولہ پہنا کے گہنا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو
مجھے کھلایا مجھے پلایا۔ مجھے ہے پالا اگرچہ تم نے
اُٹھا یہاں سے اب آب ودانہ۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو
مجھے تم ابّا پیار کرلو۔ لگا لو چھاتی سے مجھ کو اماں
دکھا دو مجکو کہاں ہے بھیا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو
کبھی نہ میں نے تمہیں ستایا۔ ہمیشہ تابع رہی تمہاری
ہمیشہ مانا تمہارا کہنا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو
مجھے ہی جب تم نے دیدیا ہے تو اس سے بڑھکر نہیں ہے کچھ بھی
دیا جو تم کو بھتا اور دینا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو
بنا کے دی ہے جو مجکو باندی رہونگی باندی ہی اُن کی بنکر
تمہارا رکھوں گی بول اونچا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو
تمہاری بھیجی ہوں میں تو جاتی۔ کوئی جو بھیجے تو پھر میں آؤں
پرائے بس میں ہے آنا جانا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو
تمہاری گودوں میں تھی میں سوتی۔ مناتے تم تھے جو میں تھی رُوتی
یہاں سے ہوتی ہوں اب روانا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو

نئے گھرانے میں اب ہوں جاتی جہاں کی دُنیا نہیں ہے دیکھی
نئی ہیں باتیں نیا زمانہ۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو

رکھے ہیں طاقوں میں سب کھلونے دئے تھے تم نے جو مجھ کو لاکر
نہیں ہے اِن کا وہاں ٹھکانا۔ رَوانہ کردو۔ روانہ کردو

مجھے جو اماں نے ہے سکھایا۔ مجھے جو آبا نے ہے بتایا
کروں گی ساس اور خسُر کا کہنا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو

کروں گی شوہر کی میں غلامی رہونگی عزت کی اُس کی حامی
لگاؤں گی وضع میں نہ بٹّا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو

مری ہے عزت اسی میں آبا۔ بٹھاکے ہاتھوں سے اپنے خود تم
ہنسی خوشی سے یہ میرا ڈولا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو

دُعا یہ اماں ضرور دینا رہوں خوشی سے وہاں بھی جاکر
نہیں ہے دیکھا نیا ٹھکانا۔ روانہ کردو۔ روانہ کردو

جسے بھی دیکھو وہی ہے نالاں بپا ہے گھر بھر میں شور قرباں
ہے بام و در کا یہ ایک نغمہ روانہ کردو روانہ کردو

# الوداع رمضان المبارک

الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع | الوداع اے شہرِ یزداں الوداع
الوداع اے شانِ قرآں الوداع | الوداع اے فخرِ ایماں الوداع
الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

چشم گریاں چھوڑ کر جاتے ہو تم | سینہ بریاں چھوڑ کر جاتے ہو تم
نعمتیں ساری لئے جاتے ہو تم | ہوکے رخصت ہم سے کیا جاتے ہو تم
الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

کس ادا و آن سے آتے تھے تم | ساتھ لاکھوں رحمتیں لاتے تھے تم
محو کرنے کلفتیں آتے تھے تم | اور نوید عید بھی لاتے تھے تم
الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

ہم گنہگاروں کا دل ہے یوں فگار | یہ کہاں پھر رحمت پروردگار
پھر خوشی سے لائے تم کو کردگار | پھر وہی خوشیاں منائیں روزہ دار

الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

اے شہِ جود و سخا۔ نیکو شیم | اے مرے ابرِ عطا عالی ہمم
عرضِ قرباں ہے بہ آہِ چشم نم | مجھ سے عاصی پر بھی پھر کیجے کرم

الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

دے کے جاتے ہو جو تم فرقت کے داغ | ان سے سینہ ہو گیا میرا اجاغ
اب تپِ غم سے ہو گا انفراغ | باغِ ہستی بن گیا گویا اراغ

الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

ان کی آمرزش ہو اے ماہِ صیام | قایم و صایم رہے ہوں جو مدام
جو کہ کرتے تھے عبادت صبح و شام | ان پہ بھی رحمت ہو حق کی بالدوام

الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

درد سے اٹھتا نہیں میرا قلم | رو سیاہی سے ہے وہ رنج و الم
کرتا ہے قرباں رُو رُو کر رقم | آپ کے جانے کا سب کو ہے الم

الوداع اے ماہِ رمضاں الوداع

## ہولی

رُت بدلتے ہی بڑی دھوم سے آئی ہولی | رنگ بن بن کے پھر آفاق پہ چھائی ہولی
اب نہ سردی ہے نہ وہ کاوشِ فصلِ سرما | تو عجب ایک فضا ساتھ میں لائی ہولی
دیکھیے جس کو طرب ناک نظر آتا ہے | یہ تجلی ہے یہ تری روح کشائی ہولی
نوجوانوں کی گلستاں میں جو آئی ٹولی | کثرتِ کیف سے پھولی نہ سمائی ہولی
آج ہے زندگی نو سے ہر اک محفل گرم | تو نے کیسی یہ نئی آگ لگائی ہولی
ساری دنیا نظر آتی ہے خوشی سے بدمست | بانسری خوب محبت کی بجائی ہولی

رنگ اڑاتے ہی لپٹے گلے مل مل کر
ہم نے قرباں بصد شوق منائی ہولی

# منقبت جناب علیؑ کرم اللہ وجہہ

علیؑ کی دل سے تو کر محبت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ
ہو تجھ پہ فوراً خدا کی رحمت۔ علیؑ علیؑ کہہ۔ علی علی کہہ

ہے ذکر سب سے یہ سن لے افضل یہی ہی بڑی یہی ہے زینہ
تو لینی چاہے اگر ولایت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

خدا ہو راضی۔ نبی ہو راضی۔ یہ نام ان کو ہے ایسا پیارا
ملیگی فوراً ہی تجھ کو جنت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

علی سے تیرا ملیگا مطلب۔ علی ہے اوّل۔ علی ہے آخر
بنائے شیوہ تو ان کی مدحت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

علیؑ خلیفہ علیؑ وصی ہے۔ علیؑ ولی ہے نہیں ہے کچھ شک
علی نبی کا ہے فخر امت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

کسی کو درجہ نہیں ملا یہ۔ کسی کا رتبہ نہیں ہوا یہ
نبی نے خود دی اُسے ولایت۔ علی علی کہہ علی علی کہہ

خلیفہ برحق خلیفہ صادق۔ خدا بھی راضی۔ نبی بھی راضی
نبی نے اسکو ہے دی خلافت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

یہ نام ایسا ہے کر دے روشن۔ مٹا دے دلکی یہ سب کدورت
جو چاہے ہو دور تیری کلفت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

بھٹکتا پھر تو نہ ہر جگہ پر۔ یہ صاف رستہ ترے لئے ہے
تجھے سکھا دیں گے درس وحدت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

جو چاہے تجھپر ہو راز افشا۔ جو چاہے باتیں کھلیں خدا کی
اسی میں مضمر ہے بس حقیقت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

نہیں ہے کہنا غلط ہمارا۔ ذرا تو دیکھ آزما کے اس کو
زباں کو آتی ہے کیسی لذت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

کھلیں گے اسرار علم و عرفاں۔ تمام کلفت مٹے گی دل کی

ہے سب سے بڑھکر یہ اک ریاضت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ
زباں کا تیری ہو ورد اگر یہ۔ اگر یہی ہو ترا وظیفہ
تو تیرے دل کو ملیگی راحت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ
اسی سے جائیگا درد قربا کل علی کا کرے تو بس وظیفہ
اسی سے تجھکو ملے گی صحت۔ علی علی کہہ۔ علی علی کہہ

## سلام

سلامی کربلا میں کس قدر ظلم و ستم ٹوٹا
کہ قلب فاطمہ پر شام والوں کا علم ٹوٹا
گلا شبیر کا کاٹا۔ نہ رُو کا دستِ قاتل کو
نہ کیوں دستہ ترا اے شمر کی تیغ دو دم ٹوٹا
حسین ابنِ علی کے سامنے مارے گئے اصغر
غضب ٹوٹا ستم ٹوٹا کہ ایسا دلپہ غم ٹوٹا
جُدا۔ اُف کوفیوں نے کر دیا شبیر کے سر کو
بیاضِ احمدِ مرسل کے لکھنے کا قلم ٹوٹا
شہادت جبکہ پائی تھی نواسہ نے محمد کے
ترا دُنیا نہ کیوں اس ظلم سے فوراً ہی دم ٹوٹا
تبا شمرِ لعین شاہِ عرب کے قتل کرنے کو
بڑھا یا جب قدم تو نے نہ کیوں تیرا قدم ٹوٹا
ہوئے عباس بے بازو گئے جب لینے کو پانی
تری امت کے ہاتھوں یا نبی تیرا علم ٹوٹا
جا بازار میں سکہ محبت کا شہادت سے
کھرا وہ بھی رہا جو آلِ احمد کا درم ٹوٹا
ہُونا شامیوں نازاں ملینگے ظلم کے بدلے
تمہارے ہاتھ سے اسلام کا کیسا بھرم ٹوٹا
نہ اکبر ہے نہ اصغر ہے نہ ہے عباس سا بھائی
غضب ہے سامنے شبیر کے سب کا ہی دم ٹوٹا
حسن نے جان دیدی اک پیالہ زہر کا پی کر
یہ اس مظلوم کے دلپر فلک کیسا ستم ٹوٹا
گلے کٹتے تھے سب کے کربلا میں پھر بھی خوش تھے
نہ جانے والوں کا یہ سلسلہ سوئے عدم ٹوٹا
تری اُمت نے دنیا کی طمع میں قتل کر ڈالا
ترے بعد اے نبی اولاد پر کیسا ستم ٹوٹا

چلا جائیگا جنت میں تو اے قربان بے کھٹکے
محبت میں جو اہلبیت کی تیرا بھی دم ٹوٹا

## مدح حضرت غوث پاک

بہ بین حال پریشانی محی الدین جیلانی
کہ ہستم غرقِ حیرانی محی الدین جیلانی

تو لی سرخیل سلطانی محی الدین جیلانی ۔۔۔ تو لی فخر سلیمانی محی الدین جیلانی

فروغ ملت احمد چراغ راہ نیک و بد ۔۔۔ مطیع حکم ربانی محی الدین جیلانی

بکفیل امت احمد۔ وکیل روز جد و کد ۔۔۔ تو حامی مسلمانی محی الدین جیلانی

چگویم درد پنہانی۔ بیاتش ہست نادانی ۔۔۔ تو عالم خوب میدانی محی الدین جیلانی

صدف ساں تشنہ لب ہستم چکاں قطرات رحمت را ۔۔۔ کہ ابر اشک نیسانی محی الدین جیلانی

بیارد خواب ما سرور۔ رہا کن از غموم و شر ۔۔۔ عیاں کن روئے نورانی محی الدین جیلانی

علامت عاشق احمد۔ بخواہد روضہ را بنید ۔۔۔ بکن امداد پنہانی محی الدین جیلانی

منم بیچارہ و مضطر۔ بشو آلایش جرمم ۔۔۔ تو بحر عفو رحمانی محی الدین جیلانی

مسیح درد عصیانی۔ مریضم زخم پنہانی ۔۔۔ مریضاں را تو درمانی۔ محی الدین جیلانی

نہ راغب سوئے غلمانم نہ محو حسن حورانم
منم قربان جیلانی محی الدین جیلانی

## مدحت حضرت خواجہ غریب نواز رحمتہ اللہ علیہ

مجھ پر بھی کچھ دیا ہو۔ بندہ نواز خواجہ ۔۔۔ تم فخر اولیا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

دست کرم تمہارا ابھرتا ہے سبکے دامن ۔۔۔ مجھ کو بھی کچھ عطا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

اس سے رسول ناخوش اس سے خدا ہو ناخوش ۔۔۔ جس سے کہ تم خفا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

دم میں ہو پار بیڑا میرے غم و الم کا ۔۔۔ تیری اگر رضا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

جتنے یہاں ولی ہیں تابع ہیں سب تمہارے ۔۔۔ تم سب کے پیشوا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

تجھسے کہے جو کوئی حق سے اسے دلادے ۔۔۔ جس کا جو مدعا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

ظلمت کو بھی مٹایا اسلام بھی بڑھایا ۔۔۔ بازوئے مصطفےٰ ہو۔ بندہ نواز خواجہ

کردے جو تو شفارش کیسی ہی پھر خطا ہو ۔۔۔ راضی مرا خدا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

حق سے نہیں دلادے کرکے ذرا سفارش ۔۔۔ قسمت میں جو لکھا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

تیری دعا سے فوراً پاتا ہے مخلصی وہ ۔۔۔ غم میں جو مبتلا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

تم مصدر کرم ہو۔ تم مصدر سخا ہو ۔۔۔ تم منبع عطا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

حق نے کلید دی ہے ہندوستاں کی تمکو ۔۔۔ وہ کیوں نہو جو چاہا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

مٹی سے تیرے در کی پائے شفا وہ فوراً
دکھ میں جو مبتلا ہو۔ بندہ نواز خواجہ
ہو اس کے چارہ گر جو عاجز ہو زندگی سے
بیمار کی دوا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

آپ سے سلام کو وہ ہے التجا یہ اسکی
قربان کو شفا ہو۔ بندہ نواز خواجہ

# مدحت حضرت قطب الدین صاحب رحمۃ اللہ علیہ

جلوہ اپنا آج دکھا دو خواجہ قطب الدین ولی
پردہ اپنے رخ سے ہٹا دو خواجہ قطب الدین ولی
دلمیں لیکر اپنے مطلب در پہ تمہاری آہی پڑے
حق سے ہمکو آج ملا دو خواجہ قطب الدین ولی
تمکو ساقی حق نے بنایا دیر کا پھر اب کام ہے کیا
جام مئے وحدت کا پلا دو خواجہ قطب الدین ولی
در پہ کھڑی ہیں تیرے سوالی دامن خالی ہاتھ بھی خالی
فیض کو اپنے آج لٹا دو خواجہ قطب الدین ولی
دید و دید و جام وحدت ہاتھ میں لیکر شیشہ و ساغر
مست پلا کر ہم کو بنا دو خواجہ قطب الدین ولی
میری کشتی آکے پھنسی ہے بیچ میں اف منجدھار کے اب
پار مرے بیڑے کو لگا دو خواجہ قطب الدین ولی
تم تو رستہ جانتے ہو لاکھوں نکو تم نے پار کیا
راہ خدا کی ہم کو بتا دو خواجہ قطب الدین ولی
عشق خدا کی عشق نبی کی اپنے اے خواجہ
دلمیں ہمارے شمع جلا دو خواجہ قطب الدین ولی
رنج و الم میں آج پھنسا ہوں کب سے غوطے کھاتا ہوں
درد کو دل کے میرے مٹا دو خواجہ قطب الدین ولی
اذن خدا نے تم کو دیا ہی خاص خدا کے بندہ ہو تم
جسکو خدا سے چاہے ملا دو خواجہ قطب الدین ولی
منگتے پیالے اپنے بھر لیں لوگ کھڑے ہیں آس لگائے
فیض کا دریا آج بہا دو خواجہ قطب الدین ولی
در پہ تمہارے آکر خواجہ خالی میں کیوں جاؤنگا
جیسا چاہو ہمکو بنا دو خواجہ قطب الدین ولی
میرے گنہ کے ساتھ ہیں دفتر
آگ ذرا تم انہیں لگا دو خواجہ قطب الدین ولی
غوث قطب اقطاب کے قبضے میں حق نے ہر بات ہی دی
جیسا چاہو جس کو بنا دو خواجہ قطب الدین ولی

قربان امیدیں کچھ دلمیں لیکر دہلی آیا ہے
بہر دعا تم ہاتھ اٹھا دو خواجہ قطب الدین ولی

# مدحت حضرت بابا فرید الدین رح

ہوا ہوں جب سے متوالا فرید الدین بابا کا
مجھے کہتے ہیں سب شیدا فرید الدین بابا کا

معاصی جنکے افزوں ہوں نہالیں وہ یہاں آکر … ہے جاری فیض کا دریا فرید الدین بابا کا

فرشتے بھی یہاں آکر درود خاص پڑھتے ہیں … مجھے کہتے ہیں سب شیدا فرید الدین بابا کا

بھر و اے تشنہ کاموں اپنی اپنی تم صراحی کو … کہ موجوں پر ہے اب دریا فرید الدین بابا کا

تمنا ہے یہی دل کی یہی ارمان ہے دل کا … الٰہی دیکھ لیں جلوہ فرید الدین بابا کا

خدا اس کو ملے فوراً نبی اس کو ملے فوراً … ہے کوئی جو متوالا۔ فرید الدین بابا کا

فریب باغ عالم ہوگیا باطل نگاہوں میں … ہوا جب سے مجھے سودا۔ فرید الدین بابا کا

نہ رتبہ کیونکر اعلیٰ ہو۔ نہ درجہ کیونکر افضل ہو … ملا خواجہ سے ہے رشتہ فرید الدین بابا کا

یونہی صابر چلے جائیں نہ ہو دشوار یہ منزل … بتادو ہم کو بھی رستہ فرید الدین بابا کا

کھلے عرفاں کا در دلپر ضیا آنکھوں میں بھر جائے … جو کوئی دیکھ لے روضہ فرید الدین بابا کا

نظام الدین دہلی میں تو کلیر میں علی احمد … جدہر دیکھو ادھر جلوہ فرید الدین بابا کا

اگر ہو خاک کی صورت تو وہ اکسیر ہو جائے … اشارہ ہو۔ اگر ردنا۔ فرید الدین بابا کا

نہ ہوش آئے ازل تک بھی رہیں مست حقیقت وہ … اگر پی لے کوئی پیالہ۔ فرید الدین بابا کا

فرشتے بھی یہ کہتے ہیں بڑا درجہ ملا اُن کو … فلک تک ہے سُنا چرچا۔ فرید الدین بابا کا

شفا قربان کو ہوگی مرض ہو جائیگا رخصت
دعا کو ہاتھ اگر اُٹھا۔ فرید الدین بابا کا

# مدحت حضرت صابر صاحب رحمتہ اللہ علیہ

رخ سے پردہ اپنے اٹھادے اے صابر کلیر والے … چہرہ مجھے تو اپنا دکھادے اے صابر کلیر والے

سر خدا۔ اور سر نبی سب تجھپہ عیاں ہیں ای خواجہ … راہ تو حق کی مجکو دکھادے اے صابر کلیر والے

عیسیٰ کی اور تیری کرامت دونو یکساں دونو برابر … شان ہے ایسی مردہ جلادے اے صابر کلیر والے

جھولی لیکر سائل آئے بھیک تو در سے اپنے دیدے … فیض تو اپنا آج دکھادے اے صابر کلیر والے

بیتاب دل اور بے یار رہو نہیں مغموم بھی ہمیں تلپھار ہو نہیں … دلکو ٹھکانے میرے لگادے اے صابر کلیر والے

لال علی کا۔ پیارا نبی کا۔ ہم ترا رتبہ جانتے ہیں … رب سے چاہے جسکو ملادے اے صابر کلیر والے

ڈھونڈتے ہیں ہم چار طرف ملتا ہی نہیں اب تیرا نشاں … اپنا پتہ تو ہم کو بتادے اے صابر کلیر والے

عشق نے تیرے مجکو پھونکا صبح و مسا میں جلتا ہوں … دل کی میرے آگ بجھادے اے صابر کلیر والے

بخ بہت ہیں صدمے بُت ہیں تیر انفظا اک آسرا ہے
دلکی کلفت میرے مٹا دے اے صابر کلیر والے

آکے پھنسی منجدھار میں ہے کوئی بھی نہیں اسکا ملاح
پار مری کشتی کو لگا دے اے صابر کلیر والے

لوگ ہیں کہتے مجکو وحشی عشق نے تیرے مست کیا
میری بگڑی بات بنا دے اے صابر کلیر والے

جلیتا رہو نہیں چاہ میں تیری جیسے جلے ہے پروانہ
عشق کی دل میں آگ لگا دے اے صابر کلیر والے

پل میں قلندر پل میں ولی تو ایک نظر میں کرتا ہے
قرباں پہ بھی رنگ چڑھا دے اے صابر کلیر والے

# مدحت حضرت نظام الدین اولیاؒ

ہوا ہوں جب سے دیوانہ میں محبوبِ آلہی کا
بنا پھرتا ہوں دیوانہ میں محبوب آلہی کا

عطا کر دے صراحی سے جو اک جلوئہ وحدت
لگا لوں منہ سے پیمانہ میں محبوب آلہی کا

مجھے رضواں نہ جانے دیگا کیوں گلزار جنت میں
چلا ہوں لیکے پروانہ میں محبوب آلہی کا

پلا دے معرفت کے جام مجھ کو یا حقیقت کے
پھروں پھر بنکے مستانہ میں محبوب آلہی کا

پیاسوں اور ندیدوں کی طرح گر جاؤں میں فوراً
کھلا دیکھوں جو میخانہ میں محبوب آلہی کا

مجھے لوٹینگے اہلِ میکدہ جب عین مستی میں
یہ کہہ دونگا ہوں دیوانہ میں محبوب آلہی کا

نہ پاؤں فیض میں جبتک نہ جبتک ہو دعا پوری
نہ چھوڑونگا یہ کاشانہ میں محبوب آلہی کا

اُٹھے گی لو مری تن سے اٹھونگا میں شہید دنیا
جلوں گا ہوکے پروانہ میں محبوب آلہی کا

ہوئیں قربان روشن مجھپہ سب باتیں حقیقت کی
بنا ہوں جب سے مستانہ میں محبوب آلہی کا

# مدح حضرت شاہ بہلول حب صابر رحمتہ اللہ علیہ

واجب تعظیم یہ دربار شہ بہلول ہے
واجب التکریم یہ سرکار شہ بہلول ہے

ذرہ ذرہ فیض سے خورشید ہے ناہید ہے
ہر طرف چھایا ہوا انوار شہ بہلول ہے

فاتحہ خوانی کو آتے ہیں فرشتے اس جگہ
دیکھ لو کیسی بڑی سرکار شہ بہلول ہے

معرفت کے اور حقیقت کے کھلے ہیں گلستاں
واہ کیا پھولا پھلا گلزار شہ بہلول ہے

مل گیا اس کو علی۔ اس کو بنی اُس کو خدا
جو جہاں میں واقف اسرار شہ بہلول ہے

اس کا دل روشن کرینگے آکے یہ اک دن ضرور ۔ جو کہ دل سے طالب دیدارِ شہ بہلول ہے
کوئی مسلم ہو کہ ہندو یا کہ نصرانی کوئی ۔ عام دنیا کے لئے دربارِ شہ بہلول ہے
حشر کے دن اس کے منہ سے آئیگی خوشبو ضرور ۔ میکدہ میں جو کوئی میخوارِ شہ بہلول ہے
ہم تو در در کی نہ کھائینگے کبھی بھی ٹھوکریں ۔ ہم کو تو کافی یہی سرکارِ شہ بہلول ہے
اپنے مرشد اُسکے دینے میں نہیں کرتے دریغ ۔ طالبو ارزاں بہت بازارِ شہ بہلول ہے
ہم کو اب دوزخ میں گرنے کا نہیں باقی خطر ۔ اب سہارے کیلئے دیوارِ شہ بہلول ہے
حشر تک آنکھیں رہینگی اُن کی بینا دیکھنا ۔ ہو گیا جن کو کبھی دیدارِ شہ بہلول ہے
انکو کچھ تکلیف دے سکتے نہیں رنج والم ۔ جنکو ہمدم الفت سرشارِ شہ بہلول ہے
اس کو مستی میں بھی آتا ہے خدا ہر دم نظر ۔ پی کے جو الفت کی مے سرشارِ شہ بہلول ہے

کیوں تجھے اہل محلہ سب نہ سمجھینگے عزیز
زیب سر قربان جب دستارِ شہ بہلول ہے

# متفرقات نظمیں قصائد وغیرہ

## شمع

شمع تجھ سے پوچھتا ہوں ایک بات ۔ دیکھ کر حیراں ہوا ہوں جسکو رات
آیا پروانہ تجلی سے ترے گر ۔ تو نے کیوں اس کو جلایا بےخطر
دل سے تیرے حسن کا دلدادہ تھا ۔ عشق کا دم بھرنے کو آمادہ تھا
لائی تھی الفت کی گرمی تیرے پاس ۔ کھو گئے تھے دیکھ کر ہوش و حواس
شوق تھا بے حد شہادت کا اُسے ۔ پاسِ الفت چاہئے تھا کچھ تجھے
تجھ کو لازم تھا کہ کرتی احتیاط ۔ کیا تھی نھی جان کی آخر بساط
تجھکو لازم اُس کی تھی دلداریاں ۔ اُس کو تیرے غم میں تھی سرشاریاں
جان دے کر وہ تصدق ہو گیا ۔ سایہ میں خاموش تیرے سو گیا
کیا تھا دل میں کچھ خبر اس کی نہیں ۔ حسرتیں بھی ساتھ اُسکے جل گئیں
کیوں خیال اس کا نہ کچھ تو نے کیا ۔ کون صدقے ہو کے تجھپر مر گیا

# جوابِ شمع

سچ ہے وہ عاشق بھی تھا صادق بھی تھا
مجھ پہ صدقے ہو کے جو جل بھن گیا

ہے مرا دل ایک تفسیر عشق کا
دل مرے پہلو میں ہے ٹھنڈا ہوا

وہ جو آیا پاس میرے ایک بار
سامنے اُس کے ہوئی میں اشکبار

منہ سے غم میں میرے نکلا تھا دھواں
آنکھ سے بھی بہتے مرے آنسو رواں

عشق میں وہ جل کے ٹھنڈا ہو گیا
میں تو اُس کے غم میں جلتی ہوں سدا

آیا جب اُس کی شہادت کا خیال
ہو گیا مجھکو بھی سر اپنا وبال

کان میں گل گیر کے میں نے کہا
ہے اجازت سر کو میرے دے اُڑا

زیست کا مجھکو مزہ حاصل نہیں
جب مرا عاشق سرِ محفل نہیں

میرے پہلو میں وُہ آکر سو گیا
عمر بھر کو وہ مجھے پر کھو گیا

وہ ہُوا آزاد غم سے واقعی
عمر بھر میں سوگ میں جلتی رہی

# نتیجۂ غرور

سُنتے ہیں مغرور تھا کوئی امیر
بخل میں رکھتا نہ تھا اپنا نظیر

ایک دن بیٹھا وہ کھانا کھانے جو
آکے سائل نے کہا کچھ مجھکو دو

سن کے یہ آواز سائل کی امیر
ہو گیا غصے اُسے سمجھا حقیر

گالیاں دیں سینکڑوں مغرور نے
عیش کے دلدادہ و مخمور نے

مارنے اُسکو لگا۔ اور یہ کہا
جان سے مار دل گا تجھ کو برملا

اُس کی بیوی نے منع بے حد کیا
مانا ہرگز نہ مگر وُہ بے حیا

اور کہا کھانے کا میرا وقت ہے
کس لئے آیا یہاں یہ مانگنے

یہ کہا بیوی نے کہ شوہر مرے
چاہیئے بندہ کو کہ ڈرتا رہے

ہو گیا ناراض وہ سُنکر کلام
کچھ نہ سوچا آگا پیچھا بدلگام

اپنی بیوی کو دیا فوراً طلاق
کھینچا بے دردی سے ظالم نے بلاق

وہ بھلی مانس گئی گھر سے نکل — اور پڑھانے کا لگی کرنے شغل
کچھ دنوں کے بعد یہ ہم نے سُنا — عقد ثانی اُس نے اپنا کر لیا
اب کے جو شوہر ملا وہ نیک تھا — درد دُکھ غربا کا سُنتا تھا سدا
عید کا تھا روز کھانا کھانے کو — بیٹھا ہمراہ اپنی بیوی کے جو وہ
آیا سائل اور لگا دینے صدا — ہوں بہت بھوکا کرو کھانا عطا
سُن کے یہ آواز وہ مردِ شریف — بولا بیوی سے جو ہو کھانا لطیف
جا کے دو سائل کو پیاری ایک دم — کھاتے ہی رہتے ہیں ہم تو بیش و کم
عید کے دن بھی ہے یہ بھوکا غریب — رنج ہوتا ہے کوئی ہے بدنصیب
کھانا جب سائل کو وہ دینے لگی — کیا ہے قدرت کا تماشہ دیکھتی
جو کھڑا ہے مانگتا در پہ غریب — پہلا شوہر اُس کا ہے وہ بدنصیب
ہو گئی حیران اور واپس گئی — اپنے شوہر سے حقیقت سب کہی
بولا شوہر میری بیوی نیکذات — سُن لے مجھ سے راز کی تو اور بات

میں ہی ہوں جسکو کہ مارا اپنے تھا
پا رہا ہے آج وہ جس کی سزا

# قطعہ بزبانِ دیہاتی

کیوں نہیں جاتا تے باپو۔ باڑی بونے کھیت نوں
کی کہوں بیٹی میں جاتا یوں نی ایکے کھیت نوں
کانگرس والوں جگ میں یہ اُڑادی بات ہے
جو کوئی بووے گا باڑی ایکے اپنے کھیت نوں
دیگا حاکم اُس پہ تو اپنا بڑھا ایکے لگان
یا اُجاڑے گا وہ آکر اپنے سارے کھیت نوں
کی۔ تے کہتا ہے اے باپو یہ تو سارا جھوٹ ہے
جا مزے سے دیکھ اب تے۔ اپنے پیارے کھیت نوں
کانگرس والوں نے تو ایسا اُجاڑا ہے ہمیں

جیسے کہ پیدا ہوئی ہو کچھ نہ اُپنے کھیت نوں
پانچ سیر کا بیج بویا۔ سولہ سیر کا وہ بکا
کیا کرے گا کوئی آگے بو کے اپنے کھیت نوں
نہ بنی جب گدڑی سُتھن۔ ہوگا پھر کیسے گجر
جو نہ تے بو ویگا باڑی ایکے اپنے کھیت نوں
ابکے پہلے دے ستے۔ باکی۔ آئے جو حاکم یہاں
دی بھیس رب نے ہے اپّی ابکے اپنے کھیت نوں
ابکے منگلی کا ہے کرنا ہم کو چپا لا تو ضرور
لے کے تے لاٹھی و گودی۔ جاتے اپنے کھیت نوں
لے لیا گاڑھا تو ہم تے کانگرس کے لوگوں نے
اب بجز بد ڈالتے ہیں یہ تو اپنے کھیت نوں
کی مدت کی کانگرس والوں نے اپنی تے پتا
کھا گئیں بھیں آکے ٹڈیاں جبکہ سارے کھیت نوں
بات پٹواری کی سچی کہہ گیا ہے۔ آکے وہ
چین سے جا کر کے بو۔ تے اپنے سارے کھیت نوں
مست تے حاکم سے بگاڑے کہتا ہے کہ رباں یہ
کھیت رکھے باڑ نوں۔ اور باڑ رکھے کھیت نوں

## برسات

برسات کی رُت آئی | ہر سمت گھٹا چھائی
بلبل پھرے اترائی | عشرت کی خبر لائی
مخمور مزہ پائیں
گلشن کی طرف جائیں
سبزہ ہے اُگا ہر سو | ہر چیز بنی دلجو
قمری ہے کرے کو کو | پھولوں کو ملی خوشبو

ہے آج نیا جلسہ
چھوٹے ہیں پڑے ہر جا
فوّارے سے تھے جو چپکے    گرمی کے سبب بیٹھے
پھر آج ہوئے چلتے    پھر آج لگے بہنے
شاداب ہر اک گل ہے
نایاب ہر اک گل ہے
تھی خشک زمیں ساری    اور گرمیوں کی ماری
پھر آئی نظر پیاری    ہر اس کی بھری کیاری
شاداب ہوئی اک دم
بھولے ہیں کساں سب غم
ہل چلنے لگے اُن سے    محنت وہ لگے کرنے
پودے بھی لگے اُگنے    مولا میں ترے صدقے
دم بھر میں مٹی کلفت
دی تو نے بدل رنگت
شاداب ہے ہر غنچہ    جاں دار ہے ہر پتہ
جس چیز کو بھی دیکھا    ممنونِ خدا پایا
اشجار کھڑے ایسے
نوخیز جواں جیسے
گلشن میں ذرا جا کے    برسات کے سن نغمے
کمسن ہیں وہاں گاتے    ڈالے ہیں کئی جھولے
جس طرح اُڑیں پریاں
کرتے ہیں وہ رنگ رلیاں
تو بھی تو ذرا اخترؔ باں    کر جمع ذرا اوساں
بیٹھا ہے بنا بے جاں    عشرت کا ہے سب ساماں
اُٹھ کر کوک سنا اپنی

کہتی ہے مجھے یہ تیری

برسات نہیں اب کے | پہلے تھی ہوئی جیسے
مہمان تھے وہ میرے | موجود تھے سب جلسے

جاتا تھا لپٹ مجھ سے
بجلی سے کوئی ڈر کے

ہاں کالی گھٹا چھائی | بلبل پھرے اترائی
کیا اس کی خبر لائی | جس کی مجھے یاد آئی

کھل جائے کلی پھر بھی
اے ابر میرے دل کی

پہلو میں مرے بٹھلا | پھر اس کو بلا کر لا
وہ یار مرا رعنا | چھپ کر ہے کہاں بیٹھا

ورنہ یہ سب ہی جلسے
ہیں رنج مجھے دیتے

اشکوں کی جھڑی میری | کیا تو نے نہیں دیکھی
رہتی ہے نمردہ سی | چھاتی کی میری کہتی

برباد کئے پودے
صدموں نے مرے دل کے

اشکوں کو کبھی پی لوں | سمجھوں مئے لالہ گوں
پھر جس کی طرف دیکھوں | ہر شے میں اسے سمجھوں

برسات ہو یا خشکی
بے اس کے ہے کلفت ہی

میرا تو لٹا گلشن | ہے چاک مرا دامن
اب کیا جو کھلے سوسن | اپنے تو جھڑے چمن

جھولوں میں کوئی جھولے
جب داغ مٹیں دل کے

برسات وہ ہی آئے
مولا مجھے دکھلائے
تسکین پھر دل پائے
سب رنج یہ مٹ جائے
سمجھوں میں تو پھر آئی
اور ساتھ خوشی لائی

# کنڈی ڈیٹ اور وُوٹر

پاس کنڈی ڈیٹ کے وُوٹر گیا
اُس نے نوکر سے کہا کر تو خبر
بولا نوکر سوتے ہیں آقا مرے
بولا وُوٹر وقت سونے کا نہیں
اور سب مصروف کنڈی ڈیٹ ہیں
ووٹ میں ان کو نہیں دینا کبھی
سُن کے اندر بات یہ نوکر گیا
سُن کے اُس سے حال باہر آئیں وہ
اور فرمایا نہیں معلوم کیا
جاگتا شب کو ہے دن کو سوتا ہے
بولا وُوٹر کیجئے مجھکو معاف
جس کی بیوی آپ جیسی ہو حسیں
میری بیوی آپ سی ہوتی اگر
وقت وہ گیارہ بجے تھا صبح کا
ایک وُوٹر ملنے کو آیا ہے گھر
جب وہ جاگیں آپ ملنے آیئے
دن چڑھے تک کوئی بھی سوتا نہیں
تیرے صاحب اُٹھنے میں بھی لیٹ ہیں
بات یہ مجھکو نہیں اچھی لگی
من وعن سب میم صاحب سے کہا
اور وُوٹر پر بہت جھنجلائیں وہ
جو کہ سوتا ہے وہ شوہر ہے مرا
اعتراض اس پر تجھے کیوں ہوتا ہے
کھل گیا اب حال سارا صاف صاف
اُس کو ہرگز نیند آسکتی نہیں
سوتے سوتے میں تو کرتا دوپہر
آپ دل میں کچھ نہ اب گھبرایئے
ووٹ صاحب ہی کو دونگا جایئے

# آقا اور مُلازم

ایک آقا نے مُلازم سے کہا
دیر کیوں آنے میں کی مجکو بتا
بولا نوکر میرے آقا نامدار
کچھ خطا میری نہیں ہے زینہار

حکم پا کر جب گیا بازار میں
دب گیا جاتے ہی موٹر کار میں
ایک ٹکر جو لگی میں گر پڑا
پاؤں بھی میرے گئے تھے لڑکھڑا
دیر کا میری ہے مالک یہ سبب
مجھ پہ ٹوٹا آسمانی تھا غضب
بولا آقا اس قدر بک بک نہ کر
ورنہ توڑ دونگا ابھی پتھر سے سر

دیر کرنے میں لگی یہ کیا کہا
کام تھا یہ صرف اک سیکنڈ کا

## منطقی خاوند

ایک عورت کا تھا شوہر منطقی
اور تھی عورت بھی اس کی محبتی
ایکدن شوہر نے اس سے یہ کہا
تو نے کیا رکھا مری خاطر پکا
بولی وہ میں نے پکائی خاک ہے
دیکھتی ہوں کیا ترا ادراک ہے
بولا شوہر خاک کو الٹو۔ اگر
کاف پیدا۔ اس سے ہوگا سر بسر
کاف کے معنی ہیں ہوتے محل کے
لحم ہو کر محل کو الٹا کرے
لحم کے معنی ہیں ہوتے گوشت کے
گوشت یوں تو نے پکایا خاک سے

پس پکایا گوشت تو نے آج ہے
آج دستر خواں پہ میرا راج ہے

## کثرت ازدواج

ایک عورت نے یہ حضرت سے کہا
مجھکو تبلا دو محمد مصطفےٰ
مرد کر سکتا ہے عورت چار تک
ایک پر عورت کرے کیوں اکتفا
عورتوں کو حکم ایسا دیجیے
چار تک شوہر انھیں بھی ہوں روا
سن کے حضرت نے دیا اسکو جواب
ہے مناسب تو علیؑ کے پاس جا
تجکو دیں گے اس کا وہ فوراً جواب
علم اپنا ہیں نے ان کو ہے دیا
وہ علیؑ کے پاس پہونچی بے قرار
اور مقصد اپنا کل ان سے کہا
یہ دیا سنکر علیؑ نے پھر جواب
اے زن ہیوہ مجھے اتنا بتا

ہو کوئی جو عورتیں رکھتا ہو چار　　پاس جن کے ایک شب میں ہو گیا
ایک شب میں رہ گئے سب کو حمل　　تو مجھے اتنا بتا دے اب ذرا
کتنے بچے اس کے پھر پیدا ہوئے　　پاس سب کے ایک ہی شب گو رہا
اس نے سن کر یہ دیا اس کو جواب　　چار بچے ہوں گے ان کے بر ملا
پھر کہا حضرت علیؓ نے اے مجیب　　اب ذرا آگے مجھے اتنا بتا
چار شوہر ایک عورت کے ہوں گر　　پاس ان سب کے وہ سوئے بیسوا
ایک شب میں کس قدر نطفے رہے　　فائدہ اس سے مرتب کیا ہوا
اس سے بھی کیا چار ہی بچے ہوئے　　کام تنہا مرد نے جو کر کیا
سن کے وہ دل میں ہوئی اپنے خجل　　اور ہو کے اوس نے شرمندہ کہا

تھا غلط یہ وہم میرا یا علیؓ
ہے وہ آمنا صدقنا جو کہا

## قطعہ تاریخ بر بنائے مسجد موضع سونا جو کہ حاجی محمد اسحاق مرحوم سوداگر کے برادر زادگان نے بنوائی

تایا نے جو کہا تھا ان سے بوقت رحلت　　ایوب اور عمر نے پوری وہ کی وصیت
یعنی بنائی مسجد سونے میں اس رقم سے　　رکھی تھی جو کہ قرباں اسحاق نے امانت
دنیا میں جو دیا تھا عقبیٰ میں کام آیا　　جنت میں گھر ملا ہے واہ کی دیکھو قسمت
ہجری و عیسوی میں تاریخ کہہ دے قرباںؔ　　حاجی فراخ ہمت ۔ تاجر فراخ ہمت

۱۳۴۸ھ ——— ۱۹۳۰ء

## قطعہ تاریخ وفات منشی عبد الغفار صاحب مرحوم ڈپٹی کلکٹر آگرہ

آج دنیا سے اٹھ گیا سردار　　سوگ میں پڑ گیا ہے کل گھر بار
ہائے عبد الحی یہ کہتا ہے　　لٹ گیا اپنا اک بھرا گلزار
کیا فالج نے ختم کام آخر　　رنج دیتا رہا جو لیل و نہار

ان کی تاریخ مرگ ہے قرباںؔ
حذف کن چار از "ہو الغفار"
۱۹۲۲ء

# قطعہ تاریخ وفات خان بہادر شیخ سلطان احمد صاحب مرحوم رئیس
## و آنریری مجسٹریٹ پدر مصنف

آفت الٰہی کیسی آئی ہمارے سر پر — اندوہ سے پریشاں اپنا ہے آج گھر بھر
تھی روشنی یہ جس سے روشن تھا جس سے یہ گھر — وہ شمع بجھ گئی اب اندھیر ہے سراسر
دنیا یہ کہہ رہی ہے ہاتھوں کو اپنے مل کر — افسوس چل دیا ہے دنیا سے ایک مخیر
بیوقت سر سے سایہ والد کا اُٹھ گیا ہے — ٹوٹا ہے غم کا اپنے اک آسمان دل پر
ہم نے بہت ہی ڈھونڈا پایا نشاں نہ کوئی — ملتا نہیں پتہ کچھ بیٹھے کہاں ہو چھپ کر
تھی عمر ابھی نہ ایسی۔ یہ دن نہ تھے قضا کے — بیٹھے ابھی تو رہتے ہم بیکسوں کے سر پر
عزت فقط تھی تم سے شہرت فقط تھی تم سے — دولت کیسا تھ ہی تھا اعزازِ خاں بہادر
جو تھے اقارب اپنے مغلوب تھے جو تم سے — وہ اب ستارے ہیں عقرب کا نیش بنکر
کیا حال ہے ہمارا جب سے ہو تم سدھارے — اکدن بھی حال پوچھا تم نے یہاں نہ آکر
کڑیاں بکھر گئیں ہیں شیرازۂ وطن کی — سب منتشر ہوئے ہیں کیا خویش کیا برادر
راحت کا اب ہماری ہے قحط اس جہاں میں — رُو رُو کے کٹ رہے ہیں گذرے جو دن تھی ہنسکر
اب غمگسار کوئی اپنا نہیں رہا ہے — دست قضا نے چھینا افسوس اپنا یاور
اب کوئی مجھ کو اپنا پیارا نہیں ہے کہتا — مجھ کو نہیں بلاتا۔ یہ نام کوئی لے کر
معدوم کر دیا ہے مجھ کو جہاں میں تم نے — آرام تم نے پایا جنت میں خوب جاکر
جو تھے تمہارے دشمن وہ میرے مدعی ہیں — لیتے ہیں مجھ سے بدلے بنکر وہ سب ستمگر
کل تک تھے ہم سے ڈرتے لیکن گئے ہو جب سے — اب شیر ہو گئے ہیں جو تھے تمہارے نوکر
میری یہ آرزو ہے پاس اپنے ہی بلا لو — اپنے دل حزیں پر صدمے اُٹھاؤں کیونکر
قربان کر نہ تو غم یہ موت کہہ رہی ہے — خلد بریں میں اکدن اُن سے ملیگا جاکر
آخر میں صاف کہدے تاریخ سالِ رحلت — جائیں جسے سمجھ سب جاہل ہوں یا سخنور
اُنیس سو تھے چوبیس جنت کو جب گئے وہ — اور پیر کا وہ دن تھا بائیس تھی دسمبر
قلبِ اجل سے میں نے تاریخ جب طلب کی — قربان "شیخ اعظم" تھا سالِ مرگ بہتر

۱۹۲۴=۳+۱۹۲۱ء

# فریادِ اسلام

اُٹھ مسلم خوابیدہ تو کیوں ہے پڑا سوتا | غفلت میں تو کیوں اپنے اس وقت کو ہے کھوتا
ڈر ہے کہ کہیں اک دن در در نہ پھرے رُوتا | غفلت سے تری ناداں کچھ کام نہیں ہوتا

چھوڑا تھا جنہیں پیچھے جاتے ہیں چلے آگے
میدان وہی لیں گے جاتے ہیں جو اب بھاگے

مالک تھے کبھی تم تو تہذیب و سیاست کے | مالک تھے کبھی تم تو دُنیا میں حکومت کے
مالک تھے کبھی تم تو ایثار و حمیت کے | مالک تھے کبھی تم تو گنجورِ محبت کے

افسوس رہی باقی تم میں نہ کوئی خوبی
آتی ہے نظر ہم کو ہر چیز میں مایوسی

اخوت کا سبق تم کو قرآں نے پڑھایا تھا | تاریک بھی روشن بھی ہر پہلو دکھایا تھا
اخلاص کا اک دریا سینہ میں بہایا تھا | جو رازِ حقیقت تھا وہ تم کو بتایا تھا

تعلیم کو تم اس کی کیوں دل سے بھلا بیٹھے
اسلام کو کھوتے ہی عظمت بھی گنوا بیٹھے

پہونچائی حکومت نے ہر طرح کی آسانی | اس کی بھی مگر تم نے کچھ قدر نہیں جانی
کیوں کام کرو ایسے جن سے ہو پشیمانی | محکوموں کی ڈھونڈو نہ بیکار نگہبانی

افسوس کہ تم اپنی تنظیم نہیں کرتے
اور رائے حکومت کی تکمیل نہیں کرتے

خاموش رہو بیٹھے اب وقت نہیں ایسا | وہ کام کرو تم بھی دُنیا میں جو ہو اچھا
تم سے جو گئے آگے تم اُن کا کرو پیچھا | وہ دن نہ خدا لائے دیکھو جو کہیں نیچا

ہے باعثِ صد غیرت غیروں سے رہو پیچھے
ہے بات تو جب پہونچو منزل پہ کہیں پہلے

سوراج سے پہلے ہی دیکھے ہیں بہت جلوے | تہواروں پہ اپنے تو ہوتے ہیں سدا حملے
قربانی پہ باجے پر پیپل پہ ہوئے جھگڑے | اُٹھتے ہیں غرض ہر سو ہر روز نئے فتنے

اُمید نہیں ہم کو الفت وہ کریں ہم سے

جو ہم سے یہاں پہلے سمجھوتہ نہیں کرتے

حاصل ہے یہ ہی اپنا تنظیم کرو اپنی ۔ بہتر ہے یہی بابا تنظیم کرو اپنی
ہے کام یہی اچھا تنظیم کرو اپنی ۔ اُٹھ دیکھو رُخِ دُنیا تنظیم کرو اپنی

دیکھو گے ستم ورنہ سوراج ہے کیا کرتا
ناسور ہو جب پیدا۔ پھر زخم نہیں بھرتا

غیروں سے کبھی ہرگز کہنے پہ نہ تم جانا ۔ پہلے کی طرح اب کے غلطی نہ کوئی کھانا
آزادی کے چکمے میں ہرگز نہ کبھی آنا ۔ دیتا ہے تمہیں دھوکا اک دشمنِ فرزانا

جو اسکی حقیقت تھی قرباںؔ اُسے سمجھا دی
جو اسکی سیاست تھی قرباںؔ اُسے سمجھا دی

# فریادِ اسکول

کچھ بتاؤ تو سہی آج یہ حالت کیوں ہے ۔ دل کے آئینہ میں بے وجہ کدورت کیوں ہے
مہر و الفت کی جگہ آج یہ نفرت کیوں ہے ۔ اپنے ہمدرد سے یہ قطعِ محبت کیوں ہے

تم وفادار ہو کیوں عہدِ وفا توڑتے ہو
میں ہوں اسکول تمہارا مجھے کیوں چھوڑتے ہو

لو سناتا ہوں یہ قرباںؔ کا پیغام تمہیں ۔ علم کی سخت مہم دینی ہے انجام تمہیں
پیس ڈالے نہ کہیں گردشِ ایام تمہیں ۔ شورشِ اہلِ جہاں سے ابھی کیا کام تمہیں

طالبِ علم ہو تم۔ علم تو حاصل کر لو
اپنی ہستی کو بنا کر۔ کسی قابل کر لو

نونہالانِ وطن قوم کی امید ہو تم ۔ اک نئے دورِ خوش آثار کی تمہید ہو تم
جس پہ اُٹھتی ہیں نگاہیں وہ مہِ عید ہو تم ۔ صبحِ فردا کے چمکتے ہوئے خورشید ہو تم

علم کے نور کا ہر سمت اُجالا کر دو
ظلمتِ جہل کی دُنیا تہ و بالا کر دو

ہم نے مانا کہ ہوا ملک میں کچھ اور ہے آج ۔ رنگ بدلا ہے زمانے کا عجب طور ہے آج

یعنی ہر سمت تغیر کا نیا دور ہے آج
اپنے انجام پہ سب کی نظر غور ہے آج

دیکھنا یہ ہے کہ اب فرض تمہارا کیا ہے
کل تمہیں اپنے پہنے کا سہارا کیا ہے

آج طوفانِ حوادث جو یہاں برپا ہے
دیکھتے جاؤ کہ تم نے ابھی کیا دیکھا ہے
سر پہ سایہ ہے بزرگوں کا تمہیں غم کیا ہے
اپنی کشتی کو سنبھالیں گے یہ کام اُن کا ہے

جوش میں آ کے نہ تم بعد کو پچتاؤ کہیں
دولتِ علم سے محروم نہ رہ جاؤ کہیں

پہلے اسباب ترقی کے مہیا تو کر لو
فرض منصب جو تمہارا ہے وہ پورا تو کرو
ذہن کو اپنے رسا عقل کو پختہ تو کرو
قوتِ فکر و تدبر ابھی پیدا تو کرو

رہ کے بے علم بتاؤ تو کہاں جاؤ گے
قوم کے سامنے کس منہ سے بھلا آؤ گے

اپنی تعلیم نہ چھوڑو کہ سیاست ہے یہی
نصرتِ ملک یہی قوم کی خدمت ہے یہی
علم کا زور ہے تم میں تو حکومت ہے یہی
وجہ عظمت ہے یہی باعثِ عزت ہے یہی

دیکھنا فرق نہ اس بات میں آنے پائے
ہاتھ سے منزلِ مقصود نہ جانے پائے

# زنانہ پکٹنگ

گھر سے باہر کبھی بے پردہ نہ آنا بہنو
منہ کھلے تم سر بازار نہ جانا بہنو
جوشِ ایثار پسندیدہ ہے مانا بہنو
اپنی عزت ہے مگر فرض بچانا بہنو

راہ پُر خار ہے دامن سے خبردار رہو
فتنۂ اہلِ جہاں سے ذرا ہشیار رہو

ہوش میں آؤ ذرا کھول کے آنکھیں دیکھو
تم کو زیبا نہیں ہرگز یہ پکٹنگ سُن لو
خانہ داری کو تو اپنی نہ فراموش کرو
کام مردوں کے ہیں جو کچھ وہ انہیں پر چھوڑو

تم یہ بتلاؤ کہ جب گھر ہی بگڑ جائیں گے

مرد کس طرح سے میدان میں پھر آئیں گے

شرم آتی ہے ہمیں دیکھ کے تم کو باہر | مضحکہ دیکھو اڑاتے ہیں عدو ہنس ہنس کر
ڈال لو رُخ پہ ذرا عقل کی اپنے چادر | اک مناسب ہے کہ غیروں کی پڑے تم پہ نظر

مختلف قومیں ہیں یاں بد بھی خوش اطوار بھی ہیں
نیک بندے بھی خدا کے ہیں ہوس کار بھی ہیں

گھر سے باہر تمہیں کیا کام ذرا غور کرو | ہے کہیں صبح کہیں شام ذرا غور کرو
تم ہو اور رہ گذرِ عام ذرا غور کرو | مفت کیوں ہوتی ہو بدنام ذرا غور کرو

اپنے گھر میں ہے تمہاری تو سیاست محدود
بال بچوں ہی میں بہتر ہے محبت محدود

بعض کے قلب ہیں تاریک جہالت سے ابھی | بعض واقف نہیں ماں بہنوں کی عزت سے ابھی
بعض مجبور ہیں بگڑی ہوئی عادت سے ابھی | بعض محروم ہیں اخلاق کی دولت سے ابھی

ایسی حالت میں کہو فرض تمہارا کیا ہے
شمع کو پردہ فانوس ہی کچھ زیبا ہے

قید خانوں میں مناسب نہیں تم کو جانا | چھوڑ کر ننھے سے بچوں کو سزائیں پانا
جھڑکیاں مفت میں اغیار کی ہر دم کھانا | کیا یہ دانائی ہے تم جیل میں پیسو دانا

اور کیا چاہتی ہو تخت بھی ہے تاج بھی ہے
تم ہو اور گھر کی حکومت ہے تو سوراج بھی ہے

گھر کی اصلاح کا ہے کام تمہارے ذمے | خوش رہیں مرد رہیں چین سے سارے بچے
خوش سلیقہ تو وہ ہے گھر کو جو دیکھے بھالے | کام تقسیم عمل ہی سے ہیں ہوتے اچھے

یہی حالت ہے تو گھر دیکھنا تاراج ہے پھر
گھر ہے تاراج تو کس کام کا سوراج ہے پھر

ماں کی خصلت کا بہت ہوتا ہے بچوں پہ اثر | ماں کی ہر بات جگہ کرتی ہے دل کے اندر
ماں کا ہر فعل ہے بچوں کو سدا۔ پیش نظر | ماں دکھائے گی تو بھی آپ نمونہ بن کر

ماں اگر گھر کے فرائض نہ بجا لائے گی
کیونکر اولاد۔ گرہستی کا سبق پائیگی

گھر میں تم بیٹھی ہوئی گھر ہی کا نقشہ دیکھو
کام دنیا کے جو ہیں اُن کو خدا پر چھوڑو

جو بُری راہ ہو تم اس سے بہر حال بچو
بات باریک میں کہتا ہوں اسے تم سمجھو

تم کو زیبا نہیں جلسوں میں کرو جو تقریر
تم کو زیبا نہیں پبلک کو دکھاؤ تحریر

امن کی قدر بدامنی میں سوا ہوتی ہے
دستِ قدرت کی طرف سے یہ سزا ہوتی ہے

جب کہ ہر وقت قیامت سی بپا ہوتی ہے
انہیں نالے تو کہیں آہ و بکا ہوتی ہے

انقلاب

اس مصیبت کی تو قربان تمنا نہ کرو
ریولیوشن ہے بُری شے اسے زندہ نہ کرو

# رقعہ شادی رشید احمد پسر حاجی حبیب احمد

دیکھی مدت کے بعد ایسی بہار
چار جانب کھلا ہے لالہ زار
بلبلوں کی ہے یوں نوا سنجی
خود اُچھلتے ہیں ۔ آج فوارے
بہریں جاری ہیں عیش و راحت کی
کیا سبب ہے جو ایسے ساماں ہیں
چودھویں ذالحجہ کی رات کو بارات
اس کی رخصت ہے پندرہ ذالحجہ کو
تین اور چار ہوں گی تاریخیں
وقت بارات نو بجے ہوگا
ہے یہ شادی رشید احمد کی
لا کے تشریف دیں مجھے عزت
زعم اس کو ہے کچھ محبت کا

شکر حق کا کریں نہ کیوں ہر بار
باغ امید بن گیا گلزار
جیسے کوئی ہو بزم موسیقار
منہ سے اُگلے ہیں ۔ وہ دُرِ شہوار
ناچتے ہیں طیور خوش منقار
کیوں سجایا ہے دہرنے بازار
ہیرا جائیگا۔ لے کے برخوردار
پیر کا دن وہ ہوگا بے تکرار
اور مہینہ مئی کا اے غمخوار
اگلے دن صبح کھانا ہے تیار
جو کہ بیٹا ہے میرا خوش اطوار
ورنہ شکووں کی ہوگی پھر بھرمار
ہے امیرِ دل سے ملتجی نادار

ہوگا ممنون یہ حبیب احمد
لیں گے حصہ خوشی میں گر غمخوار

# اچھے دولہا بھائی

ایک جنٹلمین رستہ میں ملا
شکل و صورت سے جو لگتا تھا بھلا

ہاتھ میں اپنے لئے تھا اک چھڑی
تھی کلائی پر بجی دستی گھڑی

کالی مخمل کی تھی اچکن زیب تن
جو دکھاتی تھی نئی اپنی پھبن

بے کمانی کی تھی عینک ناک پر
اور ٹرکش کیپ بھی تھی زیب سر

پہنے جوتہ وارنش کا پیر میں
پاؤں اُٹھتے تا نہ اُس کا دیر میں

عفتری مونچھیں بنائے چہرہ پر
جائے جن کو دیکھ کر قیصر بھی ڈر

اور سگرٹ منہ میں سیزر کی لگی
جاتی آنکھیں تھیں دہویں سی گو مچی

جی میں آیا اس سے باتیں میں کروں
اور پھر الفت کا اسکی دم بھروں

پوچھا میں نے ہے تمہارا نام کیا
اور تم کرتے ہو صاحب کام کیا

منہ بنا کر یہ دیا مجھ کو جواب
نام بتلانے سے آتا ہے حجاب

باپ تھے اک اعلیٰ عہدہ پر مرے
جنکی عزت دنیا والے کرتے تھے

مونچھ کو پہلے مروڑا۔ پھر کہا
گو زیادہ میں نہیں لکھا پڑھا

کام کرنیکی مجھے حاجت نہیں
سہنے کی تکلیف کچھ عادت نہیں

گو کہا تھا مجھ کو ابا جان نے
نوکری اچھی سی کوئی ڈھونڈیے

نوکری میرے لئے تیار تھی
نوکری سے مجکو لیکن عار تھی

میں نے یہ سمجھا کہ زندہ باپ ہے
ایسی حالت میں غلامی پاپ ہے

بعد میں ان کا جو ہے اندوختہ
ساتھ دیگا مدتوں تک وہ مرا

خرچ میرا۔ ایسا کچھ لمبا نہیں
اور زیادہ ساتھ میں کنبہ نہیں

خرچ میں کرتا نہیں ہرگز فضول
ہاتھ سے جانے نہیں دیتا اصول

ایک میں ہوں ایک بیوی ہے مری
جو ہے دیوی صبر کی اور شکر کی

چار سیزر کے بکس پیتا ہوں روز
ایک ڈبیہ چائے کی لاتا ہوں روز

بعد مرنے کے پدر کے یہ ہوا
سیر چشمی سے لُٹا اندوختہ

اب بھی ہمکو کچھ نہیں تکلیف ہے
دولہا بھائی لائق تعریف ہے

دولھا بھائی سب اُٹھاتے ناز ہیں — مجکو سب معلوم اُن کے راز ہیں
بولنے سے میرے وہ بھی ڈرتے ہیں — میری ہمشیرہ کا کہنا کرتے ہیں
شان میں دیتا نہیں ہوں ہاتھ سے — دولھا بھائی چاہے جو احساں کرے
صاف کہدیتا ہوں کیا بیٹا ہوں نہیں — فی الحقیقت شیر کا بیٹا ہوں میں
دولھا بھائی چونکہ عزت والے ہیں — ہم بھی اُنکے ساتھ عزت والے ہیں
دولھا بھائی سے نہیں گھبراتا ہوں — کھاتا ہوں اور اسپہ میں غراتا ہوں
دولھا بھائی کے خوشی ہو کوئی گر — بیٹھ جاتا ہوں سدا میں رُوٹھ کر
اس لئے دینا نہ مجکو کچھ پڑے — اور دُنیا مجھ پہ لعنت نہ کرے
جب خوشی کا وقت جاتا ہے گذر — ان کے گھر آتا ہوں فوراً بے خطر
عیش تو جب ہوگی حاصل واقعی — دولھا بھائی جب مرینگے اے اخی
رات دن ان کی پھروں گا کار پر — بہن کو لے آؤنگا میں اپنے گھر
دولھا بھائی کے ہیں وارث جسقدر — میرے لیکچر سے وہ سب جائیں گے ڈر
مال وافر ہے ملیگا مجھ کو سب — خواب یہ سچا کرے جلدی مرا رب
بہن کی پھر کھاؤنگا میں ہڈیاں — میں نہ سمجھوں گا کہ کیا سود و زیاں
بیچ ڈالوں گا اثاثہ اُن کا کُل — بہن کی آنکھوں میں دیکر ایک جُل
تنگدستی پھر ستائے گی اگر — زہر کھالوں گا میں چشمہ بیچ کر

## بیوی کا ترکہ

بعد مدت ایک صاحب سے ملا — دیکھ کر حیرت میں جن کو پڑ گیا
تنگدستی تھی ملا جب پہلے تھا — اور برعکس اسکے دیکھا ماجرا
کپڑے بھی اچھے تھے اور حالت بھی خوب — دیکھ کے جسکو گیا حیرت میں ڈوب
میں یہ بولا یار یہ مجکو بتا — میں سماں کیا دیکھتا ہوں یہ نیا
آپ کی حالت یہ بدلی کس طرح — مٹ گئی نکبت وہ ساری کسطرح
ہو کے خوش مجکو دیا اُس نے جواب — تم سے کہنے میں نہیں آتا حجاب
تھے خسر میرے نہایت مالدار — سلطنت انگریزی میں تھے عہدیدار

صدقے جاؤں اپنے میں ماں باپ کے ——— شادی میری اس جگہ کی بھانپ کے
مر گئے میرے خسر ہیں پچھلے سال ——— ہاتھ کافی آ گیا ہے اُن کا مال
پہونچا ترکہ جو مری بیوی کو تھا ——— اس کا جلوہ ہے جو ہے تو دیکھتا
میری بیوی ہے نہایت ہی شریف ——— دور کر دی میری سب حالت کثیف
بیچ ڈالا اُس نے ترکہ ایک دم ——— جیسے عصیاں کر دے مولا کالعدم

گرچہ سالے نے بہت تکرار کی
پر نہ سالے کی کوئی پیری چلی

## کھلاڑی لڑکا

ایک دن اسکول کی جانب گیا ——— مجھ کو شاید کچھ ضروری کام تھا
ایک لڑکے سے کیا میں نے کلام ——— کھیل میں جو ہمہ تن مصروف تھا
پوچھا میں نے مجھ کو بتلا دیجئے ——— دن ہے اچھا کونسا اسکول کا
بے تامل یہ دیا مجھ کو جواب ——— بند ہو جس روز صاحب مدرسہ

## میں اور شہنشاہ اکبر

میں سکندرہ میں جو اک دن تھا گیا ——— دیکھنے کا جس کے پہلا وقت تھا
اس کی بابت تھا بہت میں نے سنا ——— شاہ اکبر کا وہاں ہے مقبرہ

واں نظر اونچی عمارت اک پڑی
گورِ اکبر پر جو تھی رُوتی کھڑی

صدر دروازے میں جب داخل ہوا ——— تو نظر آیا عجب اک ماجرا
خادمِ روضہ نے مجھ سے یوں کہا ——— تھی مُطلّا اور منقش یہ بنا

انقلاب دہر نے یوں کی جفا
کہ پلستر تک بھی اُس کا مٹ گیا

جب میں اندر صحن کے داخل ہوا ——— آ کے میرے دل میں غم شامل ہوا
چشمہ اُس کا خشک تھا کامل ہوا ——— باعثِ وجہ ملالِ دل ہوا

جس جگہ چلتے کبھی فوارے سے تھے
ضبطِ گریہ کے سبب چپ سارے تھے

تھے نشاں واں باغ کے کچھ کچھ مٹے | جو زبانِ حال سے یہ کہتے تھے
جس جگہ تھے بلبلوں کے گھونسلے | آ کے واں زاغ و زغن ہیں بس گئے

جن کو الفت تھی وہ مالی اٹھ گئے
لٹ گئے سامان والی اٹھ گئے

مقبرہ کے جب کہ اندر میں گیا | جسم پر لرزہ مرے بے حد چڑھا
جز خموشی کے وہاں کچھ بھی نہ تھا | ایک تھا تعویذ پتھر کا رکھا

تھا وہاں مصروفِ راحت کون آہ
بادشاہِ ہند۔ اکبر بادشاہ

روتے روتے ایک دم میں سو گیا | بند آنکھ ہوتے ہی کیا ہوں دیکھتا
ایک ہے دربار شاہانہ سجا | تختِ شاہی ہے وہاں رکھا ہوا

اس پہ بوڑھا ایک بیٹھا آدمی
شکل سے لگتا تھا دانا آدمی

چار جانب اس کے درباری کھڑے | آسماں پر جس طرح تارے جڑے
ڈیرے خاموشی کے تھے ہر سو پڑے | دبدبے تھے جاہ و عظمت کے بڑے

رعب سے بوڑھا یہ بولا بیربل
کون آیا غیر اس جائے محل

اس کو لے آ ایک دم میرے حضور | تا نکالوں اس کے میں دل کا فتور
شرم کا ہے اس کی آنکھوں میں وفور | کر کے آیا ہے کسی کا کیا قصور

بیربل آیا۔ جب ہی لینے مجھے
شاہ کا پیغام یہ دینے مجھے

اکبرِ اعظم بلاتے ہیں تجھے | گفتگو کرنا ہیں تجھ سے چاہتے
کیا تجھے ملتا ہے یاں لیٹے ہوئے | چل کے شاہی دبدبہ بھی دیکھ لے

لیکے ہمراہ وہ گیا اکبر کے پاس

دیکھ کر بولا مجھے وُہ حق شناس

کون ہے تو اور یہاں آیا ہے کیوں | اشک یوں آنکھوں میں بھر لایا ہے کیوں
خود کو میرے پاس پہونچایا ہے کیوں | اس قدر تو دل میں گھبرایا ہے کیوں

عرض کی میں نے کہ اے میرے حضور
منظرِ عبرت سے ہے غم کا وفور

ہنس دیا بوڑھا لگا۔ کہنے سب مجھے | جائے عبرت ہے یہ تو خود دیکھ لے
پر نہ تھے جس جا۔ پرندے مارتے | ہیں وہاں زاغ و زغن کے گھونسلے

میں نے پوچھا۔ مجھ کو بتلائیں جناب
کیوں ہے قدرت نے کیا یہ انقلاب

بادشاہ کہنے لگے سُن اے اُخی | مصلحت تھی کچھ خدا کی ایسی ہی
بھائیوں نے بھائیوں کے راج کی | فتح کر کے باگ میرے ہاتھ دی

جانشینوں نے نہ رکھی میری بات
میں نے سمجھا دن وہ سمجھے اسکو رات

خانہ جنگی کرنے آپس میں لگے | باپ بیٹے تھے پیاسے خون کے
بھائیوں میں سیکڑوں جھگڑے ہوئے | اسپ خزائن سلطنت کے لٹ گئے

میں وبائے جتنے بیٹھا سے فتنے تھا
ہو گیا اُن کو اُنھیں کا سامنا

میرے پوتے نے بنایا تاج تھا | جس کے باعث لال قلعہ تھا سجا
تختِ طاؤسی جہاں پر تھا رکھا | سامنے دُنیا کے سب جلسہ لٹا

جو بلوں سے بھی نکلتے تھے چوہے
لوٹنے کو تخت کے وُہ شیر تھے

ہم نے تو ایسے دکھائے تھے ہنر | دیکھ کر حیران ہو جن کو بشر
بیٹھتے ہیں لوگ ٹکریں مار کر | راز یہ کھلتا نہیں ہے عقل پر

جب نہ تھا آلہ نہ تھا جرِ ثقیل۔
کس طرح اٹھتے تھے پتھر مثلِ فیل

وُہ دلوں میں جن کے کینے تھے بھرے
زندگی میں جو کہ ہم سے ڈرتے تھے
دیکھ کر کمزور۔ وہ فوراً اُٹھے
یادگاروں تک سے بھی بدلے لئے

لے گئے جتنے جواہر تھے جڑے
بعض نے کھوڑے کئے انہیں کھڑے

جو ہُوا۔ اچھا ہوا۔ بہتر ہوا
حال اور دل کا بھی ہے عبرت فزا
زار۔ بھی سُنتے ہیں دُنیا سے مٹا
ہند کو حیرت سے تھا جو دیکھتا

جو کیا۔ وہ جانشینوں نے کیا
اُن کی خانہ جنگیوں کی ہے سزا

سلطنت برطانیہ کی آ گئی
داد میری روح قربان پا گئی
جس کی ہیبت چار جانب چھا گئی
سرکشوں کا سب تکبر ڈھا گئی

اُس نے بھیجا لارڈ کرزن کو یہاں
کر لئے محفوظ اس نے سب نشاں

ورنہ کیا اُن کا نشاں ملتا کوئی
حال بد ان کا بھی ہو جاتا یہی
لوگ دنیا کے اُڑاتے پھر ہنسی
اور ہوتی قوم کی بے عزتی

اے جواں جا۔ تو بھی اپنا کام کر
رُوح کو اپنی نہ بے آرام کر

## بیوہ کی فریاد

ایک بیوہ مجھ سے اک دن تھی ملی
درد اپنا اس طرح کہنے لگی
میں بھی صورت کی نہایت ہی بھلی
شوق سے خاوند نے بھی شادی کی

ہر طرح کے ناز سہتا تھا مرے
رات دن کہنے میں رہتا تھا مرے

میں بھی اُس کی وہ مری آنکھوں کا نور
میں بھی اس کے وہ مرے دل کا سرور
وہ سمجھتا تھا مجھے دُنیا کی حور
عیب کو میرے سمجھتا تھا شعور

تھا وہ مخلص اور تابعدار تھا
میرا کہنا کرنے کو تیار تھا

عیش میں رکھی نہ میرے کچھ کمی | مرنے والے نے سدا راحت ہی دی
باندی بن کر گھر میں۔ میں رہتی خوشی | جانتی بھی تو نہ تھی۔ کیا ہے غمی

میوہ وہ ہر ہر طرح کے لاتا تھا
پہلے میں کھا لوں تو پیچھے کھاتا تھا

جس طرح چاہے کروں ٹوکے نہ وہ | جو جسے چاہے میں دوں روکے نہ وہ
لاکے دولت دے۔ مگر پوچھے نہ وہ | خرچ جو چاہے کروں بولے نہ وہ

زیور اور کپڑے وہ لاتا تھا نئے
چاؤ بیجا میرے سب غمزے سہے

عمر کا بائیسواں آیا جو سال | کر گیا اُف دفعتاً وہ انتقال
دے گیا مجھکو ہمیشہ کا ملال | آگیا اب وقت کا مجھ پر وبال

کیا خبر مجھ کو رنڈاپا کیا ہے چیز
میں سمجھتی تھی خوشی کو اک کنیز

باغِ عشرت ہائے اپنا لُٹ گیا | دامن فضل بہاری چھٹ گیا
میرا تنہائی سے ہے دم گھٹ گیا | ساز و ساماں عیش کا سب اُٹھ گیا

جا کے جب بستر پہ تنہا سوتی ہوں
سیج خالی دیکھکر میں روتی ہوں

خواب میں بھی وہ مرے آتے نہیں | مجھکو صورت اپنی دکھلاتے نہیں
چاہنے والے کو تڑپاتے نہیں | روٹھ کر اُن کی طرح جاتے نہیں

مرنے والے بے خبر عورت کی اب
خاک اُڑتی ہے تری عزت کی اب

وہ سمجھتے تھے جنہیں اپنا رفیق | جن کو کہتے تھے ہمیشہ وہ شفیق
وہ سمجھتے تھے جنہیں بے حد خلیق | کھودتے ہیں وہ ہی اب غارِ عمیق

لوٹ کر وہ کل اثاثہ لے گئے

رانڈ کے دل پر وہ صدمے دے گئے

کھاتے تھے آ کر جو میرے گھر فقیر | وہ سمجھتے ہیں مجھے بے حد حقیر
مال سے تیرے بنے دشمن امیر | کون ہو اب آ کے میرا دستگیر

دیکھ کر صورت کو اور دولت کو لوگ
لوٹنے کو پھرتے ہیں عزت کو لوگ

بیٹھتی ہوں جس جگہ میں جا کے آہ | قہر کی کرتے ہیں مجھ پر سب نگاہ
ہو عزیزوں میں کبھی اپنے بیاہ | وہ سمجھتے ہیں مجھے مارِ سیاہ

بدشگونی میرا جانا ہے وہاں
رانڈ دکھیا کا ہے کون اب قدرداں

ساس تک کہتی ہے مجکو بے حیا | کھا گئی میرے پسر کو یہ بلا
جانے والا تجھ کو لے جلدی بلا | تجھ سے چھوٹے بھی کہیں پیچھا مرا

میرا رکھنا اس کو اب دشوار ہے
مرنے والے تیری عزت عار ہے

دنیا والے جان کر بیوہ مجھے | کیسا کیسا کرتے ہیں رسوا مجھے
کر دیا دشوار ہے رہنا مجھے | ہو گیا مشکل ہے اب جینا مجھے

تاک میں عصمت کی ہے کوئی کھڑا
کوئی ٹھہراتا مجھے ہے بیسوا

رفتہ رفتہ جو اثاثہ تھا مرا | وارثوں کے ہاتھ تلے پڑ گیا
ہے مجھے دشوار اب جینا ہوا | کھانے پینے کا نہیں ہے آسرا

کیسے اب عزت رکھوں قائم تری
دیکھ لے آ کر ذرا حالت مری

نفس ظالم بھی ستاتا ہے مجھے | راہ یہ الٹی بتاتا ہے مجھے
بن ترے گھر کھائے جاتا ہے مجھے | اور شیطاں آزماتا ہے مجھے

گھر میں تنگی بھی کبھی جو آتا ہے
جا لپٹ جا نفس یہ بہکاتا ہے

جاؤں میں ماں باپ کے گھر اپنے گر | بھاگتے ہیں دُور دُکھیا جان کر
میری صورت سے اُنھیں لگتا ہے ڈر | پھاڑتے ہیں کہہ کے وہ میرا جگر

لے کے تو مطلب یہاں آئی ہے کیا
دیں دوبارہ ہم کہیں تجھکو بٹھا

دُور ہو ہم کو نہ یہ صورت دکھا | کب بزرگوں سے ہے یہ اپنے ہُوا
دن ہیں ایسا نہ دکھلائے خدا | خانداں کی اپنے دیں عزت مٹا

عقدِ بیوہ خانداں میں عار ہے
کام یہ ہوتا نہیں دشوار ہے

روتے روتے ایک دن میں سو گئی | کیا تماشہ آنکھ سے ہوں دیکھتی
باغ ہے اس میں عمارت ہے بڑی | اور ساماں واں کے ہیں سب جنتی

حُور اور غلماں کھڑے دروازے پر
جیسے چوکیدار کچھ ہوں پہرے پر

لی اجازت میں نے اندر جانے کی | اور عمارت چاہی میں نے دیکھنی
بعد منت یہ اجازت مجھکو دی | شرط یہ تھی جلد ہو گی واپسی

جسمِ خاکی کو نہیں جرأت یہاں
رُوح کرتی ہے فقط سیرِ جناں

قصر کے اندر جو میں داخل ہوئی | اک نئی دُنیا نظر آنے لگی
پھولوں کی خوشبو ہوا میں تھی بسی | کل عمارت تھی قرینہ سے سجی

نہر بھی جاری مصفا آب کی
جو نہ دیکھی اور کانوں سے سُنی

ایسے ایسے پھول تھے ہر سُو کھلے | نام بھی جن کے نہیں ہم جانتے
غیب سے نغمے بھی کانوں سے سُنے | تھے پرندے تک وہاں کے بولتے

جس ثمر کو تھی طبیعت چاہتی
گود میں لا کر صبا تھی ڈالتی

کیا سناؤں میں جو کچھ دیکھا وہاں | نام ہی تھا اُس کا گلزارِ جناں

مجھ کو فوراً دھیان آیا ناگہاں
ڈھونڈ لے پیارے کا اپنی بھی مکاں

ایک دروازے پہ فوراً میں رُکی
نام کے شوہر کی تھی تختی لگی

بے دھڑک اندر گئی پروا نہ کی
جاتی تھی غم سے مری چھاتی پھٹی
جس قدر بھی ہو سکی عجلت ہی کی
سنگ مرمر کی عمارت میں گئی

اک زمرد کا بچھا دیکھا پلنگ
پھول کچھ چاروں طرف تھے شوخ رنگ

میرا شوہر اُس کے اُوپر لیٹا تھا
چار جانب حوروں کا یہ جلسہ تھا
شوق سے گانا۔ وہ اِن کا سنتا تھا
داد عربی لہجے میں کچھ دیتا تھا

دیکھ کر دل پر ہوا میرے یہ غم
یہ اُٹھائے عیش میں جھیلوں الم

بے تحاشا پاس میں اس کے چلی
تھی لپٹ جانا میں اس سے چاہتی
دیکھ کر میں اُس سے یوں گویا ہوئی
اور میں نے گفتگو اُس سے یہ کی

کیا ہی شرطِ وفا ہے واہ واہ
آپ عشرت میں رہیں۔ اور ہم تباہ

میں ترے غم میں ہوئی ہوں پائمال
روتے روتے ہو گیا ہے جی نڈھال
جب سے کہ تو نے کیا ہے انتقال
ہو گئی ہے زیست بھی مجکو وبال

جا کے میری کچھ خبر تو نے نہ لی
اور حوروں سے ہے کر لی دل لگی

وہ ذرا۔ اپنی مسہری سے اٹھا
اور پھر گھبرا کے یوں کہنے لگا
کون ہے تو یہ مجھے جلدی بتا
یاد پڑتا ہے تمہیں دیکھا تو تھا

دُور۔ رہ لیکن کہ بُو آتی ہے اب
ایسی بد بُو کب مجھے بھاتی ہے اب

پیارے شوہر بھول کیا مجھکو گئے
تھے تمہیں تو ایک دن شوہر مرے
ناز میرے تم اٹھاتے رہتے تھے
تم تھے حوروں سے زیادہ چاہتے

آج بد بُو مجھ میں بتلاتے ہو تم
کس لئے کرتے ہو میرے ہوش گم

میری خاطر روز گجرے لاتے تھے | بن مرے کھانا نہ ہرگز کھاتے تھے
تم بلا پوچھے نہ باہر جاتے تھے | لے کے میوہ ساتھ عمدہ آتے تھے

آج تم پیارے گئے ہو مجھ کو بھول
دوستی ہم نے بھی کی تم سے فضول

وہ لگے کہنے کہ کل قصّہ سُنا | تا کہ سمجھوں تھا کہیں تجھ سے ملا
میں نے سب اول سے آخر تھا کہا | اور رنڈاپے کا سُنایا ماجرا

ایک غلماں کو بلایا بے گماں
اور کہا۔لا۔ ڈائری میری یہاں

وہ گیا۔ اور ڈائری لایا جب ہی | ورق اُلٹے میرے شوہر نے سب ہی
اور بولا مجھ سے وہ فوراً جب ہی | واسطہ تجھ سے پڑا تو تھا کبھی

سیر جب کی تھی سرائے دہر کی
واں ہوئی تھی مجھ سے تیری دوستی

یہ بتا مجھکو ذرا اے باولی | میں تھا دنیا میں بشانِ اجنبی
تو نے اتنی کیوں بڑھائی دوستی | دربدر پھرتی ہے مجھ کو ڈھونڈتی

دوسرے شوہر سے گھر آباد کر
مجھ کو راضی اور خدا کو شاد کر

میں نے اس سے یہ کہا پیارے نہیں | تیری عزت میں نہ کھوؤں گی کہیں
تجھ سا نظروں میں نہیں کوئی حسیں | میرے دل کا ہے تو ہی ماہِ مبیں

میں نہ ہرگز اب یہاں سے جاؤنگی
تیرے پہلو میں ہی راحت پاؤنگی

سُن کے وہ بولا۔ کہ اب اچھا تو جا | جلد تم کو ہم یہاں لیں گے بلا
پاک تو نے اپنی عصمت کو رکھا | پاکبازی کا تجھے دوں گا صلہ

جسم سے تیرے جو بدبو آتی ہے

غیر حالت میری ہوتی جاتی ہے

ایک دم پھر آنکھ میری کھل گئی | اور کلفت ساری دل کی ڈھل گئی
جسکے غم میں۔ میں یہاں تھی گھل گئی | اخاک میں جس کے لئے تھی رل گئی

کرلیا وعدہ اسی نے خواب میں
جان آئی۔ ماہئی بے آب میں

جلد وہ مجھ کو بلالیں گے وہاں | جس کو دنیا والے کہتے ہیں جناں
پاس میں اُن کے رہوں گی شادماں | ہو لو دُنیا والو مجھ سے بدگماں

اشتیاقِ موت ہے اب ہر گھڑی
زندگی کی گنتی ہو گھڑیاں پڑی

## جگنو

ننھے بچے نے پکڑلی ننھی جاں | رکھ کے ٹوپی میں ہوا وہ شادماں
اُس پہ ہیرے کا ہوا۔ اسکو گماں | اور سمجھا اُس کو مالِ بیکراں

بولا جگنو کیوں مجھے پکڑا ابتا
کس لئے ہے اس طرح جکڑا ابتا

روشنی ہے جو کہ میری دیکھتا | راز اس کا صبح ہوتے جب کھلا
ہے یقیں دل میں بہت پچھتائیگا | ہوگا جب بچے مرا۔ اندھا دیا

پیارے بچے چھوڑ دے اب تو نہ کر
ننھے ہاتھوں سے ستم اس جان پر

بولا بچہ میں نہ چھوڑوں گا کبھی | روشنی مجھکو لگی تیری بھلی
لے کے گھر جاؤنگا میں تجھ کو ابھی | دیکھکر گھر والے خوش ہونگے سب ہی

میں نے محنت سے تجھے پکڑا بہت
میں نے محنت سے تجھے جکڑا بہت

بولا جگنو میرے بچے بات سُن | اپنے مستقبل کا پہلے تانا۔ بُن
سیکھ لے دنیا میں اچھے جو ہوں گُن | علم کی صبح و مسا رکھ دل میں دُھن

تجھ میں میری سی ضیا آجائے گی
روشنی تجھ سے بھی دُنیا پائے گی

شمع میری تو فقط ہے عارضی | صبح ہوتے ہی یہ گُل ہو جائے گی
شمع لیکن علم کی ہے کب بجھی | تند جھونکوں سے بھی لو بڑھتی رہی

آگیا بچے کو جب اسکا یقیں
چھوڑ جگنو کو دیا۔ اس نے وہیں

# نبیؐ اور علیؓ

ایک دن بیٹھے علیؓ حضرت کے گھر
کر رہے کچھ ذکر تھے باہم دگر

بس گیا دل میں علیؓ کے یہ خیال
مجھ سا دُنیا میں نہیں ہے زور ور

ساتھ ہی آیا تصور اسکا بھی
علم بھی مجھ سا نہیں رکھتا بشر

چونکہ حضرت پر تھا ظاہر دل کا حال
وہ سمجھ باتیں گئے ہیں سر بسر

بولے حضرت اے علیؓ جنگل کو جا
اور تھوڑی دیر واں پھر سیر کر

چل دیئے سن کر علی حکمِ حضور
دل کے اندر اپنے فوراً سوچ کر

راز مخفی ہے کوئی اس بات میں
بھیجتے ہیں مجھکو جو خیرُ البشر

جا کے جنگل میں عجب دیکھی یہ بات
جا رہا گھوڑے پہ ہے کوئی بشر

راستہ میں تنگ پلیا آگئی
وہ گیا گھوڑے سے فوراً ہی اُتر

دیکھ کر حیراں ہوئے حضرت علیؓ
اس بشر کی قوت اور اس زور پر

آگے اس سے پھر گئے حضرت علیؓ
دیکھے کچھ بیٹھے وہاں پر جانور

ہیں بنے لعل و جواہر کے تمام
اور ہیں یاقوت کے سب اُنکے پر

اور پر دل پر اُن کے ہے قرآں لکھا
پھر دوبارہ جو پڑی اُن پر نظر

دیکھتے کیا ہیں کہ کھاتے گو ہیں سب
لوٹے ان یاقوں کو اپنے دیکھ گھر

پاس حضرت کے گئے خاموش بیٹھ
دیکھ کر بولے اُنھیں خیرُ البشر

آج کیوں خاموش ہو بھائی علیؓ
کچھ تم آزردہ سے مجھے آئے نظر

تب علیؓ بولے کہ حضرت کیا کہوں
آپ نے مجھ سے کہا تھا سیر کر

حکم پا کر میں گیا جنگل میں جب
سب بتایا جو وہاں دیکھا غرض
بولے حضرت کیوں تمہیں حیرت ہوئی
تم کو قدرت نے دکھایا اک سوار
وہ پرندے تم نے جو دیکھے علیؑ
چودھویں صدی میں اُمت میں مری

اک عجب منظر پڑا جسکو نظر
تھا علی نے من وعن اور سر بسر
دہیان آیا امتکو اپنے زود پر
پار۔ پلیا کے گئیا۔ جو کہ اُدھر
جو پڑے تھے گو تمہیں کھاتے نظر
بعض عالم ہوں گے ایسے خوش سیر

علم تو ہوگا مگر اعمال بد
وہ کریں گے اس طرح اپنی بسر

# اسیر بلبل

ایک کی صیاد نے بلبل اسیر
چل دیا گھر کو وہ اپنے مثل تیر

باغ میں سمجھا جسے وہ بے نظیر
اتا نہ ڈالے رخنہ یہ کچھ چرخ پیر

کر دیا پھر اس کو محبوس قفس
اس میں وہ اپنے گذارے کچھ نفس

گو کیا صیاد نے تھا اس کو قید
دیکھنے آتے تھے جس کو بکر و زید

یہ سمجھ کر اس کو کہ ہے ایک صید
وہ چھپاتا راز تھا با مکر و کید

کس جگہ سے اس کو لایا ہے یہاں
غم سے جس کے گھل رہا ہے باغباں

رکھتا بلبل کو ہمیشہ پیار سے
کہہ دیا تھا اس نے کل گھر بار سے

لا کے دیتا پھول پھل بازار سے
چھیڑ کچھ کرنا نہ تم اس زار سے

مجھ کو الفت ہے بہت بلبل کیساتھ
میرے آئی ہے بڑی مشکل سے ہاتھ

پھول لاتا۔ توڑ کر اچھے مدام
میٹھے میٹھے اس سے کرتا تھا کلام

اور قفس پہ لا کے رکھتا تھا تمام
تاکہ وہ آرام سے ہوجائے رام

اس پہ بھی بلبل مگر خاموش تھی
گم کئے اپنے قرار و ہوش تھی

دانا پانی وہ نہ تھی کھاتی کبھی | اس کے جھانسوں میں نہ آتی تھی کبھی
چونچ سے تھی کوٹتی چھاتی کبھی | آہ و نالہ کرکے رہ جاتی کبھی

دیکھ کر صیاد کو ہوتا الم
سوچتا تھا کونسا ہے اس کو غم

ایک دن دل میں بسا اسکے یہ دھیان | یاد کرتی ہو یہ شاید گلستاں
لے کے پھر پنجرہ چلا اس کا دہاں | جس جگہ اس کا کبھی تھا آشیاں

پنجرہ رکھا بیچ میں گلزار کے
تن میں تا دم آئے دل افگار کے

باغ کی کل بلبلیں آئیں وہاں | اور شبنم سے کئے آنسو رواں
دیکھ کر اس کو ہوئیں وہ نیم جاں | پھر بسایا جا کے اپنا آشیاں

لوٹ کر صیاد آیا اپنے گھر
دیکھا پھر بلبل کو اس نے نوحہ گر

بولا یہ صیاد مبتلا عندلیب | تیری حالت دیکھتا ہوں میں عجیب
کیا ہے تو ناساز کہہ تو اے غریب | تا تری خاطر کوئی لاؤں طبیب

پھول و پھل تیرے لئے لاتا ہوں میں
اس پہ بھی خاموش ہی پاتا ہوں میں

اب قفس ہی گھر ہے میری بات سن | کام آئیگا نہ تیرا کوئی گن
چاہے کتنا بھی تو سر کو اپنے دھن | اب قفس میں رہکے ہی بس دانا چن

میں سدا خوش تجھ کو رکھوں گا یہاں
گہ بہ گہ لے کر چلوں گا گلستاں

بولی بلبل تو بہت نادان ہے | اپنے چھٹنے کا بہت ساماں ہے
راز سے میرے ابھی انجان ہے | کوئی دم کی تن میں باقی جان ہے

جاؤں گی تیرے قفس کو چھوڑ کر

تیلیاں زندان غم کی توڑ کر

میوہ دیتا ہے مجھے تو لاکے جو | مہربانی ہے بہت یہ مجھ پر گو
پھول بھی لاتا ہے تو دلجوئی کو | پر شگفتہ کسطرح سے دل یہ ہو

آنکھ جب کھولی تو میں آزاد تھی
قید کی خود ہی رکھی بنیاد تھی

ایسے میووں میں کہاں لذت بتا | ہاتھ سے جو غیر دے اپنے سدا
گل بھلا تیلا ہیں وہ بھائے کیا | توڑ کر کے جو کہ ہو۔ لایا ہوا

میوہ وہ ہے خود جو کھائیں توڑ کر
گل ہے وہ جائے نہ گلشن چھوڑ کر

کہتے کہتے آنکھ اس نے بند کی | اور وہ صیاد سمجھا مر گئی
پنجرے سے باہر وہ بلبل پھینک دی | اُڑ گئی گلشن کو وہ ہنستی ہوئی

اڑتے اڑتے کہہ گئی اک بات سن
کام آتا ہے سدا۔ دنیا میں گن

## گل چیں

بولی گل چیں پہلے میری بات سن | کیا لگائی تو نے ہے ناحق کی دُھن
عیب کو بھی ہے سمجھتا اپنے گن | ابد میں چاہے تو جتنے پھول چن

کیوں یہ تیرے ہاتھ چلتے ہیں یہاں
کیوں کیا بلبل کو تو نے بدگماں

تو اگر بلبل کو روتا دیکھ لے | پھر تو سفاکی کا پیشہ چھوڑ دے
بند آنا تو یہاں اپنا کرے | پھول لگتے شاخ پر ہیں کچھ بھلے

پھول بھی وہ توڑتا ہے بے خطر
جو نظر آتا ہے تنہا شاخ پر

بولا گل چیں سچ ہے اے عالی گہر | کیا کروں مجبور دل سے ہوں مگر

ہے مرا معشوق جو اک سیمبر | پھولوں سے اُلفت ہے رکھتا خاصکر
توڑ کر میں پھول دیتا ہوں اسے
تاکہ خوشبو اس کی وہ لیتا رہے
چونکہ دنیا میں ہے وہ بھی ایک ہی | رشک گل ہے اُسکا حسن ظاہری
حور کہئیے اس کو غلماں یا پری | میں نے یہ تعریف ناقص اُسکی کی
توڑتا ہوں اس کی خاطر پھول میں
تاکہ نظروں میں رہوں مقبول میں
توڑنے سے میرے ہرگز غم نہ کر | میں نہ توڑوں خود گریگا ٹوٹ کر
ہوتی ہے عزت اُسی کی اے بسرا | چھوڑ دیتا ہے کوئی جو اپنا گھر
میرا گل رو جبکہ سینہ پر رکھے
کتنی پھر اس پھول کی عزت بڑھے
گر یقیں تجکو نہ آئے دیکھ لے | سیکڑوں ہیں پھول مرجھائے ہوئے
اُن کی جانب تک نہیں ہیں دیکھتے | خاک ہو جاتے ہیں آخر سوکھ کے
دوسرے ہے ایک اسمیں خاص بات
وہ بھی سن لے مجھسے تو اے نیک ذات
بلبلوں کا خون یہ کرتے ہیں جو | بھیجا مجھ کو اس کا بدلہ لینے کو
جو تمہیں کی نظر اُس پر کرو | بات پھر معلوم ساری تم کو ہو
میرا مولا ہے بڑا ہی بے نیاز
توڑتا ہے میرے ہاتھوں اُنکا ناز

# انقلاب

اک جگہ دو دوست تھے بیٹھے ہوئے | اس طرح تھے گفتگو وہ کر رہے
کیا ہے شئے دُنیا کے اندر انقلاب | ایک نے فوراً دیا سُن کر جواب
تخت کے لٹنے کو کہتے ہیں سدا | سلطنت چھٹنے کو کہتے ہیں سدا
دوسرا بولا نہیں یہ لغو ہے | انقلاب اس کے سوا ہے ایک شئے

جو بدل دے اپنی صورت کو کوئی
اس سے بڑھکر بس نہیں ہے انقلاب
سن رہا تھا میں یہ سب چپکا کھڑا

جو بدل دے اپنی سیرت کو کوئی
کالی جو ڈاڑھی کرے مل کر خضاب
کہدیا جو دل میں آیا۔ برملا

ہے بڑوں کا سایہ اُٹھنا انقلاب
بعد میں پڑتے ہیں سر پر سو عذاب

# جنیدؒ اور شوقِ شہادت

کہتے ہیں حضرت جنیدؒ باخبر
دل کے اندر تھا بسا شوقِ جہاد
جب کیا آغاز حضرت نے جہاد
دیکھا پکڑے ہیں فرشتے اونٹوں کو
سوچنے دل میں لگے اپنے جنید
ایک ساتھی ہو گیا اُن کا شہید
ہو چلے اس طرح جبکہ دس شہید
اتنے میں آیا یہودی اک وہاں
کیا فقیروں کو لڑائی سے ہے کام
دس محافے لے کے ساتھی چلدیئے
اب مرے جانے کی باری آئی ہے
جاؤنگا میں ہو کے جنت میں شہید
یہ لگا کہنے یہودی اُن سے پھر
وہ مسلماں ہو گیا اور مر گیا
وہ یہودی چل دیا سوئے جناں
آئی اک آواز فوراً اے جنیدؒ

ایک دن لڑتے تھے حق کے نام پر
ساتھ میں تھے آپ کے گیارہ بشر
پڑ گئی گیارہ محافوں پر نظر
ساتھ میں حوریں بھی آتی ہیں نظر
دیں گے حق کی راہ میں گیارہ ہی سر
ایک محافہ بھی نہ آیا پھر نظر
اونٹ بھی غائب ہوئے دس سر بسر
بولا اُن سے اے جنیدؒ باہنر
کس لئے لڑنے کو آنکلے ادھر
بولے حضرت اس کی کیا تجھکو خبر
باقی میرا ہے محافہ اونٹ پہ
مر گیا میں بھی جو حق کے نام پر
مجھ کو بھی ایمان اب تلقین کر
مل گئی اسکو شہادت دیکے سر
اس محافے میں خوشی سے بیٹھ کر
جاؤ بس اب تم یہاں سے اپنے گھر

اپنی کھرپا۔ اور جالی لو سنبھال
گھر ہی میں تسبیح پھیرو بیٹھکر

# موسیٰ اور جالینوس

پیٹ میں تھا درد موسیٰ کے بہت
جا کے فوراً طور پر یہ عرض کی
حکم یہ رب نے دیا۔ موسیٰ تو جا
سونف جب موسیٰ نے کھائی تھوڑی سی
ایک دن ہونے لگا پھر اُن کے درد
پھر گئے اور رب سے یہ بولے کلیم
حکم موسیٰ کو ملا۔ اے خوش سیر
پاس جالینوس کے فوراً گئے
بولا جالینوس اے حق کے نبی
اس عمل سے درد پھر جاتا رہا
جا کے مولا سے یہ کی موسیٰ نے بات
تو نے کیوں یہ گُر نہ بتلایا مجھے
بولے حکمت کا ہے وہ موسیٰ رسول

ہو گئی مشکل تھی جس سے عافیت
دے مجھے یارب دوا۔ اس درد کی
اور تھوڑی سونف فوراً آج کھا
ہو گئی اُس درد میں فوراً کمی
نبض بھی پڑنے لگی حضرت کی سرد
درد سے میری ہوئی حالت سقیم
جا کے جالینوس کے ہو اب کے سر
اور دوا اپنی لگے۔ وہ مانگنے
سونف کچّی پھانک لو۔ فوراً ابھی
اک تعجب سا یہ موسیٰ کو ہوا
پاک ہے تو اور تیری پاک ذات
پاس جالینوس کے بھیجا مجھے
بات کا ہوتا ہمیشہ ہے اصول

کام جس کے ہاتھ میں جو دے دیا
کام اُسی سے ہم وہ لیتے ہیں سدا

# رنڈی اور رابعہ بصری

رابعہ بصری وہ فخر روزگار
چونکہ حضرت تھی نہایت ہی حسین
چاہا رنڈی نے کمائی میں کردں
لا بٹھایا اس کو آخر بام پر
پاس جو جاتا کوئی اُن کے کبھی
وہ دوگانہ پہلے پڑھواتیں سدا

پڑ گئیں رنڈی کے ہاتھوں ایکبار
ثانی اُن کا دوسرا تھا ہی نہیں
حسن سے کچھ فائدہ اُنکے میں لوں
دیکھ کر مرنے لگے اُن کو بشر
اس طرح سے بات ہے میں نے سنی
فیض دے کر صبح کو کرتیں جدا

ایک مدت تک رہا یہ ماجرا — ایک دفعہ جو پاس اُن کے آ گیا
پھر نہ دوبارہ کبھی دیکھا اسے — لوگ آتے اور جاتے ہی رہے
دیکھا چھپ کر ایکدن رنڈی نے حال — پاؤں پر پھر گر پڑی وہ پیرزال
یہ لگی پھر کہنے وہ اے رابعہ — حال تھا مجھکو نہ معلوم آپ کا
آج میں کرتی تمہیں آزاد ہوں — جاؤ تم آزاد میں دل شاد ہوں
رابعہ بصری نے فوراً یہ کہا — سُن لے رنڈی بات تو میری ذرا

کیا کیا تو نے مجھے۔ آزاد آج
نفس کو بھی کر دیا۔ برباد آج

## پیپل اور متقی

ایک تھا دُنیا کے اندر متقی — رکھتا پیپل سے نہایت دشمنی
لے کلہاڑی ہاتھ میں اکدن چلا — جس جگہ پیپل کہ تھا لہرا رہا
چاہتا تھا اک کلہاڑی مار کر — کاٹ ڈالے اُس کے ٹہنے بیخطر
ایک دم پیپل سے عورت بن گئی — ہاتھ اپنے باندھ کر یہ عرض کی
اک اشرفی روز لے جایا کرو — کاٹنے پیپل نہ تم۔ آیا کرو
پھنس گیا لالچ میں زر کو دیکھکر — چل دیا وہ متقی فوراً ہی گھر
آیا لینے اشرفی روز دویم — بن گیا پیپل وہ عورت ایکدم
اور کہا اب کے اگر آیا یہاں — کر دونگی تن سے الگ میں تیری جاں

خالصاً للّٰہ تھا۔ آیا یہاں
پھنس گیا دُنیا میں اب تو بے گماں

## سید اور مہاراجہ بھرت پور

ایک سید تھے بھرت پور میں مقیم — شاد تھا جن سے بہت رب کریم
کر لی ذبح گائے تھی بقر عید کو — تا کہ قربانی کا فرض انجام ہو
جب ہوا معلوم یہ مہاراجہ کو — یہ کہا کہ توپ دم اس کو کرو

دیکھا دیوان حافظ شیراز کا — ایک مصرع اس کا سید نے پڑھا
صاف نکلی اس کی خاطر فال تھی — جو کہ ظاہر کرتی سچا حال تھی
اس میں تھا لکھا کرے کوئی مدد — جس سے ہو جائے یہ تیرا درد رد
جب کہ سید کو پکڑ کرکے چلے — اور نیچے محل کے ہو کر گئے
ہو گیا رانی کے پیدا۔ اک پسر — ہو گیا آباد جس سے اس کا گھر
سن لی رانی نے بھی آخر یہ خبر — توپ دم جاتا ہے ہونے کو بشر
بولی رانی بات ہے یہ واہیات — ہوں خوشی کے وقت ایسے حادثات
پاس مہاراجہ کے بھیجا آدمی — اور کہا کہ آج ہے سب کو خوشی
چھوڑ دو سید کو بھی تم ایک دم — عفو کر دو سب خطائیں یک قلم
راجہ نے جب بات رانی کی سنی — بعد فہمایش کے دی بس مخلصی
پھر دوبارہ عید آئی اگلے سال — پھر کیا سید نے گائے کو حلال
پھر دیا مہاراج نے یہ ہی حکم — جائے سید کو کرو تم توپ دم
اب کے بھی گذرا وہی کل ماجرا — رانی کے لڑکا ہوا۔ اک دوسرا
فال بھی دیوانِ حافظ سے جو۔ لی — پھر وہی نکلی جو پہلے تھی کھلی
پھر دیا مہاراج نے سید کو چھوڑ — ہتکڑی اور بیڑیاں دی اسکی توڑ
تیسرا۔ پھر عید کا آیا جو سال — گائے پھر سید نے کر ڈالی حلال
پھر دیا مہاراج نے حکم ستم — کردو۔ اب کے اس بشر کو توپ دم
لیکن اب کے واقعہ ایسا ہوا — تھا کوئی نواب واں ٹھہرا ہوا
یہ کہا مہاراج سے نواب نے — جان انساں لے نہ حیواں کے لئے
بات یہ دنیا کرے گی کب پسند — مضحکہ تیرا کریں گے ہوشمند
یہ بہادر شخص ہے تو قدر کر — کام آئے گا ترے اسکا ہنر
حکم پھر مہاراج نے اس کو دیا — جبکہ موقعہ ہو تمہاری عید کا
ایک قربانی کا جسکو اذن ہے — لیکن اپنے گھر میں چھپکر جو کرے
پھر جو آیا عید کا دن اگلے سال — گائے سید نے نہ کی اب کے حلال
بولا یہ مہاراج سید کو بلا — کیوں نہ اب کے گائے کی مرد خدا

بولا جب انسانیت تم سے ہوئی
ہم نے بھی نفسانیت کو چھوڑ دی

بات یہ راجہ کو جو اچھی لگی
اعلیٰ درجہ کی اُسے دی نوکری

جبکہ نرغے میں بھرت پور آگیا
چار جانب دشمنوں سے تھا گھرا

ایک لشکر کا تھا سید بھی امیر
خوش ہو۔ اسکی رُوح سے رب قدیر

اُس نے ایسے ہاتھ واں دکھلائے تھے
داد۔ دینے کو فرشتے آئے تھے

وہ رہا پایندہ جبتک اُس جگہ
مل سکا قبضہ نہ تب تک اُس جگہ

جب ہوا۔ سید وہ بیچارہ شہید
قلعہ کی دشمن کے ہاتھ آئی کلید

## مہاراجہ رنجیت سنگھ اور سچائی

ایک مسلماں تھا کوئی لاہور میں
جو کہ تھا رنجیت سنگھ کے دور میں

گیارہویں ہر سال کرتا تھا غریب
تاکہ خوش مولا کا ہو اُس سے حبیب

آگیا غربت میں آخر ایک سال
کچھ نہ تھا تو گائے ہی کر لی حلال

ہڈیاں اُس کی اٹھائیں چیل نے
گھر برہمن کے گرائیں چیل نے

گھر برہمن کا وہاں گو پاس تھا
فکر بھی کوئی نہ کچھ وسواس تھا

پھر برہمن کو جو غصہ آگیا
اس نے آکر یہ مسلماں سے کہا

پاس مہاراجہ کے لے جاؤں تجھے
اور سزائیں خوب دلواؤں تجھے

اُس برہمن کی خوشامد اس نے کی
بات پر اُس نے نہ اس کی کچھ سُنی

آگیا آخر مسلماں کو بھی جوش
اور غصہ نے کئے گم اُس کے ہوش

لایا وہ تلوار اپنے گھر سے جا
سر برہمن کا کیا۔ تن سے جدا

فکر لاحق پھر اُسے فوراً ہوا
خون کا کیونکر چھپے گا واقعہ

باندھ کر گٹھڑی میں اسکی شب کو لاش
گاڑنے کی جا لگا۔ کرنے تلاش

راستہ میں اک سپاہی مل گیا
دیکھ کر گٹھڑی اُسے شک سا ہوا

بولا گٹھری میں تری کیا ہے بتا
اس مسلماں نے یہ سُن کر یوں کہا

کپڑے دینے جاتا ہوں دھوبی کے گھر
دل میں اپنے اور تو کچھ شک نہ کر

جھوٹ سمجھا اس کا کہنا پہرے دار / اور گٹھری سر سے لی اس کے اُتار
کھول کر دیکھا تو اس میں لاش تھی / اور گٹھری میں تھی وہ لپٹی ہوئی
اس مسلماں کو لیا۔ فوراً پکڑ / اور ہاتھوں کو دیا اُس کے جکڑ
پاس مہاراجہ کے اُس کو لے گیا / حال جو کچھ کہ تھا دیکھا۔ سب کہا
بولا مہاراجہ بتا دے صاف صاف / حال مجھ پر کر تو اپنا انکشاف
سن کے مجرم نے کہا۔ کل اپنا حال / گائے تک کا بھی۔ جو۔ کی اُسنے حلال
بولا مہاراجہ اسے اب چھوڑ دو / بیڑیاں پیروں کی اس کے توڑ دو
سچ کہا اس نے نہیں آیا۔ یقیں / بات پوشیدہ کوئی رکھی نہیں

ٹھیک تھا کرنا برہمن کو حلال
اس کو ہمسایہ کا کرنا تھا خیال

## بیدادنگری

سُنتے ہیں دُنیا میں کوئی تھا دیار / اور ظالم تھا وہاں کا شہریار
چیلہ پہونچا واں گرُو کی ساتھ میں / اُس کی چیلے کو پسند آئی بہار
خورد نی اشیا کا بھاؤ ایک تھا / تھا اشرفی اور ٹکے کا اک شمار
بولا چیلے سے گرُو جلدی چلو / ٹھیک یاں رہنا نہیں ہے زینہار
کچھ تحفظ یاں مراتب کا نہیں / ایک ہی ہے یاں سدا لیل ونہار
بولا چیلا یہ گرُو کی بات سن / بعد مدت کے ملا۔ ایسا دیار
خیر تیری مرضی چیلے سے کہا / ہے گرُو کا کام کردے ہوشیار
حلوا پوری کھاکے چیلا صبح و شام / پھول کر اک دم ہوا مثل حمار
اتفاقاً ایک مجرم کو وہاں / حکم تھا شہ کا چڑھا دو جسکو دار
بولا راجہ سے مگر اُسکا وزیر / یہ تو مجرم ہے بہت با حالِ زار
کوئی موٹا آدمی ہو دستیاب / زیب دیگا اُس کو ہونا زیب دار
دیکھ کر دُبلا دیا اُس کو تو چھوڑ / اور وہاں پکڑے گئے موٹے دو چار
سب سے موٹا ان میں چیلا خوب تھا / بولا شہ ہوگا یہی اب زیب دار

گوڈ ہائی راجہ کی چیلے نے دی
شاہ بولا تو تو موٹا خوب ہے
آ گئے واں پر گرو بھی دیکھتے
ہم نہ کہتے تھے اسی خاطر تجھے
دوسرے چیلے سے اپنے یہ کہا
کچھ اگر بولے تو کہنا شاہ سے
سیدھا جنت کو چلا جائے گا وہ
کر دکھایا چیلے نے جیسا کہا
اور لگا کہنے وہ اپنے لوگوں سے
بچ گیا چیلا گرو کی بات سے
جو گرو تم سے کہے وہ ہی کرو

اور کہا میں تو ہوں تقصیر وار
کیا ہے تھوڑا یہ گنہ اے تیرہ کار
بولے بیٹا خوب کھا حلوا اچار
ٹھیک یاں رہنا نہیں ہے زینہار
شاہ سے کہنا تجھے دے پہلے دار
آج کے دن ہوگا جو کہ زیب دار
یاں رہے گا وہ نہ ہرگز زینہار
سن کے جس کو خوش ہوا وہ شہریار
مجھ کو کر دو آج فوراً زیب دار
چڑھ گیا پھانسی پہ فوراً شہریار
اور کچھ مطلب نہیں ہے زینہار

اس کہانی سے ہے مطلب میرا یہ
اپنے کو سمجھو نہ ہرگز ہوشیار

# نوحؑ اور شیطان

نوحؑ سے ابلیس رستے میں ملا
خوب ہی تم نے کیا حق کے رسول
میرے سر کا آج ہلکا بار ہے
قوم کو سمجھا کے تم بھی تھک گئے
چین سے سوئیں گے اب ہم اور آپ
ہے نہ اب گمراہی کا کچھ بھی سوال

اور یہ مردود نے ان سے کہا
کر دیا دنیا میں اک طوفاں بپا
کام اچھا کر گئی ہے بد دعا
میں بھی بہکانے سے ان کو تھک گیا
کام اب باقی نہیں کچھ بھی رہا
اور نہ باقی ہے ہدایت کا مزا

نوحؑ یہ شیطان کا سن کے کلام
عمر بھر روتے رہے اپنی تمام

## معاویہ اور ابلیس

لکھتا ہے یہ مولوی معنوی
تم نے دیکھی ہو جو اُن کی مثنوی

معاویہ جو دیر تک سوتے رہے
صبح کو آیا یہ شیطاں دیکھ کے

اور سوتے سے دیا اُن کو اُٹھا
دیکھ کر حیراں ہوئے یہ ماجرا

بولے اے شیطاں ذرا مجکو بتا
کام تو نے یہ کیا کیسا نیا

معاویہ سے یہ کہا شیطان نے
ہوتا دوگانہ قضا اس خواب سے

میں نے ہے تم کو دیا فوراً اُٹھا
کام یہ میں نے کیا ہے کیا بُرا

معاویہ بولے نہ اُٹھوں گا کبھی
راز سے جب تک نہو گی آگہی

بولا شیطاں ایکدن اے معاویہ
ہو گیا دوگانہ یوں ہی تھا قضا

آپ نے دریا بہائے اشک کے
اور پھر مغموم سے بیٹھے رہے

دیکھکر مولا نے اے میرے جناب
ایک کے بدلے دئے ستر ثواب

دیکھ کر مجھ کو یہ حکم بے نیاز
یاد پھر آیا وہ ہی وقت نماز

تم کو میں نے یوں دیا فوراً اُٹھا
تا نہ پاؤ تم ثواب اس سے سوا

معاویہ یہ دل سے پھر کہنے لگے
آنکھوں میں آنسو کو اپنے روک کے

حال سب معلوم ہو مردود ہو
وائے گر نیکوں کو آگاہی نہ ہو

## فرعون اور غلام

ہو گئی فرعون کی گم ایک چیز
جس کو رکھتا تھا نہایت وہ عزیز

سب غلاموں کو بلایا اور کہا
ڈھونڈ کر جو چیز میری لائیگا

مستحق ہوگا بہت انعام کا
اور غلامی سے بھی وہ ہوگا رہا

سن کے یہ کرنے لگے سب جستجو
ایک کی بر آئی آخر آرزو

جاکے دی اس نے وہیں فرعون کو
اور کہا پورا وہ اب وعدہ کرو

اور جتنے اُسکے تھے باقی غلام
تھے بہت مغموم دل میں وہ تمام

یہ کہا فرعون نے ہامان سے
کیوں نظر آتے ہیں یہ حیران سے

بولا یہ فرعون سے اس کا وزیر
اس لئے یہ ہو گئے غم کا اسیر

تھے برابر جستجو میں سب غلام
پائی شے جس نے ہوا ہے اُسکا نام

یہ دیا فرعون نے اس کو جواب
پہلے دو انعام ان کو بے حساب

ساتھ ہیں آزاد بھی کر دو انھیں
تا کہ یہ سب لوگ مجھ سے خوش رہیں

پھر وہ بولا چیز تھی جسکو ملی
خوب ہی انصاف کی یہ بات کی

مجھ میں ان میں فرق کیا باقی رہا
کیا یہی انصاف ہے تیرا شہا

یہ دیا فرعون نے سن کر جواب
کس لئے تو کھا رہا ہے پیچ و تاب

تھے برابر سب طلب میں یہ تری
ایک ہی شے تھی جو میری گم ہوئی

فرق یہ بھی ہم مٹائے دیتے ہیں
ہم تکبر تیرا ڈھائے دیتے ہیں

مار دی لے کر زمیں پر وہ ہی چیز
تھا سمجھتا جسکو وہ سب سے عزیز

تھی نہ ایسی اس کے پانے کی خوشی
اور نہ ہے کچھ ٹوٹ جانے سے غمی

## موسیٰ اور خدا کا دوست

حق تعالیٰ سے یہ موسیٰ نے کہا
جو کہ تیرا دوست ہے مجکو بتا

حق تعالیٰ نے دیا سن کر جواب
دوست تو ہے کچھ نہیں تجھ سے حجاب

پھر یہ موسیٰ نے کہا بتلا مجھے
کون خالص تیرا مولا دوست ہے

جب لگے اصرار ہی کرنے کلیم
یوں ہوا گویا خداوند کریم

سامنے جو ہے نظر آتا پہاڑ
کچھ اُگے اُسپر نظر آتے ہیں جھاڑ

اس جگہ اک میرا مخلص دوست ہے
کھو دیا الفت میں جسنے پوست ہے

موسیٰ فوراً دیکھنے اُسکو گئے
جا کے واں ہیں کیا تماشہ دیکھتے

ایک جذامی شخص بیٹھا ہے وہاں
کچھ نظر آتا نہیں جز استخواں

سخت بد بو آ رہی ہے جسم سے
دیکھ کر واپس اُسے ہونے لگے

بولا وہ مرد خدا۔ سن ایک بات
کیوں لگی تجھ کو بری ہے میری ذات

ملنے آیا مجھ سے اور جاتا ہے تو — دیکھ کر نفرت سے مجھے کھاتا ہے تو
بولے موسیٰ مجھ کو اتنا تو بتا — دوست ہے تیرا خدا۔ مردِ خدا
پھر بھی تیرا حال ایسا ہو گیا — ایسی تکلیفوں میں تو ہے مبتلا
بولا عاشق کا یہی ہوتا ہے حال — خوش وہ ہوتا ہے بڑھے جتنا وبال
پوچھا موسیٰ نے بتا اپنی طلب — تاکروں میں عرض جا کر پیشِ رب
بولا حسرت ایک پوری ہو گئی — آپ کی صورت جو میں نے دیکھ لی
ایک حسرت میری اب باقی رہی — آرزو ہے مجھ کو آبِ سرد کی
جلد ہی لینے کو موسیٰ سرد آب — آئے پانی لے کے وہ ٹھنڈا اشتاب
دیکھتے کیا ہیں وہاں پر ماجرا — شیر اُس کو ٹکڑے ٹکڑے کر گیا
دفن کر کے آئے موسیٰ طور پر — پھر خدا سے یوں کہا اے دادگر
بھید اس کا تو مجھے بھی دے بتا — کیوں ہوا تو دوست سے اپنے خفا
حکم آیا۔ دو خطائیں اس نے کیں — جس کو میں برداشت کر سکتا نہیں
میرا عاشق ہو۔ تری خواہش کرے — اور ٹھنڈے پانی کو تجھ سے کہے

وہ اگر پانی مجھ ہی سے مانگتا
سوکھے دریا کو بھی میں دیتا بہا

## جنیدؒ اور شرابی

ایک دن نزدِ جنیدؒ باصفا — آدمی ایک آ کے یوں کہنے لگا
بیٹھ کر مسجد میں کرتے وعظ ہو — ہم تو جب جانیں تمہیں مردِ خدا
شہر سے باہر شرابی چند ہیں — اُن کو بھی بتلاؤ جا کے راستا
سن کے یہ پہونچے وہاں فوراً جنیدؒ — تھے شرابی جس جگہ جلوہ نما
رات دن تھا شغل اُن کا راگ و رنگ — کرتے بدعت ہی وہ رہتے تھے سدا
وہ شرابی دیکھ کر ڈرنے لگے — تم نہ گھبراؤ یہ حضرت نے کہا
پینے آیا ہوں یہاں میں بھی شراب — میں بھی لیتا ہوں بہت اس کا مزا
پھر شرابی سن کے یہ کہنے لگے — کیا خبر تھی ہم کو اے کانِ حیا

ہم شرابیں گھر پہونچاتے حضور
آپ فرمائیں اگر ہم سے حضور
بولے رندوں سے مگر حضرت جنیدؒ
بولے ہم میں تو کرامت یہ نہیں
سن کے یہ کہنے لگے اُن سے جنیدؒ
سن کے یہ مشتاق فوراً ہوگئے
دیر کیا ہے مہرباں جلدی کرو
سب نہاؤ بدلو کپڑے ایک دم
سب ہوئے تیار وہ اُس کام کو
جب لگے وہ رند سب پڑھنے نماز
رہنمائی اُن کی اب آگے تو کر
میرے مولا آگے تیرا کام ہے

ے سے خالی اب تو مٹکا ہوگیا
شہر سے فوراً ابھی ہم دیں منگا
مجھکو تو فوراً ہی اب دو تم پلا
بیٹھے بیٹھے دیں یہیں تمکو پلا
دوں تمہیں سب لو ابھی ایسا بنا
سب نے مل کر ایک دم اُن سے کہا
اور کرو ہمکو کرامت یہ عطا
پڑھ لو دو رکعت بھی حضرت نے کہا
جو ابھی حضرت نے اُن سے تھا کہا
عرض کی حق سے کہ اے ربّ العلا
میں نے تیرے پاس تک پہونچا دیا
استقامت جو کرے ان کو عطا

سب بنے کامل وہ جتنے رند تھے
ہو گئی مقبول حضرت کی دعا

## مہاراج کبیر اور بقال

گھر تھے بیٹھے ایکدن اپنے کبیر
کچھ نہ ساماں پاس کھانے کا تھا
پاس بیوی کے گئے فوراً کبیر
ان کے کھانے کا تو کچھ ساماں کر
بولی بیوی گھر کے اندر کچھ نہیں
میری صورت کا بہت دلدادہ ہے
تم کہو تو جاکے سودا لاؤں میں
بولے سن کر اپنی بیوی سے کبیر
جاکے اس کے پاس سے سودا تو لا

چند سادھو آئے جو تھے راہگیر
فقر و فاقہ سے تھا اُن کو سامنا
بولے آئے ہیں یہاں کچھ راہگیر
تاکہ جائیں وہ یہاں سے پیٹ بھر
پاس اک بقال رہتا ہے یہیں
میرا کہنا کرنے کو آمادہ ہے
کچھ ہنر اپنا اُسے دکھلاؤں میں
جا یہاں سے جلد تو اب مثل تیر
سادھوؤں کو جلد پھر کھانا کھلا

پاس وہ فوراً آگئی بقال کے
ہو کے خوش بقال نے فوراً کہا
چاہیے جتنا لے مجھے کیا عذر ہے
رات کو آنا تجھے ہوگا ضرور
لے کے ساماں کر کے وعدہ آگئی
رات جب بھیگی تو یوں بولے کبیر
اپنے کندھے پر لیا اُس کو چڑھا
دیکھ کر بقال بے حد خوش ہوا
آج بارش ہے بہت ہی زور کی
کیا سبب اس کا ہے دے مجکو بتا
سُن کے یہ بقال حیراں ہو گیا
پاؤں میں آ کر گرا بیہار آج کے
ہو گئے خوش اُس سے پھر فوراً کبیر

اور کہا اتنا مجھے سودا۔ تو دے
مال آگے ہے ترے سارا پڑا
شرط یہ ہے میرا تو کہنا کرے
تا ہو حاصل وصل سے تیرے سرور
بات سب خاوند سے آ کر کہی
ہاں پہن کپڑے تو بن جا مثل ہیر
اور گئے بقال جب جا رہا تھا
اور پھر دریافت عورت سے کیا
جوتیاں تیری ہیں کیوں سوکھی ہوئی
بولی شوہر لایا ہے کاندھے چڑھا
دل نے چٹکی لی پریشاں ہو گیا
اور کہا مجھ کو بھی کچھ تعلیم دے
بن گئے فوراً ہی اُس کے دستگیر

آئینہ دل اُسکا فوراً کر دیا
نور سے سینہ بھی اس کا بھر دیا

## علیؑ اور عربی

ایک عربی نے علیؑ سے یہ کہا
کیوں خلافت میں پڑی ہے گڑبڑی
بولے اُس سے یوں علیؑ حیراں نہ ہو

کیا سبب ہے اسکا اے شیر خدا
عہد میں پہلے نہ تھا ایسا ہوا
میں سبب اس کا بتاؤں سُن ذرا

پہلے خلفاء کے تو ہم سے تھے مشیر
وقت میں میرے مجھے تجھ سا ملا

## سلیمانؑ اور شیطان

ایک دن حضرت سلیمانؑ نے کہا
کر دعا مقبول یہ رب العلا

کردے تابع میرے شیطاں کو ضرور — جب کئے تابع مرے وحش و طیور
یہ ملا اس کا سلیمانؑ کو جواب — ٹھیک کب رہنا ہے اسکا ہم رکاب
ملک میں تیرے وہ ڈالے گا فتور — اس سے رہنا چاہیئے بس دور دور
تھا سلیمانؑ نے کیا اصرار جب — ہو گیا تھا مہرباں پھر اُس پہ رب
حکم یہ فوراً ملا شیطان کو — تم سلیمانؑ کے یہاں جا یا کرو
سن کے شیطاں آ گیا دربار میں — اور لگا رہنے اُسی سرکار میں
لیکن اس دربار میں روتا رہا — اور غم میں جان و دل کھوتا رہا
ایک دن بولے سلیمانؑ اے لعیں — دیکھتا ہوں میں تجھے اندوہ گیں
بولا یہ شیطان اے حق کے نبی — میں نہیں تابع ہوا۔ ہرگز کبھی
میں برا تھا۔ یا بھلا۔ جیسا بھی تھا — یا۔ رہا ہو کر میں مردودِ خدا
پر میں عاشق تھا اُسی کا بندہ تھا — اور بندوں سے نہیں تھا واسطہ
فی الحقیقت طوقِ لعنت اب پڑا — دوسروں کا جو مجھے تابع کیا
دی تسلی اور سلیمانؑ نے کہا — لے کے جنت ساتھ تجھ کو جاؤنگا
ایسے لالچ کو تھا کب وہ مانتا — یوں سلیمانؑ سے وہ پھر گویا ہوا
اے سلیمانؑ ایسی جنت کیا کریں — جو کہ ہو بالواسطہ حاصل نہیں
اس سے بہتر ہے وہ دوزخ واقعی — آپ مولا نے جو خوش ہو کر ہو۔ دی
تین دن شیطان جب روتا رہا — ہوش اپنے اس جگہ کھوتا رہا
آ گئی مولا کی رحمت جوش پر — بے قراری کر گئی اُس کی اثر
حکم تھا رب کا سلیمانؑ کو مدام — سی کے تو زنبیل کر حاصل طعام
وہ سدا زنبیل بافی کرتے تھے — پیٹ اس سے ہی وہ اپنا بھرتے تھے
جب سے شیطاں کی ہوئی واں حاضری — کوئی بھی زنبیل بک سکتی نہ تھی
بھوک نے بیتاب اُن کو کر دیا — سلطنت سے لینے کا یارا نہ تھا
کی سلیمانؑ نے یہ مولا سے دعا — میں مرا جاتا ہوں بھوکا اے خدا
غیب سے پھر آئی اُن کو یہ ندا — اے سلیمانؑ کیا نہ تھا ہم نے کہا
قید جب دلاں ہو اے متقی — پھر خریدے کون زنبیل آپ کی

پھر سلیمانؑ نے خدا سے یوں کہا | دور کر مجھ سے تو یہ اپنی بلا

پائی شیطاں نے رہائی لا کلام
پھر وہی اس نے مچائی دھوم دھام

## فرعون اور شیطان

جب کہا فرعون نے میں ہوں خدا | سامنے شیطان بھی حاضر ہوا
اور کہا کر دے مجھے اپنا رسولؑ | ہے خدائی کے لئے یہ ہی اصول
کر دیا فرعون نے اسکا کہا | پاس اس کے وہ لگا رہنے سدا
اتفاقاً خشک سالی ہو گئی | ناج کی کل منڈی خالی ہو گئی
ساری دنیا ہو گئی فاقوں سے تنگ | اک نئی ہونے لگی عالم میں جنگ
سب نے یہ فرعون سے فوراً کہا | کر دے بارش آج دنیا میں ذرا
تو یہ کیا بن کے بیٹھا ہے خدا | مٹی جاتی ہے خدائی برملا
یہ کہا ابلیس سے فرعون نے | دے بتا ترکیب بارش کی مجھے
منحرف ہو گی وگرنا۔ ساری قوم | خوار ہو گی سب یہ میری پیاری قوم
بولا یہ شیطان کر دل میں نہ فکر | اور اس کا کر کسی سے تو نہ ذکر
دے دلاسا قوم کو تو لا کلام | میں ابھی کرتا ہوں جا کر انتظام
قوم سے فرعون نے اپنی کہا | جاؤ کی مقبول ہم نے التجا
چیلوں کو شیطان نے تاکید کی | تم کرو پیشاب دنیا میں ابھی
جتنے تھے شیطاں کے چیلے ایکدم | سب لگے پیشاب کرنے بیش و کم
لوگ سمجھے ہو رہی ہے بارش اب | جائیگی سب خشک سالی اس سبب
پھر نتیجہ کیا ہوا۔ اسکا اخی | کھیتی جو باقی تھی وہ بھی جل گئی
پھر کہا فرعون نے یہ دیکھکر | اب بتا میرے رسولؑ نامور
کر دیا تو نے تو الٹا یہ حساب | قوم کو کیا دوں بتا اسکا جواب
بولا یہ شیطان اس سے برملا | مجھ سا پیغمبر ہو۔ اور تجھ سا خدا
اس جگہ۔ ہو گا یہی آخر ظہور | رحمت خالق رہے گی دور دور

تو کہے دُنیا سے ہوں سب کا خدا ‫ اور پیغمبر سے چاہئے مشورہ
پاس تھا فرعون کے رکھتا انار ‫ تحفتاً لایا تھا اُس کا کوئی یار
چار قاشیں کر دی شیطاں نے اُنکی ‫ اور کہا تو جوڑ دے اسکو ابھی
بولا یہ فرعون اُس سے نامور ‫ جانتا میں تو نہیں ایسا ہُنر
لے کے وہ ابلیس نے فوراً تمام ‫ دیدیں پھر ترتیب فوراً لا کلام
اور پھر بولا کہ اے فرعون سُن ‫ جانتا ہوں گو میں صدہا ایسے گُن

آج تک تو نے نہیں ہو گا سُنا
میں نے دعویٰ ہو خدائی کا کیا

## سُکھدیو جی اور راجہ جنک

ایک دن سکھدیو جی نے جا کے پاس ‫ یہ کہا تبلا پتہ بیدابیاس
کس طرح سے گیان ہو حاصل مجھے ‫ اور جیون مکت کا درجہ ملے
باپ نے یہ سُن کے اُس سے یوں کہا ‫ راجہ جنک کے یہاں فوراً تو جا
سُن کے ان کی بات وہ گیانی چلا ‫ جا کے دروازے پہ راجہ کے کہا
جاؤ لوگو ایک دم راجہ کے پاس ‫ ہے کھڑا فرزند ست بیدابیاس
جا کے دی لوگوں نے راجہ کو خبر ‫ بولا راجہ رہنے دو دروازے پر
سات دن تک وہ رہا اُس جا کھڑا ‫ جس جگہ راجہ نے اُس کو تھا کہا
پھر دوبارہ دی یہ لوگوں نے خبر ‫ وہ نہیں جاتا وہاں سے لوٹ کر
تو دیا یہ حکم راجہ نے اُسے ‫ ہو کھڑا دلہ دوازے پہ وہ دوسرے
سات دن تک وہ رہا اس جا کھڑا ‫ جس جگہ راجہ نے اُس کو تھا کہا
تیسری بار اُس نے پھر کی التجا ‫ میرا راجہ سے کہو سب ماجرا
اب کے راجہ نے اجازت اُسکو دی ‫ دل کی حاصل ہو گئی اُس کی خوشی
پھر وہاں وہ دیکھتا جا کرے ہے کیا ‫ ٹھاٹھ دُنیا کا لگا ہے جا بجا
اُس کے دل میں فکر یہ پیدا ہوئی ‫ خود جگت بیوپاری ہے یہ آدمی
گیان کیا دیگا مجھے راجہ بھلا ‫ وہ تو خود محتاج ہے اسباب کا

منکشف سب حال جنک کو ہُوا ۔۔۔ وسوسہ جو دل کے اندر تھا بھرا
حکم راجہ نے دیا پھر جشن کا ۔۔۔ اور کہا دو شہر کو فوراً سجا
ایک پیالہ دُودھ سے لبریز تھا ۔۔۔ ہاتھ میں سُکھدیوجی کے وہ دیا
اور کہا لوگوں سے تم لے جاؤ اب ۔۔۔ شہر کو اچھی طرح دکھلاؤ اب
کہدیا راجہ نے یہ بھی ساتھ میں ۔۔۔ گر پیالہ اس کے چھلکے ہاتھ میں
گردن اس کی تو اُڑا دینا وہیں ۔۔۔ ماننا کہنا یہ میرا بالیقیں
شہر سے جب گھوم کر واپس وہ آئے ۔۔۔ پاس راجہ کے گئے فوراً بلائے
بولا راجہ خوب کرلی تم نے سیر ۔۔۔ کیوں ہوئی اتنی یہاں آنے میں دیر
بولے یہ سکھدیوجی راجہ بھلا ۔۔۔ سیر کرتا کس طرح پابند تھا
اس کٹورے کا تو تھا دھڑکا لگا ۔۔۔ یہ اگر چھلکا تو میں مارا گیا
سُن کے اس کی بات جنک ہنس پڑے ۔۔۔ اس طرح وہ اس سے پھر کہنے لگے
تو ہمارے دیکھ کر شاہانہ کام ۔۔۔ اپنے دل میں وہم لایا خستہ کام
بات سن سُکھدیو میری غور سے ۔۔۔ کہہ نہیں سکتا کسی میں اور سے
ہے سپاہی تو قضا اے خوش ضمیر ۔۔۔ تن کٹورہ اور اُس میں رُوح شیر
رہتا ہے کھٹکا یہیں ہر دم لگا ۔۔۔ گر نہ جائے یہ کٹورا دُودھ کا
اس لئے بھاتی نہیں دُنیا کبھی ۔۔۔ کب ہے دیکھا غور سے جلسہ کبھی

سُن کے یہ سکھدیو چُپکا ہوگیا
راجہ نے یوں گیان سے دل بھر دیا

## موسیٰؑ اور سچی دُعا

ایک مُوسیٰؑ کا تھا سچا امتی ۔۔۔ دست بستہ عرض اک دن اُس نے کی
زندگی کتنی ہے باقی پوچھ دے ۔۔۔ طور پر جا کر ذرا اللہ سے
جا کے مُوسیٰؑ نے خدا سے یوں کہا ۔۔۔ زندگی کتنی ہے اُس کی دے بتا
یہ کہا رب نے کہ اے میرے کلیم ۔۔۔ اس سے کہدے جا کے کہتا ہے علیم
ایک ہفتہ زندگی باقی رہی ۔۔۔ واپس آئے حضرت مُوسیٰ نبی

اس نے قصہ کہہ دیا آکر تمام — سن کے اپنے گھر گیا حق کا کلام
اور کہا بچوں سے اپنے ماجرا — ساتھ میں پھر ان سے یہ بھی کہدیا
پیٹ بھر کر آج تک کھایا نہیں — موت کا مجھ کو ہوا ہے اب یقیں
خوب کھانا تم پکاؤ اس گھڑی — آگئی ہے سر پہ ساعت موت کی
کر دیا بیٹوں نے اس کے انتظام — لاکے رکھے جا بجا خوانِ طعام
کھانے بیٹھا جبکہ وہ مردِ خدا — ایک سوالی بھی وہاں پر آگیا
اور کہا بھوکا ہوں ہفتہ بھر سے میں — مانگنے آیا نکل کر گھر سے میں
سن کے یہ اس نے دیا کھانا اٹھا — اور سائل کے حوالے کر دیا
اس کے دل میں یہ ہوا پیدا خیال — کس طرح اس کا کروں میں رد سوال
روز میں تو بیش و کم کھاتا رہا — ہفتہ بھر سے ہے یہ بھوکا بے نوا
کھا کے سائل نے دعا اسکو یہ دی — تجھ کو حاصل ہو درازی عمر کی
اور سیدھا گھر کو سائل چل دیا — پیٹ کھا کر خوب تھا اس کا بھرا
اس نے اک چادر جو الٹی بر ملا — سانپ اک چادر میں تھا لپٹا ہوا
مار ڈالا اس نے لاٹھی سے اسے — موت کی تھی یہ گھڑی اس کے لئے
ہوگئی جس وقت پوری وہ گھڑی — بات یہ موسیٰؑ سے اس نے پھر کہی
میں تو اے موسیٰؑ ہوں زندہ اب بتا — کیوں نہیں وقتِ مقرر پر مرا
حیرت آئی سن کے موسیٰ کو شتاب — اور کہا کل میں تجھے دونگا جواب
حضرت موسیٰؑ گئے جب طور پر — عرض کی خالق سے اے رب البشر
امتی سے میں تو جھوٹا پڑ گیا — زندہ ہے ہرگز نہیں ابتک مرا
یہ دیا خالق نے موسیٰؑ کو جواب — جاکے اس بندے سے یہ کہدو شتاب
بھیجا ہم نے موت کا سامان تھا — سانپ اس کی لینے آیا جان تھا
دی دعا سائل نے سچے دل سے تھی — اس نے مانگی تھی درازی عمر کی
مجھ کو وہ منظور ہی کرنی پڑی — سچے دل سے چونکہ تھی نکلی ہوئی

حال پھر موسیٰؑ نے اس سے سب کہا
کس طرح سر سے ٹلی اس کے بلا

## لطیفۂ نماز اور دستر خوان

بوہریرہ صاحبِ صدق و صفا — جب لڑیں تھے معاویہ۔ شیرِ خدا
بیٹھ جاتے تھے وہ ٹیلے پر سدا — دیکھتے جاتے تھے میدان دعا
ساتھ میں پھر یہ بھی کہتے جاتے تھے — دونوں حق پر آج ہیں یہ لڑ رہے
وقت کھانے کا جب آتا مومنو — معاویہ کے پاس جاتے کھانے کو
وقت پر ہوتا تھا جب جوشِ نیاز — تو علی کے پیچھے پڑھتے تھے نماز
ایک دن آخر کسی نے یہ کہا — بوہریرہ تو ہمیں اتنا بتا
ایک جا کھانا ہے اور اک جا نماز — کیا سبب ہے اسکا اے بندہ نواز
بوہریرہ بولے سُن اے خوش کلام — لگتا اچھا معاویہ کا ہے طعام

پھر نماز دل کا مزہ آئے جبھی
جب امامت خود ہی فرما دیں علی

## لاحول اور شیطان

جا رہا تھا اونٹنی پر ایک سوار — ایک جگہ ایسی ہوا۔ اُس کا گذار
جس جگہ چشمہ رواں وہ دیکھ کر — بولا جائیں گے ٹھہر کر۔ دوپہر
اونٹنی سے وہ اُتر فوراً آ گیا — کیونکہ منزل کا تھکا درماندہ تھا
جھاڑیوں کے پاس وُہ جا کر پڑا — اس جگہ سایہ بہت ہی خوب تھا
دیکھ کر تنہائی میں آیا خیال — اونٹنی کا وہ کرے حاصل وصال
مدتیں گذری ہیں گھر چھوڑے ہوئے — اور لذت وصل کی چکھے ہوئے
کر دیا مغلوب شہوت نے اُسے — باز آیا منہ نہ بے کالا کئے
ہو گیا آخر کو وہ اُس پر سوار — پھر یہ سوچا کس طرح لوں اسکا پیار
گردنِ معشوق تھی لمبی بڑی — ٹہنی اک جھاڑی کی اُس نے توڑ لی
موڑی گردن اونٹنی نے کھانے کو — اس کی گردن میں پڑا خم دوستو
پیار فوراً اس نے اُس کا لے لیا — کارِ شیطانی سے فارغ ہو گیا

بعد ازاں لاحول جب اس نے پڑھی — اور یہ شیطاں کو اک گالی ہوئی
ایک دم شیطان واں حاضر ہوا — یوں مخاطب ہو کے پھر اس نے کہا
یہ بڑا لا کام تو۔ تو نے کیا — مجھ پہ سب ہے لاحول پڑھتا بے حیا

تو نے تو ظالم ہے ایسی بات کی
باپ تک کو بھی نہ میرے سوجھتی

## اللہ کا گھر

عرش پہ تھا خواب میں پہونچا خیال — واں فرشتوں سے کیا میں نے سوال
سب کنانِ چرخ دو مجھ کو بتا — کس جگہ رہتا ہے ربِ ذوالجلال
سن کے میری بات حیران ہو گئے — اور فرشتوں کو ہوئی حیرت کمال

بولے وہ ہم نے سنا تھا اے بشر
ہے بشر کے دل میں ربِ ذوالجلال

## ملکی ترانہ

دنیا میں سب سے اعلیٰ ہندوستاں ہمارا — عالم میں سب سے اچھا ہندوستاں ہمارا
فضلِ خدا ہے ان پہ رہتے ہیں جو یہاں پر — رکھتا ہے سب پہ سایہ ہندوستاں ہمارا
ہندو ہو یا مسلماں۔ یا پارسی۔ یہودی — گویا وطن ہے سب کا ہندوستاں ہمارا
تہذیب میں ہے یورپ کہتے ہے یہ ہمکو دعوی — دیکھے کبھی نہ نیچا ہندوستاں ہمارا
اسمیں ہے ایسی خوبی ملتی نہیں کہیں بھی — دیکھے ہے آگے دنیا ہندوستاں ہمارا
حکمت کا ہے خزانہ الفت کا ہی یہ مصدر — علم و ہنر کا دریا ہندوستاں ہمارا
اخلاص کا ہے منبع تہذیب کا ہے مخزن — ہندوستاں ہمارا ہندوستاں ہمارا
آئے جو کوئی یہاں باہر سے اس کو اکثر — کرتا ہے تاج سر کا ہندوستاں ہمارا
ہمنے ہی خوب دیکھا غیروں کے واسطے بھی — اپنا ہے خوں بہاتا ہندوستاں ہمارا
اوروں سے ہے یہ بہتر اور دل سے ہے یہ اچھا — بولا وہ جس نے دیکھا ہندوستاں ہمارا
ہندو ہوں یا کہ مسلم دونوں ضیا ہیں پاتے — آنکھوں کا ہے یہ تارا ہندوستاں ہمارا

سر پر ہمالیہ کے اُسکے ہیں بیل بوٹے | باندھے ہوئے ہے سہرا ہندوستاں ہمارا
نقشہ میں بھی نمایاں نظر دمیں بھی درخشاں | اک آئینہ ہے گویا ہندوستاں ہمارا

آتا ہے یاد بیحد ہوتے ہیں ہم جو باہر
قربان ہیں یہ ہے پیارا ہندوستاں ہمارا

## مہاراج نانک

محمد اُس سی خوش ہی دم صداقت کا وہ بھرتا ہے | وہ خود کسریٰ و حاتم تک کی بھی تعریف کرتا ہے
تعصب کی نہیں تعلیم وہ دیتا کوئی ہم کو | بُرائی کرنیکو کہتا نہیں ہرگز کبھی ہم کو
تو پھر میں کیوں نہ نانک کی کروں تعریف بے کھٹکے | نہ کیوں مہاراج نانک کی کروں توصیف بے کھٹکے
عقیدہ ان کا جیسا ہو۔ طریقہ ان کا جیسا ہو | ہمیں اس سی نہیں مطلب کہ مسلک چاہے جیسا ہو
عبادت میں رہا مصروف وہ ذرات ای ہمدم | ہمیں اچھی ہوئی معلوم انکی ذات اے ہمدم

تو انکا وہ نہیں قایل وہ ہی توحید کا قائل
کیا پنجاب میں وحدت کی جانب خلق کو مایل

## بیوی

بیوی ہے اگر اچھی تو جنت ہے ترا گھر | بیوی ہے اگر کھوٹی تو کلفت ہے ترا گھر
بیوی ہے اگر راضی تو راحت ہے ترا گھر | بیوی ہے تیرے پاس حکومت ہے ترا گھر

راحت نہیں دنیا میں کوئی بیوی سے بڑھکر
کلفت نہیں دنیا میں کوئی بیوی سے بڑھکر

گر چین نہیں گھر میں تو دوزخ سے سوا ہے | بیوی جو ملے اچھی تو مولا کی عطا ہے
بیوی جو ہو ناراض تو ہم نے یہ سُنا ہے | دُنیا ہی میں اس کے لئے دوزخ کا مزا ہے

بیوی ہی اگر چاہے تو عزت کو بڑھا دے
بیوی ہی اگر چاہے تو۔ توقیر گھٹا دے

باہر سے تھکا ماندہ جو آئے کوئی گھر پر | بستر پہ گرے صورت تصویر وہ تھک کر
آغوش میں بیوی ہو تو کیوں دل ہو مکدر | دُنیا میں نہیں اس سے کوئی اور ہے بہتر

اس سے ہی تو خوش ہوتا سدا قلب حزیں ہے
دولت ہے بڑی پاس اگر بیوی حسیں ہے

تنظیم کرے گھر کی اور اولاد کو پالے | دے جھاڑو کرے گھر سے جدا روز یہ جالے
بچے ترے پیدا ہوں اگر شکل میں کالے | وہ شوق سے تارا۔ انھیں آنکھوں کا بنالے

بیوی ہے اگر پاس تو راجہ ہے تو گھر کا
اک جان پہ ہر روز حکومت ہے تو کرتا

اسکو تری خدمت کے سوا کچھ نہیں معلوم | مالک ہے ترے گھر کی مگر ساتھ ہی محکوم
فریاد نہیں کرتی کسی سے تری مظلوم | قسمت کا سمجھتی ہے وہ اپنی تجھے مقسوم

بیوی کی حکومت بھی ہے محدود تجھی تک
بیوی کی سیاست بھی ہے محدود تجھی تک

دنیا میں اگر چین سے رہنا کوئی چاہے | آرام سے دو روٹیاں گھر بیٹھ کے کھائے
تکلیف کے اندر بھی جو راحت کوئی پائے | قربان یہ ہی گر وہ فقط کام میں لائے

بیوی سے بگاڑے نہ کبھی اپنے جہاں میں
دنیا میں رہے ایسے کہ گویا ہے جناں میں

## روداد الست

لو سناتا ہوں تمہیں اپنی میں روداد الست | کس طرح میرے رہا پاؤں کے اندر چکر
روح کیسے ہے بنی اور ہے کیسے آئی | روشنی جس سے ہوئی جسم کے اندر باہر
ذات واحد تھی فقط جب ہوا۔ آدم کا ظہور | کچھ نظر آتا نہ تھا جاتی تھی جس سمت نظر
کہنے والے نے کہا کن تو ہوئے سب پیدا | آب اور خاک ہو۔ وہ نار ہو۔ یا نور و شجر
حکم مولا سے بنا ایک تھا بے جان جسد | آب سے خاک سے اور نار ہوا سے ملکر
مجتمع کرکے عناصر کا بنایا پتلا | روح پھونکی گئی پھر جسم کے فوراً اندر
پھر فرشتوں سے کہا اس کی کرو تم تعظیم | گو بشر ہے یہ مگر درجہ ہے تم سے بڑھکر
جز عزازیل نہ انکار کسی نے بھی کیا | سب ملائک نے کیا سجدہ زمیں پر جھک کر
گلشن خلد میں پھر بھیجدیا آدم کو | کچھ دنوں تک یہ رہا عیش سے اسکے اندر

وہ عزازیل کیا سجدے سے تھا جس نے گریز — آکے جنت میں کیا اُس نے نیا پیدا اثر
جسکے باعث ہوا جنت سے خروجِ آدم — آئے دُنیا کی طرف خلد سے ہو کر باہر
بائیں پسلی سے ہوا مادرِ حوا کا ظہور — تاکہ آدم کا نہ گھبرائے یہاں جی رہ کر
بعض آدم نے جہاں میں یہ دکھایا جلوہ — بطنِ حوا میں بنا قطرہ بسانِ گوہر
منتقل ہو گیا انساں شکمِ مادر میں — پیٹ میں دیکھا نیا اس نے تماشا رہکر
لوتھڑا خون کا اک پہلے بنا پیٹ میں پھر — اسمیں پیدا ہوئے یہ دست یہ پا قلب و جگر
اور اعضا رئی بھی پھر پیٹ میں پائی تشکیل — جن سے معلوم ہوئی صورتِ تخلیق بشر
ماں کے اس خون سے کہتا ہے جسے حیض جہاں — پیٹ بھرتا تھا سدا پیٹ کی اندر رہ کر
ایک جھلی تھی جو تھی چار طرف اُسکے چڑھی — جیسے عریاں کوئی رے اوڑھ مصفا چادر
امر بی جو کہیں اُسکو تو بالکل ہے بجا — روح جو پھونکی گئی جسم بشر کے اندر
شکم مادر میں بھی کیا وسعتیں اپنی خاطر — گویا موجود یہ دُنیا تھی اسی کے اندر
گُد گُدے تکیے تھے گویا کہ طحال اور جگر — پیٹ میں خوب بچھایا تھا ملائم بستر
ماں کے نتھنوں سے تھا ہر وقت تنفس جاری — وہ بخارات غلیظہ کو تھا کرتا باہر
قلب مادر بجھے پنکھا سا جھلا کرتا تھا — تاکہ گرمی سے نہ رہجاؤں میں مر کر اندر
خون ملتا تھا مجھے غیب سے پینے کیلئے — نلکیوں سے جو رگوں کی مجھے ملتا چھن کر
میری شامت سے ہوئے جبکہ وہاں پر نو ماہ — دردِ زہ نے کیا فی الفور شکم سے باہر
راستہ اتنا مطول وہ نظر آیا مجھے — طے کرے جیسے کوئی منزلیں دو سو ستر
آکے دنیا میں ہوا مجھ کو بہت ہی افسوس — سیکڑوں آفتیں نازل ہوئیں میرے سر پر
کل عزیزوں کو ہوئی میرے تولد سے خوشی — پیار آبا نے کیا گود میں مجھکو لیکر
یاد مجھکو نہ رہا بھول گیا میں افسوس — کیوں میں آیا تھا یہاں کر کے طویل اتنا سفر
نہ عبادت ہی ہوئی اور نہ ریاضت ہی ہوئی — اور عصیاں کے مرتب ہوئے لاکھوں دفتر
ایک دن زیست میں آیا تھا مرے ایسا بھی — ہو گئی روح میرے جسم سے فوراً باہر
یہ خبر مجھکو نہیں ہو گئی رخصت وہ کدھر — چھوڑ کر بے حس و حرکت مرا خاکی پیکر
پھر ہوا۔ ایسا تھا مجبور کہ توبہ توبہ — کوئی قدرت نہ رہی میرے بدن کے اندر
تھے جو احباب عزیز اور اقارب میرے — گھر کو سر پر وہ اٹھاتے رہے سب رو رو کر

غسل کے بعد وہ سب کاندھوں پہ رکھکر مجکو
دفن کرنے کو چلے کنجِ لحد کے اندر

اُن عزیزوں نے محبت تھی جنہیں مجھ سے بہت
دفن پھر مجھ کو کیا قبر میں فوراً جاکر

یاد آیا ہے مجھے فوراً شکمِ مادر پھر
واں بھی تاریکی میں رہتے تھے یونہی ہم اکثر

واں تھے جھیلی میں یہاں ہیں تھے کفن میں لپٹے
ہمتو سمجھے تھے جگہ ہوگی یہ اس سے بڑھ کر

قبر میں خاک کا اک ہم کو بچھونا تھا ملا
زیرِ سر چبھتے تھی ہر وقت ہزاروں کنکر

گور کہتی تھی مجھے دیکھ کے بہت سخت فشار
مارتا چلتا تھا تو مجھ پہ کسی دن ٹھوکر

یہ نہ سمجھا ہے بنا خاک ہی سے جسم ترا
ایکدن خاک تو ہوجائیگا مجھسے مل کر

ہڈیاں پسلیاں سب چور ہوی جاتی تھیں
پیستی تھی مجھے جسوقت زمیں مل ملکر

طرفہ تر یہ ہے کہ نکیرین بھی دو آئے وہاں
دیکھ کر شکل ہوا جن کی بہت خوف و خطر

مجھسے کرنے لگے وہ سیکڑوں پیچیدہ سوال
یہ نہ سمجھے ابھی لیٹا ہوں یہاں میں تھک کر

دیکھے تکلیف تکلف سے کہا پھر مجھ سے
حشر تک اب یہیں تنہا تو پڑا سویا کر

تیرے اعمال وہاں پیش کئے جائینگے
ساتھ عصیاں کا بہت لیکے تو آیا دفتر

میں پڑا روتا ہوں اعمال مرے سب ہیں خراب
کچھ سمجھ میں نہیں آتا ہے مآلِ محشر

اور کچھ یاد نہیں میری کہانی ہے یہ ہی
تکملہ اس کا مگر ہو گا بروزِ محشر

## قصیدہ رخصتی جناب معلی القاب ایل ایم اسٹب صاحب بہادر کلکٹر سہارنپور

گلستاں میں اب دورِ بادِ خزاں ہے
وہ فصلِ بہاری کہاں ہے کہاں ہے

نہ چشمے رواں ہیں نہ طاؤس رقصاں
نہ وہ دلکشاں رونقِ بوستاں ہے

ہوئی سبز پتوں کی اب زرد رنگت
گل و لالہ میں بھی وہ سرخی کہاں ہے

ہے اظہر من الشمس باعث خزاں کا
چمن میں غمِ رخصتِ باغباں ہے

تھا سیراب یہ باغ جس کی بدولت
وہ اب دوسری سمت چشمہ رواں ہے

یہاں جو کلکٹر تھے اسٹب بہادر
سواری بریلی کو ان کی رواں ہے

عجب نیک صورت عجب نیک سیرت
خصائل میں مقبول پیر و جواں ہے

سخاوت میں حاتم شجاعت میں رستم
عدالت میں مانند نوشیرواں ہے
وہ طرزِ حکومت ہر اک جس سے راضی
وہ طرزِ سیاست ثنا خوانِ جہاں ہے
ہے دل میں محبت نگہ میں مروّت
وہ ہے صاف باطن وہ خوش رفیواں ہے
نہیں علم و فن میں کوئی اس کا ثانی
ہنر کا ہنر مند کا قدر داں ہے
مددگار نیکوں کا۔ دشمن بدُ دل کا
نہیں اس صفت کا کوئی حکمراں ہے
ہے افسوس جانے کا اُن کے نہایت
جدائی کا صدمہ دلوں پر گراں ہے
کروں وصف کیا اُنکی بیگم کا قربان
وہ شیریں سخن ہے وہ شیریں زباں ہے
وہ عصمت کی عفت کی تصویر زیبا
نگاہوں میں اس کی حیا بے گماں ہے
اُٹھاتا ہوں اب ہاتھ دونوں دُعا کو
کہ توصیف میں ان کی قاصر زباں ہے
جہاں میں رہیں دونوں دل شاد و خرّم
یہ جب تک وجودِ زمین و زماں ہے
ترقی ہو اقبال و جاہ و حشم کی
یہ ہر وقت ہر لحظہ وردِ زباں ہے

خدا کے لئے بھول جانا نہ مجھکو
مرے دل کا جو حال ہے وہ عیاں ہے

# قصیدہ در مدح اعلیحضرت نظام خلد اللہ ملکہ

## قصیدہ

اُٹھاتا ہوں قلم تجکو مگر اک شرط ہے تجھ سے
کریگا تو ادب کیساتھ طے رستے قصیدے کے
عجب کیا ہے منقش صفحۂ قرطاس ہو جائے
اتو گلہائے فصاحت سے چمن تخیّل کے بھرے

مرے دلمیں یہ آیا ہے کروں تعریف میں اسکی
زمانہ جسکا واصف ہے کروں توصیف میں اسکی

تجھے لکھنا پڑیگا۔ آج دورِ حالِ عثمانی
کروں تعریف میں اسکی ہر دلمیں ہے نے یہ ٹھانی
ہماروں کی خدانے دی ہے دنیا میں نگہبانی
میسر ہے دلِ مخلوق پر بھی جسکو سلطانی

وہ سلطانِ دکن وہ میر عثمان علیخاں ہیں
دلیں علم و فن وہ میر عثمان علیخاں ہیں

بنا گلزار کی صورت ہے جس سے صحن دکن کا
کھلے علم و ہنر کے پھول جس میں جابجا صدہا

بہا ہے رحمتِ حق کا جہاں پر آج اک دریا | نہیں پیاسا کسی فردِ بشر کو جس نے ہے رکھا
سُنا کرتے تھے قصہ تو نہیں کہ ہُن دکن میں لُٹتا ہے
مگر اس دور میں دُنیا نے خود آنکھوں سے دیکھا ہے

شہر یارِ دکن نے جب نوازا۔ اس ریاست کو | ہوا منظور مولا کو دکھانا اپنی قدرت کو
مٹایا روم سے جب آلِ عثماں کی حکومت کو | تو منسوبِ دکن پھر کر دیا اس شان و شوکت کو
شہِ عثماں علیخاں نام رکھ کر۔ کر دیا سلطاں
مسلمانوں کی تا رنجیدگی کا دُور ہو ساماں

زمانے والو تم نے بات یہ اب تک نہیں سمجھی | نہیں ہر بات خالی مصلحت سے کوئی مولا کی
کمی جس میں جو باقی تھی تو وہ اسطرح کی پوری | خلیفہ نے دُرِ شہوار عقدِ شاہ پور میں دی
کہ تا نسلِ نظام الملک سے ایک ایسا سلطاں ہو
جو ماں اور باپ کی رُو سے ابنِ خونِ عثماں ہو

زمیں وُہ جو شکاروں کیلئے پہلے مقرر تھی | وہی پہلے حکومت بھی جسے بیکار تھی سمجھی
ہُوا۔ اس دور میں ایسا وہاں ہوتی ہے اب کھیتی | ہزاروں آدمی جس سے دکن میں کھاتے ہیں روٹی
نہیں ہے آج تک ایسا زمانہ میں ہوا پیدا
کہ اک بنجر زمیں سے جس نے کر دی ہو غذا پیدا

نہیں کچھ فیض دکن تک رہا محدود ہے اسکا | ہے بہتا فیض کا ہندوستاں میں اسکے اک دریا
کھلا ہندوستاں میں مدرسہ کوئی نیا جس جا | اُسے مرہونِ سلطانِ دکن کا ہم نے ہے پایا
علی گڈھ میں جہاں جاؤ ادھر دیکھو اُدھر دیکھو
زمانہ نے کہا دل سے ہے سلطان العلوم انکو

بچایا اس نے اُردو کو وگرنہ مٹ چکی ہی تھی | کوئی دم کی تھی مہماں نبض اسکی تھے جب دیکھی
بہت کچھ خرچ کر کے ایک یونیورسٹی کھولی | ہے اب طب اللساں شاہِ جہاں کی روح والا بھی
معاونِ علم کا ایسا نہیں سلطاں ہوا کوئی
محافظ علم کا ایسا نہیں انساں ہوا کوئی

بنایا ایسا دروازہ ہے اس نے دیکھ لو جا کر | کیا احسان یہ اجمیر کے مشہور روضہ پر
ہوا۔ اجمیر کا جس سے بہت ہی حسبِ نظر منظر | جسے آتی ہے گویا دیکھنے کو آج دُنیا بھر

اشاروں سے کیا پورا۔ نگاہوں سے ہوا پورا
کیا وہ کام جو ابتک نہ شاہوں سے ہوا پورا

سخاوت تیری ایسی ہے بہا یا فیض کا دریا | خلیفہ ہیبت در سے پاتلہے اب ترے شاہا
بڑھایا ربط کر کے عقد اپنے شاہزادوں کا | اور شہوار۔ نیلوفر کا آیا ہند میں ڈولہ
تمنا ہے یہ حاتم کی سوالی تیرے در کا ہو
دعا یہ ہے کہ رتبہ اور عالی تیرے در کا ہو

شجاعت تیری ایسی ہے کہ لرزے روح رستم کی | نگہ بگڑی اگر تیری بنی دشمن کو وہ بجلی
نہیں ہے تاب اور طاقت کسی میں ہم نے یہ دیکھی | اٹھائی ہو کسی مظلوم پر ظالم نے انگلی بھی
یہاں سب شیر بکری پی رہے اک گھاٹ پانی ہیں
کبھی تھے دشمن جانی۔ مگر اب دوست جانی ہیں

سیاست تیری ایسی ہے گلیڈ اسٹون حیراں ہے | پرنس بسمارک بھی آگے ترے طفل دبستاں ہے
پڑے مشکل کوئی بھی مرحلہ تجکو وہ آساں ہے | کہاں اب کوئی دور حاضرہ میں ایسا انساں ہے
سیاست دان یورپ سیکھ لیں آ کر سبق تجھ سے
مسائل اہل یوناں پوچھ لیں آکر ادق تجھ سے

عدالت تیری ایسی ہے تو وہ انصاف کرتا ہے | زمانے بھر میں تیرے عدل کا مقبول سکہ ہے
کوئی جھوٹا جو ہوتا ہے تو وہ خفت اٹھاتا ہے | جو سچا کوئی ہوتا ہے تو ہنستا گھر کو جاتا ہے
سنا کرتے تھے نقشوں میں کبھی ہم نام کسریٰ کا
مگر انصاف آنکھوں سے ترا ہم نے یہاں دیکھا

سخاوت اور شجاعت کیوں نہ ہو ممدوح کی ایسی | سیاست اور حکومت کیوں نہ ہو ممدوح کی ایسی
لیاقت اور حکومت کیوں نہ ہو ممدوح کی ایسی | مروت اور عنایت کیوں نہ ہو ممدوح کی ایسی
ہے وہ فرزند اکبر میر محبوب علی خاں کا
نظام الملک آصف جاہ سچا جانشیں بیٹا

تو وہ ہے کہ شہنشاہی بھی خادم تیری بنجائے | تو وہ ہے وقت مشکل کام ہر سلطان کے آئے
تو وہ ہے اہل دولت کو سخاوت اپنی دکھلائے | تو وہ ہے جو شہنشاہوں کا ایلائی بھی کہلائے
عدد اور جنگ یورپ میں ہوا یہ آشکارا ہے

شہنشاہی کو تیرے خانداں کا اک سہارا ہے

سُنا ہے اک جہاں پر بادشاہی تھی سلیماںؑ کی | حکومت انکی جن و انس و حیواں اور ہوا پر تھی
سلیماںؑ کو نہیں بات تھی حق نے مگر بخشی | ہمارے اعلیٰ حضرت کی حکومت ہے دلوں پر بھی

سلیماںؑ تو تجل اک مُور کے بھی ہو گئے آگے
مگر دیکھا ہے اسکے گھر شہنشاہوں کو بھی کھاتے

مُسلماں ہی نہیں سکھ اور ہندو بھی ہیں خوش اس سے | نہ کیوں ہوں شاد جب دونوں کو اک ہی آنکھ سے دیکھے
اگر لندن کی مسجد کیلئے اُسنے دیے چندے | کیا ہندو کو خوش گئو ہتیا کا التوا کر کے

ادا کی مت کیا تابع کیا ہے نام وہ پیدا
زمانہ میں نہیں ایسی صفت کا بادشاہ دیکھا

قصیدہ ختم کر اور یہ دُعا کر دلسے اے قرباں | رہے ممدوح دُنیا میں ہمیشہ شاد اور فرحاں
بڑھے اقبال روز و شب ہوں دشمن دیکھکر حیراں | رکھے سایہ ہمیشہ سر پہ اُسکے ایزدِ سبحاں

دعا یہ کیوں نہو منظور وا بابِ اجابت ہے
نظام الملک پہ اللہ کی خود ہی عنایت ہے

یہ اعظم یہ معظم اور جتنے اور بیٹے ہوں | دعا یہ ہے مرے دل کی وہ سارے تیرے جیسے ہوں
الٰہی جانشین ممدوح کے صادق ہوں سچے ہوں | کہے دُنیا کہ اچھے کے نہ بیٹے کیونکر اچھے ہوں

جو تو اب اعلیٰ حضرت ہے توکل کو ہنر بخشی ہو
سمندر میں تری چلتی ہوئی مضبوط نیوی ہو

رہے تو رہتی دنیا تک اٹھائے لطف تو آقا | رہے چلتا ہمیشہ یوں ہی دُنیا میں ترا سکہ
گھر اسکے رہے تیرا نہ کھائے وہ کبھی بٹا | اگر کھوٹا درم بھی ہو تو سمجھیں سب اُسے سچا

یہ تیری عمر اور اقبال دولت روز افزوں ہوں
رہیں خوش دوست سب تیرے ترے دشمن بھی محزوں ہوں

دُعا کر ختم اور قرباں وہ ارمان ظاہر کر | لئے پھرتا ہے مدت سے جو اپنے قلب کے اندر
شہِ عثماں علیخاں مالکِ دیہیم اور افسر | نہ حاجت نوکری کی ہے نہ ہے پروائے مال و زر

تمنا ہے مگر اک دن زیارت میں کروں تیری
بُلا کر پاس اپنے پوری کر دے آرزو میری

## در مدح مسٹر سی ڈبلو گرانٹ صاحب بہادر آئی سی ایس کلکٹر سہارنپور

### بموقعہ نمائش

خدا کا شکر نمائش میں آئی ہے وہ بہار    بنی تمام زمیں جس سے تختۂ گلزار

یہ کہہ رہے ہیں نمائش کے دیکھنے والے    عجب طرح کی ہے اس قطعۂ زمیں پہ بہار

ہر ایک شے میں نمائش کے ہے وہ دلچسپی    بھرے نہ دیکھنے سے دل جو دیکھئے سو بار

ہر ایک سمت ہے اس میں بہشت کی رونق    خزاں کا ہو نہیں سکتا ہے اس چمن میں گذار

نشاط و عیش سے معمور ہے سہارنپور    خوشی سے رقص میں ذرات ہیں درو دیوار

مجسٹریٹ جو اس سر زمیں کا حاکم ہے    اُسی سے شہر و نمائش بنے ہیں لالہ زار

وہ عین عدل ہیں مسٹر گرانٹ اہل کرم    دعائیں کرتے ہیں جس کے لئے صغار و کبار

کرم کے سامنے اُس کی درم کی قدر نہیں    اگر ہو سائل قطرہ وہ دے دُرِ شہوار

برنگ ابر گہر بار کی زر افشانی    تمام شہر میں کوئی نہیں رہا نادار

تہ فلک درِ دولت کو اسکی کوٹھی کے    امید گاہ سمجھتے ہیں بیکس و بے یار

دلوں کو اہل ستم کے ہلا دیا اُس نے    کسی پہ ظلم کرے کس طرح کوئی جبار

لگائے ہاتھ گلوں کو اگر گلستاں میں    گلا خزاں کا اُڑا دے بہار کی تلوار

نگاہِ قہر سے دیکھے اگر وہ اُن کی طرف    جلا دے خرمنِ اعدا کو صاعقہ کردار

نگاہِ مہر کرے ذرے ذرے کو خورشید    اگر ہو قطرہ وہ بن جائے قلزمِ زخار

فدا ہے جانِ تہور کی اسکی جرأت پر    دلاوری کا قوی دل بہادری پہ نثار

اگر میں جرأت و ہمت کی کچھ لکھوں تعریف    قلم کے نیزے سے پیدا ہوں زوردار اشعار

یہ رعب ہے کہ گلستاں میں جب وہ آتا ہے    سرِ نیاز جھکاتے ہیں دو رُخے اشجار

جو اس کی خاکِ قدم کو بنائے سرمۂ چشم    ہو تندرست گلستاں میں نرگسِ بیمار

نگاہِ مہر سے دُنیا کو کر دیا روشن    کہ ذرہ ذرہ زمیں کا ہے مطلع الانوار

جفا و جور و ستم کو مٹا دیا اُس نے    شعاعِ مہر سے مٹتی ہے جس طرح شبِ تار

کیے ہی جائیں جو سیرت کی اسکی ہم تعریف    تو چار روز میں دفتر ہوں سیکڑوں تیار

دعا کو ہاتھ اُٹھا اپنے اے قربان    دمِ سحر ہے اجابت کے ہیں عیاں آثار

تمام سال کٹیں اُس کے دشمنوں کے سر
ہلال عید بنے اُن کے واسطے تلوار

ہمیشہ بڑھتا رہے جاہ و ماہ کی صورت
ہمیشہ کرسی اقبال پر رہیں سرکار

## قصیدہ مسٹر ایل ایم اسمتھ صاحب بہادر آئی سی ایس کلکٹر سہارنپور

بہار بے خزاں آئی گلستاں رشکِ جنت ہے
چمن میں ہر طرف پھیلی ہوئی پھولوں کی نکہت ہے

بچھا ہے فرش سبزے کا ادھر دیکھو ادھر دیکھو
ہری گلبن کی شاخیں ہیں گلوں کی سرخ رنگت ہے

لگیں کلیاں چٹکنے باغ میں کھلنے لگے غنچے
رواں ہر سو نسیم جانفزائے عیش و عشرت ہے

کہیں بلبل چہکتے ہیں کہیں طاؤس ہیں رقصاں
ترانہ سنج طوطی ہے عجب گلشن کی حالت ہے

کہیں ہے رقص کی محفل کہیں رقاص ہیں ناقل
کہیں چلتا ہے جام مے کہیں گانے کی صحبت ہے

جہاں میں چار سو یہ دھوم شادی کی نہ کیونکر ہو
بڑا دن ہے خوشی کا روز ہے یوم مسرت ہے

چلو قرباں مبارک باد دو صاحب کلکٹر کو
قصیدہ مختصر پڑھ دو کہ وقت عرض و مدحت ہے

پڑھو اک مطلع موزوں صفت میں اُن کی برجستہ
تقاضائے ارادت ہے تقاضائے طبیعت ہے

تہمتن تجھسے لرزاں ہے کچھ ایسی تیری ہیبت ہے
کہ ترساں روح رستم کی غضب کی شان و شوکت ہے

ہر ایک فرد بشر تیری صفت کے راگ گاتا ہے
تو ایسا پاک سیرت ہے تو ایسا پاک طینت ہے

تو خود خوش ہے رعایا سے۔ رعایا تجھسے خوش خرم
ترحم تیرے دل میں ہے نگاہوں میں مسرت ہے

رعایت مجرموں کی تو نہیں کرتا نہیں کرتا
تری نوشیرواں سے بھی کہیں بڑھکر عدالت ہے

کوئی اب نام کو بھی نام حاتم کا نہیں لیتا
کہ مشہور زمانہ آجکل تیری سخاوت ہے

وہ ہے دست کرم تیرا کہ بھر دے دامنِ سائل
اگر جا کر کہے کوئی بھی صاحب یہ حاجت ہے

کہانتک یوں کروگے مدحت و توصیف اے قرباں
دعا اب دل سے مانگو تم کہ ہنگام اجابت ہے

پھلے پھولیں ہمیشہ مسٹر اسمتھ باغ عالم میں
طفیل حضرت عیسیٰ کہ روح دین و ملت ہے

مسز اسمتھ بھی یارب باغ عالم میں رہیں شاداں
کہ مشہور زمانہ اُن کی راستی و عصمت ہے

## قطعہ تاریخ از مصنف برائے نعتیہ دیوان منشی نیاز احمد صاحب

## اقبالؔ سہارنپوری یادگار حضرت داغؔ مرحوم

آفریں اقبال تجھ کو آفریں
واقعی دیواں ترا بے عیب ہے
ذات پر تیری ہیں سب فخر و ناز
تو بنی کا شیفتہ لاریب ہے
ہے ترا پایا بڑا ابعد غریب
اور تیری شاعری بے عیب ہے
شستہ و پاکیزہ ہے تیرا خیال
فکر تیری دور رس لاریب ہے
ہے ترا دیوان کان معرفت
شاعروں کی آج خالی جیب ہے
زلف اور چوٹی کی الجھن ہی نہیں
کیونکہ تو اس کو سمجھتا عیب ہے
اجر تحسین ترے اشعار کا
تیری خاطر خلد میں لاریب ہے
لکھ دیا دیوان ایسا بے دریغ
اس میں کچھ تائید لطف غیب ہے
حال ترتیب اس کا اے قرباںؔ زار
ارمغانِ بے بدل۔ لاریب ہے

۱۳۵۰ھ

## قطعۂ تاریخ از قلم گوہر رقم علامۂ جلیلؔ مانک پوری

### استاد نظام فخر ہندوستان

قربان اس سخن کے اس شاعری کے صدقے
جاں بخش جس کو مثل آب حیات پایا
تاریخ طبع دیواں تم بھی جلیلؔ لکھ دو
جو شعر ہم نے دیکھا قند و نبات پایا

۱۳۵۱ھ

## قطعہ تاریخ از قلم گوہر رقم برادرِ معظم مولوی ایوب احمد صاحب آثم قادری

## ایڈوکیٹ بی اے ایل ایل بی وکیل سہارنپور

آتا نہیں ہے تیری صفت کا کوئی نظر
ہر شعر تیرا۔ قرباں بہارِ مدام ہے
تاریخ تو بھی لکھ کے بتا دے جہان کو

تو نے کلام کے وہ دکھائے ہیں کل ہنر
دیوان تیرا خوفِ خزاں سے ہے بیخطر
کیسے ہوا ہے نخلِ سخن اسکا بار در

آثم غریب نے اسے اکسیر کر دیا
اُستاد کی تھی کہدے۔ نظرِ کیمیا اثر
۱۹۳۲ء

## از نتیجہ فکر جناب منشی شیخ نیاز احمد صاحب اقبال سہارنپوری

### تلمیذ جناب داغ مرحوم

فصیح البیاں شیخ قرباں احمد
ترے سر پہ تاجِ کمالِ سخن ہے

سخنور سخن گو سخن رس سخنداں
شب و روز محوِ خیالِ سخن ہے

ہے دیواں ترا چشمۂ آبِ حیواں
رواں جس سے آبِ زلالِ سخن ہے

معانی سے پُر ہے ہر اک شعر اسکا
عیاں جس سے رعب و جلالِ سخن ہے

ہوئے جاگزیں سب مضامین دل میں
یہی فی الحقیقت مآلِ سخن ہے

ہیں اہلِ سخن فیضیاب آج اس سے
ثمر در ترا نونہالِ سخن ہے

ہو شاخِ نباتِ حسن میں کیوں نہ یکتا
کہ قرباں اس پر جمالِ سخن ہے

جب اقبال نے تیرا۔ دیوان دیکھا
کہا ختم تجھ پر کمالِ سخن ہے

ندا۔ اختتامِ اشاعت پہ آئی
کہ تاریخ اس کی خیالِ سخن ہے
۱۳۵۱

## قطعہ تاریخ جناب حضرت منشی نور محمد صاحب نور فخرِ سہارنپور

| | | | |
|---|---|---|---|
| شاعرِ خوش نصیب ہیں قرباں | یادگارِ غریب ہیں قرباں | | |

| ش ۳۰۰ <br> ق ۱۰۰ <br> م ۴۰ <br> ا ۱ | شعر گوئی ہے آپ کا حصہ <br> قابل و لایق و شریف و امیر <br> منصفی و مجسٹریٹی میں <br> آنکھ سے ہیں مری اگرچہ دُور | شاعروں کے ادیب ہیں قرباں <br> رہبرِ و ہم لبیب ہیں قرباں <br> نام آور عجیب ہیں قرباں <br> نورِ دل کے قریب ہیں قرباں | ش ۳۱۰ <br> ر ۲۰۰ <br> ن ۵۰ <br> ن ۵۰ |
|---|---|---|---|

۷۴۱   ۷۴۱ + ۶۱۰ = ۱۳۵۱ھ   ۶۱۰

## قطعہ تاریخ جناب حکیم خورشید حسن صاحب خورشید سابق ایڈیٹر الخلیل

ملکِ سخن میں دھوم ترے دم قدم سے ہو — طبلِ دوات اور قلم کے علم سے ہو
خورشید کی دعا ہے کہ جامِ سخن ترا — ہنگامِ بزمِ فکر سوا جامِ جم سے ہو
چوکھٹ پہ تیری ناصیہ سا ہو دبیرِ چرخ — شہرتِ کلام کی یہ زبانِ قلم سے ہو

## از نتیجہ فکر مولوی حافظ قاری مناظر حکیم محمد یاسین صاحب

### ہلالی انجم وغیرہ وغیرہ

کیجئے شکر حضرتِ قرباں — شادماں ہوئیے مُراد ملی
یعنی نایاب چھپ گیا دیواں — جس کی اوروں کو بھی تمنا تھی
ملہمِ غیب نے کہا انجم
ہر غزل بے مثال ہے اس کی

۱۹۳۱ء

## قطعہ تاریخ نتیجہ فکر منشی انوار احمد صاحب قیصر تلمیذ

### جناب عطار سہارنپوری

چمن میں جب پئے گلگشت وہ رشکِ چمن نکلا — تو غنچے بول اُٹھے منہ سے اب غنچہ دہن نکلا
مبارکباد کا نغمہ سنانے عندلیب آئے — کہا ہر ایک گل نے ہنسکے وہ غنچہ دہن نکلا
جو پوچھا میں نے کس کا ذکر ہے یہ شور کیسا ہے — تو یاروں نے کہا اک تحفۂ یادِ وطن نکلا
سنا ہے چھپ گیا ہے حضرتِ قرباں کا دیواں — کہ تیرہ سو اکاون جسکا ہجری سالِ سن نکلا
ہوئی تاریخ کی جب فکر القیصر صدا آئی — وہ خورشید سخن نکلا۔ وہ خورشید سخن نکلا

۱۳۵۱ھ   ۱۳۵۱ھ

## قطعہ تاریخ از منشی فتح محمد خاں صاحب اُنس پیشکار پنچ مجسٹریان سہارنپور

شیخ قربان کا چھپا دیواں     اس کی تاریخ برملا لکھدو
اس کا ہر ہر ہے شعر معنی خیز     اس کو جام جہاں نما لکھدو
اس کے مضمون دیکھ کر اک دم     نسخۂ شاعری چھپا لکھدو
اُنس تاریخ کی ہے فکر اگر
بوستانِ سخن کھلا۔ لکھ دو

۱۳۵۱ھ

## قطعہ تاریخ از قلم منشی محمد الیاس صاحب اختر تلمیذ جناب بے تاب

جہاں وہ جلوہ گر ہوتے ہیں صدرِ انجمن ہو کر     چمک جاتی ہے بزمِ مشعرہ رشکِ چمن ہو کر
جزاک اللہ کیا دیوان ہے قربان احمد کا     رہیگی دلمیں اس کی یاد بھی یادِ وطن ہو کر
ہوئی تاریخ کی جب فکر اے اختر صدا آئی
رہیگا خلق میں مشہور۔ یہ شمع سخن ہو کر

۱۳۵۱ھ

## قطعہ از قلم منشی محمد شریف صاحب پیشکار پنچ آنریری منصفان سہارنپور

پڑھا میں نے دیوان قرباں کا جب     ہوا دور سب میرے دل سے ملال
کہا مجھ سے ہاتف نے یوں سال طبع     ہے معنی شناسان نازک خیال

۱۳۵۱

## قطعہ تاریخ از قلم شیخ نوشیرواں احمد صاحب نوشہ برادر خورد مصنف رئیس سہارنپور

اپنے بھائی کے ہم نے دیواں کو     عیب کی جب نگاہ سے دیکھا
ہم نے پائی نہ اس میں کوئی کمی     صاف عیبوں سے اور مبرا تھا
اس کی تاریخ نوشہ ہاتف نے     روشنی چشم باغ زیبا کہا

۱۳۵۱ھ

## قطعہ تاریخ از قلم برادر عزیز شیخ ذیشان احمد صاحب ذیشان رئیس سہارنپور

مبرا سخن عیب سے بے گماں ہے     تو فخر شہر ہے تو فخر جہاں ہے

مزہ اس سے پاتے ہیں دونوں برابر
یہ دیوان مقبول پیر و جواں ہے
مٹے گا نہ ہرگز ترا نام قرباں
جہانِ سخن میں یہ زندہ نشاں ہے

عبث فکر تاریخ تجھکو ہے ذیشاں
کہ تاریخ خود ارمغانِ جہاں ہے

## از نتیجۂ فکرِ جنابِ منشی ثنا احمد صاحب صبر سہارنپوری

چھپا ہے یہ اے صبر دیوان ایسا
فصاحت بلاغت ہے سب اس پہ قرباں
جو ہے لفظ اس کا سو دُہ گل فشاں ہے
جو ہے بیت اس کی سو دُہ شاخِ مرجاں
ہراک اس کی جدول ہے گیسوئے معشوق
ہراک مصرع ہے مصرعہ قدِ خوباں
ضیا کی یہ حالت کہ خورشید ششدر
صفا کا یہ عالم کہ آئینہ حیراں
ہیں زیر و زبر جزم و تشدید ایسے
کہ محفل میں ہوں جیسے شمعیں فروزاں
ہراک بحر اس رو میں ہے موجزن کیا
کہ چلتی ہے کشتی طبع رواں یاں
ردیف و قوافی کی بوچھار ہے یہ
کہ ساون میں جس طرح ہو ابرِ باراں
تجلی مطلا۔ رُخ و پشت دونوں
جو یہ ماہِ تاباں وہ مہرِ درخشاں
دمِ فکر تاریخ ہاتف یہ بولا
کہو ہے یہ رشکِ بہارِ گلستاں

## از نتیجۂ فکرِ جنابِ منشی صفت احمد صاحب صفت سہارنپوری

قطعہ

حضرت قرباں کا دیواں ہے عجیب
ہر جوان و پیر کو مرغوب ہے
اس کی یہ تاریخ تم کہہ دو صفت
خوب ہے۔ کیا خوب ہے۔ کیا خوب ہے

## از قلم جنابِ خانصاحب شیخ مولوی فضل الرحمن صاحب رئیس و آنریری مجسٹریٹ درجہ اول و میونسپل کمشنر سہارنپور

برادر عزیز شیخ قربان احمد صاحب کا دیوان میں نے پڑھا۔ کلام کی بلندی اور دیوان کی ضخامت کو دیکھ کر تعجب ہوتا ہے۔ اس میں کوئی شبہ نہیں۔ کہ عزیز موصوف کی ہستی سہارنپور

کے لئے قابل فخر ہے۔ عزیز موصوف نے اپنے کو جناب غریبؔ کا سچا شاگرد ثابت کیا۔ اور اول کے روشن نام کو قایم رکھا ہے۔ بہت سی غزلیات ایسی سنگلاخ زمین میں لکھی گئی ہیں جو معمولی قابلیت کے لئے ممکن نہیں۔ ہر زمین میں خوبی کے ساتھ اشعار لکھے گئے ہیں جو قابل رشک و قابل داد ہیں۔ زیادہ قابل تحسین یہ امر ہے۔ کہ باایں سن و سال اور باوجود مستقل علالت کلام ہر رنگ میں موجود ہے۔ شیخ قربان احمد صاحب شاعر ہی نہیں بلکہ اعلیٰ درجہ کے ناظم بھی ہیں۔ اگر داغؔ یا امیرؔ مرحوم اس زمانے میں زندہ ہوتے۔ تو یقیناً وہ اس کلام کو دیکھکر بہت خوش ہوتے۔ میں دعا کرتا ہوں۔ کہ خداوند عالم اس دیوان کو مقبول کرے۔ اور عزیز کے طبع میں اور زیادہ روانی و آمد عطا کرے۔ اُن کی عمر دراز تک قایم و سلامت رکھے

این دعا از من و از جملہ جہاں آمین باد۔

راقم

محمد فضل الرحمن عفی عنہ ۱۴ اپریل سنہ ۱۹۳۲ء

## از قلم جناب شیخ مہربان احمد صاحب مہربانؔ برادر مصنف رئیس سہانپور

مہرباں احمد بتا تو انہیں | میں اب داغؔ لکھوں یا لکھدوں امیرؔ
ترے دم سے ہے کہدے تاریخ یہ | وجود قلم شاعر بے نظیر

۱۹۳۲ء

## قطعہ تاریخ از قلم برادر مکرم شیخ نثار احمد صاحب نثارؔ آنریری مجسٹریٹ رئیس سہانپور

قربان نہیں جس کا جواب آج میسر | دنیائے سخن میں وہ کھلایا ہے گلستاں
دی حق نے خداداد لیاقت تجھے کیسی | اس عمر میں تو وقت تھا اپنے ہو اسخیاں
ہر شعر ترا پاک ہے عیبوں سے بری ہے | میں لطف نیا پاتا ہوں پڑھکر اسے ہر آں
مقبول ہو دنیا میں ملے داد جہاں سے | حق سے ہے دعا دیکھلے قرباں ترا دیواں

تاریخ کا مصرعہ تو نثارؔ آج یہ کہدے
پھولوں سے بدل جائیں کہو خار مغیلاں

۱۹۳۲ء

## قطعہ تاریخ از قلم بابو طفیل احمد صاحب طفیلؔ موٹر میکنک

## تلمیذ جناب اسد

کون سہانپور میں تھا اہلِ سخن کا بعدِ غریب
آج ہوا ہے برسوں میں تیرا نظارہ شمع سخن
تاریخ اس کی اشاعت کی۔ لکھدو یوں فی الفور طفیل
بزم طرب میں روشن ہے۔ آج دوبارہ شمع سخن

## قطعہ تاریخ از قلم حاجی حبیب احمد صاحب حاجی مختار عام مصنف

قرباں تو نے اس میں موتی پرو دیے ہیں
ہوتی ہے خوش طبیعت دیوان تیرا پڑھ کر
تاریخ اس کی کہہ دو۔ کہتا ہے دل جو حاجی
صد آفریں سخنور۔ صد آفریں سخنور

۱۳۵۱ھ ۱۳۵۱ھ

## قطعہ از قلم گوہر رقم جناب مولوی خلیق احمد صاحب صدیقی

"تاریخ الہام"

۱۳۵۱ھ

## دیوان بے بہائے ادیب کامل والاجاہ جناب شیخ قربان احمد صاحب مصنف

سمبت ۱۹۸۹ بکرمی

شیخ قربان کہ ستر باش شوم
چوں مرتب کرد دیوان حسن
بے تکلف گفتم۔ از روئے جبیں
سالِ تدوینش "چراغ انجمن"

۱۳۴۸+۳=۱۳۵۱ھ

## از۔ احقر زمن خلیق کان اللہ

۱۹۳۲ء

## قطعہ تاریخ از قلم منشی رشید احمد صاحب۔ تلمیذ جناب اقبال

واہ دیوان حضرت قرباں
داد دیتا ہے پڑھ کے ہر انساں
کہہ دو تاریخ یہ رشید احمد
چمنِ بے نظیر ہے دیواں

۱۳۵۱ھ

## قطعہ از قلم گوہر رقم جناب ڈاکٹر محمد حنیف صاحب حنیف میونسپل کمشنر سہارنپور

فکر تاریخ کی ہوئی قرباں | دیکھا دیواں حنیف نے جو کل
بولا فوراً یہ ہے دل کہ کم کردو | تین شاخ نبات سے تم پہل

۱۳۵۱ = ۳ - ۱۳۵۴

## قطعہ از قلم گوہر رقم جناب پنڈت موتی لال صاحب بہار گو متخلص بہ موتی

رئیس و آنریری مجسٹریٹ ایم - ایل - سی سہارنپور

دیواں کو دیکھتے ہیں قرباں جبکہ تیرے | لذت بہت ہے آتی راحت ہو دل کو موتی
تاریخ اسکی یہ ہے گلشن میں کہہ رہی ہے | اسلم کلام موتی - شیریں زبان طوطی

## قطعات تاریخ طبع دیوان از قلم گوہر رقم علامہ میر سید حبیب احمد صاحب افق

(کاظمی امروہی)

مژدہ باد اے ساکنانِ قصر اردو مژدہ باد | طبع شد دیوان قرباں پسندیدہ صفات
من ہمی گویم بجز ایں وصف از اوصاف او | اوست یک شاگرد مولانا عزیز نیکذات
گر سہارنپور دارد نرم و شیریں نیشکر | شعر قرباں نیز لطیف است بہ از قند و نبات
ذات او ممتاز در اہل سہارنپور ہست | گرچہ سوئے شہرت شعری ندارد التفات

میوہ شیرۂ تاریخ ہجری چوں ہمی خواہی افق
پس بقدر سہ الف کم قطعہ از شاخ نبات

۱۳۵۱ھ = ۳ - ۱۳۵۴

دیگر

حضرت قرباں چو دیوانے مرتب ساختہ | شاد شد جانِ حزینم جو شنیدم حالِ طبع
خواست چوں تاریخ او از من افق کلکم نوشت | شکر ایزد طبع شد دیوان قرباں سالِ طبع

۱۳۵۱ھ

دیگر

حضرتِ شیخِ قرباں احمد | کرد تصنیف دیواں چہ زیبا
بشنو یہ از افق سالِ طبعش | گلشنِ شعرِ قرباں چہ زیبا

۱۳۵۱ھ

## ولہٗ در سنِ مسیحی

(۴)

چو در قالبِ طبع آمد افق | غزلہائے قرباں والاصفات
ندا داد ہاتف کہ تاریخ او | بگو۔ شکر آمیز شاخِ نبات

۱۹۳۲ء

(۵)

چو باغ پختہ اشعارِ حضرتِ قرباں | بدید شد ز مسرت نہالِ شاخِ نبات
بخواستند چو سالِ طباعتش ز افق | چہ خوش بگفت تمام و کمال شاخِ نبات

۱۹۳۲ء

(۶)

## اردو

بلیغ و بامالِ تمکیں بیانِ حضرتِ قرباں | فصیح و دلکش و شیریں زبانِ حضرتِ قرباں
جو دیکھا جوہرِ تیغِ زبانِ حضرتِ قرباں | کٹے رشک و حسد سے دشمنانِ حضرتِ قرباں
نمایاں ہوگئی اچھی طرح تصنیفِ دیواں سے | جہانِ شاعری میں عز و شانِ حضرتِ قرباں
سہارنپور کے لوکاٹ لیچی اور گنے سے | لطیف و نرم و شیریں ہے زبانِ حضرتِ قرباں
غریبِ ناموَر کے آپ اک شاگرد نامی ہیں | بھلا کیونکر نہ ہو نادر بیانِ حضرتِ قرباں
کمالِ شاعری میں آپ کے جس کو تامل ہو | وہ آئے اور کر لے امتحانِ حضرتِ قرباں
سنا ہے جب سے مژدہ طبعِ دیوانِ گرامی کا | بہت خوش ہو رہے ہیں دوستانِ حضرتِ قرباں
نہایت اہتمام و شوق سے کیونکر نہ چھپواتے | نہیں دیواں یہ ہے آرامِ جانِ حضرتِ قرباں
ہزاروں بار ہو آراستہ حسنِ طباعت سے | پھلا پھولا رہے یہ گلستانِ حضرتِ قرباں
مثالِ شمعِ اربابِ ادب کی بزم میں روشن | قیامت تک رہے نام و نشانِ حضرتِ قرباں

نہ دو اس نظم کو اب طول فوراً اے افق لکھ دو
سنینِ طبع۔ میزانِ بیانِ حضرتِ قرباں

۱۹۳۲ عیسوی

آپ کا محب سید حبیب احمد افق کاظمی امروہوی

۱۳۵۱

## قطعۂ تاریخ از قلم گوہر رقم نواب محمد عادل خاں صاحب عادل آنریری منصف

رئیس سہارنپور

ہم نے دیکھا خوب ہی عادل اسے | سارا دیواں لائق تعریف ہے
اس کی ہے تاریخ قرباں آج تو | گل بگارِ گلشن تصنیف ہے

## قطعاتِ تاریخ عطیۂ جناب مولوی سید ظہیر حسین صاحب ظہیر

ایم اے۔ ایل۔ ایل۔ بی وکیل سہارنپور

### قطعہ

کرد قرباں جمع دیوانے عجیب | کس ندیدہ مثل آں بے ریب و شک
سالِ طبعش گفت برجستہ۔ ظہیر | ایکہزار و سہ صد و پنجاہ و یک

۱۳۵۱ھ

### دیگر

بدیں اہتمامے۔ بدیں آب و تابے | شدہ آخرش جمع دیوانِ قرباں
چو در پیچ و تابے حریفانِ بدگو | چہ خنداں چہ شاداں محبانِ قرباں
بہ بینید در پردۂ ایں کتابے | عیاں است جذباتِ پنہانِ قرباں
چہ رنگِ کلام و چہ طرزِ بیانش | بہ پرسید از قدر دانانِ قرباں
چو از ہاتفِ غیب تاریخ طبعش | بجستم بہ تعجیل فرمانِ قرباں
کشیدہ سرِ انتظار و بگفتا | نگو گشتہ مطبوع دیوانِ قرباں

سرِ انتظار یعنی الف ۱۳۵۲-۱=۱۳۵۱ھ

## قطعہ تاریخ از قلم گوہر رقم جناب حکیم غلام مصطفےٰ صاحب حکیم سہارنپوری

### قطعہ

حضرتِ قرباں کے صدقے جائیے | کس فصاحت سے ہے گفتارِ بلیغ
فکر کیا تاریخ لکھدے اے حکیم | نظم کر ڈالے ہیں افکارِ بلیغ

۱۳۵۱ھ

## قطعات از قلم گوہر رقم جناب حکیم محمد قمیش احمد صاحب کیف قدوسی رئیس گنگوہ

سند یافتہ طبیہ کالج دہلی دہرہ دون

### قطعہ

حبذا ہیں حضرت قرباں سخنور کامیاب
ہر غزل ہر شعر ہے آئینہ دار شاعری
گلستان شاعری پھر کیوں ہو شاخ نبات
ہر غزل سے ہے عیاں جوش بہار شاعری

فکر تھی تاریخ کی کیف حزیں دل نے مرے
کہدیا حسن مقال اور لالہ زار شاعری

۱۳۵۱ھ

### دیگر

کیا ضیائے کلام قرباں سے
خوب روشن کیا چراغ سخن
جملہ جملہ ہے مخزن معنی
خوب پایا ہے یہ سراغ سخن
ہر غزل میں سرور مستی ہے
کہیئے دیوان کو ایاغ سخن
ہے بہاروں پہ گلشن معنی
عرش پر کیوں نہ ہو دماغ سخن

کہہ دو تاریخ عیسوی اے کیف
اللہ اللہ نہالی باغ سخن

## از نتیجہ فکر جناب منشی رام کشور صاحب نامی تلمیذ جناب غریب

شیخ قرباں ہیں شاعر کامل
کہیئے دیواں کو ان کے در عدن
شاعری میں کمال رکھتے ہیں
کیوں نہ پھر کہیئے ان کو فخر وطن
وہ لطافت ہے شعر گوئی میں
گاتا ہے غزلیں ان کی مرغ چمن
فکر تاریخ تھی سے مجھے نامی
بولا ہاتف ریاح باغ سخن

## نتیجہ فکر برادرم منشی محمد احمد صاحب احمد سہارنپوری یادگار غریب

کلام دل آرا چو مطبوع گشتہ
جہاں شد نثار کمالات قرباں
پریشاں مشو بہر تاریخ احمد
بگو شمع محفل خیالات قرباں

۱۹۳۲ء

## دیگر

کلام استاد بھائی کا چھپا کیا | اتر آیا زمیں پر باغ رضواں
یہ کہہ دو مصرعہ تاریخ احمد | عدیم المثل ہے گلزار قرباں

نتیجہ فکر برادر مکرم منشی میر نصرت علی صاحب ناصر انجنیر پیٹل مل سہارنپور

سمبت ۱۹۸۹ بکری | استعارہ | خداداد ۱۳۵۱ھ | ۱۹۳۲ء

مرغوب خلائق ہے مرے بھائی کا دیواں | ہر شعر ہے حسن کا پتلا تکمیل بلاغت
ناصر نے جو کی فکر تو نکلا سن ہجری | عین دل قرباں ہے یہ دریائے فصاحت

۱۳۵۱ھ

## دیگر

کیوں ہو عالم محو نظارہ | اک دلربا ہے دیوانِ قرباں
ناصر خوش گو سالِ اشاعت | اک خوش ادا ہے دیوانِ قرباں

۱۳۵۱ھ

## دعا

خدا مشکل مری آسان کر دے | مری راحت کا کچھ سامان کر دے
جسے چاہے تو دم میں دے گدائی | جسے چاہے الٰہی سلطان کر دے
بڑی ہے نزع کی تکلیف مولا | یہ مشکل میری تو آسان کر دے
تری رحمت میں وسعت ہے بہت کچھ | مری بخشش کا بھی سامان کر دے
بچانا نزع میں شیطاں سے یارب | نہ دو ضائع مرا ایمان کر دے
مصفا دل کو اور سینہ کو میرے | الٰہی یہ ترا قرآن کر دے
محبت میں تری زندہ وہی ہے | جو اپنی جان کو قربان کر دے
نہیں میرا وسیلہ اور کوئی | کرم مجھ پہ تو اے رحمان کر دے
الٰہی فرض حج میرا ادا ہو | مرا پورا تو یہ ارمان کر دے
نہوں محتاج دنیا میں کسی کا | مری سب مشکلیں آسان کر دے

دعا قرباںؔ کی یارب یہ ہی ہے
مرا مقبول تو دیوان کر دے

# گذارش

کوئی صاحب اس دیوان کے چھاپنے کی کوشش نہ کریں ورنہ قانونی گرفت میں آجاوینگے۔ اور نقصان اُٹھائیں گے جس قدر کاپیاں درکار ہوں مجھ سے یا مصنف صاحب سے طلب فرماویں۔

(الف) کی ردیف منشی غلام مصطفےٰ صاحب کاتب کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے۔ جنہوں نے کامل چار ماہ میں ایک ردیف کو ختم کیا۔ اور طرح طرح کی پریشان کن باتیں کیں۔ جس کی وجہ سے دیوان کی اشاعت میں بہت تاخیر ہوئی۔

شیخ صاحب کی علالت کی وجہ سے میں دیوان کو ایسی ترتیب نہ دے سکا جیسا کہ میں چاہتا تھا۔ بلکہ میں نے مجبوراً تمام کلام کو اکھٹا کر کے تقطیع وار شایع کرا دیا۔ میں یہ چاہتا تھا کہ شیخ صاحب کا کلام اس طرح سے شایع ہو کہ جس سے پڑھنے والا یہ اندازہ لگا سکے کہ کونسا کلام کس عمر کا ہے۔ کتنے عرصے میں کتنی ترقی کی۔ یا خیالات میں کیا کیا تبدیلیاں ہوئیں۔

دوسرے میں یہ چاہتا تھا۔ کہ کلام کا انتخاب شایع ہو لیکن شیخ صاحب کو اس کے خلاف پایا۔ اُن کا خیال ہے کہ شاعر کا ہر رطب یابس پبلک کے سامنے پیش ہونا چاہئے۔ اشعار کا انتخاب خود پبلک اپنے مذاق کے موافق کر سکتی ہے۔ بعض اوقات پھیکے اشعار بھی جائز مواقعہ پر اگر استعمال کئے جاویں تو لطف پیدا کر دیتے ہیں۔

پبلک عمر خیام کی رُباعیات کا جن کا ترجمہ شیخ صاحب نے اردو رُباعیات میں کیا ہے انتظار کرے۔ جس میں شیخ صاحب نے انتہائی کمالات دکھلائے ہیں شیخ صاحب کا نعتیہ دیوان بھی تیار ہے۔

اگر پبلک نے شاخ نبات کی کچھ حوصلہ افزائی کی۔ تو بہت جلد ہر دو شایع کرائے جائینگے بعض صاحبان کا خیال ہے۔ کہ شاخ نبات میں چکنا کاغذ کیوں نہیں لگایا۔ اس کے لئے اتنا کہہ دینا کافی ہے۔ کہ شیخ صاحب تو اس کے لئے بھی تیار نہیں تھے۔ میرے اسرار پر بہ مشکل تمام کلام کی اشاعت کی اجازت دی۔

خادم

(حاجی) حبیب احمد مختار عام

| نمبر شمار | صفحہ | سطر | لفظ غلط | لفظ صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۰۶ | ۳۱ | ۱۵ | فرشتہ | فرشتے |
| ۱۰۷ | ۳۲ | ۹ | نعم | منعم |
| ۱۰۸ | ۳۸ | ۳ | کیوں رسوا | کیا رسوا |
| ۱۰۹ | ۴۲ | ۱۵ | جلاجانا | رولاجانا |
| ۱۱۰ | ۵۵ | ۸ | درہستی | دارھستی |
| ۱۱۱ | ۵۷ | ۱۶ | چیکتا | چھلکتا |
| ۱۱۲ | ۵۹ | ۲۱ | نہ ہونگا | نہ ہوگا |
| ۱۱۳ | ۷۹ | ۲۳ | بتکدہ سے لئے | بتکدہ کے لئے |
| ۱۱۴ | ۹۰ | ۷ | یہ | پہ |
| ۱۱۵ | ۹۱ | ۴ | پر | پھر |
| ۱۱۶ | ۹۲ | ۱۹ | ہوگئے وہ | ہوگئے ہوں |
| ۱۱۷ | ۱۰۲ | ۳ | نقش یا | نقش پا |
| ۱۱۸ | ۱۰۴ | ۸ | شیشہ | تیشہ |
| ۱۱۹ | ۱۰۹ | ۱۵ | لقاہت | نقاہت |
| ۱۲۰ | ۱۱۰ | ۳ | عجب | محب |
| ۱۲۱ | ۱۱۱ | ۲۵ | ہیں | کس |
| ۱۲۲ | " | " | اخلاں | اخلاص |
| ۱۲۳ | ۱۱۵ | ۵ | بلاسے | بلا سے |
| ۱۲۴ | ۱۱۸ | ۱۰ | بیداد ہیں | بیداد میں |

| نمبر شمار | صفحہ | سطر | لفظ غلط | لفظ صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۲۵ | ۱۲۶ | ۱۷ | ایا تھے | آیا تھا |
| ۱۲۶ | ۱۳۸ | ۲۱ | زاز | زار |
| ۱۲۷ | ۱۳۹ | ۲۲ | پال | بال |
| ۱۲۸ | ۱۴۵ | ۸ | رنج | نج |
| ۱۲۹ | ۱۵۰ | ۶ | میں بیزار | سے بیزار |
| ۱۳۰ | ۱۶۲ | ۲۲ | لے گیا | میں لے گیا |
| ۱۳۱ | ۱۶۴ | ۵ | جو | وہ |
| ۱۳۲ | ۱۷۲ | ۱۶ | تسیم | تقسیم |
| ۱۳۳ | ۱۷۳ | ۱۸ | بہتا | بہاتا |
| ۱۳۴ | ۱۸۶ | ۱۶ | حسن کے | مصر کے |
| ۱۳۵ | ۱۹۰ | ۲۰ | یکتا | بلکتا |
| ۱۳۶ | ۲۰۱ | ۵ | تجھے | مجھے |
| ۱۳۷ | ۲۰۴ | ۱ | دیتا | لیتا |
| ۱۳۸ | ،، | ،، | رستے ہیں | رستے ہیں |
| ۱۳۹ | ،، | ۲۱ | شاید کہ شاید | شاید کہ شاق |
| ۱۴۰ | ۲۱۲ | ۲۴ | عذاب | شراب |
| ۱۴۱ | ۲۱۴ | ۳ | پہ | بہ |
| ۱۴۲ | ۲۲۴ | ۲۴ | صک | ہک |
| ۱۴۳ | ۲۲۷ | ۱۳ | محب | مجبور |

| نمبر شمار | صفحہ | سطر | لفظ غلط | لفظ صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۴۴ | ۲۲۷ | ۱۵ | سکی | جیسی |
| ۱۴۵ | ۲۳۵ | ۲۲ | کل | گل |
| ۱۴۶ | ۲۵۴ | ۱۵ | اعجاز سے | اعجاز کی |
| ۴۷ | ۲۵۵ | ۲۱ | قلب ہے | قلب سے |
| ۱۴۸ | ۲۶۴ | ۲۴ | مقتل ہے | مقتل ہیں |
| ۱۴۹ | رر | رر | کہتے ہیں | کہتے ہے |
| ۱۵۰ | ۲۷۰ | ۲۲ | سیں | نہیں |
| ۱۵۱ | ۲۷۴ | ۹ | تلون کو ہے ہم | تلوں کو ہم |
| ۱۵۲ | ۲۹۳ | ۹ | شیخ بر | سیخ پر |
| ۱۵۳ | ۳۰۷ | ۱ | چیزیں | خبریں |
| ۱۵۴ | ۳۲۸ | ۱۷ | خارپہ | خار بہ |
| ۱۵۵ | ۳۴۰ | ۱۸ | دل چو | دل چورہ |
| ۱۵۶ | ۳۴۸ | ۳ | در | دربدر |
| ۱۵۷ | رر | ۴ | قبہ | قبر |
| ۱۵۸ | ۳۵۸ | ۱ | جہاڑ | بہاڑ |
| ۱۵۹ | ۳۶۴ | | کسی کی | کسی کی کچھ |
| ۱۶۰ | ۳۷۱ | ۲۳ | ثنا | ستا |
| ۱۶۱ | ۳۷۳ | ۱۶ | زحمت | رحمت |
| ۱۶۲ | ۳۷۶ | ۱۳ | نمرود | مردود |

| نمبر شمار | صفحہ | سطر | لفظ غلط | لفظ صحیح |
|---|---|---|---|---|
| ۱۶۳ | ۳۸۱ | ۵ | سُنیں | بنیں |
| ۱۶۴ | ۳۸۳ | ۴ | تحذاب | عذاب |
| ۱۶۵ | ۳۹۸ | ۷ | دیوانہ | مستانہ |
| ۱۶۶ | ۴۰۱ | ۴ | جو وہ | وہ جو |
| ۱۶۷ | ۴۰۸ | ۱۰ | کڑیاں | لڑیاں |
| ۱۶۸ | ۴۱۱ | ۸ | کرلو | کرو |
| ۱۶۹ | ؍؍ | ۲۰ | ہرگز ہے یہ | ہرگز ہے |
| ۱۷۰ | ۴۱۹ | ۱۶ | اپنی | میری |
| ۱۷۱ | ۴۴۰ | ۲۳ | پھر | پیر |
| ۱۷۲ | ۴۴۸ | ۹ | بھر | پہر |
| ۱۷۳ | ۴۵۱ | ۲۲ | جدہ | سجدہ |
| ۱۷۴ | ۶۰ | ۰ | اُستاد نظام | نواب فصاحب جنگ |
| ۱۷۵ | ۲۷ | ۱۹ | صدقے | صدقہ |
| ۱۷۶ | ۱۶ | ۱۲ | زخم کا | زخم دل کا |
| ۱۷۷ | ۲۳۰ | ۰ | شیخ پر | سیخ پر |
| ۱۷۸ | ۱۰۸ | ۰ | جان جب تک | جان میں جب تک |
| ۱۷۹ | ۲۳۰ ۲۶۶ | ۱۰ | تاریخ الہام | تاریخ الہام بیان |
| ۱۸۰ | ۴۶۴ ۲۳۰ | ۱۸ | شیخ پر | سیخ پر |
| ۱۸۱ | ۴۵۷ | ۳ | سلماں کو ہی | سلمان کو یہ ہیں |

نوٹ ۱۔ شیخ صاحب علالت کی وجہ سے کاپیاں نہ دیکھ سکے اس وجہ سے متعدد غلطیاں کتابت

